ی

# یادگارِ غالب

مؤلفہ

شمس العلماء مولانا الطاف حسین صاحب حالیؔ مرحوم

پبلشر

رائے صاحب لالہ رام دیال اگروالا الہ آباد

سنہ ۱۹۳۱ء

شانتی پریس الہ آباد

Rs. 2/8.

# فہرستِ مضامین یادگار غالب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# دیباچہ

تیرھویں صدی ہجری میں جبکہ مسلمانوں کا تنزل درجہ غایت کو پہنچ چکا تھا اور انکی دولت اور حکومت کے ساتھ علم و فضل اور کمالات بھی رخصت ہو چکے تھے، حسن اتفاق سے دار الخلافت دہلی میں چند اہل کمال ایسے جمع ہو گئے تھے جنکی صحبتیں اور جلسے عہد اکبری و شاہجہانی کی صحبتوں اور جلسوں کو یاد دلاتی تھیں، اور جن میں سے بعض کی نسبت مرزا غالب مرحوم فرماتے ہیں:-

ہند را خوش نفسانند سخنور کہ بود ۔۔۔ باد در خلوت شاں مشک فشاں از دم شاں

مومن و نیّر و صہبائی و علوی وانگاہ ۔۔۔ حسرتی اشرف و آزردہ بود اعظم شاں

اگرچہ جس زمانے میں کہ پہلی ہی بار راقم کا دلّی جانا ہوا اس باغ میں پت جھڑ شروع ہو گئی تھی کچھ لوگ دلی سے باہر چلے گئے تھے اور کچھ دنیا سے رخصت ہو چکے تھے، مگر جو باقی تھے اور جنکے دیکھنے کا مجھ کو ہمیشہ فخر رہیگا وہ بھی ایسے تھے کہ نہ صرف دلّی سے بلکہ ہندوستان کی خاک سے پھر کوئی ویسا اُٹھتا نظر نہیں آتا، کیونکہ جس سانچے میں وہ ڈھلے تھے وہ سانچا بدل گیا، اور جس ہوا میں انھوں نے نشو و نما پائی تھی وہ ہوا پلٹ گئی۔

زمانہ دگر گو نہ آئیں نہاد　　شد آں مرغ کو بیضہ زریں نہاد

علی الخصوص مرزا اسد اللہ خاں **غالب** جن کی عظمت و شان اس سے بالاتر تھی کہ انکو بارھویں یا تیرھویں صدی ہجری کے شاعروں یا انشا پردازوں میں شمار کیا جائے۔

مرزا نے اپنی کتاب "مہر نیم روز" میں مرقع پر بہادر شاہ کی طرف خطاب کرکے یہ ظاہر کیا ہے کہ "شاہجہاں کے عہد میں **کلیم** شاعر سیم و زر میں تولا گیا تھا، مگر میں صرف اس قدر چاہتا ہوں اور کچھ نہیں تو میرا کلام ہی ایک دفعہ کلیم کے ساتھ تول لیا جائے" اس مضمون کو جو لوگ مرزا کے رتبے سے واقف نہیں شاید خودستائی اور تعلی پر محمول کریں گے، مگر ہمارے نزدیک مرزا نے اس میں کچھ بھی مبالغہ نہیں کیا، بلکہ بالکل وہی کہا ہے جو اُنکے زمانے کے اہل نظر اور اہل تمیز اُن کی نسبت رائے رکھتے تھے۔

اگرچہ زمانے نے اپنی بساط کے موافق مرزا کی کچھ قدر نہیں کی، انکا تمام کلام، اُردو، فارسی، نظم، اور نثر انکے جیتے ہی جی اطراف ہندوستان میں پھیل گیا تھا، اُن کے ماننے والے اور مداح و ثنا خواں ملک کے ہر گوشے میں پائے جاتے تھے اور اب تک پائے جاتے ہیں، مدحیہ قصائد پر انکو کم و بیش صلے اور خلعت و انعام بھی ملتے رہے، مرحوم بہادر شاہ نے بھی اپنی حیثیت کے موافق انکی خاصی قدر کی، ریاست رامپور سے انکے لئے اخیر دم تک معقول وظیفہ جاری رہا: یہ سب کچھ ہوا، مگر جب مرزا کے اُس اعلیٰ مرتبہ کا جو شاعری و انشا پردازی میں فی الواقع اُنھوں نے حاصل کیا تھا۔ ٹھیک اندازہ کیا جاتا ہے تو ناچار یہ کہنا پڑتا ہے کہ زمانے کی یہ تمام قدردانی زیادہ سے زیادہ اُس پیرزال کی سی قدردانی تھی جو ایک سوت کی انٹی لیکر یوسف کی خریداری کو مصر کے

بازار میں آئی تھی۔ سچ یہ ہے کہ مرزا کی قدر جیسی کہ چاہیے یا جلال الدین اکبر کرتا، یا جہانگیر و شاہجہاں، مگر جس قدر اس اخیر دور میں انکو مانا گیا اسکو بھی نہایت مغتنم سمجھنا چاہیے۔

بکے مفت یاں ہم زمانے کے ہاتھوں  یہ دیکھا تو تھی یہ بھی قیمت زیادہ

اگرچہ مرزا کی تمام لائف میں کوئی بڑا کام انکی شاعری اور انشا پردازی کے سوا نظر نہیں آتا۔ مگر صرف اسی ایک کام نے انکی لائف کو دارالخلافہ کے اخیر دور کا ایک مہتم بالشان واقعہ بنا دیا ہے اور میرا خیال ہے کہ اس ملک میں مرزا پر فارسی نظم و نثر کا خاتمہ ہوگیا، اور اُردو نظم و نثر پر بھی ان کا کچھ کم احسان نہیں ہے، اسلیے کبھی کبھی مجھ کو اس بات کا خیال آتا تھا کہ مرزا کی زندگی کے عام حالات جس قدر کہ معتبر ذریعوں سے معلوم ہوسکیں اور انکی شاعری و انشا پردازی کے متعلق جو امور کہ احاطۂ بیان میں آسکیں اور ابنائے زمان کے فہم سے بالاتر نہ ہوں، انکو اپنے سلیقے کے موافق قلمبند کروں۔

پچھلے برسوں میں جبکہ میں دلی میں مقیم تھا بعض احباب کی تحریک سے اس خیال کو اور زیادہ تقویت ہوئی۔ میں نے مرزا کی تصنیفات کو دوستوں سے مستعار لے کر جمع کیا، اور جسقدر اس میں ان کے حالات و اخلاق و عادات کا سراغ ملا انکو قلمبند کیا، اور جو باتیں اپنے ذہن میں محفوظ تھیں یا دوستوں کی زبانی معلوم ہوئیں انکو بھی ضبط تحریر میں لایا۔ مگر ابھی ترتیب مضامین کی نوبت نہ پہنچی تھی کہ اور کاموں میں مصروف ہوگیا، اور کئی برس تک وہ تمام یادداشتیں کاغذ کے مٹھوں میں بندھی ہوئی رکھی رہیں۔

ان دنوں میں دوستوں کا پھر تقاضا اور بہت سخت تقاضا ہوا اور باوجودیکہ میں ایک نہایت اہم اور ضروری کام میں مصروف تھا۔ دوستوں

کے تقاضے نے یہاں تک مجبور کیا کہ اس ضروری کام کو چند روز کے لیے ملتوی کرنا پڑا، اور یہ خیال کیا گیا کہ جو یاد داشتیں مرزا کی لائف کے متعلق بڑی کوشش سے جمع کی گئیں ہیں اور جو تھوڑی سی توجہ سے مرتب ہو سکتی ہیں انکو اب زیادہ حالتِ منتظرہ میں رکھنا مناسب نہیں۔

میں نے اُن مٹھوں کو کھولا اور ان یاد داشتوں کے مرتب کرنے کا ارادہ کیا مگر انکے دیکھنے سے معلوم ہوا کہ مرزا کی تصنیفات پر پھر ایک نظر ڈالنے کی ضرورت ہوگی، اور اسکے سوا کچھ اور کتابیں بھی درکار ہونگی، میں نے دلی کے بعض *بزرگوں اور دوستوں کو لکھا اور اُنھوں نے مہربانی فرما کر میری تمام مطلوبہ کتابیں اور جسقدر مرزا کے حالات انکو معلوم ہوسکے لکھکر میرے پاس بھیجدیے، اور اس طرح مرزا کی لائف جہاں تک کہ اسکی تکمیل ہو سکتی تھی مکمل کی گئی۔

میں اوپر لکھ چکا ہوں کہ مرزا کی لائف میں کوئی منوّہ بالشان واقعہ انکی شاعری انشا پردازی کے سوا نظر نہیں آتا۔ لہذا جس قدر واقعات انکی لائف کے متعلق اس کتاب میں مذکور ہیں انکو ضمنی اور استطرادی سمجھنا چاہیے۔ اصل مقصود اس کتاب کے لکھنے سے شاعری کے اس عجیب وغریب ملکے کا لوگوں پر ظاہر کرنا ہے جو خدا تعالیٰ نے مرزا کی فطرت میں ودیعت کیا تھا، اور جو کبھی نظم ونثر کے پیرایے میں ظرافت اور بذلہ سنجی کے روپ میں کبھی عشقبازی اور رند مشربی کے لباس میں اور کبھی تصوف اور حُبّ البیت کی صورت میں ظہور کرتا تھا۔ پس جو ذکر ان چاروں باتوں سے علاقہ نہیں رکھتا اسکو کتاب کے موضوع سے خارج سمجھنا چاہیے۔

---

* یعنی نواب سعید الدین احمد خاں خلف الصدق نواب ضیاء الدین احمد خاں مرحوم اور سید اکبر مرزا و سید منظفر مرزا بائر نواب حسام الدین حیدر خاں مرحوم اور میر مہدی حسین مجروح اور لالہ بہاری لال مشتاق

لٹریری دنیا میں بہت سے صاحب کمال ایسے گزرے ہیں جنکے زمانے میں اُنکی قدر و منزلت کا پورا پورا اندازہ نہیں کیا گیا، مگر آخرکار انکا کمال ظاہر ہوئے بغیر نہیں رہا۔ سعدی کے زمانے میں اسکے اکثر ہمعصر اَمامی ہروی کو اس پر ترجیح دیتے تھے مگر کچھ بہت عرصہ نہ گزرا تھا کہ سعدی کا نام اور اسکا کلام اطرافِ عالم میں منتشر ہو گیا، اور اَمامی کا کلام صرف تذکروں میں باقی رہ گیا شکسپیر کے عہد میں اُسکو ایک ایکٹر سے زیادہ رتبہ نہیں دیا گیا، مگر آج اُسی شکسپیر کے ورکس بائبل کے ہم پلہ سمجھے جاتے ہیں۔ خود مرزا بھی اپنے کلام کی نسبت ایسا ہی خیال رکھتے تھے۔ چنانچہ ایک فارسی غزل میں فرماتے ہیں۔

تا ز دیوانم کہ سرمستِ سخن خواہد شدن — این مے از قحطِ خریداری کہن خواہد شدن
کوکبم را در عدم اوجِ قبولی بودہ است — شہرتِ شعرم بگیتی بعد من خواہد شدن

اگرچہ اس لحاظ سے کہ ایشیائی شاعری کا مذاق یورپین سولزیشن میں روز بروز جذب ہوتا ہے اور فارسی لٹریچر ہندوستان سے ایسا رخصت ہوا ہے کہ بظاہر اسکے مراجعت کرنے کی توقع نہیں رہی یہ اُمید رکھنی تو فضول ہے کہ مرزا کی فارسی نظم و نثر اب یا آیندہ زمانے میں مقبول خاص و عام ہوگی، لیکن جو تو بر تو پردے مرزا کی شاعری اور نکتہ پردازی پر انکی زندگی میں پڑے رہے اور جواب تک مرتفع نہیں ہوئے، کیا عجب ہے کہ ہماری یا ہمارے بعد کسی دوسرے شخص کی کوشش سے رفع ہو جائیں۔

مرزا کو بحیثیت شاعری پبلک سے روشناس کرنے اور اُنکی شاعری کا پایہ لوگوں کی نظر میں جلوہ گر کرنے کا عمدہ طریقہ یہ تھا کہ انکے اصنافِ کلام میں سے ایک معتدبہ حصہ نقل کیا جاتا، ہر صنف میں جو باتیں مرزا کی خصوصیات سے ہیں وہ بیان کی جائیں، جو کلام نقل کیا جاتا اُسکی لفظی و معنوی خوبیاں ازراکتیں

اور باریکیاں ظاہر کیجاتیں، شعرا کے جس طبقے میں مرزا کو جگہ دینی چاہیئے اس طبقے کے شاعروں کے کلام کا موازنہ کیا جاتا، اُنکی غزل سے مرزا کی غزل کو، قصیدے سے قصیدے کو، اور اسی طرح ہر صنف سے اُسی صنف کو ٹکرایا جاتا، اور اس طرح مرزا کے پایۂ شاعری اور انکے کلام کی حقیقت سے اہل وطن کو خبردار کیا جاتا۔ مگر یہ طریقہ جس قدر مصنف کے حق میں دشوار گزار تھا اُسی قدر پبلک کے لئے خاصکر اس زمانے میں غیر مفید بھی تھا، اگر ہم اس دشوار گزار منزل کے طے کرنے میں کامیاب بھی ہو جاتے تو ہماری وہی مثل ہوتی کہ "مرغی اپنی جان سے گئی اور کھانیوالوں کو مزا نہ آیا"

ناچار ہم نے بجائے طریقۂ مذکور کے جو حالتِ موجودہ میں باوجود دشوار ہونے کے غیر مفید بھی ہے اس موقع پر ایک ایسا طریقہ اختیار کیا ہے جو ہمارے لئے سہل تر اور پبلک کے لئے مفید تر معلوم ہوتا ہے۔ ہم نے دوسرے حصے میں مرزا کے تمام کلام کو چار قسموں پر تقسیم کیا ہے، نظم اُردو، نثر اُردو، نظم فارسی اور نثر فارسی، اور اسی ترتیب سے ہر قسم کا تھوڑا انتخاب چار جدا جدا فصلوں میں درج کیا ہے ہر قسم پر اوّل کچھ مختصر ریمارکس کئے ہیں پھر اسکا انتخاب لکھا گیا ہے۔ اور جو اشعار یا فقرے شرح طلب سمجھے ہیں اُنکی جا بجا شرح بھی کر دی گئی ہے اور کہیں کہیں محاسنِ کلام کی طرف بھی اشارہ کیا گیا ہے اور آخر میں خاصکر ان لوگوں کے لیے جو فارسی لٹریچر کا صحیح مذاق رکھتے ہیں۔ نمونے کے طور پر مرزا کے کسی قدر فارسی کلام کا موازنہ ایران کے مسلم الثبوت اُستادوں کے کلام کے ساتھ کر کے دکھایا ہے کہ مرزا نے فارسی لٹریچر میں کس درجے تک کمال بہم پہنچایا تھا۔

مذکورۂ بالا انتخاب سے ہماری یہ مراد نہیں ہے کہ مرزا کے کلام میں جسقدر بلند اور پاکیزہ خیالات تھے وہ سب لے لیے گئے ہیں اور جو اُن سے پست درجے

کے خیالات تھے وہ چھوڑ دیے گئے ہیں، نہیں بلکہ یہ مطلب ہے کہ اس رسالے کی بساط
اور وسعت کے موافق تا بمقدور ہر ایک صنف میں سے کم و بیش ایسا کلام لے لیا گیا ہے
جو اس زمانے کے لوگوں کے مذاق سے بیگانہ اور اُنکی فہم سے بعید تر نہ ہو، اور باوجود اسکے
مؤلف کی نظر میں بھی بوجہ من الوجوہ انتخاب کے قابل ہو۔

اس انتخاب سے جسکو مرزا کے تمام کلام کا نمونہ سمجھنا چاہئے کئی فائدے تصور
کئے گئے ہیں ایک یہ کہ جو لوگ شعر کی سمجھ اور اُسکا عمدہ مذاق رکھتے ہیں، انکو بغیر اسکے
کہ تمام کلیات پر نظر ڈالنے کی ضرورت ہو مرزا کا ہر قسم کا عمدہ کلام ایک جگہ جمع کیا ہوا
ملجائیگا۔ دوسرے جو لوگ مرزا کا کلام اچھی طرح نہیں سمجھ سکتے وہ بسبب اسکے کہ
ہر مشکل شعر یا فقرے کے معنی حل کر دئے گئے ہیں۔ مرزا کے خیالات سے بخوبی واقفیت
حاصل کر سکیں گے اور دونوں طبقوں کو معلوم ہو جائیگا کہ مرزا نے قوت متخیلہ اور
ملکۂ شاعری کس درجے کا پایا تھا، اور کس خوبی اور لطافت سے وہ نہایت نازک
اور دقیق خیالات کو اُردو اور فارسی دونوں زبانوں میں ادا کرنیکی قدرت رکھتے تھے۔

الغرض یہ رسالہ دو حصّوں پر تقسیم کیا گیا ہے، پہلے حصہ میں مرزا کی زندگی کے
واقعات جہاں تک کہ معلوم ہو سکے۔ اور انکے اخلاق و عادات و خیالات کا بیان
ہے۔ انھیں حالات کے ضمن میں اُنکی خاص خاص نظمیں یا اشعار جو کسی واقعے
سے علاقہ رکھتے ہیں اور انکے لطائف و نوادر۔ جنسے مرزا کی طبیعت کا اصلی جوہر
اور اُنکی امیجنیشن کی قوت نہایت واضح طور پر ظاہر ہو جاتی ہے۔ اپنے اپنے موقع
پر ذکر کیے گئے ہیں۔ دوسرے حصّے میں مرزا کے تمام کلام نظم و نثر اُردو اور فارسی
کا انتخاب، اور ہر قسم پر جدا جدا ریویو، اور آخر میں مرزا کے کسی قدر کلام کا موازنہ
ایران کے بعض مسلم الثبوت اُستادوں کے کلام کے ساتھ کیا گیا ہے۔ خاتمۂ کتاب
پر ایک مختصر ریویو مرزا کی تمام لائف اور اُنکی طرز شاعری و انشا پردازی پر لکھا گیا ہے۔

جسکو ساری کتاب کا لُب لباب سمجھنا چاہئے۔

اگرچہ مرزا کی لائف۔ جیسا کہ ہم آیندہ کسی موقع پر بیان کرینگے۔ اُن فائدوں سے خالی نہیں ہے جو ایک بائیوگرفی سے حاصل ہونے چاہییں۔ لیکن اگر ان فائدوں سے قطع نظر کیجائے تو بھی ایک ایسی زندگی کا بیان جس میں ایک خاص قسم کی زندہ دلی اور شگفتگی کے سوا کچھ نہ ہو۔ ہماری پژمردہ اور دل مردہ سوسائٹی کے لئے کچھ کم ضروری نہیں ہے۔ اسکے سوا ہر قوم میں عموماً اور گری ہوئی قوموں میں خصوصاً ایسے عالی فطرتِ انسان شاذ و نادر پیدا ہوتے ہیں جنکی ذات سے اگرچہ قوم کو براہِ راست کوئی معتد بہ فائدہ نہ پہونچا ہو۔ لیکن کسی علم یا صناعت یا لٹریچر میں کوئی حقیقی اضافہ کم و بیش ظہور میں آیا ہو اور سلف کے ذخیرہ میں کچھ نیا سرمایہ شامل ہوا ہو۔ ایسے لوگوں کی لائف پر غور کرنا، اُنکے ورکس میں چھان بین کرنی اور اُنکے نوادر افکار سے مستفید ہونا، قوم کے ان فرائض میں سے ہے جنسے غافل رہنا قوم کے لئے نہایت افسوس کی بات ہے۔ جیسا کہ خود مرزا ایک جگہ لکھتے ہیں "حیف کہ ابنائے روزگار حسنِ گفتارِ مرا نشناختند۔ مرا خود دل بر آناں می سوزد کہ کامیابِ شناسائی قترۂ ایزدی نگشتند، و ازیں نمایشہائے نظر فروز کہ در نظم و نثر بکار بردہ ام۔ سرگراں گزشتند"

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# آغاز کتاب

**تاریخ ولادت** | مرزا اسد اللہ خاں **غالب** المعروف بہ میرزا نوشہ، المخاطب بہ نجم الدولہ دبیر الملک اسد اللہ خاں بہادر نظام جنگ، المتخلص بہ **غالب** در فارسی و اسد در ریختہ، شب ہشتم ماہ رجب ۱۲۱۲ھ ہجری کو شہر آگرہ میں پیدا ہوئے۔

**خاندان** | مرزا کے خاندان اور اصل و گوہر کا حال، جیسا کہ انھوں نے اپنی تحریروں میں جا بجا ظاہر کیا ہے۔ یہ ہے کہ آنکے آبا و اجداد ایبک قوم کے ترک تھے اور اُنکا سلسلۂ نسب تور ابن فریدوں تک پہونچتا ہے۔ جب کیانی تمام ایران و توران پر مسلط ہو گئے، اور تورانیوں کا جاہ و جلال دنیا سے رخصت ہو گیا، تو ایک مدتِ دراز تک تور کی نسل ملک و دولت سے بے نصیب رہی، مگر تلوار کبھی ہاتھ سے نہ چھوٹی، کیونکہ ترکوں میں قدیم سے یہ قاعدہ چلا آتا تھا کہ باپ کے متروکہ میں سے بیٹے کو تلوار کے سوا اور کچھ نہ ملتا تھا؛ اور کل مال و اسباب اور گھر بار بیٹی کے حصے میں آتا تھا۔ ایک مدت کے بعد اسلام کے عہد میں اسی تلوار کی بدولت ترکوں کے بختِ خفتہ نے پھر کروٹ بدلی اور سلجوقی خاندان میں ایک زبردست سلطنت کی بنیاد قائم ہو گئی۔ کئی سو برس وہ تمام ایران و توران و شام و روم (یعنی ایشائے کوچک) پر حکمراں رہے، آخر ایک مدت کے بعد سلجوقیوں کی سلطنت کا خاتمہ ہوا، اور سلجوق کی اولاد جا بجا منتشر و پراگندہ ہو گئی۔ انھیں میں سے **ترسم خاں** نام ایک امیرزادے نے سمرقند میں بود و باش

اختیار کر لی تھی۔ مرزا کے دادا جو شاہ عالم کے زمانے میں سمرقند سے ہندوستان میں آئے وہ اسی ترسم خاں کی اولاد میں تھے۔ مرزا مہر نیمروز کے دیباچے میں لکھتے ہیں "از واپسیان این قافلہ نیائے من، کہ در قلمرو ماوراءالنہر سمرقند شہر مسقط الراس وے بود۔ چوں سیل کہ از بالا بہ پستی آید از سمرقند بہند آمد" اور درفش کاویانی میں اس طرح لکھا ہے "بالجملہ سلجوقیان بعد زوال و برہم خوردن ہنگامۂ سلطنت در اقلیم وسیع الفضای ماوراءالنہر پراگندہ شدند۔ ازان جملہ سلطان زادہ ترسم خان کہ ما از تخمۂ اویم سمرقند را بہر اقامت گزید۔ تا در عہد سلطنت شاہ عالم نیائے من از سمرقند بہندوستان آمد"

مرزا کے دادا کی زبان بالکل ترکی تھی، اور ہندوستان کی زبان بہت کم سمجھتے تھے۔ اُس زمانے میں ذوالفقار الدولہ مرزا نجف خاں شاہ عالم کے دربار میں دخل کلی رکھتے تھے۔ نجف خاں نے مرزا کے دادا کو سلطنت کی حیثیت کے موافق ایک عمدہ منصب دلوا دیا اور پہاسو کا سیر حاصل پرگنہ ذات اور رسالہ کی تنخواہ میں مقرر کر دیا، اُنکے کئی بیٹے تھے جن میں سے دو کے نام معلوم ہیں، ایک مرزا کے باپ عبداللہ بیگ خاں عرف میرزا دولھا اور دوسرے نصراللہ بیگ خاں

عبداللہ بیگ خاں کی شادی خواجہ غلام حسین خاں کیدان کی بیٹی سے ہوئی تھی، جو کہ سرکار[1] میرٹھ کے ایک معزز فوجی افسر اور عمائد شہر آگرہ میں سے تھے، مرزا عبداللہ بیگ خاں نے بطور خانہ داماد کے اپنی تمام عمر سسرال میں بسر کی، اور انکی اولاد نے بھی وہیں پرورش پائی، مرزا عبداللہ بیگ خاں کے دو بیٹے ہوئے ایک مرزا اسداللہ خاں، اور دوسرے مرزا یوسف خاں جو ایام شباب میں مجنون ہو گئے تھے اور اُسی حالت میں ۱۸۵۷ء میں انتقال کیا۔

---

[1] سرکار ملک کے اس حصے کو کہتے تھے جو صوبے کی نسبت چھوٹا اور پرگنہ و محال وغیرہ سے بہت بڑا ہوتا تھا۔

مرزا کے والد عبداللہ بیگ خاں، جیسا کہ مرزا نے خود ایک خط میں لکھا ہے۔ اول لکھنؤ میں جاکر نواب آصف الدولہ کے ہاں نوکر ہوئے، اور چند روز بعد وہاں سے حیدرآباد پہونچے، اور سرکار آصفی میں تین سو سوار کی جمعیت سے کئی برس تک ملازم رہے۔ مگر وہ نوکری ایک خانہ جنگی کے بکھیڑے میں جاتی رہی، اور وہ واپس آگرہ میں چلے آئے۔ یہاں آکر انھوں نے الور کا قصد کیا۔ راجہ بختاور سنگھ نے ابھی انکو کوئی خاطر خواہ نوکری نہیں دی تھی کہ اتفاق سے انھیں دنوں میں ایک گڑھی کے زمیندار راج سے پھر گئے، جو فوج اس گڑھی پر سرکوبی کے لیے بھیجی گئی اس کے ساتھ مرزا عبداللہ بیگ خاں کو بھی بھیجا گیا تھا، وہاں پہنچتے ہی انکے گولی لگی اور وہیں انکا انتقال ہوگیا، اور راجگڑھ میں دفن ہوئے۔[1] راجا بختاور سنگھ رئیس الور نے دو گانوں سیر حاصل اور کسی قدر روزینہ مرزا مرحوم کے دونوں لڑکوں کی پرورش کے واسطے مقرر کر دیا، جو ایک مدت دراز تک جاری رہا، مرزا کے والد کی وفات کے بعد انکے چچا نصراللہ بیگ خاں نے انکو پرورش کیا۔

جب سرکار انگریزی کی عملداری ہندوستان میں اچھی طرح قائم ہوگئی اور نواب فخرالدولہ احمد بخش خاں لارڈ لیک کے لشکر میں شامل ہوے، تو انھوں نے مرزا غالب کے چچا نصراللہ بیگ خاں کو جنسے نواب موصوف کی ہمشیر منسوب تھیں، سرکاری فوج میں بعہدۂ رسالداری ملازم کرا دیا۔ انکی ذات اور رسالے کی تنخواہ میں دو پرگنے یعنی سونک اور سونسا، جو نواحِ آگرہ میں واقع ہیں، سرکار سے انکے نام پر مقرر ہوگئے۔ جب تک وہ زندہ رہے دونوں پرگنے ان کے نامزد رہے، اور انکی وفات

---

[1] مرزا نے جو قصیدہ راجہ شیو دھیان سنگھ کی مدح میں لکھا ہے اس میں لکھتے ہیں:

در پنج سالگی شدہ ام چاکر حضور — رنگین سخن چو ازعم و دیر ینہ خوار
دارم بگوش حلقۂ پنجاہ و شش سال — اکنوں کہ عمر شصت بہ سہ سالست شمار
باید شنید راز اعیان بارگاہ — باید شنفت قصہ زپیران آں دیار
کافی بود مشاہدہ شاہد ضرورتیست — در خاکِ راج گڑھ پدرم را بود مزار

کے بعد انکے وارثوں اور متعلقوں کی پنشنیں سرکار نے فیروز پور جھرکہ کی ریاست سے مقرر کر دیں جس میں سے سات سو روپیہ سالانہ مرزا کو آخر اپریل ۱۸۵۷ء تک برابر ملتا رہا۔ مگر فتح دہلی کے بعد تین برس تک قلعے کے تعلقات کے سبب یہ پنشن بند رہی۔ آخر جب مرزا کی ہر طرح سے بریت ہوگئی تو پنشن پھر جاری ہوگئی، اور تین برس کی واصلات بھی سرکار نے عنایت کی۔ جب تک پنشن بند رہی مرزا کے دوستوں کو نہایت تعلق خاطر رہا اکثر لوگ پنشن کا حال دریافت کرنے کو خط بھیجتے تھے۔ ایک دفعہ میر مہدی نے اسی مضمون کا خط بھیجا تھا، اسکے جواب میں مرزا صاحب لکھتے ہیں "میاں بے رزق جینے کا ڈھب مجھکو آگیا ہے، اس طرف سے خاطر جمع رکھنا۔ رمضان کا مہینا روزے کھا کھا کر کاٹا، آگے خدا رزاق ہے، کچھ اور کھانے کو نہ ملا تو غم تو ہے"

مرزا نے اپنے علو خاندان پر جا بجا فارسی اشعار میں فخر کیا ہے۔ چونکہ ان میں سے بعض اشعار لطف سے خالی نہیں اسلیے اس مقام پر نقل کئے جاتے ہیں

قطعہ

غالب از خاک پاک تورانیم | لاجرم در نسب فرہ مندیم
ترک زادیم و در نژاد ہمہ | بسترگان قوم پیوندیم
ایبکیم[1] از جماعۂ اتراک | در تمامی ز ماہ دہ چندیم
فن آبائے ما کشاورزیست | مرزبان زادۂ سمرقندیم
ور ز معنی سخن گزارد دہ | خود چہ گوئیم تا چہ و چندیم
فیض حق را کمینہ شاگردیم | عقل کل را بہینہ فرزندیم
ہم بہ تابش بہ برق ہمنفسیم | ہم بہ بخشش بہ ابر مانندیم
بہ تلاشے کہ ہست فیروزیم | بمعاشے کہ نیست خرسندیم
ہمہ بر خویشتن ہمے گرییم | ہمہ بر روزگار می خندیم

قطعہ

ساقی! چون من پشنگی و افراسیابیم | دانی کہ اصل گوہرم از دودۂ جم ست

[1] ایبک ترکوں کی ایک قوم کا نام ہے

میراث جم کہ مے بود آکنوں بمن سپار   زیں پس رسد بہشت کہ میراث آدم است

## رباعی

غالب بہ گہر ز دودۂ زادشمم[ل۵]   زاں رو بصفای دم تیغست دُ مم
چوں رفت سپہبدی زدم چنگ بشعر   شد تیر شکستۂ نیاگاں قلمم

مرزا غالب مع اپنے چھوٹے بھائی کے سن شعور تک آگرے ہی میں رہے، اگرچہ سات برس کی عمر سے وہ دلّی میں آنے جانے لگے تھے لیکن شادی کے بعد تک اُنکی مستقل سکونت آگرے ہی میں رہی اور شیخ معظم جو اس زمانے میں آگرے کے نامی معلموں میں سے تھے اُن سے تعلیم پاتے رہے۔ اسکے بعد ایک شخص پارسی نژاد جسکا نام آتش پرستی کے زمانے میں ہرمزد تھا اور بعد مسلمان ہونے کے عبدالصمد رکھا گیا، غالباً آگرے میں سیاحانہ وارد ہوا، جوکہ دو برس تک مرزا کے پاس اوّل آگرے میں اور پھر دلّی میں مقیم رہا، میرزا نے اُس سے فارسی زبان میں کسی قدر بصیرت پیدا کی، اگرچہ کبھی کبھی مرزا کی زبان سے یہ بھی سُنا گیا ہے کہ "مجھکو مبدأ فیاض کے سوا کسی سے تلمذ نہیں ہے، اور عبدالصمد محض ایک فرضی نام ہے چونکہ مجھکو لوگ بے اُستاد کہتے تھے انکا منہ بند کرنے کو میں نے ایک فرضی اُستاد گڑھ لیا ہے" مگر اس میں شک نہیں کہ عبدالصمد فی الواقع ایک پارسی نژاد آدمی تھا اور مرزا نے اس سے کم وبیش فارسی زبان سیکھی تھی۔ چنانچہ مرزا نے جابجا اُسکے تلمذ پر اپنی تحریروں میں فخر کیا ہے اور اسکو بلفظ تیمسار جو پارسیوں کے ہاں نہایت تعظیم کا لفظ ہے یاد کیا ہے لیکن جیسا کہ مرزا نے اپنی بعض تحریروں میں تصریح کی ہے۔ مرزا کی چودہ برس کی عمر تھی جب عبدالصمد انکے مکان پر وارد ہوا ہے اور کل دو برس اُس نے وہاں قیام کیا۔ پس جب یہ خیال کیا جاتا ہے

---

[ل۵] زادشمم افراسیاب کے دادا اور پشنگ کے باپ کا نام ہے۔ ۱۲

کہ مرزا کو کس عمر میں اُسکی صحبت میسر آئی، اور کس قدر قلیل مدت اسکی صحبت میں گزری تو عبدالصمد اور اسکی تعلیم کا عدم و وجود برابر ہو جاتا ہے۔ اسلیے مرزا کا یہ کہنا کچھ غلط نہیں ہے کہ مجھکو مبدأ فیاض کے سوا کسی سے تلمذ نہیں ہے۔

ایک جگہ مرزا نے مبدأ فیاض سے مستفید ہونے کا مضمون نہایت عمدگی سے باندھا ہے اور وہ شعر یہ ہے۔

آنچہ در مبدأ فیاض بود آن من ست　　گُل جدا ناشدہ از شاخ بداماں من ست

ایک اور مقام پر اس سے بھی زیادہ عمدہ طریقے سے یہ مطلب ادا کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں

باخذ فیض ز مبدأ فروزم از اسلاف　　کہ بودہ ام قدرے دیرتر دراں درگاہ

ظہور من بجہاں در ہزار و بست و دو بیست[1]　　ظہور خسرو و سعدی بہ شش صد و پنجاہ

ملا عبدالصمد علاوہ فارسی زبان کے جو اُسکی مادری زبان اور اُسکی قوم کی مذہبی زبان تھی۔ عربی زبان کا بھی۔ جیسا کہ مرزا نے لکھا ہے۔ بہت بڑا فاضل تھا۔ اگرچہ مرزا کو اسکی صحبت بہت کم میسر آئی، مگر مرزا جیسے جوہر قابل کو صغر سن میں ایسے شفیق کامل، اور جامع اللسانین اُستاد کا ملجانا ان نوادر اتفاقات میں سے تھا جو بہت کم واقع ہوتے ہیں۔ اگرچہ مرزا کو اس سے زیادہ مستفید ہونے کا موقع نہیں ملا، مگر اُس کے فیض صحبت نے کم سے کم وہ ملکہ ضرور مرزا میں پیدا کر دیا تھا جسکی نسبت کہا گیا ہے کہ "اگر حاصل شود خوانندہ و ناخوانندہ برابر ست، و اگر حاصل نہ شود ہم خوانندہ و ناخوانندہ برابر" معلوم ہوتا ہے کہ مرزا کے حُسنِ قابلیت اور حُسنِ استعداد نے ملّا عبدالصمد کے دل پر گہرا نقش بٹھا دیا تھا کہ یہاں سے چلے جانے کے بعد بھی وہ مدت تک مرزا کو نہیں بھولا۔ نواب مصطفٰے خاں مرحوم کہتے تھے کہ ملّا کے ایک خط میں جو اس نے مرزا کو کسی دوسرے ملک سے بھیجا تھا یہ فقرہ لکھا تھا "اے خواجہ عزیز چہ کسی،

[1] دو بیست یعنی دو صد، اہل زبان اکثر دو کے لفظ کے ساتھ بجائے صد کے بیست کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ ۱۲

کہ بااین ہمہ آزادیہا گاہ گاہ بخاطرمی گذری"۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جو کچھ دو برس کے قلیل عرصے میں وہ مرزا کو سکھا سکتا تھا اس میں ہرگز مضائقہ نہ کیا ہوگا اور جیسا کہ قاطع برہان اور درفش کاویانی کے دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے اس نے تمام فارسی زبان کے مقدم اصول اور گر اور پارسیوں کے مذہبی خیالات اور اسرار جنکو فارسی زبان کے سمجھنے میں بہت بڑا دخل ہے اور پارسی و سنسکرت کا متحدالاصل ہونا اور اسی قسم کی اور ضروری باتیں مرزا کے دل میں بوجہ اولیٰ تہ نشین کر دی تھیں

**تاہل** چونکہ مرزا کے چچا کا رشتہ نواب فخر الدولہ کے خاندان میں ہو چکا تھا اور اسلئے ان کے خاندان سے ایک نوع کا تعلق پیدا ہو گیا تھا، مرزا کی شادی نواب فخر الدولہ کے چھوٹے بھائی مرزا الٰہی بخش خاں معروف کے ہاں قرار پائی اور جیسا کہ مرزا نے ایک رقعے میں اشارہ کیا ہے۔ تیرہ برس کی عمر میں سات رجب ۱۲۲۵ھ ہجری کو انکا عقد ہو گیا۔ اس تقریب سے انکی آمد و رفت دلی میں زیادہ ہو گئی۔ اور آخرکار یہیں سکونت اختیار کر لی اور اخیر عمر تک دلی ہی میں رہے۔

مرزا کے نانا کی جاگیر میں متعدد دیہات اور آگرہ شہر میں بہت بڑے املاک تھی وہ منشی شیو نرائن رئیس آگرہ کو ایک خط میں لکھتے ہیں "میں کیا جانتا تھا کہ تم کون ہو جب یہ جانا کہ تم ناظر بنسی دھر کے پوتے ہو تو معلوم ہوا کہ میرے فرزند دلبند ہو۔ اب تم کو مشفق و مکرم لکھوں تو گنہگار۔ تم کو ہمارے خاندان اور اپنے خاندان کی آمیزش کا حال کیا معلوم، مجھ سے سنو! تمھارے پردادا عہد نجف خاں میں میرے نانا صاحب مرحوم خواجہ غلام حسین خاں کے رفیق تھے۔ جب میرے نانا نے نوکری ترک کی، اور گھر بیٹھے، تو تمھارے پردادا نے بھی کمر کھولدی اور پھر کہیں نوکری نہ کی۔ یہ باتیں میرے ہوش سے پہلے کی ہیں۔ مگر جب میں جوان ہوا تو میں نے یہ دیکھا کہ منشی بنسی دھر خاں صاحب کے ساتھ ہیں، اور انھوں نے جو کتیھم گانوں اپنی جاگیر کا سرکار سے دعوی

کیاہے تو بنسی دھر اُس امر کے منصرم ہیں، اور وکالت اور مختاری کرتے ہیں۔ میں اور وہ ہم عمر تھے شاید منشی بنسی دھر مجھ سے ایک دو برس بڑے ہوں یا چھوٹے ہوں انیس ۱۹ بیس برس کی میری عمر اور ایسی ہی عمر اُنکی، باہم شطرنج اور اختلاط اور محبت آدھی آدھی رات گزر جاتی تھی، چونکہ گھر اُنکا بہت دور نہ تھا اسواسطے جب چاہتے تھے چلے جاتے تھے۔ پس ہمارے اور اُنکے مکان میں مچھیا رنڈی کا گھر اور دو کٹرے درمیان تھے۔ ہماری بڑی حویلی وہ ہے جو اب لکھمی چند سیٹھ نے مول لے لی ہے اُسی کے دروازے کی سنگین بارہ دری پر میری نشست تھی اور پاس اسکے ایک کھٹیا والی حویلی، اور سلیم شاہ کے تکیے کے پاس دوسری حویلی اور کالے محل سے لگی ہوئی ایک اور حویلی، اور اُس سے آگے بڑھکر ایک کٹرا کہ وہ گڈریوں والا مشہور تھا۔ اور ایک کٹرا کہ وہ کشمیرن والا کہلاتا تھا اس کٹرے کے ایک کوٹھے پر میں پتنگ اُڑاتا تھا، اور راجہ بلوان سنگھ سے پتنگ لڑا کرتے تھے۔

واصل خاں نامی ایک سپاہی تمہارے دادا کا پیشدست رہتا تھا اور وہ کٹروں کا کرایہ اُگاہکر جمع کرواتا تھا۔ بھائی تم سنو تو سہی! تمھارا دادا بہت کچھ پیدا کر گیا۔ علاقے مول لیے تھے اور زمینداره اپنا کرلیا تھا۔ دس بارہ ہزار روپے کی سرکار کی مالگذاری کرتا تھا۔ آیا وہ سب کارخانے تمہارے ہاتھ آئے یا نہیں؟ اسکا حال ازروے تفصیل جلد مجھکو لکھو" اس خط کے مضمون سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا کے نانا کی آگرے میں ایک خاصی سرکار تھی جسکی بدولت اُنکے ملازم اور متوسلین دس دس بارہ بارہ ہزار کے مالگذار بن گئے تھے، اور مرزا کا بچپن اور عنفوانِ شباب بڑے اللّے اور تللّوں میں بسر ہوا تھا۔

اہل دہلی میں سے جن لوگوں نے مرزا کو جوانی میں دیکھا تھا ان سے سُنا گیا ہے کہ عنفوان شباب میں وہ شہر کے نہایت حسین اور خوشرو لوگوں میں شمار کیے جاتے

تھے۔ اور بوڑھاپے میں بھی جبکہ راقم نے پہلے ہی بار انکو دیکھا ہے حسانت اور خوبصورتی کے آثار اُنکے چہرے اور قد وقامت اور ڈیل ڈول سے نمایاں طور پر نظر آتے تھے۔ مگر اخیر عمر میں قلت خوراک اور امراض دائمی کے سبب وہ نہایت نحیف وزار ونزار ہوگئے تھے۔ لیکن چونکہ ہاڑ بہت چکلا قد کشیدہ اور ہاتھ پانوٗں زبردست تھے اس حالت میں بھی وہ ایک نووارد تورانی معلوم ہوتے تھے۔

دلّی میں انکے قیام کا زمانہ قریب پچاس برس کے معلوم ہوتا ہے' اس تمام مدت میں اُنھوں نے غالباً یہاں کوئی مکان اپنے لیے نہیں خریدا، ہمیشہ کرایے کے مکانوں میں رہا کئے۔ یا ایک مدت تک میاں کالے صاحب کے مکان میں بغیر کرایے کے رہے تھے جب ایک مکان سے جی اُکتایا اُسے چھوڑ کر دوسرا مکان لے لیا، مگر قاسم جان کی گلی یا حبش خاں کے پھاٹک یا اسکے قرب وجوار کے سوا کسی اور ضلع میں جاکر نہیں رہے۔ سب سے اخیر مکان جس میں اُنکا انتقال ہوا، حکیم محمود خاں مرحوم کے دیوانخانے کے متصل مسجد کے عقب میں تھا جسکی نسبت وہ کہتے ہیں :-

مسجد کے زیر سایہ اک گھر بنالیا ہے          یہ بندۂ کمینہ ہمسایۂ خدا ہے

جس طرح مرزا نے تمام عمر رہنے کے لیے مکان نہیں خریدا اسی طرح مطالعے کے لیے بھی۔ باوجودیکہ ساری عمر تصنیف کے شغل میں گزاری۔ کبھی کوئی کتاب نہیں خریدی الاماشاءاللہ۔ ایک شخص کا یہی پیشہ تھا کہ کتاب فروشوں کی دکان سے لوگوں کو کرائے کی کتابیں لادیا کرتا تھا، مرزا صاحب بھی ہمیشہ اُسی سے کرایے پر کتابیں منگواتے تھے اور مطالعے کے بعد واپس کردیتے تھے۔

سفرِ کلکتہ ظاہرا مرزا نے کوئی لمبا سفر کلکتے کے سوا نہیں کیا۔ اسی سفر کی آمدورفت میں وہ چند ماہ لکھنؤ اور بنارس میں بھی ٹھہرے تھے کلکتے جانے کا سبب یہ تھا کہ مرزا کے چچا نصراللہ بیگ خاں نے وفات پائی تھی اُس وقت مرزا کی عمر نو برس کی تھی اور اُن کے

بھائی کی عمر سات برس کی تھی۔ نصر اللہ بیگ خاں کی وفات کے بعد اُنکے متعلقوں اور وارثوں کے لئے جن میں مرزا اور انکے بھائی بھی شریک تھے جو پنشن گورنمنٹ نے ریاست فیروزپور جھرکہ پر محوّل کردی تھی جبتک مرزا صغیر سن رہے جو کچھ وہاں سے ملتا رہا پاتے رہے۔ جب سن تمیز کو پہونچے اور شادی بھی ہوگئی عالم شباب اور خانہ داری کی ضرورتیں بہت بڑھ گئیں اور گھر میں جو کچھ اثاثہ تھا وہ بھی چند روز میں سب خرچ ہوگیا۔ لاچار فکر معاش دامنگیر ہوئی۔ اوّل مرزا کو غلط یا صحیح یہ خیال پیدا ہوا کہ فیروزپور سے جسقدر پنشن ہمارے خاندان کے لیے گورنمنٹ نے مقرر کرائی تھی اسقدر ہمکو نہیں ملتی۔ ضرورتوں نے سخت تنگ کر رکھا تھا، ادھر قرض خواہوں کے تقاضے سے ناک میں دم آگیا تھا، اُدھر چھوٹے بھائی کو جنون ہوگیا، مرزا جیسے آزادمنش آدمی کے لئے یہ وقت نہایت سخت تھا، اُس کشمکش میں انکو اسکے سوا اور کچھ نہ سوجھا کہ کلکتے پہنچکر سوپریم گورنمنٹ میں پنشن کی بابت استغاثہ پیش کریں۔ چنانچہ مرزا اس حالت کی نسبت ایک خط میں لکھتے ہیں "ہنگامۂ دیوانگی برادر یکطرف وغوغاے وام خواہان یک سو، آشوبے پدید آمد کہ نفس راہ لب، ونگاہ روزنۂ چشم فراموش کرد وگیتی بدین روشنی روشناسان درنظر تیرہ وتار شد، یا لبے از سخن دوختہ وچشمی از خویش فروبستہ، جہان جہان شکستگی وعالم عالم خستگی باخود گرفتم، واز بیداد روزگار نالان، وسینہ بردم تیغ نالان بہ کلکتہ رسیدم"

غرضکہ مرزا کی عمر کچھ کم چالیس برس کی تھی۔ جبکہ وہ لکھنؤ ہوتے ہوئے کلکتے پہنچے کلکتے میں لوگوں نے انکی بہت خاطر و مدارات کی اور ان کو کامیابی کی اُمید دلائی اسٹرلنگ صاحب سکرٹری گورنمنٹ ہند نے جنکی مدح میں مرزا کا فارسی قصیدہ انکے کلیات میں موجود ہے، وعدہ کیا تھا کہ تمھارا حق ضرور تمکو ملیگا کول برک صاحب جو اسوقت دلّی میں رزیڈنٹ تھے اُنھوں نے دلّی ہی میں مرزا سے عمدہ رپورٹ

کرنے کا اقرار کرلیا تھا۔ ان اُمیدوں کے دھوکے میں وہ پورے دو برس کلکتے میں رہے مگر آخر کار نتیجہ ناکامی کے سوا کچھ نہ ہوا۔ گورنمنٹ نے سرجان میلکم گورنر بمبئی سے جو لارڈ لیک کے سکرٹری رہ چکے تھے، اور اُنھیں کے روبرو جاگیروں اور پنشنوں کی سندیں لوگوں کو ملی تھیں، مرزا کے معاملے کی بابت استفسار کیا۔ اُنھوں نے مرزا کے دعوے کو غلط بتایا اور جس طرح اور جسقدر پنشن فیروزپور سے ملنی قرار پائی تھی اسکی مفصل کیفیت - جو مرزا کے دعوے کے بالکل برخلاف تھی - گورنمنٹ میں بھیجدی - جب یہاں سے مرزا کو مایوسی ہوئی تو اُنھوں نے ولایت میں اپیل کیا مگر وہاں بھی کچھ نہ ہوا۔

مرزا صاحب نے گورنمنٹ ہند سے پانچ درخواستیں کی تھیں، ایک تو یہی کہ اُنکے خیال کے موافق جو مقدار پنشن کی سرکار نے مقرر کی ہے وہ آیندہ پوری ملا کرے - دوسری یہ کہ اب تک جسقدر کم پنشن ملتی رہی ہے اسکی واصلات ابتدا سے آج تک ریاست فیروزپور سے دلوائی جائے چونکہ پہلی درخواست نامنظور ہوئی تھی اسلیے دوسری درخواست کیونکر منظور ہوتی - تیسری درخواست یہ تھی کہ کل پنشن میں جو حصہ میرا قرار پائے وہ اور شرکا سے علیحدہ کر دیا جائے - چوتھی یہ کہ پنشن فیروزپور سے خزانۂ سرکار میں منتقل ہو جائے تاکہ رئیس فیروزپور سے مانگنی نہ پڑے - یہ دونوں درخواستیں منظور ہو گئیں اور انکے موافق انیر تک عملدرآمد رہا - پانچویں درخواست خطاب اور خلعت کی تھی - جہاں تک معلوم ہے کوئی خطاب گورنمنٹ سے مرزا کو نہیں ملا - لیکن گورنمنٹ ہند اور لوکل گورنمنٹ سے انکو "خاں صاحب بسیار مہربان دوستان" لکھا جاتا تھا - اور جب کبھی دلی میں وایسرائے یا لفٹنٹ گورنر کا دربار ہوتا تھا تو انکو بھی مثل دیگر روسا و عمائد شہر کے بلایا جاتا تھا اور سات پارچے کا خلعت مع جیغہ و سرپیچ و مالائے مروارید کے انکو برابر ملتا رہا - اور تمام لوکل حکام اور افسر اُن سے رئیس زادوں کی

طرح ملتے رہے۔

**مجادلہ اہل کلکتہ** کلکتہ کے قیام کے زمانے میں کچھ لوگوں نے مرزا کے کلام پر اعتراض کئے تھے اور اپنے اعتراضوں پر قتیل کا قول سنداً پیش کیا تھا۔ مگر مرزا ہندوستان کے فارسی گو شاعروں میں خسرو کے سوا کسی کو نہیں مانتے تھے۔ چنانچہ وہ ایک خط میں لکھتے ہیں "اہل ہند میں سوائے خسرو دہلوی کے کوئی مسلم الثبوت نہیں، میاں فیضی کی بھی کہیں کہیں ٹھیک نکل جاتی ہے" اسی لئے وہ قتیل دواقف وغیرہ کو کچھ چیز نہیں سمجھتے تھے۔ انھوں نے قتیل کا نام سنکر ناک بھوں چڑھائی اور کہا کہ میں دلوالی سنگھ[1] فرید آباد کے کھتری کے قول کو نہیں مانتا اور اہل زبان کے سوا کسی کے قول کو قابل استناد نہیں سمجھتا۔ اور اپنے کلام کی سند میں اہل زبان کے اقوال پیش کئے۔ اس پر معترضین میں زیادہ جوش وخروش پیدا ہوا اور مرزا پر اعتراضوں کی بوچھار پڑنے لگی اگرچہ مرزا کے طرفدار بھی کلکتے میں بہت تھے مگر چونکہ مرزا اعتراض اور مخالفت سے بہت جزبز ہوتے تھے انکے گھبرا دینے کو ایک معترض بھی کافی تھا انھوں نے تنگ آکر ایک مثنوی موسوم بہ باد مخالف جسمیں اپنی غریب الوطنی کا ذکر اور اہل کلکتہ کی نامہربانی کی شکایت اور انکے اعتراضات اور اپنے جواب نہایت عمدگی اور صفائی اور دردانگیز طریقے سے بیان کئے ہیں لکھی یہاں اُس مثنوی کے کچھ کچھ اشعار مختلف مقامات سے نقل کئے جاتے ہیں

| | |
|---|---|
| اے تماشائیان بزم سخن | وے مسیحا دمانِ نادرہ فن |
| اے گرانمایگان عالم حرف | خوش نشینان این بساطِ شگرف |
| اے سخن پرورانِ کلکتہ | وے زباں آوران کلکتہ |
| ہر یکے صدرِ بزم بار گہے | شمع خلوت سرائے کار گہے |

[1] مرزا قتیل تو مسلم تھے! اسلام لانے سے پہلے ان کا نام دلوالی سنگھ تھا۔ اور فرید آباد ضلع دہلی کے کھتری تھے۔ مسلمان ہونے کے بعد لکھنؤ چلے گئے تھے یہاں ان کی نہایت قدر ہوئی۔ ۱۲

هر یکے پیش تا ز قافلهٔ    هر یکے کتخدائے مرحلهٔ
اے بہ شغلِ وکالت آمادہ    دادِ غم خوارئِ جہاں دادہ
اے شگرفانِ عالمِ انصاف    بسفارت رسیدہ از اطراف
اے سخن را طراز جاں دادہ    صفحہ را سازِ گلستان دادہ
عطر بر مغزِ گیتی افشانان    پہلوانان پہلوی دانان
اے گرامی فنان ریختہ گو    نغز دریا کشان عربدہ جو
اے رئیسانِ این سوادِ عظیم    دے فراہم شدہ ہفت اقلیم
ہمچو من آرمیدۂ این شہر    بہ کارے رسیدۂ این شہر
اسداللہ بخت برگشتہ    در خم و پیچ عجز سرگشتہ
گرچہ ناخواندہ میہمانِ شماست    بے سخن ریزہ چینِ خوانِ شماست
بہ تظلم رسیدہ است اینجا    باامید آرمیدہ است اینجا
آرمیدن دہید روزے چار    خستہ را بہ سایۂ دیوار
کار احباب ساختن رسمست    میہمان را نواختن رسمست
آں رہ و رسم کارسازی کو    شیوۂ میہمان نوازی کو
کیستم؟ دل شکستہ غم زدۂ    بیدلے خستۂ ستم زدہ
برق بیطاقتی بجان زدۂ    آتش غم بخانمان زدہ
از گداز نفس بہ تاب و تبے    در بیابانِ یاس تشنہ لبے
خس طوفانی محیط بلا    سر بسر گردِ کاروانِ فنا
دردمندے جگر گداختۂ    از غمِ دہر زہرہ باختۂ
درِ آگاہی فنا زدہ    ہمہ بر خویش پشت پا زدۂ
چہ بلا ہا کشیدہ ام آخر    کہ بدینجا رسیدہ ام آخر

به سیه روز غربتم بینید — تیره شبهاے وحشتم بینید
اندهِ دوریِ وطن نگرید — غم هجران انجمن نگرید
نه همین ناله و فغان بلبم — من و جان آفرین که جان بلبم
موبه چون موے کرده ست مرا — غصه بدخوے کرده است مرا
ذوق شعر و سخن کجاست مرا — کے زبان سخن سراست مرا
دارم آرے ز هرزه لائی خویش — نوحه بر خویش و بینوائی خویش
گردشِ روزگار خویشتنم — حیرتِ کار و بار خویشتنم
با من این خشم و کین!! دریغ دریغ — من چنان تان چنین!! دریغ دریغ
بر غریبان کجا روا است ستم — رحم اگر نیست خود چرا است ستم

---

بنده ام بندهٔ مهربانان را — رمز فهمان و نکته دانان را
نه ز آویزشِ بیان ترسم — من و ایمان من کزان ترسم
که پس از من بسالهاے دراز — به زبان ماند این حکایت باز
کز سفیهے رسیده بود اینجا — چند روز آرمیده بود اینجا
با بزرگان ستیزه پیش گرفت — زحمتے داد و راه خویش گرفت
شوخ چشمے و زشت خوئے بود — بیحیائے و هرزه گوئے بود
هم سفیهانه گفتگوے داشت — هم خراباتیانه هوے داشت
برگِ دنیا نه ساز دینش بود — ننگ دهلی و سرزمینش بود
آه ازان دم که بعد رفتنِ من — خون دهلی بود بگردن من
تا بوم رنج دوستان باشم — بر دل انجمن گران باشم
شاد گردند کز میان بروم — آوخ از من که من چنان بروم

خستہ و مستمند بر گردم — وژم آیم نژند بر گردم
بود اعم کس از شما نرسد — شوق را مژدهٔ و فا نرسد
دوستاں را اگر ز من گلہ است — کہ خراست خلاف قافلہ است

می رویم از پے قتیل ہمہ — ساختہ مرد را دلیل ہمہ
تو ازیں حلقہ چوں بدر زدهٔ — گام بر جادهٔ دگر زدهٔ ؟
اے تماشائیان ژرف نگاہ — ہاں بگوئید حسبۃ للہ

کہ چساں از حزیں نہ پیچم سر — آں بجا دو دمے بہ دہر سمر
دل[1] دہد کز اسیر بر گردم — زاں نوآئیں صغیر بر گردم
دامن از کف کنم چگونہ رہا — طالب عرفی و نظیری را
خامہ روح و روان معنی را — آں ظہوری جہان معنی را
آنکہ از سرفرازی قلمش — آسماں ساست پرچم علمش
طرز اندیشہ آفریدهٔ اوست — در تن لفظ جاں دمیدهٔ اوست

پشت معنی قوی ز پہلویش — خامہ را فربہی ز بازویش
طرز تحریر را نوے از وے — صفحہ ارتنگ مانوی از وے

فتنۂ گفتگوے ایمانم — مست لاے سبوے ایمانم
آں کہ طے کردہ ایں مواقف را — چہ شناسد قتیل واقف را

لیک با ایں ہمہ کہ ایں دارم — گنج معنی در آستیں دارم
دل و جانم فدائے احباب ست — شوق وقف رضای احباب ست

میشوم خویش را بہ صلح دلیل — می سرایم نوائے مدح قتیل

---

[1] یعنی آیا دل اجازت مید ہد کہ از اسیر برگردم یہ اہل زبان کا محاورہ ہے کہ دل دہد بجاے "دل بتوری دہد" کے بولتے ہیں۔

تا نماند ز من دگر گلۂ ؛ رسد از پیر دان و سے صلۂ
گفتن آئین ہوشیاری نیست لیک دانستن اختیاری نیست
گرچہ این انیش نخواہم گفت سعدی ثنائیش نخواہم گفت
لیک از من ہزار بار بہ است از من و ہمچو من ہزار بہ است
من کعف خاک او سپہر بلند خاک را کے رسد بچرخ کمند
وصف او حد چوں منی نہ بود مہرو خورد روزنے نہ بود
مرحبا ساز خوش بیانی او حبذا شور نکتہ دانی او
نظمش آب حیات را ماند در روانی فرات را ماند
نثر او نقش بال طاؤس است انتخاب صراح و قاموس است
پادشاہے کہ در قلمرو حرف کردہ ایجاد نکتہائے شگرف
خامہ ہندوے پارسی دانش ہندیاں سر بخط فرمانش
ایں رقمہا کہ ریخت کلک خیال بود سطرے زمانۂ اعمال
از من نارسائے ہیچداں معذرت نامہ ایست زی یاراں
بو کہ آید زعذر خواہی ما رحم بر ما و بیگناہی ما
آشتی نامہ و داد و پیام ختم شد والسلام والاکرام

**قیام لکھنو** جب مرزا نے دلی سے کلکتے جانے کا ارادہ کیا تھا اسوقت راہ میں ٹھہرنے کا قصد نہ تھا مگر چونکہ لکھنؤ کے بعض ذی اقتدار لوگ مدت سے چاہتے تھے کہ مرزا ایک بار لکھنؤ آئیں اسلئے کانپور پہنچکر انکو خیال آیا کہ لکھنؤ بھی دیکھتے چلیے اُس زمانے میں نصیر الدین حیدر فرماں روا اور روشن الدولہ نائب السلطنت تھے۔ اہل لکھنؤ نے مرزا کی عمدہ طور پر مدارات کی اور روشن الدولہ کے ہاں بعنوان شایستہ انکی تقریب کی گئی۔

مرزا سے اُس پریشانی کے عالم میں قصیدہ تو سرانجام نہیں ہو سکا، مگر ایک مدحیہ نثر صنعت تعطیل میں جو انکے مسودات میں موجود ہے نائب السلطنت کے سامنے پیش کرنے کے لئے لکھی تھی۔ لیکن مرزا صاحب نے ملاقات سے پہلے دو شرطیں ایسی پیش کیں جو منظور نہ ہوئیں۔ ایک یہ کہ نائب میری تعظیم دیں، دوسرے نذر سے مجھے معاف رکھا جائے۔ اسی وجہ سے مرزا بغیر اسکے کہ روشن الدولہ سے ملیں اور وہ نثر پیش کریں وہاں سے کلکتے کو روانہ ہو گئے مگر معلوم ہوتا ہے کہ کلکتے سے واپس آنے کے بعد انھوں نے ایک قصیدہ دلی سے نصیر الدین حیدر کی شان میں لکھکر ایک دوست کے توسط سے گزرانا تھا۔ اور اُس پر پانچ ہزار روپے بطور صلے کے ملنے کا حکم ہوا تھا۔ شیخ امام بخش ناسخ نے مرزا کو لکھا کہ پانچ ہزار ملے تھے تین ہزار روشن الدولہ کھا گئے اور دو ہزار متوسط کو دیکر کہا کہ اس میں سے جو مناسب سمجھو مرزا کو بھیجدو۔ مرزا صاحب نے یہ سنکر کچھ کچھ تحریک کی مگر تین دن بعد یہ خبر پہنچی کہ نصیر الدین حیدر مر گئے۔ پھر واجد علی شاہ کے زمانے میں مرزا نے سلسلہ جنبانی کی، اور پانسو روپیہ سالانہ ہمیشہ کے لئے وہاں سے مقرر ہو گئے لیکن صرف دو برس گزرے تھے کہ ریاست ضبط ہو گئی، اور وہ دفتر گاؤ خورد ہو گیا۔

لطیفہ | لکھنؤ کی ایک صحبت میں جبکہ مرزا وہاں موجود تھے۔ ایک روز لکھنؤ اور دلی کی زبان پر گفتگو ہو رہی تھی۔ ایک صاحب نے مرزا سے کہا کہ جس موقع پر اہل دہلی اپنے تئیں بولتے ہیں وہاں اہل لکھنؤ آپ کو بولتے ہیں، آپ کی رائے میں فصیح آپ کو ہے یا اپنے تئیں؟ مرزا نے کہا فصیح تو یہی معلوم ہوتا ہے جو آپ بولتے ہیں، مگر اس میں دقت یہ ہے کہ مثلاً آپ میری نسبت یہ فرمائیں کہ میں آپ کو فرشتہ خصائل جانتا ہوں اور میں اسکے جواب میں اپنی نسبت یہ عرض کروں کہ میں تو آپ کو کتے سے بھی بدتر سمجھتا ہوں، تو سخت مشکل واقع ہوگی، میں تو اپنی نسبت کہونگا اور آپ ممکن ہے کہ اپنی نسبت سمجھ جائیں۔ سب حاضرین یہ لطیفہ سنکر پھڑک گئے۔ مرزا کا مطلب

صرف اسقدر بیان کرنا تھا کہ آپ کو مخاطب کے لئے تو عموماً بولا ہی جاتا ہے اگر متکلم کے لئے بھی اسکا استعمال ہوگا تو بعض موقع پر التباس واقع ہوگا۔ اس مطلب کو اُنھوں نے اس لطیف پیرائے میں بیان کیا۔ مگر یہ فقط ایک لطیفہ اہل صحبت کے خوش کرنے کے لئے تھا ورنہ اہل دہلی بھی اکثر بجائے اپنے تئیں کے آپ کو بولتے ہیں اس میں کچھ اہل لکھنؤ کی خصوصیت نہیں ہے۔

**لطیفہ** زبان کے متعلق مرزا کا اسی قسم کا ایک اور لطیفہ مشہور ہے۔ دلی میں رتھ کو بعضے مونث اور بعض مذکر بولتے ہیں، کسی نے مرزا صاحب سے پوچھا کہ حضرت! رتھ مونث ہے یا مذکر؟ آپ نے کہا بھیا! جب رتھ میں عورتیں بیٹھی ہوں تو مونث کہو اور جب مرد بیٹھیں تو مذکر سمجھو۔

**ملازمت سرکاری سے انکار** تذکرہ آبحیات میں لکھا ہے کہ ۱۸۴۲ء میں جبکہ دہلی کالج نئے اصول پر قائم کیا گیا۔ مسٹر ٹامسن سکرٹری گورنمنٹ ہند جو آخر کو اضلاع شمال و مغرب میں لفٹنٹ گورنر ہو گئے تھے۔ مدرسین کے امتحان کے لئے دلی میں آئے۔ اور چاہا کہ جس طرح سو روپیہ ماہوار کا ایک عربی مدرس کالج میں مقرر ہے۔ اسی طرح ایک فارسی کا مدرس مقرر کیا جائے لوگوں نے مرزا اور مومن خاں اور مولوی امام بخش کا ذکر کیا۔ سب سے پہلے مرزا صاحب کو بلایا گیا۔ مرزا پالکی میں سوار ہوکر صاحب سکرٹری کے ڈیرے پر پہونچے۔ صاحب کو اطلاع ہوئی، اُنھوں نے فوراً بلا لیا۔ مگر یہ پالکی سے اتر کر اس انتظار میں ٹھہرے رہے کہ دستور کے موافق صاحب سکرٹری انکے لینے کو آئینگے۔ جب بہت دیر ہوگئی اور صاحب کو معلوم ہوا کہ اس سبب سے نہیں آئے، وہ خود باہر چلے آئے اور مرزا سے کہا کہ جب آپ دربار گورنری میں تشریف لائیں گے تو آپ کا اسی طرح استقبال کیا جائیگا لیکن اسوقت آپ نوکری کے لئے آئے ہیں اس موقع پر وہ برتاؤ نہیں ہوسکتا۔ مرزا صاحب نے کہا گورنمنٹ کی ملازمت کا ارادہ اسلئے کیا ہے کہ اعزاز کچھ زیادہ ہو نہ اسلئے کہ موجودہ اعزاز میں بھی فرق آئے۔ صاحب نے کہا ہم

قاعدے سے مجبور ہیں۔ مرزا صاحب نے کہا مجھکو اس خدمت سے معاف رکھا جائے، اور یہ کہکر چلے آئے۔

**قید ہونیکا واقعہ**

مرزا کو شطرنج اور چوسر کھیلنے کی بہت عادت تھی۔ اور چوسر جب کبھی کھیلتے تھے برائے نام کچھ بازی بدکر کھیلا کرتے تھے۔ اسی چوسر کی بدولت ۱۲۶۴ھ میں مرزا پر ایک سخت ناگوار واقعہ گزرا۔ مرزا نے خود اس واقعے کو ایک فارسی خط میں مختصر طور پر بیان کیا ہے جسکا ترجمہ ہم اس مقام پر لکھتے ہیں

"کوتوال دشمن تھا اور مجسٹریٹ ناواقف، فتنہ گھات میں تھا اور ستارہ گردش میں۔ باوجودیکہ مجسٹریٹ کوتوال کا حاکم ہے۔ میرے باب میں وہ کوتوال کا محکوم بنگیا اور میری قید کا حکم صادر کر دیا۔ سشن جج۔ باوجودیکہ میرا دوست تھا اور ہمیشہ مجھ سے دوستی اور مہربانی کے برتاؤ برتتا تھا اور اکثر صحبتوں میں بے تکلفانہ ملتا تھا اُس نے بھی اغماض اور تغافل اختیار کیا صدر میں اپیل کیا گیا مگر کسی نے نہ سُنا اور وہی حکم بحال رہا۔ پھر نہ معلوم کیا باعث ہوا کہ جب آدھی میعاد گزر گئی تو مجسٹریٹ کو رحم آیا اور صدر میں میری رہائی کی رپورٹ اور وہاں سے حکم رہائی کا آگیا اور حکام صدر نے ایسی رپورٹ بھیجنے پر اسکی بہت تعریف کی۔ سنا ہے رحمدل حاکموں نے مجسٹریٹ کو بہت نفریں کی اور میری خاکساری اور آزادہ روی سے اُسکو مطلع کیا، یہانتک کہ اُس نے خود بخود میری رہائی کی رپورٹ بھیجدی۔ اگرچہ میں اس وجہ سے کہ ہر کام کو خدا کی طرف سے سمجھتا ہوں اور خدا سے لڑا نہیں جا سکتا۔ جو کچھ گزرا اسکے ننگ سے آزاد اور جو کچھ گزرنیوالا ہے اُس پر راضی ہوں۔ مگر آرزو کرنا آئین عبودیت کے خلاف نہیں ہے۔ میری یہ آرزو ہے کہ اب دنیا میں نہ رہوں، اور اگر رہوں تو ہندوستان میں نہ رہوں، روم ہے، مصر ہے، ایران ہے، بغداد ہے، یہ بھی جانے دو خود کعبہ آزادوں کی جائے پناہ اور آستانہ رحمۃ للعالمین دلدادوں کی تکیہ گاہ ہے، دیکھئے وہ

وقت کب آئیگا کہ درماندگی کی قید سے جو اس گزری ہوئی قید سے زیادہ جانفرسا ہے نجات پاؤں اور بغیر اسکے کہ کوئی منزل مقصود قرار دوں سر بصحرا نکلجاؤں۔ یہ ہے جو کچھ کہ مجھ پر گزرا اور یہ ہے جسکا میں آرزومند ہوں"

یہ واقعہ مرزا صاحب پر نہایت شاق گزرا تھا۔ اگرچہ منجملہ چھ مہینے کے تین مہینے جو انکو قیدخانے میں گزرے انکو کسی طرح کی تکلیف نہیں ہوئی، وہ بالکل قیدخانے میں اُسی آرام سے رہے جیسے گھر پر رہتے تھے، کھانا اور کپڑا اور تمام ضروریات حسب دلخواہ گھر سے انکو پہنچتی تھیں اُنکے دوست اُن سے ملنے جاتے تھے۔ اور وہ صرف بطور نظربندوں کے جیلخانے کے ایک علحدہ کمرے میں رہتے تھے۔ مگر چونکہ اُسوقت تک شہر کے شرفا و اعیان کے ساتھ کبھی اس قسم کا سلوک مرزا نے نہیں دیکھا تھا اسلیے وہ اسکو ایک بڑی بے آبروئی کی بات سمجھتے تھے۔ چنانچہ جو ترکیب بند انھوں نے قیدخانے میں لکھا تھا اس میں کہتے ہیں:-

راز دانا غمِ رسوائیِ جاوید بلاست ۔۔۔ بہر آزار غم از قیدِ فرنگم نہ بود
جورِ اعدا رود از دل بہ رہائی لیکن ۔۔۔ طعنِ احباب کم از زخمِ خدنگم نہ بود

نواب مصطفےٰ خاں مرحوم نے اس زمانے میں مرزا کے ساتھ دوستی کا حق پورا پورا ادا کیا اپیل میں جو کچھ صرف ہوا وہ اپنے پاس سے صرف کیا اور تین مہینے تک برابر انکی غمخواری اور ہر طرح کی خبرگیری میں مصروف رہے۔ چنانچہ اسی ترکیب بند میں نواب مرحوم کی نسبت کہتے ہیں:-

خود چرا خوں خورم از غم کہ بغمخواریِ من ۔۔۔ رحمتِ حق بہ لباسِ بشر آمد گوئی
خواجہ ہست دریں شہر کہ از پرسشِ وے ۔۔۔ پایۂ خویشتنم در نظر آمد گوئی
مصطفےٰ خاں کہ دریں واقعہ غمخوارِ منست
گر بمیرم چہ غم از مرگ عزادارِ منست

لطیفہ | جب مرزا قید سے چھوٹ کر آئے تو میاں کالے[1] صاحب کے مکان میں آکر رہے تھے۔ ایک روز میاں کے پاس بیٹھے تھے کسی نے آکر قید سے چھوٹنے کی مبارکباد دی، مرزا نے کہا کون بھڑوا قید سے چھوٹا ہے؟ پہلے گورے کی قید میں تھا اب کالے کی قید میں ہوں"

مرزا نے قید میں ایک فارسی ترکیب بند اپنے حسب حال لکھکر دوستوں کو بھیجا تھا۔ اُس نظم میں کل سات بند اور ہر بند میں بارہ بارہ شعر ہیں۔ مرزا کے عزیزوں اور دوستوں نے کلیات فارسی میں اس نظم کو چھپنے نہیں دیا تھا، مگر مرزا صاحب نے مرنے سے کسی قدر پہلے اپنی جدید نظم کا ایک مجموعہ موسوم بہ "سبد چین" شائع کیا تھا، اُس میں اس ترکیب بند کو بھی شامل کر دیا تھا۔ لیکن سبد چین کی زیادہ اشاعت نہیں ہوئی، اس لئے یہ ترکیب بند بہت کم لوگوں کی نظر سے گزرا ہے۔ چونکہ یہ ترکیب بند مرزا کی عمدہ ترین حالیہ نظموں میں سے ہے اس واسطے اسکے مختلف بندوں میں سے کچھ کچھ شعر یہاں نقل کیے جاتے ہیں:-

## از بند اوّل

| | |
|---|---|
| خواہم از بند بہ زنداں سخن آغاز کنم | غم دل پردہ دری کرد۔ فغاں ساز کنم |
| بہ نوائے کہ زمضراب چکاند خوناب | خویشتن را بہ سخن زمزمہ پرداز کنم |
| چوں سرایم سخن انصاف ز مجرم خواہم | چوں نویسم غزل اندیشہ زغماز کنم |
| یار دیرینہ! قدم رنجہ مفرما کاینجا | آں نہ گنجد کہ تو در کوبی و من باز کنم |
| اہل زنداں بہ سر و چشم خودم جا دادند | تا بدیں صدر نشینی چہ قدر ناز کنم |
| ہلہ دزداں گرفتار! وفا نیست بشہر | خویشتن را بشما ہمدم و ہمراز کنم |

[1] حضرت محمد نصیر الدین عرف میاں کالے صاحب بہادر شاہ مرحوم کے شیخ اور مولانا فخر الدین قدس سرہٗ کے پوتے تھے مرزا مدت تک انکے مکان میں رہے ہیں وہ مرزا سے نہایت محبت رکھتے تھے اور انھیں کی تقریب سے قلعے میں تعلق پیدا ہوا تھا۔۱۲

## از بند سوم

پاسباناں ہم آئید کہ من می آیم — در زنداں بکشائید کہ من می آیم

ہر کہ دیدے بدر خویش سپاسم گفتے — خیر مقدم بسرائید کہ من می آیم

جادہ نشناسم و انبوہ شمامی ترسم — راہم از دور نمائید کہ من می آیم

رہرو جادۂ تسلیم درشتی نکنند — سخت گیرندہ چرائید کہ من می آیم

ہاں عزیزاں کہ دریں کلبہ اقامت دارید — بخت خود را بستائید کہ من می آیم

تا بدروازۂ زندان پے آوردن من — قدمے رنجہ نمائید کہ من می آیم

چوں سخن سنجی و فرزانگی آئین من ست — بہرہ از من برباید کہ من می آیم

## از بند چہارم

آنچہ فرداست ہم امروز در آمد گوئی — آفتاب از جہت قبلہ برآمد گوئی

دل و دستے کہ مرا بود فرو ماند از کار — شب و روزیکہ مرا بود سر آمد گوئی

بہرۂ اہل جہاں چوں ز جہاں درد و غم ست — بہرہ من ز جہاں بیشتر آمد گوئی

خستن و بستن من حد عسس نیست برد — بر من ایں ساز قضا و قدر آمد گوئی

تخم را نتوان کرد بہ خستن ضائع — خستگی غازۂ روے ہنر آمد گوئی

ہیچ یک مرد گرانمایہ بہ زنداں خواہد — یوسف از قید زلیخا بدر آمد گوئی

## از بند ہفتم

ہمدماں! در دلم از دیدہ ستانید ہمہ — غالب غمزدہ را روح و روانید ہمہ

للہ الحمد کہ در عیش و نشاطید ہمہ — للہ الشکر کہ با شوکت و شانید ہمہ

من بجوں خفتہ و بینم ہمہ بینید ہمہ — من جگر خستہ و دانم ہمہ دانید ہمہ

درمیاں ضابطۂ مہر و وفا بود ست — من بر آنم کہ بر آئینہ برانید ہمہ

روزے از مہر نگفتید فلانی چوں ست — بارے از لطف بگوئید چسانید ہمہ

چارۂ گرنتواں کرد دعاے کافیست　　دل اگر نیست خداوند زبانید ہمہ
ہفت بندست کہ دربند رقم ساختہ ام　　بنویسید و بہ بینید و بخوانید ہمہ
آں نہ باشم کہ بہ ہر بزم ز من یاد آرید
دارم امید کہ در بزم سخن یاد آرید

**قلعہ کا تعلق** ۱۲۶۶ھ میں مرحوم ابوظفر سرج الدین بہادر شاہ نے مرزا کو خطاب نجم الدولہ دبیر الملک نظام جنگ اور چھ پارچے کا خلعت مع تین رقوم جواہر یعنی جیغہ و سرپیچ و حمائل مروارید کے دربار عام میں مرحمت فرمایا اور خاندان تیموری کی تاریخ نویسی کی خدمت پر بمشاہرہ پچاس روپیہ ماہوار کے مامور کیا۔ اور یہ قرار پایا کہ احترام الدولہ حکیم احسن اللہ خاں مرحوم مختلف تاریخوں سے مضامین التقاط کر کے مرزا کے حوالے کیا کریں، اور مرزا اُن تمام مطالب کو اپنی طرز خاص کی فارسی نثر میں بیان کریں۔ اور کتاب دو حصوں پر تقسیم کیجائے پہلے حصے میں کچھ مختصر حال ابتداے آفرینش سے صاحبقراں تیمور گورگان تک اور کسی قدر مفصل حالات تیمور سے نصیر الدین ہمایوں کے اخیر زمانہ تک بیان کئے جائیں اور دوسرے حصے میں جلال الدین اکبر بادشاہ سے لیکر سراج الدین بہادر شاہ کے زمانے تک تمام واقعات شرح و بسط کے ساتھ درج کئے جائیں۔

**مہر نیم روز ماہ نیم ماہ** مرزا نے تمام کتاب کا نام پرتوستان اور اسکے پہلے حصے کا نام مہر نیم روز اور دوسرے حصے کا نام ماہ نیم ماہ تجویز کیا تھا۔ انکو اپنی دو ترکیبوں پر ناز تھا، ایک ماہ نیم ماہ اور دوسرے رستخیز بیجا۔[1] مرزا کہتے تھے کہ چودھویں رات کے چاند کو ماہ چہاردہ اور ماہ دوہفتہ تو پہلے لوگوں نے اکثر باندھا ہے، مگر جہاں تک مجھے معلوم ہے ماہ نیم ماہ کسی نے نہیں باندھا یہ ترکیب خاص میری تراشی ہوئی ہے مگر افسوس ہے کہ دوسرا حصہ

[1] رستخیز بیجا۔ غدر کی تاریخ کا مادہ ہے اسمیں رستخیز کے اعداد یعنی ۱۲۷۴ میں سے جا کے عدد یعنی (۴) کا تخرجہ کیا ہے ۱۲۷۰

یعنی ماہِ نیم ماہ - بالکل نہیں لکھا گیا - مہر نیم روز ختم ہونے کے بعد مرزا نے ذرا آرام لینے کے لئے چند روز توقف کیا تھا اور ارادہ تھا کہ جلد دوسرا حصہ شروع کریں کہ اتنے میں غدر ہوگیا اور اُس حصّے کا صرف نام ہی نام رہ گیا -

حیدر آباد سے ایک صاحب نے مرزا سے ماہ نیم ماہ کو طلب کیا تھا اسکے جواب میں لکھتے ہیں ماہ نیم ماہ اسمیست کہ مسمّی ندارد، چوں از سرنوشت گردن نتواں پیچید سرگزشت باز گویم، ہرگاہ ایک نیمہ از پرستان انجام یافت و مہر نیم روز نام یافت الحق ورنگ و رزیدہ شد، تا نفس راست کردہ آید - ناگاہ کار فرما را روز فرو رفت، و روزگار سر آمد، و دولت دیرینۂ ترکمانانِ قراچاریۂ سپری گشت، ماہ نیم ماہ ہمچوں ماہ بست و ہشت شبۂ ناپدیدار، و نامش بعنوان بے نشانی در مہر نیم روز آشکار ماند"

**خدمت اصلاح اشعار بادشاہ** ۱۲۷۱ھ میں جبکہ شیخ ابراہیم ذوق کا انتقال ہوگیا - بادشاہ کے اشعار کی اصلاح بھی مرزا سے متعلق ہوگئی تھی - مگر معلوم ہوتا ہے کہ مرزا اس کام کو بادل ناخواستہ سرانجام کرتے تھے، ناظر حسین مرزا مرحوم کہتے تھے کہ ایک روز میں اور مرزا صاحب دیوان عام میں بیٹھے تھے کہ چوبدار آیا اور کہا کہ حضور نے غزلیں مانگی ہیں - مرزا نے کہا ذرا ٹھہر جاؤ اور اپنے آدمی سے کہا کہ پالکی میں کچھ کاغذ رومال میں بندھے ہوے رکھے ہیں وہ لے آؤ - وہ فوراً لے آیا - مرزا نے جو اسکو کھولا تو اُس میں سے آٹھ نو پرچے جن پر ایک ایک دو دو مصرعے لکھے ہوئے تھے، نکالے - اور اُسی وقت دوات قلم منگوا کر اُن مصرعوں پر غزلیں لکھنی شروع کیں، اور وہیں بیٹھے بیٹھے آٹھ یا نو غزلیں تمام و کمال لکھکر چوبدار کے حوالے کیں - ناظر مرحوم کہتے تھے کہ ان تمام غزلوں کے لکھنے میں انکو اس سے زیادہ دیر نہیں لگی کہ ایک مشّاق اُستاد چند غزلیں صرف کہیں کہیں اصلاح دیکر درست کردے - جب چوبدار غزلیں لیکر چلا گیا تو مجھ سے کہا کہ حضور کی کبھی

کبھی کی فرمائشوں سے آج مدت کے بعد سبکدوشی ہوئی ہے۔ اگرچہ مرزا صاحب جو کچھ اپنی طرز خاص میں لکھتے تھے۔ نظم ہو یا نثر۔ اسکو بڑی کاوش اور جانکاہی سے سرانجام کرتے تھے، چنانچہ خود انھوں نے جا بجا اسکی تصریح کی ہے۔ مگر جب کبھی اپنی خاص روش پر چلنے کی ضرورت نہ ہوتی تھی اُس وقت انکو فکر پر زیادہ زور ڈالنا نہیں پڑتا تھا۔

**بدیہہ گوئی** ۱۸۶۱ء میں جبکہ نواب ضیاء الدین احمد خاں مرحوم کلکتے گئے ہوئے تھے مولوی محمد عالم مرحوم نے جو کلکتے کے ایک دیرینہ سال فاضل تھے۔ نواب صاحب سے بیان کیا کہ جس زمانے میں مرزا صاحب یہاں آئے ہوئے تھے۔ ایک مجلس میں جہاں مرزا بھی موجود تھے اور میں بھی حاضر تھا۔ شعرا کا ذکر ہو رہا تھا۔ اثنائے گفتگو میں ایک صاحب نے فیضی کی بہت تعریف کی مرزا نے کہا "فیضی کو لوگ جیسا سمجھتے ہیں ویسا نہیں ہے" اس پر بات بڑھی۔ اُس شخص نے کہا کہ فیضی جب پہلی ہی بار اکبر کے روبرو گیا تھا اُس نے ڈھائی سو شعر کا قصیدہ اُسی وقت ارتجالاً کہکر پڑھا تھا۔ مرزا بولے اب بھی اللہ کے بندے ایسے موجود ہیں کہ دو چار سو نہیں تو دو چار شعر تو ہر موقع پر بداہتہ کہہ سکتے ہیں" مخاطب نے جیب میں سے ایک چکنی ڈلی نکالکر ہتھیلی پر رکھی اور مرزا سے درخواست کی کہ اس ڈلی پر کچھ ارشاد ہو۔ مرزا نے گیارہ شعر کا قطعہ اُسی وقت موزوں کرکے پڑھ دیا جو ان کے دیوان ریختہ میں موجود ہے اور جسکا پہلا شعر یہ ہے۔

ہے جو صاحب کے کف دست پہ یہ چکنی ڈلی — زیب دیتا ہے اُسے جس قدر اچھا کہیئے

**اولاد** مرزا صاحب کے اولاد کچھ نہ تھی ابتدا میں سات بچے پے در پے ہوئے، مگر کوئی زندہ نہیں رہا اسلیئے ایک مدت سے وہ اور انکی بی بی تنہا زندگی بسر کرتے تھے مگر غدر سے چند سال پہلے۔ جبکہ انکی بی بی کے بھانجے زین العابدین خاں عارف نے انتقال ہوگیا، اور انکے دونوں بچے ایک باقر علی خاں اور دوسرے

حسین علی خاں صغیر سن رہ گئے۔ تو مرزا اور انکی بی بی نے چھوٹے لڑکے حسین علی خاں کو جو اسوقت بہت کم عمر تھا اپنے سایۂ عاطفت میں لے لیا۔ مرزا حسین علی خاں کو حقیقی اولاد سے بھی کچھ بڑھکر عزیز رکھتے تھے اور کبھی آنکھ سے اوجھل نہیں ہونے دیتے تھے اور حد سے زیادہ ناز برداری کرتے تھے۔

جب زین العابدین خاں کی والدہ کا انتقال ہوگیا تو حسین علی خاں کے بڑے بھائی باقر علی خاں کو بھی مرزا نے اپنی سرپرستی میں لے لیا۔ یہ دونوں خوش فکر اور اہل اور نیکخو اور نہایت شریف مزاج تھے مگر افسوس ہے کہ مرزا کی وفات کے بعد دونوں تھوڑے تھوڑے فاصلے سے جوان عمر میں فوت ہوگئے

**عارف کا مرثیہ** زین العابدین خاں عارف سے مرزا کو غایت درجے کا تعلق تھا۔ کچھ قرابت کے سبب اور زیادہ تر اس وجہ سے کہ وہ نہایت خوش فکر اور معنی یاب طبیعت رکھتے تھے۔ اور باوجود پرگوئی کے نہایت خوشگو تھے۔ ان کو حد سے زیادہ عزیز رکھتے تھے۔ اسی لیے جب وہ جوان عمر میں فوت ہوگئے تو مرزا اور انکی بی بی پر سخت حادثہ گزرا۔ مرزا نے انکے مرنے پر ایک غزل بطور نوحے کے لکھی ہے جو نہایت بلیغ اور دردناک ہے۔ چنانچہ اسکے چند شعر ہم اس مقام پر نقل کرتے ہیں

لازم تھا کہ دیکھو مرا رستہ کوئی دن اور
تنہا گیے کیوں؟ اب رہو تنہا کوئی دن اور

آئے ہو کل اور آج ہی کہتے ہو کہ جاؤں
مانا کہ نہیں آج سے اچھا کوئی دن اور

جاتے ہوئے کہتے ہو قیامت کو ملیں گے
کیا خوب! قیامت کا ہے گویا کوئی دن اور

ہاں اے فلک پیر جواں تھا ابھی عارف
کیا تیرا بگڑتا جو نہ مرتا کوئی دن اور

تم ماہِ شب چار دہم تھے مرے گھر کے
پھر کیوں نہ رہا گھر کا وہ نقشا کوئی دن اور

تم ایسے کہاں کے تھے کھرے داد و ستد کے
کرتا ملک الموت تقاضا کوئی دن اور

مجھ سے تمھیں نفرت سہی نیر سے لڑائی
بچوں کا بھی دیکھا نہ تماشا کوئی دن اور

گزری نہ بہر حال یہ مدت خوش وناخوش ۔۔۔ کرنا تھا جواں مرگ! گزارا کوئی دن اور
ناداں ہو جو کہتے ہو کہ کیوں جیتے ہو غالبؔ ۔۔۔ قسمت میں ہے مرنے کی تمنا کوئی دن اور

حالات غدر: غدر کے زمانے میں مرزا دلی سے بلکہ گھر سے باہر نہیں نکلے۔ جو ہیں بغاوت کا فتنہ اُٹھا اُنھوں نے دروازہ بند کرلیا اور گوشۂ تنہائی میں غدر کے حالات لکھنے شروع کئے۔ اگرچہ فتح دہلی کے بعد مہاراج پٹیالہ کی طرف سے حکیم محمود خاں مرحوم اور انکے ہمسایوں کے مکان پر جسمیں ایک مرزا بھی تھے حفاظت کے لیے پہرہ بیٹھ گیا تھا، اسلئے وہ فتحمند سپاہیوں کی لوٹ کھسوٹ سے محفوظ رہے، مگر پھر انکو طرح طرح کی کلفتیں اُٹھانی پڑیں۔ مرزا کے چھوٹے بھائی جو تیس برس کی عمر میں دیوانے ہو گئے تھے اور آخر دم تک اسی حالت میں رہے، جب مرزا نے دلی میں سکونت اختیار کی تو انکو بھی اپنے ساتھ یہیں لے آئے تھے۔ مرزا کے مکان سے انکا مکان تقریباً دو ہزار قدم کے فاصلے پر تھا۔ ایک دربان اور ایک کنیز دونوں عمر رسیدہ تھے۔ انکے پاس رہتے تھے۔ جب دلی فتح ہوگئی اور شہر اہل دہلی سے خالی ہوگیا، اور رستے بند ہوگئے اُسوقت مرزا بھائی کی طرف سے سخت پریشان ہونے لگے۔ بھائی کے کھانے پینے سونے مرنے اور جینے کی مطلق خبر نہ تھی ایک روز یہ خبر آئی کہ مرزا یوسف کے مکان میں بھی کچھ سپاہی گھس آئے تھے اور جو کچھ اسباب ملا۔ لے گیے، پھر ایک دن وہی بڈھا دربان جو مرزا یوسف کی ڈیوڑھی پر رہتا تھا یہ خبر لایا کہ پانچ روز سخت تپ میں مبتلا رہکر آج آدھی رات گزرے مرزا یوسف کا انتقال ہوگیا۔ اُس وقت نہ کفن کے لیے کپڑا بازار میں مل سکتا تھا، نہ غسّال اور گورکن کا کہیں پتہ تھا، نہ شہر سے قبرستان تک جانا ممکن تھا، مگر مرزا کے ہمسایوں سے انکی بڑی مدد کی۔ پٹیالے کی فوج کے ایک سپاہی کو جو حفاظت کے لئے تعینات تھا۔ اور مرزا کے دو آدمیوں کو ساتھ لیا، اور مرزا

صاحب کے ہاں سے دو سفید چادریں لیکر مرزا یوسف کے مکان پر پہنچے اور بعد غسل اور تجہیز و تکفین کے مسجد کے صحن میں جو مکان کے قریب تھی دفن کر دیا۔ مرزا نے دستنبو میں اس مقام پر یہ اشعار لکھے ہیں:-

دریغ آں کہ اندر درنگ سہ بیست[1] | سہ دہ شاد و سی سال ناشاد زیست
تہ خاک بالیں ز خشتش نہ بود | بجز خاک در سر نوشتش نہ بود
خدایا بریں مردہ بخشا سے | کہ نا دیدہ در زیست آسائشے
بسر و شے بہ دلجوئی او فرست | روانش بجاوید مینو فرست

اور بھائی کے مرنے کی تاریخ اس طرح لکھی ہے:-

زسال مرگ ستمدیدہ میرزا یوسف | کہ زیستے بجہاں در زخویش بیگانہ
یکی در انجمن از من ہمی پژوہش کرد | کشیدم آہے و گفتم دریغ دیوانہ

اس میں لفظ آہے کا تخرجہ دریغ دیوانہ میں سے کیا ہے۔

ایک روز کچھ گورے مرزا کے مکان میں بھی گھس آئے تھے، راجہ کے سپاہیوں نے ہر چند روکا مگر انھوں نے کچھ التفات نہیں کیا۔ مرزا دستنبو میں لکھتے ہیں کہ انھوں نے اپنی نیک خوئی سے گھر کے اسباب کو بالکل نہیں چھیڑا، مگر مجھے اور دونوں بچوں کو اور دو تین نوکروں کو مع چند ہمسایوں کے کرنل براون کے روبرو۔ جو میرے مکان کے قریب حاجی قطب الدین سوداگر کے گھر میں مقیم تھے لے گئے کرنل براون نے بہت نرمی اور انسانیت سے ہمارا حال پوچھا اور ہمکو رخصت کر دیا۔

**لطیفہ:** سنا ہے کہ جب مرزا کرنل براون کے روبرو گئے تو اس وقت کلاہ پیاخ انکے سر پر تھی۔ انھوں نے مرزا کی نئی وضع دیکھکر پوچھا کہ ول تم مسلمان؟

[1] بیست یعنی ساٹھ۔ دوسرے مصرعہ میں سہ دہ سے مراد تیس ہے ۱۲۔

مرزا نے کہا آدھا۔ کرنیل نے کہا اسکا کیا مطلب؟ مرزا نے کہا شراب پیتا ہوں، سور نہیں کھاتا" کرنیل یہ سنکر ہنسنے لگا۔ پھر مرزا نے وزیر ہند کی چٹھی جو ملکہ معظمہ کے مدحیہ قصیدہ کی رسید اور جواب میں آئی تھی دکھائی۔ کرنیل نے کہا کہ تم سرکار کی فتح کے بعد پہاڑی پر کیوں نہ حاضر ہوئے؟ مرزا نے کہا میں چار کہاروں کا افسر تھا، وہ چاروں مجھے چھوڑ کر بھاگ گئے، میں کیونکر حاضر ہوتا؟ کرنیل نے نہایت مہربانی سے مرزا اور انکے تمام ساتھیوں کو رخصت کر دیا۔

اس مقام پر مرزا اپنی کتاب دستنبو میں لکھتے ہیں کہ سچ بات کا چھپانا آزاد دل کا کام نہیں ہے۔ میں آدھا مسلمان کہ جس طرح قید کیش و ملت سے آزاد ہوں اسی طرح بدنامی اور رسوائی کے خوف سے وارستہ ہوں۔ میری مدت سے یہ عادت تھی کہ رات کو فرنچ[1] کے سوا کچھ کھاتا پیتا نہ تھا، اور اگر وہ نہ ملتی تھی تو مجھ کو نیند نہ آتی تھی، اگر جوانمرد، خدا دوست، خدا شناس، دریا دل مہیش داس ہندستانی شراب جو رنگ میں فرنچ سے مشابہ، اور بو میں اُس سے بہتر تھی مجھے نہ بھیجتا تو میں ہرگز جانبر نہ ہوتا۔ اسکے بعد یہ رباعی لکھی ہے۔

## رباعی

| | |
|---|---|
| از بادۂ ناب یک دو ساغر می جُست | از دیر دلم دایہ زہر در می جُست |
| آبِ کہ برائے خود سکندر می جُست | فرزانہ مہیش داس بخشید بہ من |

چونکہ اُسوقت مسلمانوں سے شہر خالی ہو گیا تھا مرزا کے ہندو دوستوں کے سوا جو اُن کے پاس برابر آتے رہتے تھے، اور ہر طرح سے انکی غمخواری کرتے تھے۔ کوئی اُنکا غمخوار نہیں رہا تھا۔ مرزا کی معاش کے صرف دو ذریعے تھے، سرکاری پنشن اور قلعے کی تنخواہ، سو یہ دونوں ذریعے مسدود ہو گئے تھے شہر کے تمام مسلمان عمائد

---

[1] فرنچ وہ چیز جو فرانس سے منسوب ہو اور یہاں اُس سے فرانس کی شراب مراد ہے۔

جو مرزا کے دوست اور عزیز تھے۔ اپنی اپنی حالت میں گرفتار تھے اسکے سوا گھر میں جسقدر بی بی کے پاس زیور یا اور کوئی قیمتی چیز تھی، جب شہر لٹنے لگا تو وہ دوسری جگہ گاڑنے وا سطے بھیجدیا، جہاں سے ................ نے کھود کر سب نکال لیا۔ مگر مرزا نے اس تنگی و عسرت کی حالت میں بھی اپنے متعدد نوکروں میں سے کسی کو جواب نہیں دیا اور جو حالت اُن پر اور اسکے متعلقین پر خوش و ناخوش گزری اس میں نوکر بھی برابر شریک رہے۔ نوکروں کے علاوہ جن لوگوں کے ساتھ مرزا امن کے زمانے میں ہمیشہ سلوک کرتے تھے وہ اس حالت میں بھی مرزا کو ستاتے تھے اور چار و ناچار اُنکی بھی مرزا کو خبر لینی پڑتی تھی۔ مرزا لکھتے ہیں کہ "اس ناداری کے زمانے میں جسقدر کپڑا، اوڑھنا، اور بچھونا گھر میں تھا سب بیچ بیچ کر کھا گیا، گویا اور لوگ روٹی کھاتے تھے اور میں کپڑا کھاتا تھا۔ اسکے بعد کتاب کو اس طرح ختم کرتے ہیں کہ اس بازیچۂ اطفال یعنی کتاب دستنبو کے لکھنے میں کب تک خامہ فرسائی کیجائے؟ جو حالت کہ اسوقت درپیش ہے ظاہر ہے، کہ اسکا انجام یا موت ہے یا بھیک مانگنا، پہلی صورت میں یقیناً یہ داستان ناتمام رہنے والی ہے، اور دوسری صورت میں نتیجہ اسکے سوا کیا ہو سکتا ہے کہ کسی دکان سے دھتکارے گئے اور کسی دروازے سے کوڑی پیسا کچھ مل گیا پس اپنی ذلت و رسوائی کے سوا اب اسمیں لکھنے کو کچھ باقی نہیں رہا۔ قدیم پنشن اگر مل بھی گئی تو بھی کام چلتا نظر نہیں آتا، اور نہ ملی تو تو کام ہی تمام ہے۔ مشکل یہ ہے کہ دونوں صورتوں میں چونکہ اس شہر کی آب و ہوا اب خستہ دلوں کو راس آتی معلوم نہیں ہوتی۔ ضرور شہر چھوڑنا اور کسی اور بستی میں جا کر بسیرا کرنا پڑیگا

**وظیفہ رامپور** غدر کے بعد دو برس تک مرزا کا یہی حال رہا۔ مگر دو برس بعد نواب یوسف علیخاں مرحوم رئیس رامپور نے سو روپیہ ماہوار ہمیشہ کے لیے مرزا

کے واسطے مقرر کردیا۔ جو نواب کلب علیخاں مرحوم نے بھی بدستور مرزا کے اخیر دم تک جاری رکھا۔ اور غدر سے تین برس بعد جب مرزا ہر ایک الزام سے بَری ثابت ہوئے سرکاری پنشن بھی جاری ہوگئی۔

لطیفہ | جب نواب یوسف علی خاں کا انتقال ہوگیا اور مرزا تعزیت کے لیے رامپور گئے چند روز بعد نواب کلب علی خاں مرحوم کا لفٹنٹ گورنر سے ملنے کو بریلی جانا ہوا انکی روانگی کے وقت مرزا بھی موجود تھے۔ چلتے وقت نواب صاحب نے معمولی طور پر مرزا صاحب سے کہا "خدا کے سپرد" مرزا نے کہا حضرت خدا نے تو مجھے آپ کے سپرد کیا ہے آپ پھر اُلٹا مجھکو خدا کے سپرد کرتے ہیں۔"

قاطع برہان | جب مرزا دستنبو کو ختم کر چکے اور اب بھی تنہائی اور سناٹے کا وہی عالم رہا۔ اسوقت سوا اسکے اور کیا چارہ تھا کہ دوات اور قلم کو مونس اور رفیق سمجھیں اور کچھ لکھ پڑھ کر اپنا غم غلط کریں اور دل بہلائیں۔ مرزا پاس اُس وقت سوائے برہان قاطع اور دساتیر کے کوئی کتاب موجود نہ تھی برہان کو اُٹھا کر سرسری نظر سے دیکھنا شروع کیا۔ پہلی ہی نگاہ میں کچھ بے ربطیاں سی معلوم ہوئیں۔ پھر زیادہ غور سے دیکھا تو اکثر لغات کی تعریف غلط پائی۔ ایک ایک لفظ متعدد فصلوں میں مختلف صورتوں سے لکھا دیکھا شعرائے جو الفاظ مجاز و کنایے کے استعمال کیے ہیں ان کا ذکر بطور مستقل لغات کے دیکھا۔ طریقۂ بیان اکثر بھونڈا اور اصول لغت نگاری کے خلاف پایا۔ بہت سے لغات کی ایسی تفسیر بھی دیکھی جسکے معنی بالکل سمجھ میں نہ آئے مرزا نے یادداشت کے طور پر جو مقام قابل اعتراض نظر آئے انکو ضبط کرنا شروع کیا۔ شدہ شدہ وہ ایک کتاب بن گئی۔ جس کا نام قاطع برہان رکھا گیا اور ۱۲۷۶ھ میں چھپ کر شایع ہوگئی۔ پھر مرزا نے ۱۲۷۷ھ میں باضافۂ دیگر

مضامین و قواعد اسکو دوسری بار چھپوایا اور اسکا نام درفش کاویانی رکھا یہاں دو چار مثالیں اُن الفاظ کی دینی مناسب معلوم ہوتی ہیں جن پر مرزا نے صاحبِ برہان کا تخطیہ کیا ہے - مثلاً صاحب برہان نے عنبر ارزاں کے معنی گیسوے رسول مقبول کے لکھے ہیں، اور پھر کہتا ہے کہ اسکو عنبر لرزاں بھی کہتے ہیں، مرزا صاحب برہان کی غلطی کا منشا یہ بتلاتے ہیں کہ اُس نے نظامی کا یہ شعر دیکھا ہے جو نعت میں ہے "بوے گزاں عنبر لرزاں وہی وگر بدو عالم دہی ارزاں وہی - پس عنبر لرزاں میں استعارے کو اصلی لغت قرار دیا اور دوسرے مصرع میں ارزاں کے موقعے اور محل کو بالکل نہیں سمجھا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زلف عنبر بو جو دونوں جہاں کے بدلے میں بھی ارزاں ہو اسکا نام عنبر ارزاں رکھدیا - یا مثلاً برہان میں لکھا ہے "قافلہ شد بمعنی قافلہ رفت یعنی قافلہ سالار رفت کہ کنایہ از فوت شدن پیغمبر باشد" اول تو قافلہ شد کو ایک لغت قرار دینا بیمعنی ہے - پھر اسکے معنی قافلہ سالار رفت کہنا اور قافلہ سالار کے جانے سے وفاتِ سرورِ کائنات مراد لینا غلط در غلط اور خبط در خبط ہے - مرزا غلطی کا منشا مولانا نظامی کے اس شعر کو بتاتے ہیں ؎ قافلہ شد واپسیٔ ما ببیں ✤ اے کس ما بیکسیٔ ما ببیں ✤ یہ شعر مخزن اسرار کی مناجات میں واقع ہوا ہے مگر مرزا نے سہو سے اسکو جامی کی طرف منسوب کیا ہے - شعر کا مطلب یہ ہے کہ ہمارے دوست اور رفیق اور ساتھی سب چلدیے اب تیرے سوا کوئی ہمارا یار مددگار نہیں ہے یا مثلاً صاحب برہان لکھتا ہے "شش ضرب نتیجہ خوب کنایہ از گوہر در یا شد و کنایہ از مشک و کنایہ از شکر و عسل و اقسام میوہا ہم ہست و بحذف ضرب ہم بنظر آمدہ کہ شش نتیجہ خوب باشد" مرزا نے جو اسکا خاکہ اڑایا ہے وہ

طول طویل ہے خلاصہ یہ ہے کہ اس مرکب اور بمعنی جملے کو لغت قرار دینا صاحب برہان ہی کا کام ہے۔ اور اس طرح کے صدہا الفاظ ہیں جن پر مرزا نے گرفت کی ہے اور طرح طرح کی لغزشیں اور بے ربطیاں ہیں جو بغیر اسکے کہ درفش کاویانی کو اول سے آخر تک دیکھا جائے ذہن نشین نہیں ہو سکتیں۔

جسوقت مرزا نے قاطع برہان لکھی ہے نہ اسوقت اُنکے پاس ایک قلمی برہان کے سوا کوئی فرہنگ لغات تھی، اور نہ کوئی اور ایسا سامان موجود تھا جس پر تحقیق لغت کی بنیاد رکھی جاتی۔ پس جو کچھ انھوں نے لکھا یا محض اپنی یادداشت کے بھروسے پر اور ذوق وجدان کی شہادت سے لکھا باستثنائے چند مقامات کے سوا۔ جہاں فی الواقع مرزا سے لغزش ہوئی ہے اور بعض غلطیوں کا انھوں نے خود بھی اقرار کیا ہے، انکے تمام ایراد [اعتراض] واجبی معلوم ہوتے ہیں البتہ درفش کاویانی لکھتے وقت معلوم ہوتا ہے کہ فضلائے کلکتہ کی مصححہ و مطبوعہ برہان مرزا کے پیش نظر تھی۔

## قاطع بُرہان کی مخالفت اور اسکی وجہ

اس کتاب کا شایع ہونا تھا کہ ہر کس وناکس مرزا کی مخالفت پر کمربستہ ہو گیا۔ ایک قاطع برہان کے جواب میں محرق قاطع، قاطع قاطع، مؤید برہان، ساطع برہان وغیرہ چند رسالے لکھے گئے۔ مخالفت کی وجہ ظاہر ہے تقلید نہ صرف امور مذہبی میں بلکہ ہر چیز، ہر کام، ہر علم اور ہر فن میں ایسی ضروری شئے ہو گئی ہے کہ تحقیق کا خیال نہ خود کسی کے دل میں خطور کرتا ہے اور نہ کسی دوسرے کو اس قابل سمجھا جاتا ہے کہ سلف کے خلاف کوئی بات زبان پر لائے۔ جو کتاب سو دو سو برس پہلے لکھی جا چکی ہے وہ وحی منزل کی طرح واجب التسلیم سمجھی جاتی ہے۔ پس مرزا کے اعتراضات برہان قاطع پر

کیسے ہی صحیح اور واجبی ہوتے ممکن نہ تھا کہ انکی سختی کے ساتھ مخالفت نہ کیجاتی
بعض لوگوں کا یہ خیال ہے کہ مرزا نے جو ازراہِ شوخیِ طبع کے صاحب برہان
کا جابجا خاکہ اڑایا ہے اور کہیں کہیں الفاظ ناملائم بھی غیظ و غضب میں انکے قلم
سے ٹپک پڑے ہیں زیادہ تر اسوجہ سے مخالفت ہوئی، مگر یہ خیال صحیح نہیں
ہے۔ اگر مرزا۔ صاحبِ برہان کی نسبت ایسے الفاظ نہ لکھتے تو بھی مخالفت
ضرور ہوتی۔ کیونکہ ہندوستان کے پرانے تعلیم یافتہ جو آجکل ایک نہایت
کس مپرسی حالت میں ہیں انکے لئے کنجِ خمول و گمنامی سے نکلنے کا کوئی موقع
اسکے سوا باقی نہیں رہا کہ کسی سربرآوردہ اور ممتاز آدمی کی کتاب کا رد لکھیں
اور لوگوں پر یہ ظاہر کریں کہ ہم بھی کوئی چیز ہیں۔

جو رسالے قاطع برہان کے جواب میں لکھے گئے ہیں جب انکو سرسری نظر سے
دیکھا جاتا ہے تو مرزا کے اعتراضوں کے اکثر جواب صحیح معلوم ہوتے ہیں۔ ہر ایک
مجیب برہان کی تائید اس طرح کرتا ہے کہ جس طرح صاحب برہان نے لغت کی
تحقیق کی ہے۔ اسی طرح فرہنگ جہانگیری یا فرہنگ رشیدی، یا سراج اللغات
یا موید الفضلا، یا ہفت قلزم، یا کسی اور فرہنگ میں لکھا ہے اور اس سے
بادی النظر میں صاف یہ معلوم ہوتا ہے کہ مرزا کا اعتراض غلط ہے۔ مگر جب
یہ خیال کیا جاتا ہے کہ فارسی لغات کی اکثر فرہنگیں ہندوستان میں لکھی گئی
ہیں، اور جو فرہنگ سب سے پہلے لکھی گئی تھی پچھلوں نے زیادہ تر اسی کا تتبع
کیا ہے تو کسی مجیب کے جواب کی کچھ وقعت باقی نہیں رہتی۔

**قاطع برہان کی تائید**

ایران کے ایک مشہور مصنف رضا قلی خاں ہدایت نے
۱۲۸۸ھ یعنی مرزا کی وفات سے چار برس بعد فارسی لغت
کی ایک مبسوط کتاب لکھی ہے جو فرہنگ ناصری کے نام سے موسوم ہے، اور

مرزا کی وفات سے دس بارہ برس بعد ہندوستان میں آئی ہے۔ ظاہر ہے کہ فارسی لغات کے متعلق جو کچھ اس نے لکھا ہے وہ بہرحال اُن فرہنگ نگاروں کی تحقیقات سے جنھوں نے ہندوستان میں بیٹھکر فارسی لغت کی کتابیں لکھی ہیں۔ زیادہ تر معتبر اور زیادہ اطمینان کے لائق ہوگا۔ اُس نے اپنی فرہنگ کے شروع میں ایک باب فرہنگ جہانگیری، فرہنگِ رشیدی، اور برہان قاطع، تینوں کی غلطیوں اور لغزشوں کے بیان میں منعقد کیا ہے اور اُسکے بعد ایک باب میں صرف بُرہان قاطع کی غلطیاں ظاہر کی ہیں۔ مثلاً یہ کہ اندلس ایک جزیرہ ہے ایک پہاڑ کے اوپر، یا غرناطہ ایک صوبہ ہے ہندوستان کا۔ یا چکاک کے تین معنی ہیں، پیشانی قبالہ نویس، اور مہرکن (اور یہ تینوں معنی غلط لکھے ہیں) یا کروخ جو ایک قریہ ہے مضافات ہرات میں اسکو برہان میں لکھا ہے "قریہ ایست از قرائے عالم یہاں ازراہ طنز صاحبِ فرہنگ ناصری لکھتا ہے" فی الحقیقت تحقیقے دقیق فرمودہ است" اسی طرح بہت سی غلطیاں صاحب برہان کی اس باب میں ظاہر کی ہیں۔ اور اسکے سوا اپنی تمام فرہنگ میں جا بجا اُسکا تخطیہ کیا ہے۔

جو اعتراض مرزا نے برہان پر وارد کیے ہیں، اُنکی بھی جا بجا فرہنگ ناصری سے تائید ہوتی ہے۔ از انجملہ لفظ آبچین، استخر و اصطخر، اجمدر، باختر، راوش، زاوش، کارکیا، دیژہ، و اویژہ، اسی طرح کے اور بہت سے الفاظ کی تحقیق فرہنگ ناصری میں مرزا کے بیان کے مطابق پائی جاتی ہے۔ اسکے سوا برہان کے بیان کو جہاں مرزا نے بےمعنی اور مہمل بتایا ہے، رضا قلی خاں بھی اسکو مہمل بتاتا ہے۔ مثلاً لفظ انجلک کی تفسیر میں صاحب برہان لکھتا ہے "ہرچند فراشِ خیال جاروب سنبل برحل خرسکِ دلش زند از پوست آں پاک نتواند" مرزا اس کی نسبت لکھتے ہیں "فقرۂ اخیر مگر کلام دیوانہ است؟ ہرگاہ خوبیِ تحقیق چناں و حسن

عبارت چنیں باشد مقصود اصلی کہ معلوم کردن مجہولات است از بُرہان قاطع چگونہ حاصل تواں کرد" رضا قلی خاں از راہ طنز اسی فقرہ پر یہ لکھتا ہے "دریں مقام ایں انشائے بدیع وبیان بلیغ زادہ طبع ایشان بودہ۔ برہان ذوق سلیم وسلیقہ مستقیم صاحب برہان خود ہمین عبارات بس است تا ازیں سلیس از وچہ آید" اسی طرح برہان کی اکثر مہمل عبارتیں نقل کرکے اُس پر ہنستا ہے اور کہتا ہے کہ "در ولایت ہند کہ نہ ترکی دانند ونہ پارسی ضبط وتصحیح لغات فارسی کے توانند" ایک جگہ صاحب برہان جامع (جوکہ ایرانی ہے) کا قول برہان قاطع کے باب میں نقل کرتا ہے جسکا مطلب یہ ہے کہ برہان قاطع میں لغات بغیر سند اور شواہد کے ذکر کئے گئے ہیں، اُن پر اعتبار نکرنا چاہیے۔ اسمیں کنایات کو بھی علٰحدہ لغت قرار دیتا ہے اور سریانی وعبرانی وترکی وژند وپاژند کے غیر مستعمل لغات کے بیان میں، اور ایک ایک لغت کو بار بار مختلف صورتوں سے ذکر کرنے میں تطویل لاطائل کرتا ہے" اسکے بعد رضا قلی خاں صاحب برہان جامع کی تصدیق، اور اسکے ساتھ اتفاق رائے کرتا ہے۔ چونکہ مرزا کی لالف میں یہ بیان ہیزہ معلوم ہوگا اسلیے ہم اس سے قطع نظر کرتے ہیں جسکو زیادہ تفصیل کے ساتھ دیکھنا ہو وہ فرہنگ ناصری کو خود ملاحظہ کرے۔

اگرچہ مرزا نے قاطع برہان میں بعض اعتراض غلط کیے ہیں خصوصاً لفظ افسوس کے متعلق ایک بڑی فاحش غلطی کی ہے کہ اسکو لفظ عربی الاصل ماخوذ از اسف قرار دیا ہے۔ اور اس غلطی کا انھوں نے آخرکار خود بھی اعتراف کیا ہے۔ اور عربی الفاظ کی تحقیق سے اپنی لاعلمی ظاہر کی ہے اور ممکن ہے کہ اسکے سوا اور بھی کہیں کہیں اُن سے غلطی ہوئی ہو، لیکن اگر انصاف سے دیکھا جائے تو قاطع برہان کے دیکھنے سے مرزا کی سلامتی اور ذوق صحیح کا کافی ثبوت ملتا ہے اور جیسا کہ وہ ایک مقام پر لکھتے ہیں کہ فارسی زبان کے قواعد وضوابط میرے ضمیر میں اس

طرح جاگزیں ہیں جیسے فولاد میں جوہر فی الواقع فارسی زبان سے انکو فطری مناسبت معلوم ہوتی ہے۔ جو رائے کہ انھوں نے محض اپنے وجدان سلیم کی ہدایت سے برہان کی نسبت قائم کی تھی وہی رائے ایران کے محققوں نے اسکی نسبت ظاہر کی ہے، اور جو غلطیاں اور بے ربطیاں مرزا نے برہان میں بتائی ہیں وہ اور انکے سوا اور بیشمار غلطیاں صاحب فرہنگ ناصری نے اس میں نشان دی ہیں۔ اس سے زیادہ ایک ہندوستانی محقق کی سلامتی طبع کا اور کیا ثبوت ہوسکتا ہے۔

مرزا نے قاطع برہان کے اخیر میں چند فوائد لکھے ہیں، ان میں سے فائدہ اول کا حاصل یہ ہے کہ ان فوائد کے پیش کرنے میں چونکہ خود نمائی کی بو آتی ہے اسلئے شاید لوگ یہ کہیں کہ خود ہندوستانی ہوکر اور ہندوستانیوں کو مسلم نہ جاننا اور خود زباندانی کا دعوی کرنا بےمعنی ہے۔ سو میں اقرار کرتا ہوں کہ میرا دادا توران سے آیا تھا اور میرا باپ دلی میں پیدا ہوا اور میں آگرے میں۔ حاشا کہ میں اپنے تئیں اہل زبان سمجھتا ہوں میں بلاشبہہ زباندان ہوں اور میری زباندانی اولاً خدا داد سلامتی طبع کی بدولت ہے، جو غلطی کو قبول نہیں کرتی اور بغیر سچائی کے تسلی نہیں پاتی۔ دوسرے اسوجہ سے ہے کہ میری طبیعت فارسی زبان سے فطرۃً مناسب واقع ہوئی ہے۔ تیسرے مولانا عبدالصمد کے فیض صحبت سے جو مجھکو دو برس تک برابر حاصل رہا۔ چودہ برس کی عمر میں میں نے اس سے تربیت پائی، اور باون برس مشق سخن کی اب کہ مجھکو چھیاسٹھواں سال ہے۔ میں خدا کا شکر کرتا ہوں اور خدا کے سوا کوئی نہیں جان سکتا کہ ان باون برسوں میں اُس نے کس قدر معنی کے دروازے مجھپر کھولے ہیں اور میری فکر کو کس درجے کی بلندی بخشی ہے۔ افسوس کہ لوگوں نے میرے کلام کی خوبی کو نہ سمجھا، اور زیادہ تر افسوس یہ کہ وہ شان ایزدی کی شناخت سے محروم رہے، اور میری نظم و نثر کے کرشموں کو آنکھ اٹھا کر نہ دیکھا گویا ظہوری جنت

آرامگاہ کا مقطع میرے حسب حال ہے۔

تو نظیری ز فلک آمدہ بودی چو مسیح ۔۔۔ باز پس رفتی و کس قدر تو نشناخت دریغ

جتنے آدمیوں نے قاطع برہان کے جواب لکھے ہیں ان میں سے بعض کے جواب مرزا نے بھی لکھے ہیں، اور ان جوابوں میں زیادہ تر ظرافت اور شوخیِ طبع سے کام لیا ہے۔ کہیں انکے طرز بیان کا خاکہ اڑایا ہے کہیں انکی تحقیقات کا مضحکہ کیا ہے لطیفہ مولوی امین الدین کی کتاب "قاطع قاطع" کا جواب مرزا نے کچھ نہیں دیا کیونکہ اس میں فحش، اور ناشایستہ الفاظ کثرت سے تھے۔ کسی نے کہا حضرت! آپ نے اسکا کچھ جواب نہیں لکھا۔ مرزا نے کہا اگر کوئی گدھا تمھارے لات مارے تو کیا تم بھی اسکے لات مارو گے؟

ایک شخص مرزا احمد علی بیگ متوطن کلکتہ جنھوں نے مرزا کے خلاف ایک مبسوط کتاب "مؤید البرہان" لکھی ہے جسکے لکھتے وقت تمام ایشیاٹک سوسائٹی کا کتب خانہ قاطع برہان کے چند اوراق کی تردید کے لیے چھان مارا۔ اور مثل اور مجیبوں کے مرزا کے کسی اعتراض کو تسلیم نہیں کیا اور جو سبک الفاظ مرزا نے صاحب برہان کی نسبت استعمال کئے تھے ویسے ہی الفاظ مرزا کی نسبت استعمال کیے ہیں۔ اپنے تئیں اصفہانی الاصل قرار دیا ہے اور ٹیک چند بہار اور قتیل کی بہت تعریف کی ہے اور اپنی کتاب کی تعریف میں تقریظیں اور تعریفیں لکھوا کر کتاب کے آخر میں چھپوائی ہیں اُسکے جواب میں مرزا نے ایک رسالہ موسوم بہ تیغ تیز لکھا ہے، اور ایک فارسی قطعہ بھی انکو لکھکر بھیجا ہے جسکے چند اشعار یہاں نقل کیے جاتے ہیں جو لطف سے خالی نہیں۔

خواجہ را از اصفہانی بودن آبا چہ سود ۔۔۔ خاک نقش در کشور بنگالہ پیدا کردہ است

با قتیل و جامع برہان و لالہ ٹیک چند ۔۔۔ لابہ[1] و سوگیری[2] و لطف و مدارا کردہ است

---

[1] لابہ: خوشامد [2] سوگیری: طرفداری

داوری گاہی[۱] بنا فرمودہ در وی ہر سہ را | منصف و صدر امین و صدر اعلیٰ کردہ است
گرچنیں با ہندیاں دارد تولّا در سخن؟ | من ہم از ہندم چرا از من تبرّا کردہ است
مطلب از بد گفتن من چیست؟ گویا نیک مرد | مزد ایں کار از حق۔ آمرزش تمنا کردہ است
صاحب علم و ادب! وانگہ ز افراطِ غضب | چوں سفیہاں دفترِ نفرین و ذم وا کردہ است
در جدل و دشنام کارِ سوقیاں باشد۔ بلے! | ننگ دارد علم از کارے کہ آغا کردہ است
انتقامِ جامع برہان قاطع می کشد | آنچہ ما کردیم با وے خواجہ با ما کردہ است
من سپاہی زادہ ام گفتارِ من باید درشت | وائے بر وے گر بتقلید من اینہا کردہ است
زشت گفتم لیک دادِ بذلہ سنجی دادہ ام | شوخی طبعے کہ دارم ایں تقاضا کردہ است
میکند تائید برہاں لیک برہاں ناپدید | نیست جز تسلیم قولش ہرچہ انشا کردہ است
سستی طرزِ خرام خامۂ برہاں نگار | یا نمیدانست یا دانستہ اخفا کردہ است
بہر من توہین و بہر خویش تحسیں جابجا | ہم مرا ہم خویش را، در دہر رسوا کردہ است
یافتم از دیدن تاریخہائے آن کتاب | خود بدم گفت و باحباب خود ایما کردہ است
غازیاں ہمراہ خویش آورد از بہر جہاد | تا نہ پنداری کہ ایں پیکار تنہا کردہ است

قاطع برہان اور اسکے متعلق مرزا کی جسقدر تحریریں ہیں اُن میں اعتراضوں اور جوابوں کے علاوہ بہت سے بیش بہا فائدے اور لطیف و دلچسپ حکایتیں اور لطائف و ترّہات بھی درج ہیں۔

لطیفہ: لفظ فراز کو صاحب برہان اضداد میں گنتا ہے اور فراز کردن کے معنی بند کرنا اور کھولنا دونوں بتاتا ہے۔ مگر مرزا اسکو اضداد میں سے نہیں گنتے، بلکہ اسکے معنی صرف بند کرنے کے بتاتے ہیں، اور جو اشعار مخالفوں نے سند میں پیش کئے ہیں مرزا نے اُنھیں اشعار سے اپنے دعوے کی تائید کی ہے۔ مگر۔ چونکہ

[۱] داوری گاہ محکمہ ۱۲

ہندوستان کے تمام فرہنگ نگاروں نے فراز کو اضداد میں شمار کیا ہے۔ اسکی بابت مرزا لکھتے ہیں کہ اسکو امر اجماعی قرار دینا ویسا ہی اجماع ہے جیسا کہ اسلام نے خلافت یزید پر اجماع کیا تھا"

لطیفہ صاحب برہان کی چند عامیانہ غلطیاں اور اسکے بیان کی بے ربطیاں ظاہر کرنے کے بعد ایک جگہ لکھتے ہیں "خدا پرستان! از بہر خدا ایں عربی مفہم فارسی مدان (یعنی جامع برہان) کسی پرسیم کہ گیدی لنت، می پرسیم کہ چیست" ایک اور جگہ نہایت طیش میں آکر لکھتے ہیں "چوں شناسائی حقیقت جوہر لفظ ندارد در فرہنگ چرامی نگارد؟ بوریا می بافت رسن می تافت، ہیزم می فروخت، گلخن می افروخت"

مرزا نے ایک فارسی رسالے کے مولف پر جو قاطع برہان کے جواب میں لکھا تھا، اور جو فحش و دشنام سے بھرا ہوا تھا۔ ازالہ حیثیت عرفی کی نالش بھی کی تھی، مگر جب کامیابی کی امید نہ رہی تو آخر کار انھوں نے راضی نامہ داخل کر دیا۔ اثنائے تحقیقات میں دلی کے بعض اہل قلم عدالت میں اس بات کے استفسار کے لئے بلائے گئے تھے کہ جو فقرے مدعی نے اپنے دعوی کے ثبوت میں پیش کئے ہیں آیا فی الواقع ان سے فحش و دشنام مفہوم ہوتا ہے یا نہیں؟ انھوں نے غریب ملزم کو سزا سے بچانے کے لئے ان فقروں کے ایسے معنی بیان کئے جن سے ملزم پر کوئی الزام عائد نہ ہو۔

لطیفہ ان مولویوں کا مرزا سے ملنا جلنا تھا۔ کسی نے پوچھا حضرت! انھوں نے آپ کے برخلاف شہادت کیوں دی؟ مرزا نے اپنا فارسی کا یہ شعر پڑھا۔

ہر چہ در نگری جز بجنس مائل نیست ... عیارِ بیکسی من شرافت نسبی[1] است

گمنام خطوں میں گالیاں جب یہ مقدمہ داخل دفتر ہو گیا، ایک مدت کے

---

[1] یعنی میری بیکسی کی وجہ شرافت نسبی ہے کیونکہ ہر شخص اپنی جنس کی طرف مائل ہوتا ہے چونکہ شرافت نسبی میں کوئی میرا ہمجنس نہیں ہے اسلئے کوئی میرا ساتھ نہیں دیتا۔ ۱۲

بعد لوگوں نے مرزا کے نام گمنام خط متضمن سب وشتم بھیجنے شروع کیے۔ جن میں شراب نوشی اور بدمذہبی وغیرہ پر سخت نفریں اور طعن وملامت لکھی ہوتی تھی۔ ان دنوں میں مرزا کی عجیب حالت تھی نہایت مکدر اور بے لطف رہتے تھے۔ اور جب چٹھی رساں ڈاک لیکر آتا تھا تو۔ اس خیال سے کہ مبادا کوئی اس قسم کا خط نہ آیا ہو۔ انکا چہرہ متغیر ہو جاتا تھا۔

**راقم کے ساتھ مرزا کا معاملہ**

اتفاق سے انھیں دنوں میں نواب مصطفےٰ خاں مرحوم کے ہمراہ میرا دلّی میں آنا ہوا۔ چونکہ مجھکو ان نالائق گمنام خطوں کے آنے کا حال معلوم نہ تھا، ایک روز مجھ سے ایک ایسی غلطی ہوگئی جسکے تصور سے مجھکو ہمیشہ نہایت شرمندگی ہوتی ہے۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ مذہبی خودپسندی کے نشہ میں سرشار تھے۔ خدا کی تمام مخلوق میں سے صرف مسلمانوں کو، اور مسلمانوں کے تہتر فرقوں میں سے اہل سنت کو اور اہل سنت میں سے صرف حنفیہ کو اور ان میں سے بھی صرف اُن لوگوں کو جو صوم وصلوٰۃ اور دیگر احکام ظاہری کے نہایت تقید کے ساتھ پابند ہیں، نجات اور مغفرت کے لائق جانتے تھے۔ گویا دائرہ رحمتِ الٰہی کو کوئن وکٹوریہ کی وسعت سلطنت سے بھی۔ جس میں ہر مذہب وملت کے آدمی بہ امن وامان زندگی بسر کرتے ہیں۔ زیادہ تنگ اور محدود خیال کرتے تھے جس قدر کسی کے ساتھ محبت یا لگاؤ زیادہ ہوتا تھا اسی قدر اس بات کی تمنا ہوتی تھی کہ اس کا خاتمہ ایسی حالت پر ہو جو ہمارے زعم میں نجات اور مغفرت کے لئے ناگزیر ہے چونکہ مرزا کی ذات کے ساتھ محبت اور لگاؤ بدرجۂ غایت تھا اس لئے ہمیشہ انکی حالت پر افسوس ہوتا تھا۔ گویا یہ سمجھتے تھے کہ روضۂ رضواں میں ہمارا انکا ساتھ چھوٹ جائیگا، اور مرنے کے بعد پھر اُن سے ملاقات نہ ہو سکے گی۔ ایک روز مرزا کی بزرگی، استادی اور کبرسنی کے ادب اور تعظیم کو بالائے طاق رکھکر خشک مغز واعظوں کی طرح اُن کو

نصیحت کرنی شروع کی۔ چونکہ انکا ثقل سماعت انتہا کے درجے کو پہونچگیا تھا، اور
اُن سے بات چیت صرف تحریر کے ذریعہ سے کیجاتی تھی۔ نماز پنجگانہ کی فرضیت
اور تاکید پر ایک لمبا چوڑا لکچر لکھکر انکے سامنے پیش کیا۔ جس میں اُن سے اس بات
کی درخواست تھی کہ آپ کھڑے ہوکر، یا بیٹھکر یا ایما و اشارے سے غرض جس طرح
ہو سکے نماز پنجگانہ کی پابندی اختیار کریں۔ اگر وضو نہ ہو سکے تو تیمم ہی سہی مگر نماز ترک نہ ہو۔
مرزا کو یہ تحریک سخت ناگوار گزری۔ اور ناگوار گزرنے کی بات ہی تھی۔ خصوصاً اسوجہ سے
کہ انھیں دنوں میں لوگ گمنام خطوں میں انکے اعمال و افعال پر بہت نازیبا طریقے سے
نفرین و ملامت کر رہے تھے، اور بازاریوں کی طرح کھلم کھلا گالیاں لکھتے تھے۔ مرزا صاحب
نے میری لغو تحریر کو دیکھکر جو کچھ فرمایا وہ سننے کے لائق ہے۔ انھوں نے کہا "ساری عمر
فسق و فجور میں گزری، نہ کبھی نماز پڑھی نہ روزہ رکھا نہ کوئی نیک کام کیا۔ زندگی کے
چند انفاس باقی رہ گئے ہیں، اب اگر چند روز بیٹھکر، یا ایما و اشارے سے نماز پڑھی
تو اس سے ساری عمر گناہوں کی تلافی کیونکر ہو سکے گی؟ میں تو اس قابل ہوں کہ
جب مروں میرے عزیز اور دوست میرا منہ کالا کریں اور میرے پاؤں میں رسّی
باندھکر شہر کے تمام گلی کوچوں اور بازاروں میں تشہیر کریں، اور پھر شہر سے باہر
لیجاکر کتّوں اور چیلوں اور کوؤں کے کھانے کو (اگر وہ ایسی چیز کھانا گوارا کریں) چھوڑ
آئیں۔ اگرچہ میرے گناہ ایسے ہی ہیں کہ میرے ساتھ اس سے بھی بدتر سلوک کیا
جائے۔ لیکن اس میں شک نہیں کہ میں موحد ہوں، ہمیشہ تنہائی اور سکوت کے عالم
میں یہ کلمات میری زبان پر جاری رہتے ہیں "لا الٰہ الا اللہ"، "لا موجود الا اللہ"، "لا موثر
فی الوجود الا اللہ"۔

لطیفہ۔ شاید اُسی روز۔ جبکہ یہ گفتگو ہو چکی تھی اور مرزا صاحب کھانا کھا رہے تھے، چٹھی
رساں نے ایک لفافہ لاکر دیا۔ لفافے کی بے ربطی اور کاتب کے نام کی اجنبیت سے انکو

یقین ہوگیا کہ یہ کسی مخالف کا ویسا ہی گمنام خط ہے جیسے پہلے آچکے ہیں۔ لفافہ مجھکو دیا کہ اسکو کھولکر پڑھو۔ میں خود دیکھتا ہوں تو فی الحقیقت سارا خط فحش و دشنام سے بھرا ہوا تھا۔ پوچھا کس کا خط ہے؟ اور کیا لکھا ہے؟ مجھے اسکے اظہار میں تامل ہوا فوراً میرے ہاتھ سے لفافہ چھین کر فرمایا کہ شاید آپ کے کسی شاگرد معنوی کا لکھا ہوا ہے۔ پھر اوّل سے آخر تک خود پڑھا۔ اس میں ایک جگہ ماں کی گالی بھی لکھی تھی مسکرا کر کہنے لگے کہ اس اُلو کو گالی دینی بھی نہیں آتی۔ بڈھے یا ادھیڑ آدمی کو بیٹی کی گالی دیتے ہیں تاکہ اسکو غیرت آئے۔ جوان کو جورو کی گالی دیتے ہیں کیونکہ اس کو جورو سے زیادہ تعلق ہوتا ہے۔ بچے کو ماں کی گالی دیتے ہیں کہ وہ ماں کے برابر کسی سے مانوس نہیں ہوتا۔ یہ قرمساق جو بہتر برس کے بڈھے کو ماں کی گالی دیتا ہے اس سے زیادہ کون بیوقوف ہوگا؟

اسکے بعد میں اُن سے رخصت ہوکر چلا آیا۔ دوسرے روز حضرت نے ایک غزل لکھکر میرے پاس بھیجی جس میں اگرچہ میرے نام اور تخلص کی تصریح نہ تھی لیکن اسکے بعض مضامین اور اشارات سے معلوم ہوا کہ اس میں جو طعن و تعریض ہے وہ میرے ہی نسبت ہے۔ غزل یہ ہے۔

بمقصدے کہ مرآں راہ با خدا گویند | برو برو کہ ازاں سو بیا بیا گویند

کسیکہ پائے ندارد چگونہ راہ رود | خود اہل شرع دریں داوری چہا گویند

ز رمز نخل انا اللہ گوے نا آگاہ | حدیث جلوہ گہ و موسیٰ و عصا گویند

مگر ز حق نہ بود شرم حق پرستاں را | کہ نام حق نبرند و ہمیں انا گویند

ز قول غشاں نہ بود دل نشین اہل نظر | جز آں صفات کہ از ذات کبریا گویند

نخواندہ در کتب و ناشنیدہ از فقہا | بغیر بے مزہ واگو یہ ہا کہ واگویند

دم از وجودک ذنبٌ[1] زد ندنجیب ان | چہ ساں عطیۂ حق را گناہ ما گویند
بلے اگناہ بود دعوی وجود از ما | باہل راز چنیں گوی تا بجا گویند
دگر ملامتیاں راچہ زہرۂ پاسخ | اگر بہ خشم گرایند و ناسزا گویند
نکروہ زر مس خود را و بہر عرض قریب | بہ پیش خلق حکایت زکیمیا گویند
کساں کہ دعوی نیکی ہمی کنند۔ مرا | اگر نہ نیک شمارند۔ بدچرا گویند؟
طمع مدار کہ یابی خطاب مولانا | بس است ہمچو توئی راکہ پارسا گویند
بگوی مردہ کہ در دہر کار غالب زار | ازاں گزشت کہ درویش و بینوا گویند

اس غزل کو دیکھکر مجھکو اس بات کا موقع ملا کہ مرزا کے کمال شاعری کی نسبت جو خیالات مکنوں خاطر ہیں، اور کبھی انکے اظہار کی نوبت نہیں آئی انکو کسی قدر شکایت کے ساتھ ایک مختصر قطعے میں بیاں کیا جائے۔ چنانچہ قطعہ ذیل ترتیب دیکر مرزا صاحب کی خدمت میں بھیجا۔

قطعہ

تو اے کہ رونق پیشینیاں بہم بشکست | زنظم و نثر تو کاندر زمان ما گفتی
چہ نغمہ ہا کہ بہ قانون ذوق سنجیدی | چہ بذلہ ہا کہ بانداز دلربا گفتی
رسید نشئہ عرفاں چو ذکر مے راندی | شگفت خاطر یاراں گر از صبا گفتی

---

[1] یہ ایک مشہور قول صوفیہ کرام کا ہے میں نے جو کچھ مرزا صاحب کو لکھکر دیا تھا اس میں ایک موقعہ پر یہ جملہ بھی لکھا گیا تھا مرزا اسپر اعتراض کرتے ہیں اور اسکو تسلیم نہیں کرتے وہ کہتے ہیں کہ وجود ایک عطیۂ الہی ہے۔ پس اسکو ہمارا گناہ کیونکر کہا جاسکتا ہے، البتہ دعوی وجود گناہ ہے۔ اگر اہل راز سے اس طرح کہا جائے تو وہ تسلیم کرسکتے ہیں مگر معلوم رہے کہ جن لوگوں کا یہ قول ہے کہ "وجودک ذنب" وہ ایک وجود واجب کے سوا اور کسی وجود کے قائل نہیں ہیں۔ وحدت وجود انکا اصل اصول ہے۔ پس انکے نزدیک وجود ما سوا عطیۂ حق نہیں ہے بلکہ وہم و خیال انسانی کے مخترعات میں سے ہے اسلئے وہ کہتے ہیں کہ وجودک ذنب" ۱۲

دوید ریشہ بدلہا چو حرف مہر زدی — دمید نخل تمنا چو از وفا گفتی
گہر بہ بزم فشاندی اگر ثنا خواندی — اثر ز لفظ وماندی اگر دعا گفتی
ہزار عقدۂ سربستہ باز بکشودی — ہزار نکتۂ پوشیدہ برملا گفتی
ز سرِ تفرقۂ جمع قصہ ہا راندی — ز سیر انفس و آفاق راز ہا گفتی
برآمد از دلِ بیگانگان ترانۂ ذوق — بہ محفلے کہ سخنہائے آشنا گفتی
لطیفہا کہ بلفظ وبیاں نمی گنجید — تو چوں فرشتۂ زغیب آمدی و وا گفتی
بحق لطف کلامت کہ ہست بر دل ما — کہ پایۂ سخن افراشتند تا گفتی
تو اے کہ ہر سخن نغز تو بدل جا کرد — جز آں کہ در حق حالی بہ رمز وا گفتی
ہر آنچہ گفتۂ اندر جواب عرض نیاز — خطا بود کہ بگیرم اگر خطا گفتی
وے بعبرہ از حرف چند با خویشم — کہ گر نگفتہ ام آخر تو از کجا گفتی
عجب کہ قاعدہ دانِ نیاز مندی را — سفیہ و معجب و خود بین و خود نما گفتی
عجب کہ چاشنی اندوزِ خاکساری را — رہینِ ذوق نوا سنجی انا گفتی
عجب کہ منفعلے را ز نقد ناسرہ اش — بہ رزق در گرو عرض کیمیا گفتی
نہ راہ حرف بسوئیت نہ جائے من بدلت — جواب چیست اگر پرسم از کجا گفتی
اگر نہ روئے سخن با تو بود می گفتم — چگونہ گفتی؟ و چوں گفتی؟ و چرا گفتی؟
ولیک شرط ادب نیست بر تو خردہ گرفت — ہر آنچہ در حق من گفتۂ بجا گفتی

جس زمانے میں یہ واقعہ پیش آیا اس زمانے میں مجھکو نواب محمد مصطفیٰ خان مرحوم متخلص بہ شیفتہ و حسرتی رئیس جہانگیر آباد کے ہاں تعلق تھا، اور اُن دنوں میں وہ دلی آئے ہوئے تھے، اور میں اُنھیں کے مکان پر مقیم تھا۔ جب یہ قطعہ مرزا صاحب کی نظر سے گزرا تو انھوں نے چار بیت کا ایک نہایت لطیف قطعہ نواب مرحوم کے پاس لکھکر بھیجا جو ذیل میں درج ہے۔

## قطعہ

تو اے کہ شیفتہؔ و حسرتیؔ لقب داری | ہمی بہ لطفِ تو خود را امیدوار کنم
چو حالیؔ از من آشفتہ بے سبب رنجید | تو گر شفیع نگردی بگو چہ کار کنم
دوبارہ عمر دہندم اگر بفرضِ محال | براں سرم کہ دراں عمر ایں دو کار کنم
یکے ادائے عباداتِ عمرِ پیشینہ | دگر بہ پیشگہِ حالیؔ اعتذار کنم

اگرچہ مجھکو شرم آتی ہے کہ مرزا کے عالی رتبہ کلام کے ساتھ اپنا کم وزن و بے وقعت کلام ناظرین کے سامنے بار بار پیش کروں، مگر مقام اور موقع اس بات کا مقتضی ہے کہ جس واقعے کا ذکر چھڑ گیا ہے اسکو انجام تک پہونچایا جائے۔ مرزا صاحب کے اس قطعے پر میں نے ایک اور قطعہ لکھکر انکی خدمت میں بھیجا جو ذیل میں لکھا جاتا ہے

## قطعہ

تو اے کہ عذر فرستادہٗ بسوے رہی | سزد کہ جان گرامی براں نثار کنم
شکایتے کہ تواں گفت عینِ اخلاصش | گرم تو دوست شماری ہزار بار کنم
نماند قاعدۂ شکرِ بے ریا بجہاں | اساسِ دوستی از شکوہ استوار کنم
چو شکوہ جز بہ تقاضای دوستی نبود | زغیرِ شکر و شکایت ز دوستدار کنم
سرشتِ پاک و دلِ صاف دادہ اند مرا | بحرفِ تلخ ولے خالی از غبار کنم
خوش آنکہ ساز کنم از تو شکوہ بیجا | تو اعتذار کنی و من افتخار کنم
خوش آنکہ عذر تو چوں در کند مرا بہ فریب | دگر بہ پیشِ تو تمہیدِ اعتذار کنم
براں سرم کہ اگر مرگ امال دہد زیں بیش | زکارہاے جہاں خاصہ این سہ کار کنم
زکردہ توبہ نمایم زگفتہ استغفار | وگر سپاسِ تو پنہان و آشکار کنم

جب یہ قطعہ مرزا صاحب کے پاس پہنچا اس پر یہ لکھکر کہ بس اب بیت بحثی موقوف میرے پاس بھیجدیا۔ اسکے بعد پھر اور کچھ نہیں لکھا گیا۔

**استعداد عربی** | مرزا نے عربی میں صرف و نحو کے سوا اور کچھ اُستاد سے نہیں پڑھا تھا، مگر چونکہ علم لسان سے انکو فطری مناسبت تھی انکی نظم و نثر اُردو فارسی کے دیکھنے سے کہیں اس بات کا خطرہ تک دل میں نہیں گزرتا کہ یہ شخص عربیت اور فن ادب سے ناواقف ہوگا۔ عربی الفاظ کو انھوں نے ہر جگہ اسی سلیقے سے استعمال کیا ہے جس طرح ایک اچھے فاضل اور ادیب کو استعمال کرنا چاہیے۔

**فارسی دانی** | شاعری جسکا ملکہ انکی فطرت میں ودیعت کیا گیا تھا اس سے قطع نظر کرکے فارسی زبان اور فارسی الفاظ و محاورات کی تحقیق اور اہل زبان کے اسالیب بیان پر مرزا کو اسقدر عبور تھا کہ خود اہل زبان میں بھی بستثنی آدمیوں کو ایران کے مستند شعرا کی زبان پر اس قدر عبور ہوگا۔

**عروض** | اسکے سوا فن عروض میں بھی انکو کافی دستگاہ معلوم ہوتی ہے اکثر بڑے بڑے نامور شعرا کو دیکھا اور سُنا گیا ہے کہ باوجود کمال شاعری کے اس فن سے محض ناآشنا ہوتے ہیں اور سیدھی سیدھی بحروں کے سوا جن کے وزن اور قول کا اندازہ صرف استقامت طبع سے ہوسکتا ہے۔ اور بحروں میں کلام موزوں نہیں کرسکتے۔ چنانچہ مولانا روم فرماتے ہیں "من ندانم فاعلاتن فاعلات + شعر میگویم بہ از قند و نبات" + مرزا کا ایسا حال نہ تھا۔ چنانچہ فارسی اُردو میں متعدد غزلیں اور نیز ایک آدھ فارسی قصیدہ ایسی ٹیڑھی بحروں میں اُنھوں نے لکھا ہے کہ اکثر موزوں طبع بغیر واقفیت عروض کے ان بحروں میں نہیں چل سکتے۔

**نجوم** | علم نجوم سے کسی قدر، اور اُسکی اصطلاحات سے پوری واقفیت انکو تھی چنانچہ انکی نظم فارسی میں جا بجا اسکا کافی ثبوت ملتا ہے۔

**تصوف** | علم تصوف سے جسکی نسبت کہا گیا ہے کہ "برای شعر گفتن خوب ست" انکو خاص مناسبت تھی اور حقائق و معارف کی کتابیں اور رسالے کثرت سے

انکے مطالعہ سے بڑھے ہوئے تھے۔ اور سچ پوچھیے تو انکے متصوفانہ خیالات نے مرزا کو نہ صرف اپنے ہمعصروں میں بلکہ بارہویں اور تیرہویں صدی کے تمام شعرا میں ممتاز بنادیا تھا۔

**تاریخ** فن تاریخ اور سیاق[1] و مساحت وغیرہ سے انکو مطلق لگاؤ نہ تھا۔ جس زمانے میں کہ وہ خاندان تیموریہ کی تاریخ یعنی مہر نیمروز لکھ رہے ہیں کسی نے انکو مورخ سمجھکر کچھ سوالات کیئے ہیں۔ اسکے جواب میں لکھتے ہیں "میں فن تاریخ و مساحت وسیاق سے اتنا بیگانہ ہوں کہ ان فنوں کو سمجھ بھی نہیں سکتا۔ کارپردازان دفتر شاہی خلاصہ حالات ازروے کتب اُردو میں لکھکر میرے پاس بھیجدیتے ہیں میں اسکو فارسی کرکے حوالے کرتا ہوں۔ میرے ہاں ایک کتاب بھی نہیں، میں اسی قدر ہوں کہ نظم و نثر بقدر اپنی استعداد کے لکھ سکتا ہوں، مورخ نہیں ہوں۔
ما قصۂ سکندر و دارا نہ خواندہ ایم از ما بجز حکایت مہر و وفا مپرس"

**خط** مرزا کا خط نستعلیق شفیعہ آمیز نہایت شیریں اور دلآویز تھا جیسا کہ اکثر اہل ایران کا ہوتا ہے اور باوجود خوشخطی کے نہایت زود نویس اور تیز دست تھے۔

**شعر خوانی** شعر پڑھنے کا انداز بھی خاصکر مشاعروں میں حد سے زیادہ دلکش اور موثر تھا۔ میں نے عذر سے چند سال پہلے جبکہ دیوان عام میں مشاعرہ ہوتا تھا صرف ایک دفعہ مرزا صاحب کو مشاعرے میں پڑھتے سنا ہے چونکہ انکے پڑھنے کی باری سب کے بعد آئی تھی اسلیے صبح ہوگئی تھی۔ مرزا نے کہا صاحبو! میں بھی اپنی بھیرویں الاپتا ہوں، یہ کہکر اوّل اُردو طرح کی غزل اور اسکے بعد فارسی کی غیر طرح نہایت پُر درد آواز سے پڑھی۔ یہ معلوم ہوتا تھا کہ گویا مجلس میں کسی کو اپنا قدر دان نہیں

---

[1] لطیفہ۔ شمس العلما مولوی ذکاء اللہ صاحب سے کسی نے پوچھا کہ مرزا صاحب کو ریاضی میں بھی کچھ دخل تھا یا نہیں؟ انھوں نے کہا ایسا ہی دخل تھا جیسا کہ مجھے شاعری میں ہے۔ ۱۲

پاتے، اور اسلئے غزل خوانی میں فریاد کی کیفیت پیدا ہوگئی ہے۔

جس زمانے میں میر نظام الدین ممنون شاہ صاحب کے پرانے مدرسے میں مشاعرہ کرتے تھے ایک مشاعرے میں مرزا نے اپنا فارسی قصیدہ دریا گریستن اور تنہا گریستن جو جناب امام حسینؑ کی منقبت میں انھوں نے لکھا تھا پڑھا سنا ہے کہ مجلس مشاعرہ بزم عزا بن گئی تھی۔ جب تک قصیدہ پڑھا گیا لوگ برابر روتے رہے۔ مفتی صدر الدین خان مرحوم بھی موجود تھے۔ اتفاق سے اُسی حالت میں مینہ برسنے لگا۔ مفتی صاحب نے کہا "آسمان ہم گریست"

اسی قصیدے کی نسبت سید اکبر مرزا خلف الصدق ناظر سید حسین مرزا مرحوم بیان کرتے ہیں کہ بندرگاہِ بصرہ میں ایک جگہ مجلس عزا تھی اور بارش ہو رہی تھی۔ بانی مجلس نے مجھ سے کہا کہ تم بھی کچھ پڑھو۔ میرے پاس اسوقت پڑھنے کی کوئی چیز مرثیہ یا کتاب نہ تھی اسی قصیدے کے چند اشعار زبانی یاد تھے۔ میں نے وہی پڑھ دیے پانچ ہی سات شعروں پر مجلس میں خوب رقت ہوئی۔ عرب عجم اور ہندی سب اس مجلس میں شریک تھے۔ مجلس کے بعد ہر ایک عجمی مجھ سے پوچھتا تھا کہ یہ اشعار کس شخص کے تھے؟ خصوصاً اس شعر کی بہت تعریف کرتے تھے۔

مزدِ شفاعت و صلۂ صبر و خونبہا ‏‏‏‏ ہیچ از کسے نخواستہ الّا گریستن

وہ یہ بھی کہتے تھے کہ ایک دفعہ مرزا دبیر مرحوم نے اسی شعر پر مصرعے لگانے چاہے مگر کوئی خود پسند نہ آئے اور یہ کہا کہ جس رتبے کا یہ شعر ہے ویسے مصرعے نہیں لگ سکتے۔

## مرزا کے اخلاق و عادات و خیالات

**وسعت اخلاق** | مرزا کے اخلاق نہایت وسیع تھے۔ وہ ہر ایک شخص سے جو اُن سے ملنے جاتا تھا، بہت کشادہ پیشانی سے ملتے تھے۔ جو شخص ایک دفعہ اُن سے

مل آتا تھا اسکو ہمیشہ اُن سے ملنے کا اشتیاق رہتا تھا۔ دوستوں کو دیکھکر وہ باغ باغ ہو جاتے تھے، اور انکی خوشی سے خوش اور انکے غم سے غمگین ہوتے تھے۔ اسلیے انکے دوست ہر ملت اور ہر مذہب کے نہ صرف دہلی میں بلکہ تمام ہندوستان میں بیشمار تھے۔ جو خطوط اُنھوں نے اپنے دوستوں کو لکھے ہیں ان کے ایک ایک حرف سے مہر و محبت غمخواری و یگانگت ٹپکی پڑتی ہے۔ ہر ایک خط کا جواب لکھنا وہ اپنے ذمے فرض عین سمجھتے تھے آنکا بہت سا وقت دوستوں کے خطوں کے جواب لکھنے میں صرف ہوتا تھا۔ بیماری اور تکلیف کی حالت میں وہ خطوں کے جواب لکھنے سے باز نہ آتے تھے۔ وہ دوستوں کی فرمایشوں سے کبھی تنگدل نہ ہوتے تھے۔ غزلوں کی اصلاح کے سوا اور طرح طرح کی فرمایشیں انکے بعض خالص و مخلص دوست کرتے تھے اور وہ انکی تعمیل کرتے تھے۔ لوگ اکثر بیرنگ خط بھیجتے تھے مگر انکو کبھی ناگوار نہ گزرتا تھا۔ اگر کوئی شخص لفافے میں ٹکٹ رکھکر بھیجتا تھا تو سخت شکایت کرتے تھے۔ انھوں نے میسور کے ایک شہزادے کو اپنی کوئی کتاب بھیجی ہے، اُسنے کتاب کی رسید لکھی ہے اور قیمت دریافت کی ہے اسکے جواب میں لکھتے ہیں "حرف پرسش مقدار قیمت چرا بر زبان قلم رفت؟ ہنجار نوازش نیازمندان بے نوا نیست۔

بے سرمایہ ام نہ فرومایہ۔ سخنورم نہ سوداگر۔ مومنیہ پوشم نہ کتاب فروش پذیرندہ عطایم نہ گیرندہ بہا۔ ہرچہ آزادگاں بشہزادگاں فرستند نذر ست، ہرچہ شاہزادگان بہ آزادگاں بخشند تبرک۔ ہیچ و شرا نیست، چون و چرا نیست۔ ہرچہ فرستادہ ام ارمغانست و ہرچہ خواہم فرستاد ارمغاں خواہد بود"۔

**مروت** مروت اور لحاظ مرزا کی طبیعت میں بدرجۂ غایت تھا۔ باوجودیکہ اخیر عمر میں وہ اشعار کی اصلاح دینے سے بہت گھبرانے لگے تھے، باینہمہ کبھی کسی کا قصیدہ یا غزل بغیر اصلاح کے واپس نہ کرتے تھے۔ ایک صاحب کو لکھتے ہیں "جہاں تک ہو سکا

احباب کی خدمت بجالایا۔ اوراق اشعار لینے لیتے دیکھتا تھا، اور اصلاح دیتا تھا۔ اب آنکھ سے اچھی طرح سوجھے نہ ہاتھ سے اچھی طرح لکھا جائے۔"

لطیفہ: کہتے ہیں کہ شاہ شرف بو علی قلندر کو بسبب کبر سن کے خدا نے فرض اور پیمبر نے سنت معاف کر دی تھی۔ میں متوقع ہوں کہ میرے دوست بھی خدمت اصلاح اشعار مجھے معاف کریں۔ خطوط شوقیہ کا جواب جس صورت سے ہو سکے گا لکھدیا کرونگا۔" باوجود اسکے بھی لوگ مرزا کو برابر ستاتے رہتے تھے۔

لطیفہ: ایک دفعہ کہیں مرزا تفتہ نے یہ لکھدیا تھا کہ آپ نے بہ سبب ذوق سخن کے اصلاح اشعار منظور فرمائی تھی۔ اسکے جواب میں لکھتے ہیں "لاحول ولا قوۃ! کس ملعون نے بسبب ذوق شعر کے اشعار کی اصلاح منظور کی تھی؟ اگر میں شعر سے بیزار نہ ہوں تو میرا خدا مجھ سے بیزار۔ میں نے تو بطریق قہر درویش بجان درویش لکھا تھا، جیسے اچھی جورو بڑے خاوند کے ساتھ مرنا بھرنا اختیار کرلی ہے۔ میرا تمھارے ساتھ وہ معاملہ ہے۔"

فراخ حوصلگی: اگرچہ مرزا کی آمدنی قلیل تھی مگر حوصلہ فراخ تھا۔ سائل اُنکے دروازے سے خالی ہاتھ بہت کم جاتا تھا۔ اُنکے مکان کے آگے اندھے لنگڑے لولے اور اپاہج مرد و عورت ہر وقت پڑے رہتے تھے غدر کے بعد انکی آمدنی کچھ اوپر ڈیڑھ سو روپیہ ماہوار کی ہوگئی تھی، اور کھانے پہننے کا خرچ بھی کچھ لمبا چوڑا نہ تھا، مگر وہ غریبوں اور محتاجوں کی مدد اپنی بساط سے زیادہ کرتے تھے اسلیے اکثر تنگ رہتے تھے۔ غدر کے بعد ایکبار میں نے خود دیکھا کہ نواب لفٹننٹ گورنر کے دربار میں انکو حسب معمول سات پارچے کا خلعت مع تین رقوم جواہر کے ملا تھا لفٹننٹ کے چپراسی اور جمعدار قاعدے کے موافق انعام لینے کو آئے مرزا صاحب کو پہلے ہی معلوم تھا کہ انعام دینا ہوگا۔ اسلیے اُنھوں نے دربار سے آتے ہی

خلعت اور رقوم جواہر بازار میں فروخت کرنے کے لیئے بھیجدی تھیں چپراسیوں کو الگ مکان میں بٹھا دیا اور جب بازار سے خلعت کی قیمت آئی تب انکو انعام دیکر رخصت کیا

وہ اپنے اُن دوستوں کے ساتھ جو گردشِ روزگار سے بگڑ گیے تھے نہایت شریفانہ طور سے سلوک کرتے تھے۔ دلی کے عمائد میں سے ایک صاحب۔ جو مرزا کے دلی دوست تھے، اور غدر کے بعد اُنکی حالت سقیم ہوگئی تھی۔ ایک روز چھینٹ کا فرغل پہنے ہوئے مرزا سے ملنے کو آئے۔ مرزا نے کبھی انکو مالیدہ یا جامہ دار وغیرہ کے چغوں کے سوا ایسا حقیر کپڑا پہنے نہیں دیکھا تھا۔ چھینٹ کا فرغل انکے بدن پر دیکھکر دل بھر آیا۔ اُن سے پوچھا کہ یہ چھینٹ آپ نے کہاں سے لی ہ؟ مجھے اسکی وضع بہت ہی بھلی معلوم ہوتی ہے آپ مجھے بھی فرغل کے لیے یہ چھینٹ منگوادیں۔ انھوں نے کہا یہ فرغل آج ہی بنکر آیا ہے، اور میں نے اسی وقت اسکو پہنا ہے، اگر آپ کو پسند ہے تو یہی حاضر ہے۔ مرزا نے کہا جی تو یہی چاہتا کہ اسی وقت آپ سے چھین کر پہن لوں مگر جاڑا شدت سے پڑ رہا ہے آپ یہاں سے مکان تک کیا پہنکر جائینگے؟ پھر اِدھر اُدھر دیکھکر کھونٹی پر سے اپنا مالیدہ کا نیا چغہ اُتار کر اُنھیں پہنا دیا اور اس خوبصورتی کے ساتھ وہ چغہ اُنکی نذر کیا۔

وہ ایک خط میں لکھتے ہیں قلندری و آزادگی و ایثار و کرم کے جو دواعی میرے خالق نے مجھ میں بھر دیے ہیں بقدر ہزار ایک ظہور میں نہ آسے۔ نہ وہ طاقت جسمانی کہ ایک لاٹھی ہاتھ میں لوں اور اس میں شطرنجی اور ایک ٹین کا لوٹا مع سوت کی رسی کے لٹکا لوں اور پیادہ پا چل دوں، کبھی شیراز جانکلا کبھی مصر میں جا ٹھہرا، کبھی نجف جا پہونچا۔ نہ وہ دستگاہ کہ ایک عالم کا میزبان بن جاوں۔ اگر تمام عالم میں نہ ہو سکے نہ سہی، جس شہر میں رہوں اس شہر میں تو بھوکا ننگا نظر نہ آئے۔ خدا کا مقہور، خلق کا مردود، بوڑھا، ناتواں

بیمار، فقیر، نکبت میں گرفتار۔ میرے اور معاملاتِ کلام و کمال سے قطع نظر کرو، وہ جو کسی کو بھیک مانگتے نہ دیکھ سکے اور خود در بدر بھیک مانگے وہ میں ہوں۔

جیسی مرزا کی طبیعت میں ذکا اور ذہن میں جودت اور سرعتِ انتقال تھی اسی طرح انکا حافظہ بھی نہایت قوی تھا۔ ہم اوپر لکھ چکے ہیں کہ ان کے گھر میں کتاب کا کہیں نشان نہ تھا، ہمیشہ کرایے کی کتابیں منگوا لیتے تھے، اور انکو دیکھکر واپس بھیجدیتے تھے۔ مگر جو لطیف یا کام کی بات کتاب میں نظر پڑ جاتی تھی انکے دل پر نقش ہو جاتی تھی۔ فارسی کلام میں وہ کوئی لفظ یا محاورہ یا ترکیب ایسی نہیں برتتے تھے جسکی سند اہل زبان کے کلام سے نہ دے سکتے ہوں۔ کلکتے میں جن لوگوں نے انکے کلام پر اعتراض کیے تھے اور جن کے جواب میں مرزا نے مثنوی بادِ مخالف لکھی تھی، انکو مثنوی کے علاوہ ایک ایک اعتراض کے جواب میں دس دس بارہ بارہ سندیں اساتذہ کے کلام سے لکھکر علحدہ بھیجی تھیں۔ چنانچہ اُنھوں نے اپنے خطوط میں انکو مفصل بیان کیا ہے۔ برہان قاطع پر جو کچھ اُنھوں نے لکھا وہ محض اپنی یادداشت کے بھروسے پر لکھا۔ فکر شعر کا یہ طریقہ تھا کہ اکثر رات کو عالم سرخوشی میں فکر کیا کرتے تھے۔ اور جب کوئی شعر سرانجام ہوتا تھا تو کمربند میں ایک گرہ لگا لیتے تھے۔ اسی طرح آٹھ آٹھ دس دس گرہیں لگا کر سو رہتے تھے اور دوسرے دن صرف یاد پر سوچ سوچ کر تمام اشعار قلمبند کر لیتے تھے۔

شعر فہمی

شعر فہمی اور کتاب فہمی میں وہ ایک مستثنیٰ آدمی تھے۔ کیسا ہی مضمون ہو وہ اکثر ایک سرسری نظر میں اُسکی تہ کو پہنچ جاتے تھے۔ نواب مصطفیٰ خاں مرحوم گلشن بیخار میں مرزا کی نسبت لکھتے ہیں "مضامین شعری را کماہو حقہ، می فہمد و بجمیع نکات و لطائف پے می برد، و ایں فضیلتے است کہ مخصوص خواص اہل سخن است اگر طبع سخن شناس داری ہا ایں نکتہ می رسی، چہ خوش فکر اگرچہ کمیاب است اما خوش فہم کمیاب تر۔ خوشا حال کسیکہ از ہر دو شربے یافتہ، در خطے ربودہ۔ بالجملہ

چنیں نکتہ سنج نغز گفتار کمتر مرئی شدہ"! نواب ممدوح نے مجھ سے ایک واقعہ بیان کیا جس سے مرزا کی سخن سنجی کا بہت بڑا ثبوت ملتا ہے۔ مولانا آزردہ نے "دور نہیں" "حور نہیں" اس زمین میں غزل لکھی تھی۔ اس میں اتفاق سے مطلع بہت اچھا نکل آیا تھا۔ مولانا نے اپنی غزل دوستوں کو سنا کر ان سے کہا کہ "اگرچہ بحر دوسری ہے مگر اس ردیف و قافیہ میں نظیری کی بھی ایک غزل ہے جسکا مطلع یہ ہے کہ" عشق عصیاںنست اگر مستور نیست ✦ کشتۂ جرم زباں مغفور نیست ✦ ظاہر ہے کہ اگر نظیری ہندی نژاد ہوتا اور اسی زمین جس میں ہماری غزل ہے۔ اردو غزل لکھتا تو اسکا مطلع اس طرح ہوتا۔ عشق عصیاں ہے اگر مخفی و مستور نہیں ✦ کشتہ جرم زباں ناجی و مغفور نہیں آؤ آج مرزا غالب کے ہاں چلیں اور بغیر اسکے کہ قائل کا نام لیا جائے۔ اپنا مطلع اور نظیری کے مطلع کا یہی اردو ترجمہ (جو اوپر مذکور ہوا) مرزا کو سنائیں اور پوچھیں کہ کونسا مطلع اچھا ہے چونکہ نظیری کا مطلع اردو ترجمہ سے بہت پست ہو گیا تھا۔ سب کو یقین تھا کہ مرزا نظیری کے مطلع کو ناپسند کرینگے۔ اور مولانا آزردہ کے مطلع کو ترجیح دینگے چنانچہ مولانا اور نواب صاحب اور بعض اور احباب مرزا کے ہاں پہنچے معمولی بات چیت کے بعد مولانا نے کہا کہ اردو کے دو مطلعے ہیں! ان میں آپ محاکمہ کیجئے کہ کونسا مطلع اچھا ہے؟ اور بطور بیٹھن کے اول نظیری کے مطلع کا یہی ترجمہ پڑھا۔ ابھی مولانا اپنا مطلع پڑھنے نہیں پائے تھے کہ مرزا اس مطلع کو سنکر سر دھننے لگے اور متحیر ہو کر پوچھنے لگے کہ یہ مطلع کس نے لکھا؟ اور اس قدر تعریف کی کہ مولانا آزردہ کو یہ امید نہ رہی کہ اس سے زیادہ میرے مطلع کی داد ملیگی چنانچہ انھوں نے اپنا مطلع نہیں پڑھا۔ اور سب لوگ نہایت تعجب کرتے ہوئے وہاں سے اٹھے۔

**کتاب فہمی** | مرزا حقائق و معارف کی کتابیں اکثر مطالعہ کرتے تھے اور انکو خوب سمجھتے تھے۔ نواب فرماتے تھے کہ میں شاہ ولی اللہ کا ایک فارسی رسالہ۔ جو

حقائق و معارف کے نہایت دقیق مسائل پر مشتمل تھا۔ مطالعہ کر رہا تھا، اور ایک مقام پر بالکل سمجھ میں نہ آتا تھا۔ اتفاقاً اسی وقت مرزا صاحب آ نکلے۔ میں نے وہ مقام مرزا کو دکھایا۔ اُنھوں نے کسی قدر غور کے بعد اسکا مطلب ایسی خوبی اور وضاحت کے ساتھ بیان کیا کہ شاہ ولی اللہ صاحب بھی شاید اُس سے زیادہ نہ بیان کر سکتے۔

**حسن بیان اور ظرافت** | مرزا کی تقریر میں انکی تحریر اور انکی نظم و نثر سے کچھ کم لطف نہ تھا اور اسی وجہ سے لوگ ان سے ملنے اور انکی باتیں سننے کے مشتاق رہتے تھے۔ وہ زیادہ بولنے والے نہ تھے، مگر جو کچھ ان کی زبان سے نکلتا تھا لطف سے خالی نہ ہوتا تھا۔ ظرافت مزاج میں اس قدر تھی کہ اگر ان کو بجائے حیوان ناطق کے حیوان ظریف کہا جائے تو بجا ہے۔ حسن بیان، حاضر جوابی، اور بات میں سے بات پیدا کرنا اُنکی خصوصیات میں سے تھا۔

**لطیفہ** | ایک دفعہ جب رمضان گزر چکا تو قلعے میں گئے بادشاہ نے پوچھا مرزا تم نے کتنے روزے رکھے؟ عرض کیا پیر و مرشد ایک نہیں رکھا۔

**لطیفہ** | ایک دن نواب مصطفیٰ خاں کے مکان پر ملنے کو آئے۔ ان کے مکان کے آگے چھتہ بہت تاریک تھا۔ جب چھتے سے گزر کر دیوان خانے کے دروازے پر پہنچے۔ تو وہاں نواب صاحب انکے لینے کو کھڑے تھے۔ مرزا نے انکو دیکھکر یہ مصرعہ پڑھا کہ "آب چشمۂ حیواں دروں تاریکیست" جب دیوان خانے میں پہنچے تو اُسکے دالان میں بسبب شرق رویہ ہونے کے دھوپ بھری ہوئی تھی۔ مرزا نے وہاں یہ مصرع پڑھا "ایں خانہ تمام آفتاب ست"

**لطیفہ** | ایک صحبت میں مرزا میر تقی کی تعریف کر رہے تھے۔ شیخ ابراہیم ذوق بھی موجود تھے، انھوں نے سودا کو میر پر ترجیح دی مرزا نے کہا میں تو تم کو میری

سمجھتا تھا مگر اب معلوم ہوا کہ آپ سودائی ہیں"۔

**لطیفہ** مکان کے جس کمرے میں مرزا دن بھر بیٹھے اُٹھتے تھے وہ مکان کے دروازے کی چھت پر تھا، اور اسکے ایک جانب ایک کوٹھری تنگ و تاریک تھی جسکا در اسقدر چھوٹا تھا کہ کوٹھری میں بہت جھک کر جانا پڑتا تھا، اُس میں ہمیشہ فرش بچھا رہتا تھا اور مرزا اکثر گرمی اور لُو کے موسم میں دس بجے سے تین چار بجے تک وہاں بیٹھتے تھے۔ ایک دن۔ جبکہ رمضان کا مہینا اور گرمی کا موسم تھا۔ مولانا آزردہ ٹھیک دوپہر کے وقت مرزا سے ملنے کو چلے آئے۔ اُسوقت مرزا صاحب اُسی کوٹھری میں کسی دوست کے ساتھ چوسر یا شطرنج کھیل رہے تھے۔ مولانا بھی وہیں پہنچے، اور مرزا کو رمضان کے مہینے میں چوسر کھیلتے ہوئے دیکھکر کہنے لگے کہ ہمنے حدیث میں پڑھا تھا کہ رمضان کے مہینے میں شیطان مقید رہتا ہے، مگر آج اس حدیث کی صحت میں تردد پیدا ہوگیا۔ مرزا نے کہا "قبلہ! حدیث بالکل صحیح ہے، مگر آپ کو معلوم رہے کہ وہ جگہ جہاں شیطان مقید رہتا ہے وہ یہی کوٹھری تو ہے"۔

الغرض مرزا کی کوئی بات لطف اور ظرافت سے خالی نہ ہوتی تھی۔ اگر کوئی انکے تمام ملفوظات جمع کرتا تو ایک ضخیم کتاب لطائف و ظرائف کی تیار ہو جاتی

**خودداری** باوجودیکہ مرزا کی آمدنی اور مقدور بہت کم تھا، مگر خودداری و حفظ وضع کو وہ کبھی ہاتھ سے نہ دیتے تھے۔ شہر کے امرا و عمائد سے برابر کی ملاقات تھی کبھی بازار میں بغیر پالکی یا ہوادار کے نہیں نکلتے تھے۔ عمائد شہر میں سے جو لوگ ان کے مکان پر نہیں آتے تھے۔ وہ بھی کبھی انکے مکان پر نہیں جاتے تھے اور جو شخص انکے مکان پر آتا تھا وہ بھی اسکے مکان پر ضرور جاتے تھے۔ ایک روز کسی سے ملکر نواب مصطفیٰ خاں مرحوم کے مکان پہ ہوئے ایسں بھی

اسوقت وہاں موجود تھا، نواب صاحب نے کہا آپ مکان سے سیدھے یہیں آتے ہیں یا کہیں اور بھی جانا ہوا تھا؟ مرزا نے کہا مجھکو انکا ایک آنا دینا تھا اسلیے اول وہاں گیا تھا، وہاں سے یہاں آیا ہوں۔

لطیفہ ایک دن دیوان فضل اللہ خاں مرحوم چیرٹ میں سوار۔ مرزا کے مکان کے پاس سے بغیر ملے نکل گئے۔ مرزا کو معلوم ہوا تو اُنھوں نے ایک رقعہ دیوان جی کو لکھا مضمون یہ کہ آج مجھکو اس قدر ندامت ہوئی ہے کہ شرم کے مارے زمین میں گڑا جاتا ہوں۔ اس سے زیادہ اور کیا نالائقی ہوسکتی ہے کہ آپ کبھی نہ کبھی تو اس طرف سے گزریں اور میں سلام کو حاضر نہ ہوں۔ جب یہ رقعہ دیوان جی کے پاس پہنچا وہ نہایت شرمندہ ہوئے اور اُسی وقت گاڑی میں سوار ہوکر مرزا صاحب سے ملنے کو آئے۔

خوراک مرزا کی نہایت مرغوب غذا گوشت کے سوا اور کوئی چیز نہ تھی۔ وہ ایک وقت بھی بغیر گوشت کے نہیں رہ سکتے تھے، یہاں تک کہ مسہل کے دن بھی اُنھوں نے کھچڑی یا شولہ کبھی نہیں کھایا اخیر میں انکی خوراک بہت کم ہوگئی تھی۔ صبح کو وہ اکثر شیرۂ بادام پیتے تھے۔ دن کو جو کھانا ان کے لیے گھر میں سے آتا تھا اس میں صرف پاؤ سیر گوشت کا قورمہ ہوتا تھا۔ ایک پیالے میں بوٹیاں دوسرے میں لعاب یا شوربا ایک پیالی میں ایک پھلکے کا چھلکا شوربے میں ڈوبا ہوا، ایک پیالی میں کبھی کبھی ایک انڈے کی زردی ایک اور پیالی میں دو تین پیسے بھر دہی۔ اور شام کو کسی قدر شامی کباب یا سیخ کے کباب بس اس سے زیادہ انکی خوراک اور کچھ نہ تھی۔

لطیفہ ایک روز دوپہر کا کھانا آیا، اور دسترخوان بچھا، برتن تو بہت سے تھے مگر کھانا نہایت قلیل تھا مرزا نے مسکرا کر کہا اگر برتنوں کی کثرت پر خیال کیجیے تو میرا دسترخوان یزید کا دسترخوان معلوم ہوتا ہے اور جو کھانے کی مقدار کو دیکھیے

تو بایزید کا۔"

آموں کی رغبت | فواکہ میں آم انکو نہایت مرغوب تھا۔ آموں کی فصل میں انکے دوست دور دور سے انکے لیے عمدہ عمدہ آم بھیجتے تھے، اور وہ خود اپنے بعضے دوستوں سے تقاضا کرکے آم منگواتے تھے۔

حسن طلب | انکے فارسی مکتوبات میں ایک خط ہے جو غالباً کلکتے کے قیام کے زمانہ میں انھوں نے امام باڑہ ہگلی بندر کے متولی صاحب کو آموں کی طلب میں لکھا ہے اس میں لکھتے ہیں "الحق شکم بندہ ام، و قدرے ناتواں ہم آرایش خواں جویم، و ہم آسایش جاں خرد وراں دانند کہ ایں ہر دو صفت بہ انبہ اندرست، اہل کلکتہ برآنند کہ قلم و انبہ ہگلی بندرست آرے انبہ از ہگلی، و گل از گلشن، ایثار از جناب و سپاس از من، شوق می سگالد کہ تا پایانِ موسم دو سہ بار بخاطر ولی نعمت خواہم گذشت۔ و آز می نالد کہ حاشا بدیں مایہ برخورداری خورسند نخواہم گشت"

لطیفہ | ایک روز مرحوم بہادر شاہ آموں کے موسم میں چند مصاحبوں کے ساتھ، جن میں مرزا بھی تھے باغ حیات بخش یا مہتاب باغ میں ٹہل رہے تھے۔ آم کے پیڑ رنگ برنگ کے آموں سے لد رہے تھے۔ یہاں کا آم بادشاہ یا سلاطین یا بیگمات کے سوا کسی کو میسر نہیں آسکتا تھا۔ مرزا بار بار آموں کی طرف غور سے دیکھتے تھے۔ بادشاہ نے پوچھا مرزا اس قدر غور سے کیا دیکھتے ہو؟ مرزا نے ہاتھ باندھکر عرض کیا "پیر و مرشد یہ جو کسی بزرگ نے کہا ہے" بر سر ہر دانہ بنوشتہ عیاں ٭ کایں فلاں ابن فلاں ابن فلاں" اسکو دیکھتا ہوں کہ کسی دانے پر میرا اور میرے باپ دادا کا نام بھی لکھا ہے یا نہیں۔ بادشاہ مسکرائے اور اُسی روز ایک بہنگی عمدہ عمدہ آموں کی مرزا کو بھجوائی۔

لطیفہ | حکیم رضی الدین خاں جو مرزا کے نہایت دوست تھے انکو آم نہیں بھاتے تھے۔ ایک دن وہ مرزا کے مکان پر برآمدے میں بیٹھے تھے اور مرزا بھی وہیں موجود تھے۔

ایک گدھے والا اپنے گدھے لیے ہوئے گلی سے گزرا۔ آم کے چھلکے پڑے تھے، گدھے نے سونگھ کر چھوڑ دیا۔ حکیم صاحب نے کہا دیکھیے آم ایسی چیز ہے جسے گدھا بھی نہیں کھاتا۔" مرزا نے کہا بیشک گدھا نہیں کھاتا۔

مرزا کی نیت آموں سے کسی طرح سیر نہ ہوتی تھی۔ اہل شہر تحفۃً بھیجتے تھے، خود بازار سے منگواتے تھے، باہر سے دُور دُور کا آم بطور سوغات کے آتا تھا، مگر حضرت کا جی نہیں بھرتا تھا۔ نواب مصطفٰے خاں مرحوم ناقل تھے کہ ایک صحبت میں مولانا فضل حق اور مرزا اور دیگر احباب جمع تھے، اور آم کی نسبت ہر شخص اپنی اپنی رائے بیان کر رہا تھا کہ اس میں کیا کیا خوبیاں ہونی چاہییں جب سب لوگ اپنی اپنی کہہ چکے تو مولانا فضل حق نے مرزا سے کہا کہ تم بھی اپنی رائے بیان کرو۔ مرزا صاحب نے کہا بھئی میرے نزدیک تو آم میں صرف دو باتیں ہونا چاہییں میٹھا ہو اور بہت ہو۔" سب حاضرین ہنس پڑے۔

**ناؤنوش** | مرزا کو مدت سے رات کو سوتے وقت کسی قدر پینے کی عادت تھی جو مقدار انھوں نے مقرر کر لی تھی اس سے زیادہ کبھی نہیں پیتے تھے۔ جس بکس میں بوتلیں رہتی تھیں اسکی کنجی داروغہ کے پاس رہتی تھی، اور اسکو سخت تاکید تھی کہ اگر رات کو سرخوشی کے عالم میں مجھکو زیادہ پینے کا خیال پیدا ہو تو ہرگز میرا کہنا نہ ماننا اور کنجی مجھکو نہ دینا۔ اکثر ایسا ہوتا تھا کہ وہ رات کو کنجی طلب کرتے تھے، اور نشے کی جھانجھ میں داروغہ کو بہت بُرا بھلا کہتے تھے، مگر داروغہ نہایت خیرخواہ تھا ہرگز کنجی نہ دیتا تھا۔ اول تو وہ مقدار میں بہت کم پیتے تھے، دوسرے اُس میں دو تین حصے گلاب ملا لیتے تھے جس سے اُسکی حدت اور تیزی کم ہو جاتی تھی۔ چنانچہ ایک جگہ کہتے ہیں۔

آسودہ باد خاطرِ غالب کہ خوے اوست ۔۔۔ آمیختن بہ بادۂ صافی گلاب را

مگر باوجود اس قدر احتیاط اور اعتدال کے اس کافر نشے کی عادت نے

آخر کار مرزا کی صحت کو سخت صدمہ پہونچایا جس کی شکایت سے اُنکے تمام اُردو رقعات بھرے ہوے ہیں۔

لطیفہ | مرزا کے خاص خاص شاگرد اور دوست۔ جنسے نہایت بے تکلفی تھی۔ اکثر شام کو اُنکے پاس جاکر بیٹھتے تھے اور مرزا سرور کے عالم میں اس وقت بہت پُر لطف باتیں کیا کرتے تھے۔ ایک روز میر مہدی مجروح بیٹھے تھے، اور مرزا پلنگ پر پڑے ہوے کراہ رہے تھے میر مہدی پاؤں دابنے لگے۔ مرزا نے کہا بھئی تو سید زادہ ہے، مجھے کیوں گنہگار کرتا ہے؟ اُنھوں نے نہ مانا، اور کہا آپ کو ایسا ہی خیال ہے تو پیر دابنے کی اُجرت دیدیجئے گا۔ مرزا نے کہا ہاں اسکا مضائقہ نہیں۔ جب وہ پیر داب چکے اُنھوں نے اُجرت طلب کی۔ مرزا نے کہا بھیا کیسی اُجرت؟ تم نے میرے پاؤں دابے میں نے تمھارے پیسے دابے، حساب برابر ہوا۔

لطیفہ | ایک دن قبل غروب آفتاب کے مرزا صاحب شام کا کھانا کھا رہے تھے اور کھانے میں صرف شامی کباب تھے۔ میں بھی وہاں موجود تھا اور انکے سامنے بیٹھا رومال سے مکھیاں جھل رہا تھا مرزا نے کہا آپ ناحق تکلیف فرماتے ہیں، میں ان کبابوں میں سے آپ کو کچھ نہ دونگا۔ پھر آپ ہی یہ حکایت بیان کی کہ نواب عبدالاحد خاں کے دسترخوان پر اُنکے مصاحبوں اور عزیزوں اور دوستوں کے لیے ہر قسم کے کھانے چنے جاتے تھے، مگر خاص اُن کے لئے ہمیشہ ایک پینہ تیار ہوتی تھی وہ اسکے سوا اور کچھ نہ کھاتے تھے۔ ایک روز اُنکے لیے مزعفر پکا تھا، وہی انکے سامنے لگایا گیا۔ مصاحبوں میں ایک ڈوم بہت منہ لگا ہوا تھا جو اس وقت دسترخوان پر موجود تھا۔ نواب نے اُسکو کھانا دینے کے لیے خالی رکابی طلب کی۔ اُسکے آنے میں دیر ہوئی۔ نواب کھانا کھاتے جاتے تھے اور خالی رکابی بار بار مانگتے تھے۔ وہ مصاحب نواب کے آگے رومال ہلانے لگا، اور کہا حضور اور رکابی کیا کیجیگا

اب یہی خالی ہوئی جاتی ہے" نواب یہ فقرہ سُنکر پھڑک گئے اور وہی رکابی اس کی طرف سرکا دی۔"

لطیفہ: ایک دفعہ رات کو پلنگ پر لیٹے ہوئے آسمان کی طرف دیکھ رہے تھے: تاروں کی ظاہری بے نظمی اور انتشار دیکھکر بولے" جو کام خودرائی سے کیا جاتا ہے اکثر بے ڈھنگا ہوتا ہے۔ ستاروں کو تو دیکھو۔ کس ابتری سے بکھرے ہوئے ہیں؟ نہ تناسب ہے نہ انتظام ہے، نہ بیل ہے نہ بوٹا ہے، مگر بادشاہ خودمختار ہے، کوئی دم نہیں مار سکتا۔

لطیفہ: ایک دن سید سردار مرزا مرحوم شام کو چلے آئے۔ جب تھوڑی دیر ٹھہر کر وہ جانے لگے تو مرزا خود اپنے ہاتھ میں شمعدان لیکر گھسکتے ہوئے لب فرش تک آئے تاکہ روشنی میں جوتا دیکھ کر پہن لیں۔ اُنھوں نے کہا قبلہ وکعبہ آپ نے کیوں تکلیف فرمائی؟ میں اپنا جوتا آپ پہن لیتا۔ مرزا نے کہا میں آپ کا جوتا دکھانے کو شمعدان نہیں لایا، بلکہ اسلیے لایا ہوں کہ کہیں آپ میرا جوتا نہ پہن جائیں۔

اگرچہ شاعری کی حیثیت سے اُنھوں نے شراب کی جابجا تعریف کی ہے مگر اعتقاداً وہ اسکو بہت بُرا جانتے تھے، اور اپنے فعل پر سخت نادم تھے۔ باوجود اسکے اُنھوں نے کبھی اپنے اس فعل کو چھپایا نہیں۔

شراب کے متعلق انکی ظرافت آمیز باتیں بہت مشہور ہیں۔ ایک شخص نے انکے سامنے شراب کی نہایت مذمت کی اور کہا کہ شرابخوار کی دعا قبول نہیں ہوتی مرزا نے کہا بھائی جسکو شراب میسر ہے اسکو اور کیا چاہئے جسکے لیے دعا مانگے۔

لطیفہ: ایک خط کو اس طرح شروع کرتے ہیں "بے مے نکند در کف من خامہ روانی + سردست ہوا آتش بے دود کجائی + میر مہدی! صبح کا وقت ہے۔ جاڑا خوب پڑ رہا ہے۔ انگیٹھی سامنے رکھی ہوئی ہے دو حرف لکھتا ہوں، ہاتھ تاپتا جاتا ہوں۔ آگ میں گرمی سہی مگر وہ آتش سیال کہاں کہ جب دو جرعے پی لیے فوراً رگ وپے میں

دوڑ گئی۔ دل توانا ہو گیا، دماغ روشن ہو گیا، نفس ناطقہ کو تواجد بہم پہنچا۔ ساقی کوثر کا بندہ اور تشنہ لب!!! ہائے غضب ہائے غضب" یہ خط غدر کے بعد اُس زمانے میں لکھا ہے جب پنشن وغیرہ سب بند ہے اور بسبب عسرت و تنگدستی کے کچھ پیتے پلاتے نہیں ہیں۔

**لطیفہ** | میر مہدی مجروح نے جے پور سے خط بھیجا ہے اور وہاں جو کسی تقریب میں کئی سو من مصری کا شربت مہمانوں کے لیے کیا گیا تھا اسکا ذکر لکھا ہے اسکے جواب میں مرزا لکھتے ہیں۔

میر احمد حسین و مرزا قربان بیگ نامۂ شما را خوانند و بذوق شربت ہفت صد من نبات ہر دو را آب در دہن گشت سخن از بادۂ ناب بود ورنہ مرا نیز دل از جا رفتے۔"

مرزا نے غزلیات و قصائد و قطعات و رباعیات میں شراب کے متعلق جسقدر مضمون باندھے ہیں وہ خواجہ حافظ اور عمر خیام سے کم نہ ہونگے، یہاں ایک شعر اُردو غزل کا اور ایک فارسی غزل کا اور ایک فارسی رباعی لکھی جاتی ہے

یہ سوء ظن ہے ساقیِ کوثر کے باب میں      کل کے لیے کر آج نہ خست شراب میں

جز رو زۂ درست بہ صہبا کشودۂ      خجلت نگر کہ در حسنا تم نیافتند

**رباعی**

از نشۂ ہوش ہیچ اندر سر نیست      غالب بہ سخن گرچہ کسے ہمسر نیست

این بلوہ فروش ساقیِ کوثر نیست      مے خواہی و مفت و نغز انگہ بسیار!!

**اسلام کا یقین** | مرزا اسلام کی حقیقت پر نہایت پختہ یقین رکھتے تھے اور توحید وجودی کو اسلام کا اصل اصول اور رکن رکین جانتے تھے۔ اگرچہ وہ بظاہر اہل حال سے نہ تھے، مگر جیسا کہ کہا گیا ہے "من احب شیئاً اکثر ذکرہٗ"، توحید وجودی

اُنکی شاعری کا عنصر بن گئی تھی۔ اس مضمون کو اُنھوں نے جسقدر اصنافِ سخن میں بیان کیا ہے غالباً **نظیری** اور **بیدل** کے بعد کسی نے نہیں بیان کیا۔ مرزا کے حق میں اگر اور کچھ نہیں تو عرفی کا یہ شعر ضرور صادق آتا ہے۔

اُمید ہست کہ بیگانگیِ عرفی را — بدوستیِ سخنہاے آشنا بخشند

اُنھوں نے تمام عبادات اور فرائض وواجبات میں سے صرف دو چیزیں لے لی تھیں۔ ایک توحید وجودی اور دوسرے نبی اور اہلبیت کی محبت، اور اسی کو وہ وسیلۂ نجات سمجھتے تھے۔

اگرچہ شاعر کے کلام سے اسکے عقائد پر استدلال نہیں ہوسکتا مگر جو بات دل سے نکلتی ہے وہ چھپی نہیں رہتی۔ معلوم ہوتا ہے کہ جس طرح اکثر حکماے اسلام نے نعیم جسمانی سے انکار کیا ہے مرزا بھی اسکے قائل نہ تھے چنانچہ اُنھوں نے اس خیال کو اپنے شاعرانہ انداز میں متعدد جگہ ظاہر کیا ہے۔ ایک جگہ کہتے ہیں۔

"ہمکو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن — دل کے خوش رکھنے کو غالب یہ خیال اچھا ہے"

یہی خیال ایک فارسی رباعی میں اس طرح ظاہر کیا ہے

گردیدن زاہداں بجنت گستاخ — دست درازی بہر شاخ بہ شاخ
چوں نیک نظر کنی زروے تشبیہ — ماند بہ بہائم وعلف زار فراخ

مرزا باوجودیکہ احکام ظاہری کے بہت کم پابند تھے، لیکن مسلمانوں کی ذلت کی کوئی بات سن پاتے تھے تو انکو سخت رنج ہوتا تھا۔ ایک روز میرے سامنے اسی قسم کے ایک واقعے پر نہایت افسوس کرتے تھے اور کہتے تھے کہ مجھ میں کوئی بات مسلمانی کی نہیں ہے، پھر میں نہیں جانتا کہ مسلمانوں کی ذلت پر مجھکو کیوں اس قدر رنج وتاسف ہوتا ہے؟ مگر چونکہ طبیعت نہایت شوخ واقع ہوئی تھی۔ جب کوئی گرم فقرہ سوجھ جاتا تھا پھر اُن سے بغیر کہے نہیں رہا

جاتا تھا، خواہ اس میں انکو کوئی کافر سمجھے یا رند مشرب کہے، یا بدمذہب جانے۔

**لطیفہ** غدر کے بعد۔ جبکہ پنشن بند تھی اور دربار میں شریک ہونے کی اجازت نہ ہوئی تھی۔ پنڈت موتی لال میر منشی لفٹنٹی پنجاب مرزا صاحب سے ملنے کو آئے کچھ پنشن کا ذکر چلا۔ مرزا صاحب نے کہا "تمام عمر میں ایک دن شراب نہ پی ہو تو کافر، اور ایک دفعہ نماز پڑھی ہو تو گنہگار، پھر میں نہیں جانتا کہ سرکار نے کس طرح مجھے باغی مسلمانوں میں شمار کیا؟

اگرچہ میرزا کا اصل مذہب صلح کل تھا مگر زیادہ تر انکا میلان طبع تشیع کی طرف پایا جاتا تھا اور جناب امیرؑ کو وہ رسول خدا کے بعد تمام امت سے افضل جانتے تھے۔

ایک بار مرحوم بہادر شاہ نے دربار میں یہ کہا کہ ہم نے سنا ہے کہ مرزا اسد اللہ خاں غالب شیعی المذہب ہیں۔ مرزا کو بھی اطلاع ہوگئی۔ چند رباعیاں لکھکر حضور کو سنائیں۔ جن میں تشیع اور رفض سے تحاشی کی تھی۔ ان میں سے ایک رباعی جو بہت لطیف ہے مجھکو یاد رہ گئی ہے جو یہاں لکھی جاتی ہے

شوخیٔ بیان

رباعی

جن لوگوں کو ہے مجھ سے عداوت گہری     کہتے ہیں مجھے وہ رافضی اور دہری
دہری کیونکر ہو جو کہ ہووے صوفی     شیعی کیونکر ہو ماوراء النہری؟

دہریت اور تصوف میں جو بُعد ہے وہ ظاہر ہے، دہری خدا کے وجود ہی کا قائل نہیں اور صوفی صرف خدا ہی کو موجود جانتا ہے اور ماسوا کو ہیچ سمجھتا ہے۔ پس صوفی دہری کیونکر ہو سکتا ہے؟ چوتھے مصرع کا یہ مطلب ہے کہ ماوراء النہری یعنی ترکستان کے لوگ متعصب سُنّی ہونے میں ضرب المثل ہیں، یہاں تک کہ شیعہ انکو ناصبی اور خارجی سمجھتے ہیں۔ چونکہ مرزا کی اصل ماوراء النہری،

سے تھی اسلئے کہتے ہیں کہ ایک ماوراالنہری رافضی یا شیعی کیونکر ہوسکتا ہے؟

جو لوگ مرزا کی طرز مزاج اور طرز کلام سے ناآشنا ہیں وہ شاید یہ سمجھیں کہ مرزا نے بادشاہ کے حضور میں اپنا رسوخ قائم رکھنے کے لیئے اپنا مذہب غلط بیان کیا۔ لیکن اصل حقیقت یہ ہے کہ یہ سب رباعیاں صرف بادشاہ کو خوش کرنے اور اہل دربار کے ہنسانے کے لئے لکھی گئی تھیں، کیونکہ دربار میں ایک متنفس بھی ایسا نہ تھا جو مرزا کو شیعی یا کم سے کم تفضیلی نہ جانتا ہو۔ مرزا اکثر مواقع پر بادشاہ کے خوش کرنے کو اس قسم کے اشعار دربار میں پڑھا کرتے تھے۔ ایک روز سلطان نظام الدین قدس سرہٗ اور امیر خسروؒ کی خصوصیت کا ذکر دربار میں ہو رہا تھا۔ مرزا نے اُسی وقت یہ شعر انشا کر کے پڑھا۔

ملے دو مرشد ونکو قدرت حق سے ہیں دو طالب
نظام الدین کو خسرو، سراج الدین کو غالب

**لطیفہ** رمضان کا مہینا تھا، ایک سُنی مولوی مرزا سے ملنے کو آئے۔ عصر کا وقت تھا۔ مرزا نے خدمتگار سے پانی مانگا۔ مولوی صاحب نے تعجب سے کہا کیا جناب کا روزہ نہیں ہے؟ مرزا نے کہا سُنی مسلمان ہوں چار گھڑی دن رہے روزہ کھول لیتا ہوں۔

**بہادر شاہ کا شیعہ مشہور ہونا** ایک دفعہ بہادر شاہ بہت سخت بیمار ہوئے۔ اُس زمانے میں مرزا حیدر شکوہ جو اکبر شاہ کے بھتیجے اور مرزا سلیمان شکوہ کے بیٹے تھے وہ بھی لکھنؤ سے آئے ہوئے تھے اور بادشاہ کے ہاں میہمان تھے۔ انکا مذہب اثنا عشری تھا۔ جب بادشاہ کو کسی طرح آرام نہ ہوا مرزا حیدر شکوہ کی صلاح سے خاک شفا دی گئی اور اسکے بعد بادشاہ کو صحت ہوگئی۔ مرزا حیدر شکوہ نے نذر مانی تھی کہ بادشاہ کو صحت ہو جائیگی تو حضرت عباسؑ کی درگاہ میں جو کہ لکھنؤ میں ہے علم چڑھاؤنگا

چنانچہ اُنھوں نے لکھنؤ جاکر بادشاہ کو عرضداشت بھیجی کہ میرا مقدور نذر ادا کرنے کا نہیں ہے حضور مدد فرمائیں۔ یہاں سے بادشاہ نے کچھ روپیہ مرزا حیدر شکوہ کو بھجوایا اور اُنھوں نے بڑی دھوم دھام سے علم پڑھایا جس میں اودھ کا تمام شاہی خاندان اور امرا و علما سب شریک تھے اور مجتہد العصر کے ہاتھ سے علم چڑھوایا گیا۔

اس واقعے کے بعد یہ بات عموماً مشہور ہوگئی کہ بادشاہ شیعہ ہوگئے۔ اس شہرت کا بادشاہ کو بہت رنج ہوا، اور حکیم احسن اللہ خاں مرحوم نے اسکے تدارک کے لیے کچھ رسالے شایع کرائے۔ اور بہت سے اشتہارات کوچوں اور بازاروں میں چسپاں کرائے گئے، اور بادشاہ کے حکم سے مرزا صاحب نے بھی ایک مثنوی فارسی زبان میں لکھی۔ جسکا نام غالباً "دمغ الباطل" رکھا گیا تھا، اور جسمیں بادشاہ کو تشیع کے اتہام سے بری کیا گیا تھا۔ اس مثنوی میں مرزا نے اپنی طرف سے کوئی بات نہیں لکھی تھی بلکہ جو مضامین حکیم احسن خاں نے بتائے تھے اُن کو فارسی میں نظم کردیا تھا۔

جب یہ مثنوی لکھنؤ پہنچی تو مجتہد العصر نے مرزا سے دریافت کیا کہ آپ نے خود مذہب شیعہ اور مرزا حیدر شکوہ کی نسبت اس مثنوی میں ایسا اور ایسا لکھا ہے؟ مرزا نے لکھ بھیجا کہ میں ملازم شاہی ہوں، جو کچھ بادشاہ کا حکم ہوتا ہے اُسکی تعمیل کرتا ہوں۔ اس مثنوی کا مضمون بادشاہ اور حکیم احسن اللہ خاں کی طرف سے اور الفاظ میری طرف سے تصور فرمائے جائیں۔

**سلامتی طبع** | مرزا کی طبیعت نہایت سلیم واقع ہوئی تھی۔ باوجودیکہ تیزی ذہن اور سلامتی طبع دونوں ایک جگہ بہت کم جمع ہوتی ہیں، مرزا میں یہ

دونوں باتیں بوجہ اتم موجود تھیں۔ اسی سلامتی طبع کا اقتضا تھا کہ ابتدائے مشق سخن میں جو ٹیڑھا راستہ اُنھوں نے اختیار کیا تھا۔ بغیر اسکے کہ کوئی استاد رہبری کرے۔ جس قدر عقل و تمیز بڑھتی گئی اسی قدر آہستہ آہستہ اس سے انحراف ہوتا گیا، اور آخرکار اساتذۂ مسلم الثبوت کی روش مستقیم پر آرہے۔

مرزا ازراہِ عجز و انکسار کہا کرتے تھے کہ قصائد کی تشبیب میں تو میں بھی جہاں عرفی و انوری پہنچتے ہیں اُفتاں و خیزاں پہنچ جاتا ہوں، مگر مدح و ستایش میں مجھ سے اُنکا ساتھ نہیں دیا جاتا مرزا کا یہ کہنا بالکل صحیح معلوم ہوتا ہے کیونکہ جو زور انکی تشبیبوں میں پایا جاتا ہے وہ مدح میں آکر باقی نہیں رہتا۔ مگر ہم اسکو انکے نقص شاعری پر محمول نہیں کرتے، بلکہ غایت درجے کی سلامتی ذہن و استقامتِ طبع کی دلیل جانتے ہیں جھوٹی اور بے اصل باتوں کو چمکانا، اور زمین و آسمان کے قلابے ملانا، اور مبالغہ و اغراق کا طوفان اُٹھانا فی الحقیقۃ شاعر کا کمال نہیں ہے، بلکہ جس قدر اُسکی طبیعت ان باتوں سے ابا کرتی ہے اسی قدر جاننا چاہیے کہ وہ شاعری سے زیادہ مناسبت رکھتا ہے۔ یہ دوسری بات ہے کہ مرزا کی ساری عمر قصیدہ گوئی اور مدح سرائی میں گزری، کیونکہ ضرورت انسان سے سب کچھ کراتی ہے مگر فی الحقیقۃ جیسا کہ ہم آگے بیان کرینگے۔ انکو بھٹئی کرنے کا طریقہ جیسا کہ چاہئے ویسا نہیں آتا تھا۔

**مسئلہ امتناع نظیر خاتم النبیین**

اس مقام پر ہم ایک واقعہ لکھتے ہیں۔ جس سے مرزا کی سلامتیِ طبع کا کسی قدر اندازہ ہو سکتا ہے۔ مولانا فضل حق مرحوم مرزا کے بڑے گاڑھے دوست تھے اور انکو فارسی زبان کا نہایت مقتدر شاعر مانتے تھے۔ چونکہ مولانا کو وہابیوں سے سخت مخالفت تھی، اُنھوں نے مرزا پر نہایت اصرار کے ساتھ یہ فرمایش

کی کہ فارسی میں وہابیوں کے خلاف ایک مثنوی لکھدو جس میں اُنکے بڑے بڑے اور مشہور عقیدوں کی تردید اور خاصکر امتناع نظیر خاتم النبیین کے مسئلے کو زیادہ شرح وبسط کے ساتھ بیان کرو۔ اس مسئلے میں مولانا اسمٰعیل شہیدؒ کی یہ رائے تھی کہ خاتم النبیین کا مثل ممکن بالذات اور ممتنع بالغیر ہے ممتنع بالذات نہیں ہے۔ یعنی آنحضرت کا مثل اس لیے پیدا نہیں ہوسکتا کہ اس کا پیدا ہونا آپ کی خاتمیت کے منافی ہے، اسلیے کہ خدا اسکے پیدا کرنے پر قادر نہیں ہے برخلاف اسکے مولانا فضل حق کی یہ رائے تھی کہ خاتم النبیین کا مثل ممتنع بالذات ہے۔ اور جس طرح خدا اپنا مثل پیدا نہیں کرسکتا اسی طرح خاتم النبیین کا مثل بھی پیدا نہیں کرسکتا۔

مرزا صاحب پر یہ فرمائش ہوئی کہ اس مسئلے پر جو رائے مولانا فضل حق کی ہے وہ فارسی نظم میں بیان کیجائے۔ مرزا نے اوّل عذر کیا کہ مسائل علمی کا نظم میں بیان کرنا مشکل ہے مگر انھوں نے نہ مانا۔ لاچار مرزا نے ایک مثنوی۔ جو کہ ان کے کلیات میں مثنویات کے سلسلے میں چھٹی مثنوی ہے لکھکر مولانا کو سُنائی۔ انھوں نے بے انتہا تعریف کی اور یہ کہا کہ اگر میں فارسی شعر میں تمھارے برابر مشاق ہوتا تو بھی ایسی خوبی سے ان مطالب کو نہ ادا کرسکتا۔ مگر جو کچھ مرزا نے مسئلہ نظیر خاتم النبیین کے باب میں کسی قدر مولانا کی رائے کے خلاف لکھا تھا۔ اس پر مولانا سخت ناراض ہوئے۔ مرزا نے صاف صاف یہ تو نہیں لکھا تھا کہ خدا خاتم النبیین کا مثل پیدا کرنے پر قادر ہے۔ مگر اس مضمون کو اس پیرایے میں ظاہر کیا تھا کہ اس موجودہ عالم میں تو ایک خاتم کے سوا دوسرا خاتم پیدا نہیں ہوسکتا لیکن خدا قادر ہے کہ ایک ایسا ہی عالم پیدا کردے اُس میں خاتم النبیین کا مثل جو اس دوسرے عالم کا خاتم النبیین ہو خلق فرمائے۔ چنانچہ انھوں نے

اس مضمون کو اس طرح نظم کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| یک جہاں تا ہست یک خاتم بس است | قدرتِ حق را نہ یک عالم بس است |
| خواہد از ہر ذرہ آرد عالمے | ہم بود ہر عالمے را خاتمے |
| ہر کجا ہنگامۂ عالم بود | رحمۃ للعالمینے ہم بود |
| کثرتِ ابداعِ عالم خوب تر؟ | یا بیک عالم دو خاتم خوب تر؟ |
| در یکے عالم دو خاتم تا مجوے | صد ہزاراں عالم و خاتم بگوے |

جب مرزا اول بار مثنوی لکھکر مولانا کے پاس لائے تو مضمون مذکور اس اخیر شعر پر ختم کرکے لائے تھے۔ مولانا نے فرمایا کہ یہ تم نے کیا بکا ہے کہ متعدد عالموں میں متعدد خاتم ہو سکتے ہیں؟ نہیں۔ بلکہ اگر لاکھ عالم عدا پیدا کرے تو بھی خاتم النبیین ایک ہی ہوگا۔ پس اس مضمون کو مثنوی میں سے بالکل نکال ڈالو اور جس طرح میں کہتا ہوں اس طرح بیان کرو۔ مرزا کو نہ وہابیوں سے کچھ خصومت تھی اور نہ انکے مخالفوں سے کچھ تعلق تھا، بلکہ صرف دوست کی رضا جوئی مقصود تھی اُنھوں نے مولانا کے حکم کی فوراً تعمیل کی جو کچھ پہلے لکھ چکے تھے اسکو تو اسی طرح رہنے دیا مگر اسکے آگے چند اشعار اور اضافہ کرکے کلام کو اس طرح مربوط کردیا

| | |
|---|---|
| غالب ایں اندیشہ نپذیرم ہمے | خردہ ہم بر خویش می گیرم ہمے |
| اے کہ ختم المرسلینش خواندۂ | دانم از روئے یقینش خواندہ |
| ایں الف لامے کہ استغراق راست | حکم ناطق معنیٔ اطلاق راست |
| منشاءِ ایجاد ہر عالم یکے ست | گر دو صد عالم بود خاتم یکے ست |

---

اسکے بعد اسی مضمون کو اور زیادہ پھیلایا ہے اور پھر مثنوی کو ان دو شعروں پر جنمیں نظیر خاتم النبیین کے ممتنع بالذات ہونے کی تصریح ہے ختم کردیا ہے۔

منفرد اندر کمال ذاتی است  لاجرم مثلش محال ذاتی است
زین عقیدت بر نگردم والسلام  نامہ را درمی نوردم والسلام

اوپر کے بیان سے ناظرین کو معلوم ہوا ہوگا کہ مرزا کی طبیعت میں کس قدر سلامت روی تھی؟ اور اعوجاج سے کس قدر اُنکا ذہن اُبا کرتا تھا؟ باوجودیکہ مولانا فضل حق نے اس مسئلے کے متعلق جو کچھ انکی رائے تھی مرزا کے خوب ذہن نشین کردی تھی اور مرزا اسی کو اپنی مثنوی میں بیان کرنا چاہتے تھے مگر جس طرح ایک ٹیڑھی چیز نلکی میں آکر سیدھی ہو جاتی ہے اسی طرح مرزا کی راست بیانی نے اُس ٹیڑھی رائے کے تمام بل نکال ڈالے اور بغیر اسکے کہ مرزا کو وہابیوں کی جماعت منظور ہو جو ٹھیک بات تھی وہ اُنکے قلم سے بے اختیار ٹپک پڑی۔ پھر اُسکے بعد جو کچھ لکھا ہے وہ مولانا کے جبر سے لکھا ہے اُسکو مرزا کے اصلی خیالات سے کچھ تعلق نہیں۔

**دادِ سخن** ہماری سوسائٹی میں جو ایک عام دستور ہے کہ جو شخص اپنا کلام سناتا ہے اسکے ہر ایک شعر پر خواہ اچھا ہو خواہ بُرا۔ برابر تحسین و آفریں کیجاتی ہے اور اچھے بُرے شعر میں کچھ تمیز نہیں کیجاتی، مرزا کی عادت بالکل اسکے برخلاف تھی کوئی کیسا ہی معزز و محترم آدمی ہو جب تک اُسکا کوئی شعر فی الواقع مرزا کو پسند نہ آتا تھا وہ ہرگز اُسکی تعریف نہ کرتے تھے، اخیر عمر میں تو اُنکا ثقل سماعت انتہا کو پہنچ گیا تھا، مگر پہلے ایسا حال نہ تھا۔ وہ کسی قدر اونچی آواز سے بات چیت اور شعر و سخن سُن لیتے تھے، مگر جب تک کوئی شعر اُنکے دل میں نہ چُبھتا تھا ٹس سے مس نہ ہوتے تھے۔ اُنکے بعض معاصرین اس بات سے آزردہ رہتے تھے، اور اسی لئے اُنکی شاعری پر نکتہ چینیاں کرتے تھے۔ مگر مرزا باوجودیکہ انکی طبیعت نہایت صلح جو واقع ہوئی تھی۔ شعر کی داد دینے کا جو طریقہ اُنھوں نے اختیار کیا تھا اسکو وہ کبھی ہات سے نہ دیتے تھے۔ لیکن جو شعر اُنکے دل میں چبھ جاتا تھا اُسکی تعریف

بھی ایسی کرتے تھے جو مبالغے کی حد کو پہنچ جاتی تھی۔ وہ درحقیقت کسی کے خوش کرنے کے لیے ایسا نہیں کرتے تھے بلکہ ذوق سخن انکو بے اختیار کردیتا تھا۔
شیخ ابراہیم ذوق جنکی نسبت مشہور ہے کہ مرزا کو اُن سے چشمک تھی۔ ایک روز جبکہ مرزا شطرنج میں مصروف تھے منشی غلام علی خاں مرحوم نے انکا یہ شعر کسی دوسرے شخص کے سنانے کو پڑھا۔

اب تو گھبرا کے یہ کہتے ہیں کہ مرجائیں گے ۔۔۔ مرکے بھی چین نہ پایا تو کدھر جائیں گے

خاں مرحوم کہتے تھے کہ مرزا کے کان میں بھی اس کی بھنک پڑگئی فوراً شطرنج چھوڑدی اور مجھ سے کہا بھیّا تم نے کیا پڑھا؟ میں نے پھر وہ شعر پڑھا۔ پوچھا کس کا شعر ہے میں نے کہا ذوق کا۔ یہ سنکر نہایت متعجب ہوے، اور مجھ سے بار بار پڑھواتے تھے اور سر دُھنتے تھے۔ ہم بھی دیکھتے ہیں کہ مرزا نے اپنے اُردو خطوں میں اس شعر کا جابجا ذکر کیا ہے۔ جہاں عمدہ شعر کی مثالیں دی ہیں وہاں اس شعر کو ضرور لکھا ہے اسی طرح مومن خاں کا جب یہ شعر سُنا۔

تم مرے پاس ہوتے ہو گویا ۔۔۔ جب کوئی دوسرا نہیں ہوتا

تو اسکی بہت تعریف کی اور یہ کہا کاش مومن خاں میرا سارا دیواں لے لیتا اور صرف یہ شعر مجھکو دیدیتا، اس شعر کو بھی اُنھوں نے اپنے متعدد خطوں میں نقل کیا ہے۔ اسی طرح سودا کا یہ شعر بھی ایک مقام پر لکھا ہے۔

دکھلائیے لیجا کے تجھے مصر کا بازار ۔۔۔ لیکن کوئی خواہاں نہیں واں جنس گراں کا

ایک صحبت میں نواب مرزا خاں داغ کے اس شعر کو بار بار پڑھتے تھے اور اس پر وجد کرتے تھے۔

رُخ روشن کے آگے شمع رکھکر وہ یہ کہتے ہیں ۔۔۔ اُدھر جاتا ہے دیکھیں یا اِدھر پروانہ آتا ہے

بعض اوقات وہ اپنے شاگردوں کے کلام سے اسقدر متاثر ہوتے تھے

کہ انکی تعریف میں شاید انکا دل بڑھانے کو حد سے زیادہ مبالغہ کرتے تھے - انھوں نے اخیر عمر میں اپنے ایک شاگرد کی غزل دیکھکر اسکی بے انتہا تعریف کی، اور یہ کہا کہ اگر اب میں رشک کرنے کے قابل ہوتا تو تم محسود ہوتے اور میں حاسد۔

**تقریظ لکھنے کا ڈھنگ**

مرزا پر تقریظوں کی بے انتہا فرمایشیں ہوتی تھیں اور جیسا کہ ظاہر ہے تعریف کی مستحق فی الحقیقۃ بہت ہی کم کتابیں ہوتی ہیں مرزا کی طبیعت چونکہ صلح جو اور مرنج و مرنجاں واقع ہوئی تھی وہ کسی سے انکار تو نہیں کرتے تھے مگر تقریظ نگاری کا انھوں نے ایسا طریقہ اختیار کیا تھا کہ کوئی بات راستی کے خلاف بھی نہ ہو اور صاحب کتاب خوش بھی ہو جائے - بہت سا حصہ تمہید میں، یا مصنف کی ذات اور اسکے اخلاق یا اسکی محبت اور دوستی کے بیان میں، یا اور لطیف اور پاکیزہ باتوں کے ذکر میں - جو بے محل نہ ہوں - ختم ہو جاتا تھا - اخیر میں کتاب کی نسبت چند جملے جو اصلیت سے خالی نہ ہوتے تھے اور مصنف کے خوش کرنے کے لئے کافی ہوتے تھے لکھدیتے تھے - اسی وجہ سے بعض اوقات ایسا بھی ہوتا تھا کہ لوگ مرزا سے شکایت کرتے تھے کہ آپنے ستایش میں مضائقہ کیا ہے -

**تقریظ دیوان تفتہ**

جب مرزا نے منشی ہرگوپال تفتہ کے دیوان کی تقریظ - جو کلیات نثر غالب میں موجود ہے - لکھکر بھیجی تو انھوں نے بھی اسی قسم کی شکایت کی تھی - مرزا اسکے جواب میں لکھتے ہیں "کیا کروں اپنا شیوہ ترک نہیں کیا جاتا - وہ روش ہندوستانی فارسی لکھنے والوں کی مجھکو نہیں آتی کہ بالکل بھاٹوں کی طرح بکنا شروع کروں - میرے قصیدے دیکھو تشبیب کے شعر بہت پاؤگے، اور مدح کے شعر کمتر نثر میں بھی یہی حال ہے - نواب مصطفٰے خاں کے تذکرے کی تقریظ کو ملاحظہ کرو کہ انکی مدح کتنی ہے؟ مرزا

رحیم الدین بہادر حیاؔ تخلص کے دیوان کے دیباچے کو دیکھو۔ وہ جو تقریظ انطباع دیوان حافظ کی جان جاکوب بہادر کی فرمایش سے لکھی ہے اسکو دیکھو، کہ فقط ایک بیت میں اُنکا نام اور انکی مدح آئی ہے اور باقی نثر میں اور ہی مطالب ہیں واللہ باللہ اگر کسی شاہزادے یا امیرزادے کے دیوان کا دیباچہ لکھتا تو اس کی مدح اتنی نہ کرتا کہ جتنی تمھاری مدح کی ہے ہمکو اور ہماری روش کو اگر پہچانتے تو اتنی مدح کو بہت جانتے۔ قصہ مختصر تمھاری خاطر کی اور ایک فقرہ تمھارے نام کا بدلکر اسکے عوض ایک فقرہ اور لکھدیا ہے۔ اس سے زیادہ بھئی میری روش نہیں۔ ظاہرا تم خود فکر نہیں کرتے، اور حضرات کے بہکانے میں آجاتے ہو۔ وہ صاحب تو بیشتر اس نظم و نثر کو مہمل کہیں گے۔ کس واسطے کہ اُن کے کان اس آواز سے آشنا نہیں جو لوگ کہ قتیل کو اچھے لکھنے والوں میں جانیں گے وہ نظم و نثر کی خوبی کو کیا پہچانیں گے"

**تقریظ تصحیح آئین اکبری**

سرسید احمد خاں نے جب نہایت جانفشانی اور عرق ریزی سے آئین اکبری کی تصحیح کی، تو دلی کے مشاہیر نے اس پر نثر میں تقریظیں لکھی تھیں؛ اور مرزا نے نظم میں ایک مثنوی لکھی تھی جو انکے کلیات میں موجود ہے۔ باوجودیکہ مرزا کو سرسید کی خاطر بہت عزیز تھی، اور وہ اُن سے اور اُن کے خاندان سے مثل یگانوں[1] کے ملتے تھے، مگر چونکہ مرزا، ابوالفضل کی طرز تحریر کو پسند نہیں کرتے تھے اور جو آئین اس کتاب میں لکھے ہیں انکو اس زمانے کے آئینوں کے مقابلے میں ہیچ و پوچ سمجھتے تھے، اور تاریخ کا مذاق جیساکہ خود انھوں نے اعتراف کیاہے بالکل نہ رکھتے تھے۔ اسلیے آئین اکبری

---

[1] مرزا آثار الصنادید کی تقریظ میں سرسید کی نسبت لکھتے ہیں "یا ہمگنا نش ولیست از فرزانگی باین مردمی دانا، و بانش پیمان مہریست از دلنشینی بہ پیوند خون ماناؔ"

کی تصحیح کو اُنھوں نے ایک فضول کام سمجھا - گو انکی یہ راے غلط ہو یا صحیح - مگر جو کچھ آئین اکبری اور اُسکی تصحیح کی نسبت اُنکا خیال تھا اسکو تقریظ میں ظاہر کیے بغیر نہیں رہے - چنانچہ اُس مثنوی کے اول کے چند شعر ہم اس مقام پر نقل کرتے ہیں -

مژدہ یاراں راکہ ایں دیریں کتاب — یافت از اقبالِ سید فتح باب

دیدہ بینا آمد و بازو قوی — کہنگی پوشید تشریفِ نوی

ویں کہ در تصحیح آئیں راے اوست — ننگ و عارِ ہمت والاے اوست

دل بہ شغلے بست و خود را شاد کرد — خود مبارک[1] بندۂ آزاد کرد

گوہرِ شس را آنکہ نتواند ستود — ہم بدیں کارش ہمی دانہ ستود

بر چنیں کارے کہ اصلش ایں بود — آں ستاید کش ریا آئیں بود

من کہ آئینِ ریا را دشمنم — در وفا اندازہ دانِ خود منم

گر بدیں کارش نگویم آفریں — جاے آں دارد کہ جویم آفریں

اسکے بعد انگریزوں کے آئین و قانون و ایجادات کسی قدر بیان کیے ہیں اور لکھا ہے کہ ان چیزوں کے سامنے پچھلے آئین سب تقویم پارینہ ہو گئے ہیں - اسکے بعد لکھتے ہیں :-

طرزِ تحریرش اگر گوئی خوش ست — نے فزوں از ہر چہ می جوئی خوش ست

ہر خوشے را خوشترے ہم بودہ است — گر سرے ہست افسرے ہم بودہ است

مبدأ فیاض را مشمر بخیل — نو بنو[2] می ریزد از رطب ہازاں نخیل

مردہ پروردن مبارک کار نیست — خود بگو کاں نیز جز گفتار نیست

---

[1] مبارک بندۂ آزاد کردن عبث کام کرنے کو کہتے ہیں - اسمیں لطف یہ ہے کہ ابوالفضل کے باپ کا نام مبارک تھا۔

[2] یہ اپنی نثاری اور انشاپردازی کی طرف اشارہ ہے۔

غالب آئین خموشی دلکش ست | گرچہ خوش گفتی نہ گفتن ہم خوش ست
درجہاں سید پرستی دین تست | از ثنا بگذر دعا آئین تست
ایں سراپا فرّہ و فرہنگ را | سید احمد خان عارف جنگ را
ہرچہ خواہد از خدا موجود باد | پیشکارش طالع مسعود باد

چونکہ اس تقریظ میں آئین اکبری کی تنقیص کی گئی تھی اور سرسید نے جو ایک نہایت مفید کام کیا تھا اُسکی کچھ داد نہیں دی گئی تھی بلکہ اُسکو غیر مفید ظاہر کیا گیا تھا اسلئے اُنھوں نے آئین اکبری کے آخر میں مرزا کی تقریظ کو نہیں چھپوایا۔

**محققانہ نظر**

مرزا کی ذکاوت اور عالی فطرتی کی بڑی دلیل یہ ہے کہ وہ باوجودیکہ ایسی سوسائٹی میں گھرے ہوئے تھے جس میں سلطنت کی تقلید سے ایک قدم تجاوز کرنا ناجائز سمجھا جاتا تھا۔ اپنے فن میں محققانہ چال چلتے تھے اندھا دھند اگلوں کی تقلید ہرگز نہ کرتے تھے یہی وجہ تھی کہ جامع برہان قاطع کی شہرت اور ناموری انکو اسکا تخطیہ کرنے سے مانع نہیں ہوئی۔ وہ ایک جگہ لکھتے ہیں کہ "یزداں دل دانا و چشم بینا بہر آں دادہ است کہ کار دانش و بینش ازیں ہر دو گوہر پرفرگیریم، و ہرچہ بنگریم جز بدستوری دانش آں را نہ پذیریم استادی و شاگردی پیری و مریدی نیست کہ انتہا اعتقاد بس باشد و بدیں کلمہ مشہور کہ پیرِ من خس است و اعتقادِ من بس ست از باز پرس ایمنی روے دہد" حالانکہ وہ ایران کے نامور شعرا کا نہایت ادب کرتے تھے اور اُنکا ذکر ہمیشہ تعظیم اور احترام کے ساتھ کرتے تھے، پھر بھی اندھوں کی طرح انکی تقلید کرتے تھے۔ جو امور سماع اور نقل سے علاقہ رکھتے تھے اُن میں اُن کے کلام کو بےچون و چرا تسلیم کرتے

تھے اگرچہ جو باتیں عقل اور درایت سے تعلق رکھتی ہیں ان میں انکی تقلید کو جائز نہ سمجھتے تھے۔ ایک خط میں حزیں کا، جسکو وہ بہت بڑا استاد جانتے تھے یہ مطلع نقل کرتے ہیں "ز نزاکتا زی آن نازنین سوار ہنوز + ز سبزہ می دمد انگشت زینہار ہنوز" پھر لکھتے ہیں کہ اس مطلع میں ایک ہنوز، زائد اور بیہودہ ہے، متتبع کے واسطے سند نہیں ہوسکتا، یہ غلط محض ہے۔ یہ سُقم ہے، یہ عیب ہے، اسکی کون پیروی کریگا۔ حزیں تو آدمی تھا یہ مطلع اگر جبرئیل کا ہو تو اسکو سند نہ جانو، اور اس کی پیروی نہ کرو۔ ایک خط میں منشی ہرگوپال کو لکھتے ہیں "یہ نہ سمجھا کرو کہ اگلے جو لکھ گئے ہیں وہ حق ہے، کیا اُسوقت آدمی احمق پیدا نہیں ہوتے تھے؟

**حق پسندی** مرزا کے کلام پر اگر کوئی ٹھیک اعتراض کرتا تھا، یا کوئی عمدہ تصرف انکے شعر میں کرتا تھا اُسکو فوراً تسلیم کرلیتے تھے اور شعر کو بدل ڈالتے تھے۔ مثنوی درد و داغ میں اُنکا ایک مصرعہ تھا "خوک شد و پنجہ زدن ساز کرد" جب مرزا نے یہ مثنوی تحفۂ ناطق مکرانی کو بھیجی تو اُس نے مرزا کو لکھا "خوک سُم دارد نہ پنجہ" اگر نزدیک اساتذہ اطلاق سُم و پنجہ بیک محل روا باشد اعلام باید فرمود" مرزا نے اسکے جواب میں صاف لکھ بھیجا کہ "اگر کلیاتِ فارسی کے چھپنے سے پہلے آپ کا خط پہنچ جاتا تو میں اس لفظ کو بدل ڈالتا، اور اس مصرعے کو یوں بنا دیتا "خوک شد و بدنفسی ساز کرد" چنانچہ جب مرزا کا کلام دوسری بار چھپا تو اُنھوں نے یہ مصرع اِسی طرح بنا دیا۔

مرزا کے ایک فارسی قصیدے کی تشبیب کا یہ شعر ہے۔

ہمچناں در تتق غیب ثبوتے دارند بوجودے کہ ندارند ز خارج اعیاں

مرزا صاحب خود مجھ سے کہتے تھے کہ میں نے "ثبوتے" کی جگہ "نمودے" لکھا تھا مولوی فضل حق کو جب یہ شعر سُنایا تو اُنھوں نے کہا کہ اعیانِ ثابتہ کے لئے

نمود کا لفظ نامناسب ہے اسکی جگہ ثبوت بنا دو چنانچہ طبع ثانی میں اُنھوں نے بجائے نمود کے ثبوت بنا دیا ہے۔ اسی طرح ایک قصیدے کے مطلع کا پہلا مصرع یہ ہے "عیدِ اضحےٰ بسر آغازِ زمستاں آمد" مرزا نے اوّل عیدِ قرباں لکھا تھا پھر نواب مصطفےٰ خاں مرحوم کے کہنے سے عید اضحےٰ بنا دیا گیا۔ حالانکہ نواب موصوف خود مرزا سے مشورہ سخن کرتے تھے اور مومن خاں مرحوم کے بعد ہمیشہ اُنھیں کو اپنا کلام دکھاتے تھے۔

ان باتوں کے بیان کرنے سے مرزا کی لغزشیں خلقت کو دکھانی مقصود نہیں بلکہ انصاف اور حق پسندی کی شریف خصلت اور وہ ملکہ جسکے بغیر انسان کبھی ترقی نہیں کرسکتا، مرزا کی ذات میں دکھانا مقصود ہے۔ جن لوگوں میں اپنی غلطی تسلیم کرنے کی قابلیت نہیں ہوتی انکا اپنے فن میں ترقی کرنا ناممکن ہے

**راست گفتاری** حالانکہ ایشائی شاعری جسکی بنیاد جھوٹ اور مبالغے پر رکھی گئی ہے مرزا کی رگ و پے میں سرایت کرگئی تھی باوجود اسکے وہ روایت اور حکایت اور وعدہ و اقرار اور بات چیت میں نہایت راست گفتار اور صادق اللہجہ تھے۔ اسی لیے جو شخص انکے وعدے یا اقرار کا یقین نہ کرتا تھا اُس سے نہایت ناراض ہوتے تھے۔ تفضل حسین خاں مرحوم خلف دیوان فضل اللہ خاں سے مرزا نے اپنا دیوان مانگا ہے اور اقرار کیا ہے کہ میں اُسکو دیکھکر واپس بھیجدونگا اُنھوں نے دیوان کے دینے سے انکار کیا ہے اُنکے انکار کے جواب میں مرزا لکھتے ہیں "کیوں صاحب! یہ چچا بھتیجا ہونا اور شاگردی و اُستادی سب پر پانی پھر گیا؟ اگر کوئی ہزار پانسو کی چیز ہوتی اور میں تم سے مانگتا تو خدا جانے تم کیا غضب ڈھاتے؟ میرا کلام! خرید آٹھ دس روپیے کی! سو وہ بھی میں یہ نہیں کہتا مجھکو دیڈالو، تم کو مبارک رہے مجھکو مستعار دو، میں اُسکو دیکھ لوں؛ جو میرے

پاس نہیں ہے اسکی نقل کرلوں، پھر تم کو واپس بھیجدوں، اس طرح کی طلب پر نہ دینا دلیل اسکی ہے کہ مجھکو جھوٹا جانتے ہو، میرا اعتبار نہیں، یا یہ کہ مجھکو آزار دینا اور ستانا بدل منظور ہے۔ وہ کتاب ابھی میرے آدمی کو دیدو۔ واللہ باللہ میں اُن میں سے جو میرے پاس نہیں ہے نقل کرکے بھیجدونگا، اگر تم کو واپس نہ دوں تو مجھپر لعنت، اور اگر تم میری قسم کو نہ مانو اور کتاب حامل رقعہ کو دو تو تم کو آفریں۔"

اسی طرح ایک خط میں نواب علاء الدین خاں کو لکھتے ہیں۔

بدست مرگ دلے بدتر از زبان تو نیست

مکرر لکھ چکا ہوں کہ قصیدے کا مسودہ میں نے نہیں رکھا، مکرر لکھ چکا ہوں کہ مجھے یاد نہیں کونسی رباعیات مانگتے ہو، پھر لکھتے ہو رباعیاں بھیج، قصیدہ بھیج، معنی اسکے یہ کہ تو جھوٹا ہے، اپنے تو مقرر بھیجیگا بھائی قرآن کی قسم، انجیل کی قسم توریت کی قسم، زبور کی قسم، ہنود کے چار بید کی قسم، دساتیر کی قسم، ژند کی قسم، پاژند کی قسم اُستاد کی قسم، نہ میرے پاس وہ قصیدہ نہ مجھے وہ رباعیاں یاد۔ کلیات کے باب میں جو عرض کرچکا ہوں ؎

برہمانیم کہ ہستیم و ہماں خواہد بود

مرزا کی اسی راستبازی کا سبب تھا کہ وہ کوئی کام چھپا کر نہیں کرتے تھے جو دل میں تھا وہی زبان پر تھا۔ جو خلوت میں کرتے تھے وہی جلوت میں کرتے تھے۔ پس اگر ان میں کوئی عیب تھا تو وہی تھا جسکو ہر کس و ناکس جانتا تھا، مخفی عیبوں سے وہ بالکل پاک تھے۔

**ناقدردانی کی شکایت**

وہ اس خیال سے کہ اُنکے کلام کی قدر کرنے والے بہت کم تھے اکثر تنگدل رہتے تھے چنانچہ اس بات کی اُنھوں نے فارسی اور اُردو نظم و نثر میں جا بجا شکایت کی ہے۔ ایک روز قلعے سے سیدھے

نواب مصطفیٰ خاں کے مکان پر آئے، اور کہنے لگے کہ آج حضور نے ہماری بڑی قدر دانی فرمائی عید کی مبارکباد میں قصیدہ لکھکر لے گیا تھا، جب میں قصیدہ پڑھ چکا تو ارشاد ہوا کہ "مرزا تم پڑھتے بہت خوب ہو" اسکے بعد نواب صاحب اور مرزا زمانے کی ناقدر دانی پر دیر تک افسوس کرتے رہے۔ مہر نیمروز میں اس مضمون کو کہ میں نے اپنا کمال شاعری محض ناقدر دانوں کی مدح سرائی میں صرف کیا" وہ ایک جگہ اس طرح بیان کرتے ہیں" سینۂ من نفسی داشت بہ روان آسانی نسیمے کہ از نسترن زار وزد زیان زدہ من۔ کہ دم جز بہ نا بایست نہ زدم بنان مرا قلمی بود بہ دجلہ باری ابرے کہ از قبلہ خیزد، بیہدہ گوش۔ من کہ باران بشورہ زار فرو ریختم" یہی وجہ تھی کہ جب حسن اتفاق سے انکو کوئی سخن سنج اور سخن فہم میسر آجاتا تھا تو اسکو ایک نعمت غیر مترقبہ سمجھتے تھے۔

## سخن فہموں کی قدر منشی حقیر کی تعریف

منشی نبی بخش حقیر تخلص جو ایک زمانے میں کول میں سر رشتہ دار تھے، اور جنکی سخن فہمی اور سخن سنجی کی بڑے بڑے لوگوں سے تعریف سنی گئی ہے۔ کہیں وہ دلی میں آئے ہیں اور مرزا کے مکان پر ٹھہرے ہیں انکی نسبت منشی ہرگوپال تفتہ کو ایک فارسی خط میں لکھتے ہیں جسکا ماحصل یہ ہے کہ خدا نے میری بیکسی اور تنہائی پر رحم کیا، اور ایک ایسے شخص کو میرے پاس بھیجا جو میرے زخموں کا مرہم، اور میرے درد کا درماں اپنے ساتھ لایا، اور جس نے میری اندھیری رات کو روشن کر دیا۔ اُس نے اپنی باتوں سے ایک ایسی شمع روشن کی جسکی روشنی میں میں نے اپنے کلام کی خوبی جو تیرہ بختی کے اندھیرے میں خود میری نگاہ سے مخفی تھی۔ دیکھی۔ میں حیران ہوں کہ اس فرزانۂ یگانہ یعنی منشی نبی بخش کو کس درجے کی سخن فہمی اور سخن سنجی عنایت

ہوئی ہے؟ حالانکہ میں شعر کہتا ہوں اور شعر کہنا جانتا ہوں، مگر جب تک میں نے اس بزرگوار کو نہیں دیکھا یہ نہیں سمجھا کہ سخن فہمی کیا چیز ہے؟ اور سخن فہم کسکو کہتے ہیں؟ مشہور ہے کہ خدا نے حسن کے دو حصے کیئے، آدھا یوسف کو دیا اور آدھا تمام بنی نوع انسان کو۔ کچھ تعجب نہیں کہ فہم سخن اور ذوق معنی کے بھی دو حصے کیئے گئے ہوں اور آدھا منشی نبی بخش کے اور آدھا تمام دنیا کے حصے میں آیا ہو۔ گو زمانہ اور آسمان میرا کیسا ہی مخالف ہو۔ میں اس شخص کی دوستی کی بدولت زمانے کی دشمنی سے بیفکر ہوں، اور اس نعمت پر دنیا سے قانع۔

**اپنے عجز کا اقرار** مرزا پر جب شعر کے متعلق کوئی ایسی فرمایش کیجاتی تھی جو اُن سے باسانی سرانجام نہ ہوسکتی تھی تو وہ اس بات کا کچھ خیال نہ کرتے تھے کہ میری شاعری کی شہرت و ناموری پر حرف آئیگا، بلکہ صاف لکھ بھیجتے تھے کہ میری طاقت سے باہر ہے۔ ایک بار غالباً مجتہد العصر سید محمد صاحب مرحوم و مغفور نے مرزا سے اس بات کی خواہش کی کہ اُردو میں جناب سید الشہداء کا مرثیہ لکھیں۔ چونکہ مرزا اُنکی بہت تعظیم کیا کرتے تھے اور اُنکے سوال کو رد کرنا نہیں چاہتے تھے اُنکے حکم کی تعمیل کے لئے مرثیہ لکھنے بیٹھے۔ چونکہ اس کوچے میں کبھی قدم نہ رکھا تھا، اور فرمایش ایسی چیز کی ہوئی تھی جسکو اور لوگ حد کمال تک پہنچا چکے تھے، اور قوٰی میں انحطاط شروع ہوگیا تھا، مشکل سے مسدس کے تین بند لکھے جن میں سے پہلا بند ہمکو یاد ہے اور یہاں نقل کیا جاتا ہے۔

ہاں اے نفس بادِ سحر شعلہ فشاں ہو — اے دجلۂ خوں چشم ملائک سے رواں ہو
اے زمزمۂ قُم لب عیسٰی پہ فغاں ہو — اے ماتمیانِ شہِ مظلوم کہاں ہو
بگڑی ہے بہت بات بنائے نہیں بنتی
اب گھر کو بغیر آگ لگائے نہیں بنتی

ایک یہ اور دو بند اور لکھکر مجتہد العصر کی خدمت میں بھیجدیئے، اور صاف لکھ بھیجا کہ یہ تین بند صرف امتثال امر کے لئے لکھے ہیں، ورنہ میں اس میدان کا مرد نہیں ہوں یہ اُن لوگوں کا حصّہ ہے جنھوں نے اس وادی میں عمریں بسر کی ہیں، مجھکو انکے درجے تک پہنچنے کے لئے ایک دوسری عمر درکار ہے پس مجھے اس خدمت سے معذور و معاف رکھا جائے" انکا قول تھا کہ ہندوستان میں انیس اور دبیر جیسا مرثیہ گو نہ ہوا ہے نہ آیندہ ہوگا۔

**لطیفہ** | بعض اوقات ایسی فرمایشوں سے جنکے سرانجام کرنے میں انکو دقت اٹھانی پڑتی تھی بڑے لطف کے ساتھ پہلو بچاتے تھے۔ یہ بات معلوم ہے کہ مادۂ تاریخ نکالنے سے وہ ہمیشہ گھبراتے تھے۔ ایکبار نواب علاءالدین خاں مرحوم نے اپنے لڑکے کی ولادت کی تاریخ اور اسکے تاریخی نام کی فرمایش کی اُسکے جواب میں لکھتے ہیں شیر اپنے بچوں کو شکار کا گوشت کھلاتا ہے، اور طریق صید افگنی سکھاتا ہے۔ جب جوان ہو جاتے ہیں آپ شکار کر کھاتے ہیں۔ تم سخنور ہوگئے، حسن طبع خداداد رکھتے ہو، ولادت فرزند کی تاریخ کیوں نہ کہو؟ اسم تاریخی کیوں نہ نکال لو؟ کہ مجھ پیر غم زدہ دل مردہ کو تکلیف دو۔ علاءالدین خاں تیری جان کی قسم!! میں نے پہلے لڑکے کا جو اسم تاریخی نظم کر دیا تھا، اور وہ لڑکا نہ جیا، مجھکو اس وہم نے گھیرا ہے کہ وہ میرے نحوست طالع کی تاثیر تھی۔ میرا ممدوح جیتا نہیں، نصیرالدین حیدر اور امجد علیشاہ ایک ایک قصیدے میں چلدیے۔ واجد علی شاہ تین قصیدوں کے متحمل ہوئے، پھر نہ سنبھل سکے۔ جسکی مدح میں دس بیس قصیدے کہے گئے وہ عدم سے بھی پرے پہنچا۔ نا صاحب دہائی خدا کی! میں نہ تاریخ ولادت کہونگا نہ نام تاریخی ڈھونڈونگا۔

**ہجو نہ لکھنا** | باوجودیکہ مرزا کی تمام عمر قصیدہ گوئی اور مدح سرائی میں گزری،

اور اکثر ایسا اتفاق ہوا کہ مدح وستائش کا صلہ انکو کچھ نہیں ملا، اور جو محنت وکاوش انکو قصیدوں کی ترتیب میں کرنی پڑی وہ سب رائگاں گئی، مگر انھوں نے کسی کی ہجو میں کوئی قطعہ یا قصیدہ کبھی نہیں لکھا۔ صرف ایک قطعہ جو مرزا کے مطبوعہ کلّیات میں درج نہیں ہے، ہم کو انکے قلمی مسودات میں دستیاب ہوا ہے۔ جو میرے دوست اور مرزا کے عزیز شاگرد لالہ بہاری لال مشتاق دہلوی نے اس کتاب کے لکھتے وقت میرے پاس بھیجے ہیں۔ اس قطعے کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مرزا نے ایک امیر کی مدح میں ایک فارسی قصیدہ مع عرضداشت کے ارسال کیا ہے، اور اُسکا جواب مدت دراز تک مرزا کو نہیں ملا۔ تب مرزا نے بطور تقاضے کے یہ قطعہ بھیجا ہے۔ جسکو مشکل سے ہجو ملیح کہا جا سکتا ہے۔ چونکہ اس قطعے کا مضمون لطف سے خالی نہیں اسلئے ہم اوّل اسکا خلاصہ اُردو زبان میں لکھتے ہیں، اسکے بعد قطعہ بجنسہ نقل کیا جائیگا۔

قطعے کا ماحصل یہ ہے کہ میں نے عقل سے پوچھا کہ میں نے ایسا اور ایسا قصیدہ نواب کی خدمت میں بھیجا تھا، اور اُسکے ساتھ عرضداشت بھی گزرانی تھی، پھر کیا سبب ہے کہ جواب عنایت نہیں ہوا! اگر یہ بات ہے تو میں نے ناحق تعریف لکھی۔ خدا جانے میں نے کیا لکھدیا ہوگا۔ جسپر نواب کو آزردگی ہوئی۔ عقل نے کہا تو کیوں گھبراتا ہے؟ نواب حسب ساز و سامان کے ساتھ صلہ بھیجنا چاہتا ہے وہ جلدی فراہم نہیں ہوسکتا۔ اُسنے بہت دن سے حکم دے رکھا ہے کہ دمشق سے دیبا، روم سے مخمل، معدن سے الماس، کان سے سونا، دکن سے ہاتھی، پہاڑ سے زمرد، عراق سے گھوڑا، دریا سے موتی نیشاپور سے فیروزہ، بدخشاں سے یاقوت، بغداد سے سانڈنی، اصفہان سے تلوار، کشمیر سے پشمینہ، ایران سے زربفت، یہ سب چیزیں فراہم کرکے لائیں،

تب غالب کو صلہ بھیجا جائے۔ پس جبکہ یہ ساری ڈھیل اسوجہ سے ہے تو اسکو نواب کی آرزدگی کی دلیل نہ سمجھنا چاہیئے۔ جب عقل نے مجھ کو یہ دم دیا تو میری تمام یاس و نا اُمیدی اُمید کے ساتھ بدل گئی۔ میں نے بھی اپنے دل میں کہا کہ جب ممدوح میرے لیے یہ کچھ کرنا چاہتا ہے تو میں بھی اسکے لیئے آئینہ اور تاج سکندر سے انگشتری، اور تخت سلیمان سے جام جمشید، عالم غیب سے آب حیوان، چشمہ خضر سے، عمر ابد، نشاط جاوید، دل کی قوت، ایمان کی مضبوطی اپنے خدا سے، اور اپنی عرضی کا جواب اور قصیدے کا صلہ ممدوح سے کیوں نہ مانگوں۔"

## قطعہ

گفتم بہ خرد بخلوتِ اُنس — کاے شمع و چراغ ہفت ایوان
آیا زچہ رو بود کہ نواب — ننوشت جواب نامہ ام۔ ہاں
آں گونہ عریضۂ کہ دانی — درویش نوشتہ سوی سلطان
آں گونہ قصیدۂ کہ گوئی — از صفحہ دمیدہ سنبلستان
ایں ہر دو رسید نیست پیدا — زاں سو اثرے بہ ہیچ عنوان
رنجید مگر ز مدح نواب — اے کاش نہ گشتمے ثنا خوان
ہیہات چہ گفتہ ام کہ باشم — از گفتۂ خویشتن پشیمان
عقلم بجواب گفت "غالب! — زنہار مخور فریب شیطان
نواب بفکرِ ارمغاں ست — تا نامہ فرستدت بساماں
و انہا کہ بخاطرش گزشتہ است — زود آں ہمہ جمع کرد نتواں
زود است کہ جمع نیز گردد — دیر است کہ دادہ است فرمان
تا راہ روان بجسم و برگرد — آرند بکوششِ فراوان

دیبا ز دمشق و مخمل از روم — الماس ز معدن و زر از کان

فیل از دکن و زمرد از کوہ — توسن ز عراق و دُر ز عمّان

فیروزۂ نغز از نشاپور — یاقوت گزیدہ از بدخشان

جمّازۂ تیز رو ز بغداد — شمشیر برندہ از صفاہان

پشمینۂ قیمتی ز کشمیر — زربفت گراں بہا ز ایران

بالجملہ درنگ چوں ازیں رست — بر رنج و ملال نیست برہاں

چوں پیر خرد بدلفریبی — گفت ایں ہمہ رازہای پنہاں

گشتم بہ دم امید واری — مرہم بہ زخم یاس و حرماں

گفتم کہ چو با من ایں کرم کرد — آں قبلہ و قبلہ گاہ اعیاں

ناچار ز راہ حق گزاری — تا کردہ شود تلافیِ آں

من نیز طلب کنم برائش — ایں خواہش اگرچہ نیست آساں

آئینہ و تاج از سکندر — انگشتر و تخت از سلیماں

از عالمِ غیب جام جمشید! — از چشمۂ خضر آب حیواں

عمر ابد و نشاطِ جاوید — نیروے دل و ثباتِ ایماں

توفیق جواب نامۂ خویش — توقیع عطا و بذل و احساں

## خانگی تعلقات

مرزا کی بی بی - جو الٰہی بخش خاں معروف کی بیٹی تھیں وہ نہایت متقی پرہیزگار اور نماز روزے کی سخت پابند تھیں - جس قدر مرزا مذہبی معاملات میں بے مبالات تھے اُسی قدر اُنکی بی بی احکام مذہبی کی پابند تھیں - یہاں تک کہ بی بی کے کھانے پینے کے باسن الگ اور شوہر کے الگ رہتے تھے با اینہمہ بی بی شوہر کی خدمتگزاری اور خبرگیری میں کوئی دقیقہ فروگزاشت نہ کرتی تھیں - مرزا صاحب ہمیشہ

مردانے مکان میں رہتے تھے مگر اُنکے کھانے پینے اور دوا ٹھنڈائی اور جڑاول وغیرہ کا انتظام سب گھر میں ہوتا تھا - مرزا میں جب تک چلنے پھرنے کی طاقت رہی ہمیشہ وقت معین پر ایک بار وہ گھر میں ضرور جاتے تھے - اور بی بی اور انکے تمام رشتے داروں کے ساتھ نہایت عمدہ برتاؤ رکھتے تھے، اور اپنی جان سے بڑھکر اُنکی ضروریات اور اخراجات کا خیال رہتا تھا - مگر چونکہ شوخی اور ظرافت اُنکی گھٹی میں پڑی تھی انکی زبان وقلم سے بی بی کی نسبت اکثر ایسی باتیں نکل جاتی تھیں جنکو ناواقف آدمی نفرت یا بے تعلقی پر محمول کرسکتا ہے۔

لطیفہ | کسی نے امراؤ سنگھ نام ایک شاگرد کی دوسری بی بی کے مرنیکا حال مرزا کو لکھا اور اُس میں یہ بھی لکھا کہ اُسکے ننھے ننھے بچے ہیں، اب اگر تیسری شادی نہ کرے تو کیا کرے؟ اور بچوں کی کس طرح پرورش ہو؟ مرزا اسکے جواب میں لکھتے ہیں "امراؤ سنگھ کے حال پر اسکے واسطے رحم اور اپنے واسطے رشک آتا ہے۔ اللہ اللہ! ایک وہ ہیں کہ دو دو بار اُنکی بیڑیاں کٹ چکی ہیں، اور ایک ہم ہیں کہ ایک اوپر پچاس برس سے جو پھانسی کا پھندا گلے میں پڑا ہے تو نہ پھندا ہی ٹوٹتا ہے نہ دم ہی نکلتا ہے - اسکو سمجھاؤ کہ بھائی تیرے بچوں کو میں پال لونگا - تو کیوں بلا میں پھنستا ہے" وہ ہمیشہ تعلقاتِ خانگی کو جداً یا ہزلاً ایک سخت مصیبت بتایا کرتے تھے۔

لطیفہ | جاڑے کے موسم میں ایک دن طوطے کا پنجرا سامنے رکھا تھا - طوطا سردی کے سبب پروں میں منہ چھپائے بیٹھا تھا - مرزا نے دیکھکر کہا میاں مٹھو! نہ تمھارے جورو نہ بچے، تم کس فکر میں یوں سر جھکائے ہوئے بیٹھے ہو؟

لطیفہ | ایک دفعہ مرزا مکان بدلنا چاہتے تھے - ایک مکان آپ خود دیکھکر آئے، اُسکا دیوان خانہ تو پسند آگیا، مگر محلسرا خود نہ دیکھ سکے - گھر پر آکر اُسکے

دیکھنے کے لئے بی بی کو بھیجا۔ وہ دیکھکر آئیں تو اُن سے پسند ناپسند کا حال پوچھا۔ اُنھوں نے کہا اس میں تو لوگ بلا بتاتے ہیں۔ مرزا نے کہا کیا دنیا میں آپ سے بھی بڑھکر کوئی بلا ہے؟ مرزا کا ایک قطعہ اور ایک رباعی مقتضائے مقام کے موافق لکھی جاتی ہے۔

قطعہ

گیرکہ در روز حشر چوں تو بیفتی | بر سر دوزخ نہند تیرہ نہنبن
لیک نباشد دراں سفیق مصیبت | درطلب ناں وجامہ کشمکش از زن بوش
لیک نباشد دراں مقام صعوبت | شور تقاضائے ناروائے مہاجن

رباعی

اے آنکہ براہ کعبہ روے داری | دانم کہ گزیدہ آرزوے داری
زیں گونہ کہ تند می خرامی دانم | درخانہ زنے ستیزہ خوے داری

لطیفہ مرزا اپنی شوخی طبع کے ہات سے مجبور تھے، اور کسی موقع پر خوش طبعی کرنے سے نہ چوکتے تھے۔ مرزا آلہی بخش خاں معروف جنکے تقدس اور بزرگی کے سبب اُنکے بڑے بھائی زانوے ادب تہ کرکے اُنکے سامنے بیٹھتے تھے، اور جو مرزا کے خسر ہونے کے سبب اُنکے قبلہ و کعبہ تھے۔ اُنکے آگے بھی مرزا اپنی شوخی سے باز نہ آتے تھے۔ وہ لوگوں کو مرید بھی کیا کرتے تھے، اور جب بہت سے مُرید ہو جاتے تھے تو انکو اپنے سلسلے کے تمام مشائخ کا شجرہ لکھواکر ایک ایک کاپی سب کو تقسیم کیا کرتے تھے۔ اُنھوں نے مرزا کو شجرہ دیا کہ اسکی نقل کردو۔ آپ نے شجرے کی نقل اس طرح کی کہ ایک نام لکھدیا دوسرا حذف کردیا تیسرا پھر لکھدیا چوتھا پھر ساقط۔ غرضکہ اسی طرح بہت سے حذف و اسقاط کرکے نقل اور اصل جاکر انکے حوالے کی۔ وہ دیکھکر بہت خفا ہوئے کہ یہ کیا غضب کیا؟ مرزا نے کہا حضرت!

آپ اسکا کچھ خیال نہ فرمائیے، شجرہ دراصل خدا تک پہونچنے کا ایک زینہ ہے، سو زینے کی ایک ایک سیڑھی اگر بیچ میں سے نکالدی جائے تو چنداں ہرج واقع نہیں ہوتا آدمی ذرا اُچک اُچک کے اوپر چڑھ سکتا ہے۔ وہ یہ سن کے بہت جزبز ہوئے، اور وہ نقل پھاڑ ڈالی اور کسی اور شخص سے اُسکی نقل کرائی، اور مرزا ہمیشہ کے لئے اس تکلیف سے چھوٹ گئے۔

**موت کی آرزو** مرزا یا تو اس وجہ سے کہ اُنکی زندگی فی الواقع مصائب اور سختیوں میں گزری تھی، اور یا اسلئے کہ اُن پر نا ملائم حالتوں کا بہت زیادہ اثر ہوتا تھا، آخر عمر میں موت کی بہت آرزو کیا کرتے تھے۔ ہر سال اپنی وفات کی تاریخ نکالتے کہ اس سال ضرور مرجاؤنگا۔

**لطیفہ** ۱۲۷۷ھ میں اُنھوں نے اپنے مرنے کی تاریخ یہ کہی کہ "غالب مُرد" اس سے پہلے کئی مادے غلط ہو چکے تھے۔ منشی جواہر سنگھ جوہر تخلص جو مرزا صاحب کے مخصوصین میں سے تھے اُن سے مرزا صاحب نے اس مادے کا ذکر کیا۔ اُنھوں نے کہا حضرت انشا اللہ یہ مادہ بھی غلط ثابت ہوگا۔ مرزا نے کہا "دیکھو صاحب تم ایسی فال منہ سے نہ نکالو، اگر یہ مادہ مطابق نہ نکلا تو میں سر پھوڑ کر مرجاؤنگا"

**لطیفہ** ایک دفعہ شہر میں سخت وبا پڑی۔ میر مہدی حسین مجروح نے دریافت کیا کہ حضرت! وبا شہر سے دفع ہوئی یا ابھی تک موجود ہے؟ اس کے جواب میں لکھتے ہیں "بھئی کیسی وبا؟ جب ایک ستر برس کے بڈھے اور ستر برس کی بڑھیا کو نہ مار سکی تو تُف برین وبا! اسی قسم کی اور بہت سی باتیں اور حکایتیں اُن سے منقول ہیں جن سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ وہ آخر عمر میں مرنے کے کس قدر آرزومند تھے۔

**اخیر عمر کی حالت** مرنے سے کئی برس پہلے سے چلنا پھرنا بالکل موقوف ہو گیا تھا۔ اکثر اوقات پلنگ پر پڑے رہتے تھے۔ غذا کچھ نہ رہی تھی۔ چھ چھ سات سات دن میں اجابت ہوتی تھی۔ طشت چوکی پلنگ کے پاس ہی کسی قدر اوجھل میں لگی رہتی تھی۔ جب حاجت معلوم ہوتی تھی تو پردہ ہو جاتا تھا۔ آپ بغیر استعانت کسی نوکر چاکر کے کپڑے اُتار کر بیٹھے ہی بیٹھے کھسکتے ہوئے چوکی پر پہنچتے تھے۔ پلنگ پر سے چوکی تک جانا چوکی پر چڑھنا چوکی پر دیر تک بیٹھے رہنا، اور پھر چوکی سے اُتر کر پلنگ تک آنا، ایک بڑی منزل طے کرنے کے برابر تھا۔ مگر خطوں کے جواب اس حالت میں بھی برابر، یا خود پلنگ پر پڑے پڑے لکھتے تھے، یا کسی دوسرے آدمی کو بتاتے جاتے تھے، وہ لکھتا جاتا تھا۔

**مرض الموت کی حالت** مرنے سے چند روز پہلے بیہوشی طاری ہو گئی تھی۔ پہر پہر دو دو پہر کے بعد چند منٹ کے لیے افاقہ ہو جاتا تھا، پھر بیہوش ہو جاتے تھے۔ جس روز انتقال ہو گا اُس سے شاید ایک دن پہلے میں اُنکی عیادت کو گیا تھا، اُس وقت کئی پہر کے بعد افاقہ ہوا تھا۔ اور نواب علاء الدین احمد خاں مرحوم کے خط کا جواب لکھوا رہے تھے۔ اُنھوں نے لوہارو سے حال پوچھا تھا؛ اسکے جواب میں ایک فقرہ اور ایک فارسی شعر۔ جو غالباً شیخ سعدی کا تھا لکھوایا۔ فقرہ یہ تھا کہ "میرا حال مجھ سے کیا پوچھتے ہو۔ ایک آدھ روز میں ہمسایوں سے پوچھنا" اور شعر کا پہلا مصرع مجھے یاد نہیں رہا دوسرا مصرع یہ تھا۔

نکرد ہجر مدارا بمن سر تو سلامت

مرنے سے پہلے اکثر یہ شعر ورد زبان رہتا تھا۔

دم واپسیں بر سرِ راہ ہے عزیزو! اب اللہ ہی اللہ ہے

**تاریخ وفات** آخر۔ ذیقعدہ ۱۲۸۵ھ کی دوسری اور فروری ۱۸۶۹ء کی پندرہویں کو تہتّر برس اور چار مہینے کی عمر میں دنیا سے رحلت کی، اور درگاہ حضرت سلطان نظام الدین قدس سرہٗ میں اپنے خسر کے پائینِ مزار دفن کئے گئے۔ اُنکی وفات کی تاریخیں جو مدت تک ہندوستان کے اُردو اخباروں میں چھپتی رہیں وہ گنتی اور شمار سے باہر ہیں، صرف ایک تاریخ جس میں دس بارہ آدمیوں کو توارد ہوا یاد رکھنے کے قابل ہے یعنی (آہ غالب بمرد) جسکو مختلف لوگوں نے مختلف طور پر قطعات میں منتظم کیا تھا۔ تاریخوں کے علاوہ مرزا قربان علی بیگ سالک میر مہدی حسین مجروح اور مولّفِ کتاب ہٰذا نے اُردو میں اور منشی ہرگوپال تفتہ نے فارسی میں مرزا کے مرثیے بھی لکھے تھے جو اُسی زمانے میں چھپکر شائع ہوگئے تھے

**جنازے کی نماز** مرزا کے جنازے پر جبکہ دلّی دروازے کے باہر نماز پڑھی گئی۔ راقم بھی موجود تھا، اور شہر کے اکثر عمائد اور ممتاز لوگ جیسے نواب ضیاء الدین احمد خاں، نواب محمد مصطفےٰ خاں، حکیم احسن اللہ خاں وغیرہم اور بہت سے اہل سنت اور امامیہ دونوں فرقوں کے لوگ جنازے کی مشایعت میں شریک تھے۔ سید صفدر سلطان نبیرۂ بخشی محمود خاں نے نواب ضیاء الدین احمد خاں مرحوم سے کہا کہ مرزا صاحب شیعہ تھے! ہم کو اجازت ہو کہ ہم اپنے طریقے کے موافق انکی تجہیز و تکفین کریں، مگر نواب صاحب نے نہیں مانا اور تمام مراسم اہل سنت کے موافق ادا کیئے گئے، اس میں شک نہیں کہ نواب صاحب سے زیادہ اُنکے اصلی اور مذہبی خیالات سے کوئی شخص واقف نہیں ہوسکتا تھا، مگر ہمارے نزدیک بہتر ہوتا کہ شیعہ

اور سُنّی دونوں ملکر یا علیٰحدہ علیٰحدہ اُنکے جنازے کی نماز پڑھتے اور جس طرح زندگی میں اُنکا برتاؤ سُنّی اور شیعہ دونوں کے ساتھ یکساں رہا تھا اسی طرح مرنے کے بعد بھی دونوں فرقے اُنکی حق گزاری میں شریک ہوئے۔

## شاگردوں کی کثرت

مرزا صاحب کے شاگرد اطراف ہندوستان میں بیشمار تھے۔ اُنکی وسعتِ اخلاق اور عام رضاجوئی نے یہ دائرہ بہت وسیع کر دیا تھا۔ جو شخص اصلاح کے لئے اُسکے پاس غزل بھیجتا تھا ممکن نہ تھا کہ وہ اسکے خط کا جواب اور اُسکی غزل میں اصلاح دیکر نہ بھیجیں۔ اگرچہ مرزا کی فطرت شاعری میں اپنے طبقے کے لوگوں سے اس قدر بلند واقع ہوئی تھی کہ وہ کسی شاگرد یا مستفید کو اپنے ساتھ ساتھ نہیں لے چل سکتے تھے۔ جیسا کہ اُنھوں نے خود ایک فارسی شعر میں اس مضمون کی طرف اشارہ کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں:

ماہمائے گرم پروازیم فیض از ما مجوے     سایہ ہمچو دود بالا می رود از بالِ ما

باایںہمہ اہل دہلی و نواح دہلی میں چند اصحاب جو مرزا کے فیض صحبت اور مشورۂ سخن سے زیادہ مستفید ہوئے تھے اُنکے ارشد تلامذہ سمجھے جاتے تھے، جیسے **نیّر رخشاں، عارف، سالک، مجروح، علائی، تفتہ** وغیرہم۔ اُنکے سوا خاص اہل دہلی میں کچھ لوگ ایسے بھی تھے جو عرفاً مرزا کے شاگرد نہیں سمجھے جاتے تھے لیکن درحقیقت اُنکے شاگرد معنوی تھے، جیسے نواب **مصطفیٰ خاں** مرحوم۔ جنھوں نے **مومن خاں** مرحوم کی وفات کے بعد ہمیشہ اپنا کلام فارسی ہو یا اُردو مرزا ہی کو دکھایا۔ یا جیسے سید **غلام علیخاں**[1] مرحوم متخلص بہ **وحشت**

---

[1] یہ صاحب دلّی کے ممتاز لوگوں میں تھے اُنکے والد کا نام سید فرحت اللہ خاں تھا اور مولانا رشید الدین خاں مرحوم کے داماد تھے۔ قطع نظر علم و فضل کے اُردو اور فارسی دونوں زبانوں میں نہایت خوش بیان اور شعر کا مذاق

جو مرزا کے حد سے زیادہ ماننے والے اور معتقد اور انکی صحبت سے مستفید رہے تھے۔
مرزا نے انھیں دونوں صاحبوں کی طرف اپنے ایک اُردو غزل کے مقطع میں اشارہ کیا ہے اور کہا ہے:-

وحشت و شیفتہ اب مرثیہ لکھیں شاید مرگیا غالب آشفتہ نوا کہتے ہیں

لطیفہ | یہ دونوں صاحب باہم گر نہایت گہری دوستی رکھتے تھے، یہاں تک کہ انکی دوستی عشق کے درجے تک پہونچ گئی تھی- ایک دفعہ جبکہ راقم بھی جہانگیر آباد میں موجود تھا سید غلام علیخاں مرحوم نواب صاحب سے ملنے کو آئے ہوئے تھے اور مرزا صاحب نے بھی انکا یہاں آنا سُن لیا تھا انھیں دنوں میں مرزا کا خط نواب صاحب کے نام آیا- اس میں خانصاحب کو بھی سلام لکھا تھا اور اخیر میں خواجہ حافظ کے مشہور شعر کا پہلا مصرع اس طرح بدل کر لکھا تھا۔

چو با حبیب نشینی و چاے پیمائی[1] بیاد آر حریفاں بادہ پیما را

ایک عزیز نے یہ لطیفہ سنکر کہا کہ خواجہ حافظ کے اصل شعر میں اس قدر لطف نہ تھا جیسا کہ اس موقع پر مرزا صاحب کے تصرف سے اُس میں لطف پیدا ہوگیا ہے
مرزا صاحب کے اُن شاگردوں کا حال جنکے نام کے بہت سے خطوط اُردوے معلّی اور عود ہندی میں مرزا کے لکھے ہوے موجود ہیں یہاں لکھنے کی ضرورت نہیں، اسلئے ہم صرف دو صاحبوں کا مختصر ذکر اس مقام پر لکھتے ہیں ایک نواب

(بقیہ نوٹ صفحہ ۹۸) اعلی درجے کا رکھتے تھے اول سرکار انگریزی میں ملازم رہے پھر اودھ میں فوجدار ہو گئے پھر لکھنؤ میں نواب سعید الدولہ مرحوم نائب وزیر کے توسط سے کہ ان سے قرابت قریبہ رکھتے تھے ایک معزز خدمت پر ممتاز ہو گئے وہاں سے پھر الور چلے آئے تھے اور غدر تک وہیں رہے غدر کے بعد اخیر عمر تک سررشتہ تعلیم میں منسلک رہے اور نواب مصطفیٰ خاں مرحوم انکی ہر حال میں مدد کرتے رہے- ۱۲

[1] یعنی نواب صاحب تو شراب سے مجتنب تھے اور مرزا پیتے تھے اسلئے انکی نسبت چاے پیمائی اور اپنی نسبت بادہ پیما کا لفظ کہا- ۱۲

ضیاءالدین احمد خاں مرحوم اور دوسرے نواب مصطفےٰ خاں مرحوم کہ غالباً ان دونوں بزرگوں میں سے کسی کے نام کا کوئی خط مرزا کے اُردو مکاتیبات میں نہیں ہے جس سے انکی خصوصیت مرزا صاحب کے ساتھ خاص و عام کو معلوم ہو۔

## نواب ضیاءالدین احمد خاں

نواب ضیاءالدین احمد خاں۔ جو فارسی میں نیّر اور اُردو میں رخشاں تخلص کرتے تھے۔ قطع نظر کمالِ شاعری و انشاپردازی کے تاریخ، جغرافیہ، علم انساب علم اسماء رجال، تحقیق لغات اور جنرل انفورمیشن (عام واقفیت) میں اپنا نظیر نہیں رکھتے تھے۔ اگرچہ اُنھوں نے فنون مذکورہ میں کوئی مستقل تصنیف اپنے نام سے نہیں چھوڑی، لیکن اکثر مصنفین اُنسے مدد لیتے تھے اور جو مشکل پیش آتی تھی اس میں اُن سے مشورہ کرتے تھے، خصوصاً الیٹ صاحب نے جو ہندوستان کی تاریخ کئی جلدوں میں لکھی ہے اُسکی تصنیف و ترتیب میں نواب ممدوح نے بے انتہا مدد پہنچائی تھی جسکا مصنف نے اپنی کتاب کے دیباچے میں خود اعتراف کیا ہے۔

چونکہ نواب ممدوح اہل کمال کے عاشق تھے اور خاصکر مرزا صاحب سے اُنکی حقیقی چچازاد بہن منسوب تھیں اسلئے مرزا کے ساتھ انکو خاص تعلق تھا۔ وہ فارسی اور اُردو دونوں زبانوں میں فکر شعر کرتے تھے، مگر زیادہ تر فارسی نظم و نثر لکھتے تھے اور مرزا کے قدم بقدم چلتے تھے۔ مرزا نے جو ایک قصیدہ نہایت بلیغ و لطیف نواب ممدوح کی شان میں لکھا ہے اور جس میں انکا اُستاد ہونے پر فخر کیا ہے اسکے کچھ اشعار مختلف مقامات سے التقاط کر کے یہاں لکھے جاتے ہیں۔

زذرّہ کہ بود در ضیائے نیّر من | صد آفتاب تواں ساختن بہ بازیچہ

نہ ایں سپہر و نہ ایں مہر عالمے دگر است — من آسمانم و او مہر نور گستر من

من آں سپہر کہ دائم چنانکہ مہر بماہ — بہ مہر نور دہد نیّر منوّر من

من آں سپہر کہ ہر دم رسد عطیۂ فیض — بہ سعد اکبر گردوں ز سعد اصغر من

منم خزینۂ راز و در خزینۂ راز — ضیائے دین محمد کہیں برادر من

بدین و دانش و دولت یگانۂ آفاق — بعمر کہتر و از روے رتبہ مہتر من

بمہر دل بہ برادر دہم - نہ یعقوبم — کہ پور خویش بود دلستان و دلبر من

سخن سرائے تو آئیں نوائے رانازم — بہ نالۂ ہمنفس من بہ شور ہمسر من

بہ نکتہ شیوۂ شاگرد من بمن ماناست — صنم بصورت خود می تراشد آزر من

اگرچہ اوست ارسطو و من فلاطونم — بود بہ پایۂ ارسطوے من سکندر من

زمین کوے مرا آسمان کند ہر صبح — طلوع نیّر رویش ز طرف منظر من

اگر شوم بہ مثل آتشے شرارہ فشاں — شود بہ قاعدۂ ہمدم سمندر من

بہ بحر گر فتدم رہ بود سفینۂ من — بہ تخت گر بودم رائے گرد افسر من

بمہر دوست دہم دل - نشاط خاطر من — بہ کین خصم نہم رُخ لوائے لشکر من

گرم ز غصہ بتہ گشتہ کار مونس من — ورم ز کار فرو ماندہ دست - یاور من

زہے ز روے تو پیدا فروغ دانش و داد — بدیں فروغ جہانتاب گشتہ اختر من

ز تو کہ آئینۂ فیض صحبت اولی — ہوائے دیدن غالب فتادہ در سر من

مرا ستودی[1] و گفتی کہ من از آن توام — فدائے آن تو باد اقل و اکثر من

سعادت و شرف چوں منے بعرض کمال — زبس بود کہ بود چوں توئی ثنا گر من

**نواب محمد مصطفےٰ خاں** | نواب محمد مصطفےٰ خاں مرحوم جو فارسی میں حسرتی اور اُردو میں شیفتہ تخلص کرتے تھے اگرچہ مرزا کے تلامذہ میں شمار نہیں ہوتے تھے

[1] معلوم ہوتا ہے کہ نواب نے مرزا کی مدح میں کوئی قصیدہ لکھا تھا جسکی طرف ان دونوں بیتوں میں اشارہ ہے ۱۲-

بلکہ جب تک مومن خاں مرحوم زندہ رہے انھیں سے مشورۂ سخن کرتے تھے۔ لیکن خان موصوف کی وفات کے بعد ریختہ اور فارسی دونوں زبانوں میں وہ برابر مرزا کو اپنا کلام دکھاتے تھے۔ اور اگر ہمارا قیاس غلط نہ ہو تو مرزا کے بعد انکے معاصرین میں سے کسی کی فارسی غزل اُنکی غزل سے لگا نہیں کھاتی تھی اور شعر کا جیسا صحیح مذاق انکی طبیعت میں پیدا کیا گیا تھا ویسا بہت ہی کم دیکھنے میں آیا ہے۔ لوگ انکے مذاق کو شعر کے حسن و قبح کا معیار جانتے تھے انکے سکوت سے شاعر کا شعر خود اُسکی نظر سے گر جاتا تھا اور انکی تحسین سے اُسکی قدر بڑھ جاتی تھی۔ یہی وہ شخص تھے جنکی نسبت مرزا غالب فرماتے ہیں:۔

غالب بہ فن گفتگو نازد بدیں ارزش کہ او ۔۔۔ ننوشت در دیوان غزل تا مصطفیٰ خاں خوش نکرد

نواب ممدوح کی شان میں بھی مرزا کا ایک فارسی قصیدہ انکے دیوان میں موجود ہے جس میں اوّل فخریہ تشبیب لکھی ہے۔ فخریہ اشعار لکھتے لکھتے کہتے ہیں۔

دستِ رد بر تاجِ قیصر مے نہم ۔۔۔ پشتِ پا بر تختِ خاقاں می زنم

خردہ می گیرند بر من قدسیاں ۔۔۔ گر نفس در مدحِ سلطاں می زنم

آں ہمائے تیز پروازم کہ بال ۔۔۔ در ہوائے مصطفیٰ خاں می زنم

عرفی و خاقانیش فرماں پذیر ۔۔۔ سکہ در شیراز و شروال می زنم

او خرامد مست و من چاوش وار ۔۔۔ بانگ بر اجرام وار کاں می زنم

گلشن کویش گزرگاہ من است ۔۔۔ دوش در رفتن بہ رضواں می زنم

خوبی خویش بد آموز من ست ۔۔۔ دم ز یاری می زنم ہاں می زنم

مہر ورزی بیں کہ باغم ہمنشیں ۔۔۔ من کہ زانو پیش درباں می زنم

بشنود بے آنکہ باد آں را برد ۔۔۔ نالہ گر در کنج زنداں می زنم

بنگرد بے آں کہ کلک آنرا کشد ۔۔۔ نقش گر بر صفحۂ جاں می زنم

یعنی خوب ہی ہوا کہ معشوق کے در کا پاسباں ہمارا جان پہچان نکلا، اب ہمارے
لیئے اس بات کا موقع حاصل ہے کہ وہ جسقدر چاہے ہم کو ذلت دے ہم اُس کو
ہنسی میں ٹالتے رہیں گے، اور یہ ظاہر کرینگے کہ ہمارا قدیم آشنا ہے! ہمسارا
اُسکا قدیم سے یہی برتاؤ ہے۔

ہم کہاں کے دانا تھے کس ہنر میں یکتا تھے (شکوۂ چرخ) بے سبب ہوا غالب دشمن آسماں اپنا
آسمان کی دشمنی کے کیا خوب اسباب بنائے ہیں اور اپنی دانائی و ہنرمندی
کس خوبصورتی سے ثابت کی ہے۔

رخصتِ نالہ مجھے دے کہ مبادا ظالم (عاشقانہ) تیرے چہرے سے ہو ظاہر غمِ پنہاں میرا
یعنی اگر نالے کی اجازت نہ ہوگی تو ہم اُسکو ضبط کرینگے اور اُسکا اثر تجھ تک پہنچیگا۔

رات دن گردش میں ہیں سات آسماں (صبر) ہو رہیگا کچھ نہ کچھ گھبرائیں کیا
عمر بھر دیکھا کیا مرنے کی راہ (شوخی) مر گئے پر دیکھیے دکھلائیں کیا
دکھلائیں کا مرجع خدا کو ٹھہرایا ہے۔ کہتا ہے عمر بھر موت کا منتظر رہا کہ وہ حالت
زندگی سے ضرور بہتر ہوگی اب دیکھیے مرنے کے بعد کیا حالت دکھاتے ہیں
جسکا تمام عمر منتظر رکھا ہے۔

رحمت اگر قبول کرے کیا بعید ہے (توحید) شرمندگی سے عذر نہ کرنا گناہ کا

حریفِ جوششِ دریا نہیں خودداریِ ساحل (توحید) جہاں ساقی ہو تو دعویٰ ہے باطل ہوشیاری کا
یعنی ساحل لاکھ اپنے تئیں بچائے مگر جب دریا طغیانی پر آتا ہے تو ساحل محفوظ
نہیں رہ سکتا۔ اسی طرح جہاں تو ساقی ہو وہاں ہوشیاری کا دعویٰ چل نہیں
سکتا۔ یہ شعر حقیقت و مجاز دونوں پر محمول ہو سکتا ہے۔

عشرتِ قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا (تصوف) درد کا حد سے گزرنا ہے دوا ہو جانا
یعنی جب درد حد سے گزر جائیگا تو مر جائینگے یعنی فنا ہو جائینگے۔ گویا قطرہ دریا

میں کھپ جائیگا۔ اور یہی اُسکا مقصود ہے۔ پس درد کا حد سے گزر جانا یہی اس کا دوا ہو جانا ہے۔

تجھ سے قسمت میں مری صورتِ قفلِ ابجد (عاشقانہ) تھا لکھا بات کے بنتے ہی جدا ہو جانا
ضعف سے گریہ مبدل بہ دمِ سرد ہوا (عاشقانہ) باور آیا ہمیں پانی کا ہوا ہو جانا
دل سے مٹنا تری انگشت حنائی کا خیال (عاشقانہ) ہو گیا گوشت سے ناخن کا جدا ہو جانا
ہے مجھے ابر بہاری کا برس کر کھلنا (عاشقانہ) روتے روتے غمِ فرقت میں فنا ہو جانا

یعنی غمِ فرقت میں روتے روتے تمام ہو جانا میرے نزدیک ایک ایسی معمولی بات ہے جیسے ابر بہاری کا برس کر کھلنا۔ یہ بالکل نرالی تشبیہ ہے۔

مُند گئیں کھولتے ہی کھولتے آنکھیں غالب (عاشقانہ) یار لائے مری بالیں پہ اُسے پر کس وقت
کہتے ہیں جب رہی نہ مجھے طاقتِ سخن (شوخی) جانوں کسی کے دل کی میں کیونکر کہے بغیر
بہرا ہوں میں تو چاہیے دونا ہو التفات (شوخی) سنتا نہیں ہوں بات مکرر کہے بغیر
وا حسرتا کہ یار نے کھینچا ستم سے ہاتھ (عاشقانہ) ہم کو حریصِ لذتِ آزار دیکھ کر
بک جاتے ہیں ہم آپ متاعِ سخن کے ساتھ (قدر سخن سنجی) لیکن عیارِ طبع خریدار دیکھ کر
ان آبلوں سے پاؤں کے گھبرا گیا تھا میں (رضا) جی خوش ہوا ہے راہ کو پُر خار دیکھ کر
سر پھوڑنا وہ غالب شوریدہ حال کا (عاشقانہ) یاد آگیا مجھے تری دیوار دیکھ کر
یارب نہ وہ سمجھے ہیں نہ سمجھیں گے مری بات (شکوہ ابنائے زماں) دے اور دل اُنکو جو نہ دے مجھکو زباں اور

یہ شعر بظاہر معشوق کے حق میں معلوم ہوتا ہے مگر اس میں در پردہ ان لوگوں کی طرف بھی اشارہ ہے جو مرزا کے کلام کو بے معنی یا بعید الفہم کہتے تھے۔

ہر چند سبکدست ہوئے بت شکنی میں (تصوف) ہم ہیں تو ابھی راہ میں ہے سنگِ گراں اور

اس شعر میں سارا زور ہم کے لفظ پر ہے یعنی جب تک کہ ہماری ہستی باقی ہے اسوقت تک راہِ معرفتِ الٰہی میں ایک اور سنگِ گراں سد راہ ہے۔ پس اگر ہم نے بت

توڑنے میں سبکدستی حاصل کی ہے تو کیا فائدہ؟ یہ بڑا بھاری بت یعنی ہستی تو
ابھی موجود ہے۔

رکتی ہے مری طبع تو ہوتی ہے رواں اور
پاتے نہیں جب راہ تو چڑھ جاتے ہیں نالے

نالے یعنی ندی نالے۔ نہ آہ و نالے۔ مثال کسقدر مثل لہ کے مطابق ہے اور
مضمون کتنا مطابق واقع کے ہے۔ فی الحقیقت مصیبت اور رنج و تکلیف
کے سبب جوں جوں شاعر کی طبیعت رکتی ہے اسی قدر زیادہ راہ دیتی ہے
خصوصاً جو مضمون وہ اُسوقت اپنے حسب حال لکھتا ہے وہ نہایت موثر اور
درد انگیز ہوتا ہے۔

فلک سے ہمکو عیش رفتہ کا کیا کیا تقاضا ہے
متاعِ بردہ کو سمجھے ہوئے ہیں قرض رہزن پر (غلط فہمی)

متاع بُردہ یعنی لوٹی ہوئی متاع۔ یہ مضمون بھی بالکل وقوعیات میں سے ہے
جو لوگ آسودگی کے بعد مفلس ہو جاتے ہیں وہ ہمیشہ اپنے تئیں مظلوم و ستم رسیدہ
و فلک زدہ سمجھا کرتے ہیں اور اخیر دم تک اسباب کے متوقع رہتے ہیں کہ
ضرور کبھی نہ کبھی ہمارا انصاف ہوگا اور ہمارا اقبال پھر عود کریگا۔

انجمن بے شمع ہے گر برق خرمن میں نہیں
رونقِ ہستی ہے عشق خانہ ویراں ساز سے

یعنی تمام دنیا میں جو رونق اور چہل پہل ہے وہ عشق و محبت کی بدولت ہے، خواہ
زن و فرزند کی محبت ہو خواہ مال و دولت کی، خواہ ملک و ملت کی خواہ اور
کسی چیز کی۔ پس اگر خرمن میں برق یعنی دلوں میں محبت نہیں تو اس کی
مثال اُس انجمن کی ہے جس میں شمع کی روشنی نہیں۔

زخم سلوانے سے مجھپر چارہ جوئی کا ہے طعن
غیر سمجھا ہے کہ لذت زخم سوزن میں نہیں (عاشقانہ)

(شکوہ اہل وطن)
تھی وطن میں شان کیا غالب کہ ہو غربت میں قدر
بے تکلف ہوں وہ مشتِ خس کہ گلخن میں نہیں

اپنے تئیں خس یعنی پھونس وغیرہ سے اور وطن کو گلخن سے تشبیہ دی ہے، یعنی جس طرح پھونس گلخن میں ہوتا ہے تو جلتا ہے اور گلخن میں نہیں ہوتا تو اُسکی کچھ قدر نہیں ہوتی، یہی حال میرا ہے، کہ وطن میں تھا تو جلتا تھا اور اب پردیس میں ہوں تو بیقدر ہوں۔

مہرباں ہو کے بلا لو مجھے چاہو جسوقت (عاشقانہ) میں گیا وقت نہیں ہوں کہ پھر آ بھی نہ سکوں
زہر ملتا ہے نہیں مجھکو ستمگر، ورنہ (عاشقانہ) کیا قسم ہے ترے ملنے کی کہ کھا بھی نہ سکوں
جب کہتے ہیں کہ اسکو فلاں کام کرنے کی قسم ہے تو اُسکے یہ معنی ہوتے ہیں کہ اُسکو اُس کام کے کرنے سے انکار ہے۔ پس عاشق معشوق کے ملنے کی قسم کیونکر کھا سکتا ہے۔ کہتا ہے کہ زہر کچھ تیرے ملنے کی قسم نہیں ہے کہ اسکو کھا نہ سکوں مگر چونکہ وہ ملتا نہیں اسلیے نہیں کھا سکتا۔

قرض کی پیتے تھے مے لیکن سمجھتے تھے کہ ہاں (رندانہ) رنگ لائیگی ہماری فاقہ مستی ایک دن
کس منہ سے شکر کیجیے اس لطفِ خاص کا (معاملہ) پرسش ہے اور پائے سخن درمیاں نہیں
بوسہ نہیں نہ دیجیے دشنام ہی سہی (شوخی) آخر زباں تو رکھتے ہو تم گر دہاں نہیں
پاتا ہوں اُسسے داد کچھ اپنے کلام کی (فخریہ) روح القدس اگرچہ مرا ہمزباں نہیں
یہاں ہمزباں کے لفظ میں ابہام ہے۔ ظاہری معنی تو یہی ہیں کہ انسان اور فرشتے کی زبان ایک نہیں ہو سکتی اور درپردہ اس میں یہ اشارہ ہے کہ جیسی فصیح میری زبان ہے ویسی روح القدس کی نہیں۔

مانعِ دشت نوردی کوئی تدبیر نہیں (عاشقانہ) ایک چکر ہے مرے پانوں میں زنجیر نہیں
چکر پھرنے کی دھت۔ کہتے ہیں، اُسکے پانوں میں چکر ہے۔ یعنی اُسکو پھرنے کی دھت ہے۔ کہتا ہے کہ کوئی تدبیر مجھے دشت نوردی سے روک نہیں سکتی۔ پس زنجیر جو اس غرض سے میرے پانوں میں ڈالی گئی ہے اُسے زنجیر نہ سمجھو

بلکہ چکر سمجھو۔

حسرتِ لذتِ آزار رہی جاتی ہے      جادۂ راہِ وفا جز دمِ شمشیر نہیں

جادہ یعنی. بٹیا کو دمِ شمشیر سے تشبیہ دی ہے۔ مطلب شعر کا یہ ہے کہ عشق کے آزار و تکلیف میں جو لذت ہے جی تو یہی چاہتا ہے کہ اس لذت سے خوب دل کھول کر متمتع ہوں، مگر چونکہ وفا کی راہ سراسر تلوار کی دھار پر ہے اسلیے پہلے ہی قدم پر موت نظر آتی ہے۔ پس افسوس ہے کہ لذتِ آزار کی حسرت دل کی دل ہی میں رہی جاتی ہے۔

الفتِ گل سے غلط ہے دعوی وارستگی (عاشقانہ)      سرو ہے باوصف آزادی گرفتارِ چمن

مطلب یہ ہے کہ کوئی کیسا ہی آزاد وارستہ مزاج ہو دنیا میں عشق و محبت کے پھندے سے نہیں چھوٹ سکتا۔

ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود (تصوف)      قبلے کو اہلِ نظر قبلہ نما کہتے ہیں

قبلے پر قبلہ نما کا اطلاق ظاہرا مرزا کے سوا کسی نے نہیں کیا۔

رازِ معشوق نہ رسوا ہو جائے (عاشقانہ)      ورنہ مرجانے میں کچھ بھید نہیں

بھید کے معنی پوشیدہ بات کے ہیں، خواہ پوشیدہ مصلحت ہو، اور خواہ پوشیدہ قباحت ہو۔ یہاں پوشیدہ قباحت مراد ہے۔ اگر مرجانے کی جگہ نہ مرنے کا لفظ ہوتا تو بھید کے معنی پوشیدہ مصلحت کے ہو جاتے۔

کہتے ہیں جیتے ہیں امید پہ لوگ (عاشقانہ)      ہم کو جینے کی بھی اُمید نہیں

یہ شعر سہل و ممتنع ہے۔ اس زمین میں اس سے بہتر شعر نکالنا مشکل ہے۔

کل کے لیے کر آج نہ خست شراب میں      یہ سوءِ ظن ہے ساقیِ کوثر کے باب میں

یعنی آج اس خوف سے شراب نہ دینی کہ کل نہ ملیگی ساقیِ کوثر کی فیاضی پر سوءِ ظن کرنا ہے۔

آنے کا وعدہ کر گئے آئے جو خواب میں (عاشقانہ) تا پھر نہ انتظار میں نیند آئے عمر بھر

قاصد کے آتے آتے خط اک اور لکھ رکھوں میں جانتا ہوں جو وہ لکھینگے جواب میں

دوسرے مصرع میں بطور طنز کے کہتا ہے کہ جو کچھ وہ جواب میں لکھیں گے مجھے معلوم ہے، یعنی وہ کچھ نہیں لکھتے گے۔ اسلئے قاصد کے واپس آنے سے پہلے ایک اور خط لکھ رکھوں۔

مجھ تک کب انکی بزم میں آتا تھا دور جام ساقی نے کچھ ملا نہ دیا ہو شراب میں

اس شعر میں پہلے مصرع کے بعد اتنا جملہ محذوف ہے "پھر آج جو خلاف عادت جام کی نوبت مجھ تک پہنچی ہے" اس حذف نے شعر کا رتبہ بہت بلند کر دیا ہے ایسا حذف جس پر قرینہ دلالت کرتا ہو اور جو الفاظ حذف کیے گئے ہیں وہ بغیر ذکر کیے دونوں مصرعوں میں بول رہے ہوں محسنات شعر میں شمار کیا جاتا ہے۔

لاکھوں لگاؤ ایک چرانا نگاہ کا لاکھوں بناؤ ایک بگڑنا عتاب میں

یہاں لگاؤ سے مراد لگاوٹ ہے، یعنی معشوق کا عاشق کے ساتھ ایسا برتاؤ کرنا جس سے اس کا التفات اور میلان طبع پایا جائے۔ شعر کا مطلب یہ ہے کہ لاکھوں لگاوٹیں ایک طرف اور ایک نگاہ کا چرانا ایک طرف اور اسکے لاکھوں بناؤ سنگار ایک طرف، اور ایک عتاب میں بگڑنا ایک طرف۔ یہ شعر بھی سہل و ممتنع ہے۔ اگر الفاظ کی طرف دیکھیے تو تعجب ہوتا ہے کہ کیونکر ایسے دو ہم پلہ مصرعے بہم پہنچ گئے جن میں حسن ترصیع کا پورا پورا حق ادا کیا گیا ہے اور اگر معنی پر نظر کیجیے تو ہر ایک مصرع میں ایک ایسا معاملہ باندھا گیا ہے جو فی الواقع عاشق و معشوق کے درمیان ہمیشہ گزرتا رہتا ہے معشوق کی لگاوٹ عاشق کے لیے بہت بڑی چیز ہے، مگر اسکا آنکھ چرانا جو لگاوٹ کی ضد ہے۔ وہ عاشق کی نظر میں لگاوٹ سے بہت زیادہ دلفریب

ودلآویز ہوتا ہے۔ اسی طرح بناؤ سنگار سے معشوق کا حسن بیشک دوبالا ہو جاتا ہے مگر اُسکا غصے میں بگڑنا اسکے بناؤ سے بہت زیادہ خوشنما اور دلربا معلوم ہوتا ہے اس شعر کے متعلق یہ سب ظاہر اور اوپری باتیں ہیں جو ہم لکھ رہے ہیں، اسکی اصل خوبی وجدانی ہے جسکو صاحب ذوق کے سوا کوئی نہیں سمجھ سکتا۔

ایک روز مولانا آزردہ مرحوم کے روبرو کسی نے یہ شعر پڑھا چونکہ مولانا بہت صاف اور سریع الفہم اشعار کو پسند کرتے تھے، اسلیے مرزا کا کلام سنکر اکثر اُلجھتے تھے اور انکی طرز کو ہمیشہ نام رکھتے تھے۔ مگر اس روز اس شعر کو سنکر وجد کرنے لگے اور متعجب ہوکر پوچھا کہ یہ کس کا شعر ہے؟ کہا گیا مرزا غالب کا۔ چونکہ وہ مرزا کے شعر کی کبھی تعریف نہیں کرتے تھے، اور اُس روز لاعلمی میں بیساختہ اُنکے منھ سے تعریف نکل گئی تھی، غالب کا نام سنکر بطور مزاح کے جیسی کہ اُن کی عادت تھی فرمایا "اس میں مرزا کی کیا تعریف ہے یہ تو خاص ہماری طرز کا شعر ہے"۔ مگر فی الحقیقۃ یہ شعر بھی معناً و لفظاً ویسا ہی اچھوتا اور نرالا ہے جیسا کہ مرزا کا تمام کلام کسی کے کلام سے میل نہیں کھاتا جہاں تک ہمکو معلوم ہے یہ اسلوب بیان آج تک اس عمدگی کے ساتھ کسی کے کلام میں نہیں دیکھا گیا

انسان کی مجبوری

رو میں ہے رخشِ عمر کہاں دیکھیے تھمے
نے ہاتھ باگ پر ہے نہ پا ہے رکاب میں

سوار کی بے اختیاری اور گھوڑے کا اُسکے قابو سے باہر ہو جانا چابک سواروں کی زبان میں اس سے بہتر بیان نہیں ہو سکتا اور عمر کو ایسے بیقابو گھوڑے سے تشبیہ دینا حسنِ تشبیہ کا حق ادا کر دینا ہے۔

(تصوف)

ہے مشتمل نمودِ صور پر وجودِ بحر
یاں کیا دھرا ہے قطرہ و موج و حباب میں

وحدتِ وجود اور اکثر موہوم کی تمثیل ہے۔ قطرہ و موج و حباب کے ہیچ و ناچیز

ہونے کو ایک عام محاورے میں اس طرح ادا کرنا کہ "یہاں کیا دھرا ہے" منتہائے بلاغت ہے۔

(منقبت) غالب ندیم دوست سے آتی ہے بوئے دوست
مشغول حق ہوں بندگیِ بوتراب میں

(عاشقانہ) چھوڑا نہ رشک نے کہ ترے گھر کا نام لوں
ہر اک سے پوچھتا ہوں کہ جاؤں کدھر کو میں

(سلوک) چلتا ہوں تھوڑی دور ہر اک تیز رو کے ساتھ
پہچانتا نہیں ہوں ابھی راہبر کو میں

طالب راہِ خدا کو جو حالت ابتدا میں پیش آتی ہے اسکو اس تمثیل میں بیان کیا ہے۔ طالب اوّل اوّل جس شخص میں کوئی کرشمہ یا وجد و سماع وجوش وخروش دیکھتا ہے اسی کے ہاتھ پر بیعت کرنے کا ارادہ کرتا ہے، اور اسکے ساتھ ساتھ پھرتا ہے۔ پھر جب کوئی اس سے بڑھکر نظر آتا ہے تو اسکا تعاقب کرتا ہے "وَہلُم جرّا" اور وجہ اس تذبذب اور تزلزل کی یہی تو ہے کہ وہ کاملین کو پہچان نہیں سکتا۔

(تصوف) قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا لیکن
ہم کو تقلیدِ تنک ظرفیِ منصور نہیں

شکوہ اہل وطن

کرئے کس منہ سے ہو غربت کی شکایت غالب
تم کو بے مہریِ یارانِ وطن یاد نہیں

(عالی ظرفی) دونوں جہان دیکے وہ سمجھے یہ خوش رہا
یاں آپڑی یہ شرم کہ تکرار کیا کریں

اپنی فراخ حوصلگی اور اُسکے ساتھ شرافتِ نفس کا اظہار ہے، یعنی میں جو دونوں جہاں لیکر خاموش ہو رہا اسکا سبب یہ نہیں تھا کہ میں ان پر قانع ہوگیا بلکہ مجھکو زیادہ مانگنے اور تکرار کرنے سے شرم آئی اسلیے خاموشی اختیار کی۔

(تصوف) تھک تھک کے ہر مقام پہ دو چار رہ گئے
تیرا پتہ نہ پائیں تو نا چار کیا کریں

(شوخی) میں نے کہا کہ بزمِ ناز چاہیے غیر سے تہی
سنکے ستم ظریف نے مجھکو اُٹھا دیا کہ یوں

ستم ظریف۔ وہ ظریف جسکی ظرافت کے ساتھ ظلم بھی ملا ہوا ہو۔ مطلب شعر کا یہ ہے کہ میں نے تو رقیب کو غیر سمجھکر کہا تھا کہ آپ کی محفل غیر سے خالی ہونی چاہیے

اُس نے یہ سنکر مجھے بزم سے اُٹھوا دیا، یعنی یہاں ایک تو ہی غیر نظر آتا ہے۔

ہو گئی ہے غیر کی شیریں بیانی کارگر (عاشقانہ) عشق کا اُسکو گماں ہم بیزبانوں پر نہیں

قیامت ہے کہ سُن لیلی کا دشتِ قیس میں آنا (عاشقانہ) تعجب سے وہ بولا یوں بھی ہوتا ہے زمانے میں

۔ وہ آئیں گھر میں ہمارے خدا کی قدرت ہے (عاشقانہ) کبھی ہم اُنکو کبھی اپنے گھر کو دیکھتے ہیں

اپنے گھر میں معشوق کے آنے سے جو تعجب اور حیرت ہوئی ہے دوسرے مصرع میں اُسکی کیا عمدہ تصویر کھینچی ہے یعنی کبھی معشوق کو دیکھتا ہے اور کبھی اپنے گھر کو دیکھتا ہے کہ اس گھر میں اور ایسا شخص وارد ہوا!!

کبھی جو یاد بھی آتا ہوں میں تو کہتے ہیں (شوخی) کہ آج بزم میں کچھ فتنہ و فساد نہیں

جہاں میں ہوں غم و شادی بہم ہمیں کیا کام (شکایت) دیا ہے ہمکو خدا نے وہ دل کہ شاد نہیں

یارب زمانہ مجھکو مٹاتا ہے کس لیے (شکایت) لوحِ جہاں پہ حرفِ مکرر نہیں ہوں میں

حد چاہیے سزا میں عقوبت کے واسطے (شکایت) آخر گنا ہگار ہوں کافر نہیں ہوں میں

۔ سب کہاں کچھ لالہ و گل میں نمایاں ہو گئیں (تناسخ) خاک میں کیا صورتیں ہونگی کہ پنہاں ہو گئیں

۔ قید میں یعقوب نے لی گو نہ یوسف کی خبر (انتظار) لیکن آنکھیں روزنِ دیوارِ زنداں ہو گئیں

یعقوب کی آنکھوں کو روزنِ دیوارِ زنداں قرار دیا ہے کیونکہ جس طرح روزنِ زنداں ہر وقت یوسف پر کشادہ رہتا تھا اسی طرح یعقوب کی آنکھیں شب و روز یوسف کی طرف نگراں رہتی ہیں۔

نیند اُسکی ہے دماغ اُسکا ہے راتیں اُسکی ہیں (عاشقانہ) جسکے بازو پر تری زلفیں پریشاں ہو گئیں

وہ نگاہیں کیوں ہوئی جاتی ہیں یارب دل کے پار (عاشقانہ) جو مری کوتاہیِ قسمت سے مژگاں ہو گئیں

نگاہوں کے مژگاں ہونے سے یہ مراد ہے کہ شرم و حیا کے سبب اوپر نہیں اٹھتیں بلکہ پلکوں کی طرح ہر وقت نیچے کو جھکی رہتی ہیں۔

واں گیا بھی میں تو انکی گالیوں کا کیا جواب (شوخی) یاد تھیں جتنی دعائیں صرفِ درباں ہو گئیں

یعنی اب نئی دعا کوئی ذہن میں باقی نہیں رہی اور وہی مستعمل دعائیں جو دربان کو دے چکا ہوں دوست کے حق میں صرف کرنے کو جی نہیں چاہتا۔ اس شعر میں جو اصل خوبی اور لطافت ہے وہ یہ ہے کہ گالیوں کے جواب میں دعائیں دینے کو ایک ایسی معمولی اور ضروری بات ہونا ظاہر کرتا ہے کہ گویا اُسکو ہر شخص ضروری جانتا ہے، کیونکہ سب سے حیران ہوکر پوچھتا ہے کہ بتاؤ اُنکی گالیوں کا کیا جواب دونگا جب کہ دعائیں سب نبڑ چکیں۔

ہم موحد ہیں ہمارا کیش ہے ترکِ رسوم (تصوف) ملتیں جب مٹ گئیں اجزائے ایماں ہوگئیں

تمام ملتوں اور مذہبوں کو منجملہ دیگر رسوم کے قرار دیتا ہے جنکا ترک کرنا اور مٹانا موحد کا اصل مذہب ہے، اور کہتا ہے کہ یہی ملتیں جب مٹ جاتی ہیں تو اجزائے ایمان بنجاتی ہیں۔

دیکھا اسد کو خلوت و جلوت میں بارہا (تصوف) دیوانہ گر نہیں ہے تو ہشیار بھی نہیں

جب وہ جمالِ دلفروز صورتِ مہر نیمروز (تصوف) آپ ہی ہو نظارہ سوز پردے میں منہ چھپائے کیوں

حقیقت و مجاز دونوں پر محمول ہو سکتا ہے

قیدِ حیات و بندِ غم اصل میں دونوں ایک ہیں (نا گزیریٔ غم) موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں

حسد سے دل اگر افسردہ ہے گرمِ تماشا ہو (اخلاق) کہ چشمِ تنگ شاید کثرتِ نظارہ سے وا ہو

یہ محض خیالی مضمون نہیں ہے، بلکہ حقیقتِ واقعی کو ایک نہایت عمدہ پیرائے میں بیان کیا ہے۔ فی الواقع جب انسان گھر کی چار دیواری میں محصور، دنیا کے حالات سے ناواقف، اور لوگوں کی ترقی و تنزل کے اسباب سے بیخبر ہوتا ہے، تو اپنی محدود جماعت میں سے کسی کو عمدہ حالت میں نہیں دیکھ سکتا، لیکن جسقدر اُسکا دائرہ تعارف زیادہ وسیع ہو جاتا ہے اُسی قدر اُس پر یہ بات کھلتی جاتی ہے کہ لوگوں کی خوشحالی محض اتفاقی نہیں ہے جسپر حسد و رشک کیا جاوے۔ بلکہ اُسکی

محنت و تدبیر کا نتیجہ ہے، اور اسلیئے انصاف و فیاضی اُسکے دل میں پیدا ہوتی ہے اور خود بھی کوشش و تدبیر کی طرف مائل ہوتا ہے اور بجائے حسد و رشک کے اور وں کی ریس و پیروی کرنے میں متوجہ ہو جاتا ہے۔ اس معقول بات کو ایک محسوس تمثیل میں بیان کرتا ہے کہ "چشم تنگ شاید کثرت نظارہ سے وا ہو" جس طرح شعرائے بخیل کے دل کو تنگ باندھا ہے اسی طرح حاسد کی آنکھ کو تنگی کے ساتھ موصوف کیا ہے

کعبے میں جا رہا تو نہ دو طعنہ کیا کہیں (وفاداری) بھولا ہوں حق صحبت اہل کنشت کو

ہوں منحرف نہ کیوں رہ و رسم صواب سے (انگول عالمی) ٹیڑھا لگا ہے قط قلم سرنوشت کو

آئی اگر بلا تو جگہ سے ٹلے نہیں (استقلال) ایرا ہی دیکے ہمنے بچایا ہے کشت کو

خدا شرمائے ہاتھوں کو کر رکھتے ہیں کشاکش میں (عاشقانہ) کبھی میرے گریباں کو کبھی جاناں کے دامن کو

نہ لٹتا دن کو تو کب رات کو یوں بے خبر سوتا (شکر بیہ و سلامتی) رہا کھٹکا نہ چوری کا دعا دیتا ہوں رہزن کو

جب میکدہ چھٹا تو پھر اب کیا جگہ کی قید (رندانہ) مسجد ہو مدرسہ ہو کوئی خانقاہ ہو

اس شعر میں ازراہ تہذیب اُس کام کا ذکر نہیں کیا جسکے کرنے کے لیے مسجد و مدرسہ و خانقاہ کو مساوی قرار دیتا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ میکدہ۔ جہاں حریفوں کے ساتھ شراب پینے کا لطف تھا۔ جب وہی چھٹ گیا اب مسجد میں ملجائے تو ادر مدرسہ و خانقاہ میں ہاتھ آجائے تو سب جگہ پی لینی برابر ہے۔ مسجد وغیرہ کی تخصیص ازراہ شوخی کے کیگئی ہے، یعنی یہ مقامات جو اس شغل کے بالکل لائق نہیں ہیں وہاں بھی میکدہ چھٹنے کے بعد پی لینے سے انکار نہیں ہے۔ اور شراب پینے کی تصریح نہ کرنا عین مقتضائے بلاغت ہے۔

سنتے ہیں جو بہشت کی تعریف سب درست (تصوف) لیکن خدا کرے وہ تری جلوہ گاہ ہو

اس شعر کو حقیقت و مجاز دونوں پر محمول کر سکتے ہیں۔

جسے نصیب ہو روز سیاہ میرا سا (شکایت) وہ شخص دن نہ کہے رات کو کیونکر ہو

اس دن کی سیاہی کیسی ہوگی جسکے آگے رات بھی دن معلوم ہوتا ہے۔

یہ کہہ سکتے ہو ہم دل میں نہیں ہیں پر یہ بتلاؤ (تصوف) کہ جب دل میں تمہیں تم ہو تو آنکھوں سے نہاں کیوں ہو

اس شعر میں مخاطب معشوق حقیقی ہے۔

مے سے غرض نشاط ہے کس روسیاہ کو (رندانہ) اک گونہ بیخودی مجھے دن رات چاہیے

رہے اس شوخ سے آزردہ ہم چندے تکلف سے (عاشقانہ) تکلف برطرف تھا ایک اندازِ جنوں وہ بھی

مرے دل میں ہے غالب شوقِ وصل و شکوۂ ہجراں (عاشقانہ) خدا وہ دن کرے جو اس سے میں یہ بھی کہوں وہ بھی

غمِ دنیا سے گر پائی بھی فرصت سر اُٹھانے کی فلک کا دیکھنا تقریب تیرے یاد آنے کی

یعنی جب غمِ دنیا سے سر اُٹھانے کی فرصت ملتی ہے تو سر اٹھاتے ہی آسمان پر نظر جا پڑتی ہے، اور چونکہ وہ جفا پیشہ ہے اُسکے دیکھتے ہی تو یاد آجاتا ہے۔ اب دوسرا غم شروع ہو جاتا ہے غرضکہ کسی حالت میں غم سے نجات نہیں۔

ایک جا حرفِ وفا لکھا تھا سو بھی مٹ گیا (شوخی) ظاہرا کاغذ ترے خط کا غلط بردار ہے

غلط بردار اس کاغذ کو کہتے ہیں جسپر سے حرف بآسانی کزلک وغیرہ سے اُڑ سکے، اور کاغذ پر اُسکا نشان باقی نہ رہے۔ مگر یہاں ازراہ ظرافت غلط بردار کے یہ معنی ہیں جسپر سے حرفِ غلط خود بخود اُڑ جائے۔ کہتا ہے کہ تونے اپنے خط میں صرف ایک جگہ حرفِ وفا لکھا تھا سو وہ بھی مٹ گیا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ کے خط کا کاغذ غلط بردار ہے۔ کہ جو بات سچے دل سے اُس پر نہیں لکھی جاتی وہ خود بخود مٹ جاتی ہے۔ ✓

ہے وہی بدمستیٔ ہر ذرہ کا خود عذر خواہ (تصوف) جسکے جلوے سے زمیں تا آسماں سرشار ہے

ہر ذرہ یعنی ہر مخلوق۔ عذر خواہ معافی چاہنے والا، یا معذور رکھنے والا۔ اس شعر میں دعویٰ ایسے طریقے سے کیا گیا ہے کہ خود دعویٰ متضمن دلیل واقع ہوا ہے مطلب یہ ہے کہ ذراتِ عالم یعنی ممکنات جو فی الحقیقت معدوم محض ہیں۔

انکی بدمستی و غفلت کا عذر خواہ وہی ہے جسکے پرتو وجود سے یہ تمام معدومات وجود کا دم بھرتے ہیں۔

بینش میں گزرتے ہیں جو وہ کوچہ سے میرے (عاشقانہ) کندھا بھی کہاروں کو بدلنے نہیں دیتے

قطع کیجے نہ تعلق ہم سے (عاشقانہ) کچھ نہیں ہے تو عداوت ہی سہی

کچھ تو دے اے فلکِ ناانصاف (شکایت) آہ و فریاد کی رخصت ہی سہی

ہم بھی تسلیم کی خو ڈالیں گے (عاشقانہ) بے نیازی تری عادت ہی سہی

زندگی اپنی جب اس رنگ سے گزری غالب (شوخی) ہم بھی کیا یاد کرینگے کہ خدا رکھتے تھے

یہ مضمون تھوڑے سے فرق کے ساتھ فارسی غزل میں بھی مرزا صاحب نے باندھا ہے اور وہ یہ ہے۔

گفتنی نیست کہ بر غالبِ ناکام چہ رفت    می تواں گفت کہ ایں بندہ خداوند نداشت

اُس بزم میں مجھے نہیں بنتی حیا کیے (معاملہ) بیٹھا رہا اگرچہ اشارے ہوا کیے

صحبت میں غیر کی نہ پڑی ہو کہیں یہ خو (معاملہ) دینے لگا ہے بوسہ بغیر التجا کیے

غیر کو یارب وہ کیونکر منعِ گستاخی کرے (معاملہ) گر حیا بھی اُسکو آتی ہے تو شرما جائے ہے

یہ شعر معاملہ کا ہے۔ جو طالب و مطلوب کے درمیان اکثر گزرتا ہے، اور شاعرانہ نزاکت دوسرے مصرع میں پائی جاتی ہے۔ ظاہر ہے کہ حیا آنی اور شرما جانا در حقیقت ایک ہی چیز ہے، پھر اسکے کیا معنی کہ حیا بھی آتی ہے تو شرما جاتا ہے۔ بات یہ ہے کہ اس مقام پر حیا آنے کا متعلق اور ہے، اور شرما جانے کا متعلق اور۔ "گر حیا بھی اُسکو آتی ہے" یعنی غیر کی گستاخی اور خواہش بیجا سے۔ اور "شرما جائے ہے" یعنی غیر سے یا اُسکے ساتھ تکرار کرنے سے۔

ہو کے عاشق وہ پری رخ اور نازک بن گیا (عاشقانہ) رنگ کھلتا جائے ہے جتنا کہ اڑتا جائے ہے

گرچہ ہے کس کس برائی سے ولے با ایں ہمہ (عاشقانہ) ذکر میرا مجھ سے بہتر ہے کہ اس محفل میں ہے

بس ہجوم ناامیدی خاک میں ملجائیگی (ناامیدی) یہ جواک لذت ہماری سعی بیحاصل میں ہے
فرداودی کا تفرقہ ایک بار مٹ گیا (عاشقانہ) تم کیا گئے کہ ہمپہ قیامت گزر گئی
کہتا ہے کہ تمھارے جاتے ہی بسبب خودرفتگی و خود فراموشی کے یہ حالت ہوگئی
کہ آج اور کل کی معلق تمیز نہیں رہی، اور ایسا ہی قیامت کی نسبت کہا
جاتا ہے کہ وہاں ماضی و مستقبل دونوں مبدل بزمانۂ حال ہو جائیں گے پس
تم کیا گئے گویا ہمپر قیامت گزر جانے کے دونوں معنی ہیں، نہایت سختی کا زمانہ
گزرنا، اور خود قیامت کا آجانا۔

اپنی گلی میں دفن نہ کر مجھکو بعد، قتل (رشک) میرے پتے سے خلق کو کیوں تیرا گھر ملے
لازم نہیں ہے خضر کی ہم پیروی کریں (شوخی) جانا کہ اک بزرگ ہمیں ہمسفر ملے
دیکھے خط منہ دیکھتا ہے نامہ بر (عاشقانہ) کچھ تو پیغام زبانی اور ہے
ہوچکیں غالب بلائیں سب تمام (شکایت) ایک مرگ ناگہانی اور ہے
کوئی امید بر نہیں آتی (شکایت) کوئی صورت نظر نہیں آتی
آگے آتی تھی حال دل پہ ہنسی (حسرت) اب کسی بات پر نہیں آتی
ہے کچھ ایسی ہی بات جو چپ ہوں (ضبطِ راز) ورنہ کیا بات کر نہیں آتی
جانتا ہوں ثواب طاعت و زہد (شوخی) پر طبیعت ادھر نہیں آتی
ہم وہاں ہیں جہاں سے ہمکو بھی (بیخودی) کچھ ہماری خبر نہیں آتی
ہم ہیں مشتاق اور وہ بیزار (عاشقانہ) یا الٰہی یہ ماجرا کیا ہے
گویا ابھی عشق کے کوچے میں قدم رکھا ہے، اور معشوق و عاشق میں جو ناز
ونیاز کی باتیں ہوتی ہیں اُن سے ناواقف ہے، اسلیے باوجود اپنے مشتاق
ہونے کے بیزار ہونے پر تعجب کرتا ہے۔

میں بھی منہ میں زبان رکھتا ہوں (عاشقانہ) کاش پوچھو کہ مدعا کیا ہے

ظاہر ہے کہ گھبرا کے نہ بھاگیں گے نکیرین (شوخی) ہاں منہ سے مگر بادۂ دوشینہ کی بو آئے
بادۂ دوشینہ یعنی رات کی پی ہوئی شراب جو مرنے سے پہلے پی تھی۔ محض از راہ شوخی کے کہتا ہے کہ نکیرین کے سوال وجواب سے بچنے کی تدبیر اسکے سوا نہیں کہ شراب پی کر مریں، تاکہ نکیرین اُسکی بو کی کراہت سے بغیر سوال وجواب کیے چلے جائیں۔

جلاد سے ڈرتے ہیں نہ واعظ سے جھگڑتے (التصوف) ہم سمجھے ہوئے ہیں اُسے جس بھیس میں جو آئے
گویا خدا کے سوا کسی کو نہیں جانتے۔

نتیجۂ بے اعتدالی

بے اعتدالیوں سے سبک سب میں ہم ہوئے
جتنے زیادہ ہوگئے اُتنے ہی کم ہوئے

پنہاں تھا دام سخت قریب آشیان کے (گرفتاری) اُڑنے نہ پائے تھے کہ گرفتار ہم ہوئے
چھوڑی اسدؔ نہ ہم نے گدائی میں دل لگی (شوخی) سائل ہوئے تو عاشقِ اہل کرم ہوئے
سائے کی طرح ساتھ پھریں سرو وصنوبر (عاشقانہ) تو اس قدِ دلکش سے جو گلزار میں آئے
دے مجھکو شکایت کی اجازت کہ ستمگر (عاشقانہ) کچھ تجھکو مزا بھی مرے آزار میں آئے
حسن مہ گرچہ بہنگامِ کمال اچھا ہے (عاشقانہ) اُس سے میرا مہِ خورشید جمال اچھا ہے
دوسرے مصرع میں دعویٰ متضمن دلیل ہے معشوق کو مہِ خورشید جمال اسلیے کہا ہے تاکہ اسکو ماہ کامل پر ترجیح دینے کی وجہ پیدا ہو جائے۔

بوسہ دیتے نہیں اور دل پہ ہے ہر لحظہ نگاہ (شوخی) جی میں کہتے ہیں کہ مفت آئے تو مال اچھا ہے
بے طلب دیں تو مزا اس میں سوا ملتا ہے (اخلاص) وہ گدا جس کو نہ ہو خوئے سوال اچھا ہے
اُنکے دیکھے سے جو آجاتی ہے منہ پر رونق (عاشقانہ) وہ سمجھتے ہیں کہ بیمار کا حال اچھا ہے
اسی کے قریب قریب سعدیؔ کا بھی ایک شعر ہے وہ کہتے ہیں
گفتہ بودم چو بیائی غمِ دل با تو بگویم چہ بگویم کہ غم از دل برود چو تو بیائی

دونوں کا ماحصل یہ ہے کہ کسی طرح اپنی تکلیف یا رنج معشوق پر ظاہر نہیں کرسکتے مگر سعدی کے بیان میں یہ احتمال باقی رہتا ہے کہ شاید معشوق عاشق کی ظاہری بدحالی دیکھکر سمجھ جائے کہ اُسکا دل مغموم ہے کیونکہ سعدی کے بیان سے صرف یہ معلوم ہوتا ہے کہ معشوق کے آنے سے غم جاتا رہتا ہے نہ یہ کہ ظاہری حالت بھی بدل جاتی ہے مگر مرزا کے بیان میں یہ احتمال باقی نہیں رہتا باینہمہ سعدی کے شعر کو بہر حال مرزا کے شعر پر ترجیح دینی چاہیے کیونکہ الفضل للمتقدم

(عاشقانہ) دیکھیے پاتے ہیں عشاق بتوں سے کیا فیض — اک برہمن نے کہا ہے کہ یہ سال اچھا ہے

گویا معشوق کی تمنا میں ایسا مستغرق ہے کہ دنیا و مافیہا کی کچھ خبر نہیں یہاں تک کہ پنڈت نے جو سال کو اچھا بتایا ہے تو اُسکے اچھا ہونے کے یہی معنی سمجھتا ہے کہ شاید اس سال معشوق عاشقوں پر مہربان ہو جائیں نہ یہ کہ اس سال قحط نہیں پڑنے کا یا وبا نہیں آنے کی یا لڑائیاں نہیں ہونگی وغیرہ وغیرہ -

(شوخی) ہمکو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن — دل کے خوش رکھنے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

(عاشقانہ) پُرہوں میں شکوہ سے یوں راگ سے جیسے باجا — اک ذرا چھیڑیے پھر دیکھیے کیا ہوتا ہے

(عاشقانہ) کیوں نہ ٹھہریں ہدفِ ناوکِ بیداد کہ ہم — آپ اُٹھا لاتے ہیں گر تیر خطا ہوتا ہے

(عاشقانہ) رکھیو غالب مجھے اس تلخ نوائی میں معاف — آج کچھ درد مرے دل میں سوا ہوتا ہے

(عاشقانہ) رگوں میں دوڑنے پھرنے کے ہم نہیں قائل — جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے

(شوخی) وہ چیز جسکے لیے ہم کو ہو بہشت عزیز — سوائے بادۂ گلفام مشک بو کیا ہے

(رانائی) میری قسمت میں غم گر اتنا تھا — دل بھی یارب کئی دیے ہوتے

(عاشقانہ) خط لکھیں گے گرچہ مطلب کچھ نہ ہو — ہم تو ہیں عاشق تمھارے نام کے

(عاشقانہ) عشق نے غالب نکما کر دیا — ورنہ ہم بھی آدمی تھے کام کے

## غزل بہاریہ وشکر صحت بادشاہ

پھر اس انداز سے بہار آئی | کہ ہوئے مہر و مہ تماشائی
دیکھو اے ساکنان خطۂ خاک | اسکو کہتے ہیں عالم آرائی
کہ زمیں ہوگئی ہے سرتاسر | روکش سطح چرخ مینائی
سبزے کو جب کہیں جگہ نہ ملی | بن گیا روئے آب پر کائی
سبزۂ وگل کو دیکھنے کے لیے | چشم نرگس کو دی ہے بینائی
ہے ہوا میں شراب کی تاثیر | بادہ نوشی ہے باد پیمائی
کیوں نہ دنیا کو ہو خوشی غالبؔ | شاہ دیندار نے شفا پائی

(عاشقانہ) کب وہ سنتا ہے کہانی میری | اور پھر وہ بھی زبانی میری
(شکایۃ) قدر سنگ سرِ رہ رکھتا ہوں | سخت ارزاں ہے گرانی میری

گرانی کے معنی بھاری پن کے بھی ہیں اور بیش قیمت ہونے کے بھی۔ کہتا ہے کہ میری قدر اُس پتھر کی سی ہے جو راہ کے سرے پر پڑا ہوا ور ہر شخص آتے جاتے اُس پر پاؤں رکھکر گزرے یعنی ہوں تو گراں قدر مگر اُس پتھر کی طرح بیقدر ہوں پس میری گرانی کسقدر ارزانی ہے۔

دہن اُسکا جو نہ معلوم ہوا | (عاشقانہ) کھل گئی ہیچمدانی میری
جس زخم کی ہو سکتی ہو تدبیر رفو کی | (عاشقانہ) لکھ دیجیو یارب اُسے قسمت میں عدو کی
اچھا ہے سرانگشت حنائی کا تصور | (عاشقانہ) دل میں نظر آتی تو ہے اک بوند لہو کی

لفظ "تو" نے جو دوسرے مصرع میں ہے یہ معنی پیدا کردیے ہیں کہ آنکھ سے لہو روتے روتے دل میں خون کا ایک قطرہ باقی نہیں رہا۔ اسلیے دوست کے سرانگشت حنائی کے تصور کو غنیمت سمجھتا ہے کہ اُسکی وجہ سے دل میں لہو کی ایک بوند تو نظر آتی ہے۔

کیوں ڈرتے ہو عشاق کی بیحوصلگی سے (عاشقانہ) یاں تو کوئی سنتا نہیں فریاد کسو کی
بیحوصلگی یعنی کم ظرفی - یہاں سے مراد دنیا۔ معشوق سے کہتا ہے تو اس بات
سے کیوں ڈرتا ہے کہ ہم عاشق لوگ تیرے جور و ظلم سے تنگ آکر حاکم سے یا خدا
سے تیری فریاد کرینگے کیونکہ اگر ہم ایسا کریں بھی تو کوئی کسی کی فریاد ہی نہیں سنتا

چاک مت کر جیب بے ایامِ گل (مراد نیچر کی ہدایت سے) کچھ ادھر کا بھی اشارا چاہیئے
پھول کے کھلنے کو چاکِ گریباں سے عموماً تشبیہ دیجاتی ہے کہ ہر ایک کام نیچر
کی ہدایت سے کرنا چاہیے، پس جب تک پھول اپنا گریبان چاک نہ کرے تو
بھی گریبان چاک مت کر اس میں لطف یہ ہے کہ مجنون کو ہمیشہ بہار میں جوشِ
جنون زیادہ ہوتا ہے۔

پلا دے اوک سے ساقی جو ہم سے نفرت ہے (رندانہ) پیالہ گر نہیں دیتا نہ دے شراب تو دے
ہاں کھائیو مت فریبِ ہستی (تصوف) ہر چند کہیں کہ ہے، نہیں ہے
کیوں ردِّ قدح کرے ہے زاہد (رندانہ) مے ہے یہ مگس کی قے نہیں ہے
مگس کی قے یعنی شہد۔ زاہد جو شہد کے پینے کو موجب ثواب جانتا ہے اور شراب
سے نفرت کرتا ہے اُسکو شراب کی ترغیب دیتا ہے اور یہ جتاتا ہے کہ نفرت کی چیز
شراب نہیں ہے بلکہ وہ چیز ہے جو مگس کے قے کرنے سے حاصل ہوتی ہے۔

مرے واں بھی شورِ محشر نے نہ دم لینے دیا لیگیا تھا گور میں ذوقِ تن آسانی مجھے
وعدہ آنیکا وفا کیجے یہ کیا انداز ہے (انتظار) تمنے کیوں سونپی ہے میرے گھر کی دربانی مجھے
وفائے وعدہ کے انتظار میں گھر سے کہیں نہ جانے کو اس طرح بیان کرنا کہ تمنے میرے
گھر کی دربانی مجھے سونپ دی ہے بالکل نیا پیرایۂ بیان ہے۔

دل لگا کر آپ بھی غالب مجھی سے ہوگئے (عاشقانہ) عشق سے آتے تھے مانع میرزا صاحب مجھے
کبھی نیکی بھی اُسکے جی میں گر آجائے ہے مجھسے (شوخی) جفائیں کرکے اپنی یاد شرما جائے ہے مجھ سے

یعنی اس خیال سے کہ تمام عمر اس پر ظلم کیے ہیں اب تھوڑی سی نیکی کرنے سے اسکی کیا تلافی ہو سکتی ہے نیکی نہیں کر سکتا۔

سنبھلنے دے مجھے اے نا امیدی کیا قیامت ہے (عاشقانہ) کہ دامانِ خیالِ یار چھوٹا جائے ہے مجھ سے

ہوئے ہیں پاؤں ہی پہلے نبردِ عشق میں زخمی (عاشقانہ) نہ بھاگا جائے ہے مجھ سے نہ ٹھہرا جائے ہے مجھ سے

اس میں وجدانی کیفیات کی تمثیل محسوسات کے ساتھ دی گئی ہے مطلب یہ ہے کہ وہ قویٰ جنسے عشق کے ترک کرنے یا اسکے شدائد پر تحمل کرنے کی قدرت تھی ابتدائے عشق میں انھیں کو صدمہ پہنچا ہے پس اب نہ عشق ترک ہو سکتا ہے نہ اُس پر صبر و تحمل کیا جا سکتا ہے۔

بازیچۂ اطفال ہے دنیا مرے آگے (تصوف) ہوتا ہے شب و روز تماشا مرے آگے

ایک کھیل ہے اورنگِ سلیماں مرے نزدیک (تصوف) اک بات ہے اعجازِ مسیحا مرے آگے

وہ نیشتر سہی پر دل میں جب اُتر جائے (عاشقانہ) نگاہِ ناز کو پھر کیوں نہ آشنا کہیے

سفینہ جبکہ کنارے پہ آلگا غالبؔ (اخلاق) خدا سے کیا ستم و جورِ ناخدا کہیے

رونے سے اور عشق میں بیباک ہو گئے (عاشقانہ) دھوئے گئے ہم ایسے کہ بس پاک ہو گئے

دھویا جانا۔ بیشرم و بیباک ہونا پاک، آزاد یا شہدا۔ مطلب یہ ہے کہ جب تک آنکھ سے آنسو نہیں نکلے تھے تو اس بات کا پاس و لحاظ تھا کہ عشق کا راز کسی پر ظاہر نہ ہونے پائے مگر جب رونا ضبط نہ ہو سکا اور ہر وقت آنسو جاری رہنے لگے تو اخفائے رازِ عشق کا خیال جاتا رہا اور ایسے بیشرم و بیحجاب ہو گئے کہ آزادوں اور شہدوں کی طرح کھل کھیلے۔ اس مطلب کو ان لفظوں میں ادا کرنا کہ "رونے سے ایسے دھوئے گئے کہ بالکل پاک ہو گئے" بلاغت اور حسنِ بیان کی انتہا ہے۔

کرنے گئے تھے اُس سے تغافل کا ہم گلہ (تصوف) کی ایک ہی نگاہ کہ بس خاک ہو گئے

شاہد حقیقی کا جو معاملہ غیر عشاق کے ساتھ ہے اسکو تغافل کے ساتھ اور عشاق کے معاملے کو نگاہ کے ساتھ تعبیر کیا جاتا ہے۔ جیسا کہ سحابی بھی کہتا ہے۔

رباعی

اے زاہد و عاشق از تو در نالہ و آہ دُور تو و نزدیک ترا حالِ تباہ
کس نیست کہ جاں از تو سلامت ببرد آں را بہ تغافل کشی ایں را بہ نگاہ

پس شعر کا مطلب یہ ہے کہ ہم نے اُسکے تغافل سے تنگ آکر شکایت کی تھی اور اسکی توجہ کے خواستگار ہوئے تھے جب اُس نے توجہ کی تو ایک ہی نگاہ میں ہم کو فنا کر دیا۔

جب تک دہان زخم نہ پیدا کرے کوئی (تصوف) مشکل کہ تجھ سے راہ سخن وا کرے کوئی

صوفیہ کی اصطلاح میں محادثت اور مسامرت (یعنی عبد و معبود کے درمیان گفتگو ہونا) کے دو مرتبے ہیں جو کاملین اور عرفا کو حاصل ہوتے ہیں۔ کہتا ہے کہ شاہد حقیقی کے ساتھ اس معمولی لب و دہن سے بات چیت نہیں ہو سکتی بلکہ اسکے لیے دہانِ زخم پیدا کرنا چاہیے۔ یعنی جب تک دل تیغ عشق سے مجروح نہ ہو یہ مرتبہ حاصل نہیں ہو سکتا۔

سر بر ہوئی نہ وعدۂ صبر آزما سے عمر (عاشقانہ) فرصت کہاں کہ تیری تمنا کرے کوئی

یعنی ساری عمر تو وعدۂ صبر آزما کے پورے ہونے کے انتظار میں گزر گئی پھر تیرے ملنے کی تمنا کس وقت کیجاتی۔

بات پر واں زبان کٹتی ہے (تعریض) وہ کہیں اور سنا کرے کوئی

کیا کیا خضر نے سکندر سے (تمسخر) اب کسے رہنما کرے کوئی

جب توقع ہی اُٹھ گئی غالب (مایوسی) کیوں کسی کا گلا کرے کوئی

✓ ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے (زار نالی) بہت نکلے مرے ارمان لیکن پھر بھی کم نکلے

خواہش پر دم نکلنا اسکے پورے ہونے کے لیے جلدی کرنا۔ چنانچہ کہتے ہیں کیوں دم نکلا جاتا ہے۔ یا کیوں مرے جاتے ہو یعنی کیوں جلدی کرتے ہو پہلے مصرع میں بمقتضائے مقام یہ الفاظ کہ "دل میں باقی ہیں" مقدر ماننے چاہییں باقی شعر کے معنی صاف ہیں۔

نکلنا خلد سے آدم کا سنتے آئے ہیں لیکن (شکایت) بہت بے آبرو ہوکر ترے کوچے سے ہم نکلے
دوسرے مصرع میں بہت کے لفظ پر زور دینا چاہیے تاکہ آدم کی نسبت زیادہ بے آبروئی کے ساتھ نکلنا ثابت ہو۔

بھرم کھل جائے ظالم تیرے قامت کی درازی کا (شوخی) اگر اس طرۂ پر پیچ و خم کا پیچ و خم نکلے
محبت میں نہیں ہے فرق جینے اور مرنے کا (عاشقانہ) اسی کو دیکھکر جیتے ہیں جس کافر پہ دَم نکلے
کہاں میخانہ کا دروازہ غالبؔ اور کہاں واعظ (شوخی) پر اتنا جانتے ہیں کل وہ جاتا تھا کہ ہم نکلے
پیچ آپڑی ہے وعدۂ دلدار کی مجھے (انتظار) وہ آئے یا نہ آئے پہ یاں انتظار ہے
اے پرتوِ خورشید جہانتاب اِدھر بھی (تصوف) سائے کی طرح ہمپہ عجب وقت پڑا ہے
یہ خطاب ہے آفتاب حقیقت کی طرف۔ کہتا ہے کہ جیسا سایہ متہم بوجود ہے اور فی الواقع اسکی کچھ ہستی نہیں ہے اسی طرح ہم بھی اس دھوکے میں پڑے ہیں اگر آفتاب حقیقت کی کوئی تجلی ہم پر لمعہ فگن ہو جائے تو یہ دھوکا جاتا رہے اور ہم فنا فی الشمس ہو جاویں کیونکہ جہاں آفتاب چمکا اور سایہ کافور ہوا۔

اک خونچکاں کفن میں کروڑوں بناؤ ہیں پڑتی ہے آنکھ تیرے شہیدوں پہ حور کی
یہ شعر حقیقت و مجاز دونوں پہلو رکھتا ہے، مگر بہ نسبت مجاز کے حقیقت پر زیادہ چسپاں ہے۔

واعظ نہ تم پیو نہ کسی کو پلا سکو (شوخی) کیا بات ہے تمھاری شراب طہور کی
کیا فرض ہے کہ سب کو ملے ایک سا جواب (شوخی) آؤ نہ ہم بھی سیر کریں کوہ طور کی

گرمی سہی کلام میں لیکن نہ اس قدر (عاشقانہ) کی جس سے بات اُسنے شکایت ضرور کی

غالب گر اس سفر میں مجھے ساتھ لے چلیں (شوخی) حج کا ثواب نذر کروں گا حضور کی

اس شعر سے مرزا کی کمال شوخی طبع ظاہر ہوتی ہے۔ یہ غزل اس زمانے میں لکھی تھی جبکہ بہادر شاہ مرحوم کا ارادہ حج کو جانے کا تھا۔ مرزا اس سفر میں بادشاہ کے ساتھ جانے کا کمال اشتیاق ظاہر کرتے ہیں، یہاں تک کہ اسکے لیے منت یہ مانتے ہیں کہ حج کا ثواب حضور کی نذر کرونگا۔ اُدھر سفر حج کا وہ اشتیاق اور اِدھر حج کے ثواب کی یہ بیقدری۔

غم کھانے میں بودا دل ناکام بہت ہے (رندانہ) یہ رنج کہ کم ہے مے گلفام بہت ہے

کہتے ہوئے ساقی سے حیا آتی ہے مجھکو (قناعت وغیرہ) ہے یوں کہ مجھے دُردِ تہ جام بہت ہے

یعنی قناعت کا تو یہ حال ہے کہ شراب کی تلچھٹ بھی میرے لیے کافی ہے مگر اس خیال سے کہ ساقی مجھے ذلیل اور کم ہمت اور قانع بہ ہیچ نہ سمجھے اُس پر یہ بات ظاہر نہیں ہونے دیتا۔

نے تیر کماں میں ہے نہ صیاد کمیں میں (قناعت) گوشے میں قفس کے مجھے آرام بہت ہے

یعنی جو شخص گمنامی اور کس مپرسی کی حالت میں ہوتا ہے اُسکا کوئی دشمن اور بدخواہ نہیں ہوتا ساری خرابیاں شہرت اور اقتدار اور نام و نمود کے ساتھ وابستہ ہیں۔

بلا سے گر مژۂ یار تشنۂ خوں ہے (عاشقانہ) رکھوں کچھ اپنی بھی مژگان خونفشاں کیلیے

وہ زندہ ہم ہیں کہ ہیں روشناس خلق اے خضر (شوخی) نہ تم کہ چور بنے عمر جاوداں کے لیے

مثال یہ مری کوشش کی ہے کہ مرغ اسیر (کوشش) کرے قفس میں فراہم خس آشیاں کے لیے

اس سے زیادہ کوشش کی سختی کسی پیرائے میں بیان نہیں ہو سکتی۔

گدا سمجھ کے وہ چپ تھا مری جو شامت آئی (شوخی) اُٹھا اور اُٹھکے قدم میں نے پاسباں کے لیے

اُردو غزل میں ایسے بلیغ اشعار شاید دو ہی چار اور نکلیں گے۔ مولانا آزردہ جو مرزا کی طرز کو نام رکھتے تھے وہ بھی اس شعر کے انداز پر پروانہ تھے۔ ہم نے مقدمہ میں بھی اس شعر پر کچھ ریمارک کیا ہے یہاں اسکی ایک اور خوبی کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے۔ جو واقعہ مرزا نے اس شعر میں بیان کیا ہے۔ اُس میں دو باتوں کی تصریح کرنی ضرور تھی ایک یہ کہ پاسبان نے قائل کے ساتھ کیا سلوک کیا دوسرے یہ کہ قائل پاسبان سے چاہتا کیا تھا، سو یہ دونوں باتیں بصراحت بیان نہیں کی گئیں صرف کنایے میں ادا کی گئی ہیں مگر صراحت سے زیادہ وضوح کے ساتھ فوراً سمجھ میں آجاتی ہیں۔ پہلی بات پر لفظ شامت اور دوسری پر قدم لینا صاف دلالت کرتا ہے اسکے سوا روزمرہ کی نشست اور الفاظ کی بندش اور ایک وسیع خیال کو دو مصرعوں میں ایسی خوبی سے ادا کرنا کہ نثر میں بھی اس طرح ادا کرنا مشکل ہے یہ سب باتیں نہایت تعریف کے قابل ہیں۔

اس غزل کے اخیر میں چند شعر نواب فرخ آباد کی مدح میں لکھے ہیں جنھوں نے مرزا کو نہایت اشتیاق کے ساتھ فرخ آباد میں بلایا تھا مگر غالباً مرزا کا وہاں جانا نہیں ہوا اُن مدحیہ اشعار میں سے صرف دو شعر اس مقام پر لکھے جاتے ہیں۔

دیا ہے اور کو بھی تا اُسے نظر نہ لگے ۔۔۔ بنا ہے عیش تجمل حسین خاں کے لیے
زمانہ عہد میں ہے اُسکے محو آرایش ۔۔۔ بنیں گے اور ستارے اب آسماں کے لیے

# قطعات

## قطعہ

یہ وہ قطعہ ہے جو مرزا نے پادشاہ کی حضور میں اس درخواست سے گزرانا تھا کہ

انکی تنخواہ جو ششماہی گزرنے پر اکٹھی چھ مہینے کی ملا کرتی تھی وہ ماہ بماہ ملا کرے چنانچہ اس درخواست کے موافق تنخواہ ماہ بماہ ملنے لگی تھی۔

اے شہنشاہِ آسماں اورنگ — اے جہاندارِ آفتاب آثار
تھا میں اک بینوائے گوشہ نشیں — تھا میں اک دردمند سینہ فگار
تم نے مجھکو جو آبرو بخشی — ہوئی میری وہ گرمیِ بازار
کہ ہوا مجھ سا ذرۂ ناچیز — رُوشناسِ ثوابت و سیّار
گرچہ از روئے ننگِ بے ہنری — ہوں خود اپنی نظر میں اتنا خوار
کہ گر اپنے کو میں کہوں خاکی — جانتا ہوں کہ آئے خاک کو عار
شاد ہوں لیکن اپنے جی میں کہ ہوں — بادشہ کا غلام کار گزار
خانہ زاد اور مرید اور مداح — تھا ہمیشہ سے[۱] یہ عریضہ نگار
بارے نوکر بھی ہو گیا صد شکر — نسبتیں ہو گئیں مشخص چار
نہ کہوں آپ سے تو کس سے کہوں — مدعائے ضروری الاظہار
پیرو مرشد! اگرچہ مجھکو نہیں — ذوقِ آرائشِ سر و دستار
کچھ تو جاڑے میں چاہیئے آخر — جسم رکھتا ہوں۔ ہے اگرچہ نزار
کچھ خریدا نہیں ہے ابکی سال — کچھ بنایا نہیں ہے اب کی بار
رات کو آگ اور دن کو دھوپ — بھاڑ میں جائیں ایسے لیل و نہار
آگ تاپے کہاں تلک انساں — دھوپ کھاوے کہاں تلک جاندار
دھوپ کی تابش آگ کی گرمی — وقنا ربّنا عذاب النار
میری تنخواہ جو مقرر ہے — اُسکے ملنے کا ہے عجب ہنجار

---

[۱] بادشاہ کی ملازمت سے پہلے بھی مرزا کی آمد و رفت قلعہ میں جاری تھی اور مدحیہ قصیدے برابر بادشاہ کے ہاں گزرانتے تھے اور خلعت پاتے تھے۔ ۱۲

رسم ہے مردے کی چھ ماہی ایک
خلق کا ہے اسی چلن پہ مدار
مجھ کو دیکھو کہ ہوں بقیدِ حیات
اور چھ ماہی ہو سال میں دو بار
بسکہ لیتا ہوں ہر مہینے قرض
اور رہتی ہے سود کی تکرار
میری تنخواہ میں تہائی کا
ہو گیا ہے شریک ساہوکار
آج مجھ سا نہیں زمانے میں
شاعرِ نغز گوئے خوش گفتار
رزم کی داستان گر سنیئے
ہے زباں میری تیغ جوہر دار
بزم کا التزام گر کیجے
ہے قلم میری ابر گوہر بار
ظلم ہے گر نہ دو سخن کی داد
قہر ہے گر کرو نہ مجھ کو پیار
آپ کا بندہ اور پھروں ننگا
آپ کا نوکر اور کھاؤں اُدھار
میری تنخواہ کیجے ماہ بہ ماہ
تا نہ ہو مجھکو زندگی دشوار
ختم کرتا ہوں اب دعا پہ کلام
شاعری سے نہیں مجھے سرکار
تم سلامت رہو ہزار برس
ہر برس کے ہوں دن پچاس ہزار

قطعہ

گو ایک پادشاہ کے سب خانہ زاد ہیں (شوخی) دربار دار لوگ بہم آشنا نہیں
کانوں پہ ہاتھ رکھتے ہیں کرتے ہوئے سلام ہے اس سے یہ مراد کہ ہم آشنا نہیں

بادشاہ کے دربار کا یہ داب تھا کہ آپس میں جو وہاں ایک دوسرے کو سلام کرتے تھے تو ماتھے پر ہاتھ رکھنے کی جگہ دایاں ہاتھ دائیں کان پر رکھ لیتے تھے۔ چونکہ اُردو محاورے میں کانوں پر ہاتھ دھرنے کے یہ معنی ہیں کہ ہم آشنا نہیں اسلیے مرزا نے اسکو اس پیرایے میں بیان کیا ہے۔

---

ﻟﻪ شاعری سے مراد یہاں صنعت شاعرانہ ہے چونکہ یہ قطعہ مرزا نے اپنے خاص طرز کے خلاف بہت سیدھا سادہ لکھا ہے تو دعا بھی ایسی ہی سیدھی سادی ہے جس میں کسی طرح کی صنعت شاعرانہ نہیں ہے

## قطعہ

نہ پوچھ اسکی حقیقت۔حضور والا نے (شکریہ) مجھے جو بھیجی ہے بیسن کی روغنی روٹی
نہ کھاتے گیہوں نکلتے نہ خلد سے باہر جو کھاتے حضرت آدم یہ بیسنی روٹی

جب بادشاہ کوئی عمدہ چیز پکواتے تھے تو اکثر مصاحبین اور اہل دربار کے لیے بطور اولوش کے بھیجا کرتے تھے اسکے شکریے میں کبھی کبھی مرزا کوئی قطعہ یا رباعی بادشاہ کے حضور میں گزرانتے تھے یہ قطعہ بھی اُسی قبیل کا ہے۔

لطیفہ جسوقت چوبدار۔بادشاہی یہ اولوش لیکر آیا ایک باہر کا رہنے والا طالبعلم جو مرزا سے کچھ پڑھا کرتا تھا۔موجود تھا۔چوبدار کے چلے جانے کے بعد اُس نے مرزا سے متعجب ہوکر پوچھا کہ بیسنی روٹی ایسی کیا نادر چیز ہے کہ بادشاہ کی سرکار سے بطور اولوش کے تقسیم ہوتی ہے؟ مرزا نے کہا ارے احمق! چنا وہ چیز ہے کہ اُس نے ایک دفعہ جناب الٰہی میں فریاد کی تھی کہ دنیا میں مجھپر بڑے ظلم ہوتے ہیں مجھے دلتے ہیں، پیستے ہیں، بھونتے ہیں، پکاتے ہیں، اور مجھ سے سیکڑوں کھانے کی چیزیں بناکر کھاتے ہیں۔جیسا مجھپر ظلم ہوتا ہے اور کسی پر نہیں ہوتا۔وہاں سے حکم ہوا کہ اے چنے تیری خیر اسی میں ہے کہ ہمارے سامنے سے چلا جائے، ورنہ ہمارا بھی یہی جی چاہتا ہے کہ تجھکو کھا جائیں۔

### قطعہ ۴

افطار صوم کی کچھ اگر دستگاہ ہو (شوخی) اُس شخص کو ضرور ہے روزہ رکھا کرے
جس پاس روزہ کھولکے کھانے کو کچھ نہیں روزہ اگر نہ کھاوے تو ناچار کیا کرے

مرزا ایک خط میں لکھتے ہیں کہ یہ قطعہ بھی رمضان کے مہینے میں بادشاہ کی حضور میں پڑھا گیا تھا، جس کو سنکر بادشاہ اور تمام مصاحبین جو دربار میں موجود تھے بے اختیار ہنس پڑے۔

## قطعہ ۵

سہل تھا مسہل و لے یہ سخت مشکل آپڑی (معذرت) مجھ پہ کیا گزریگی اتنے روز حاضر بن ہوے
تین دن مسہل سے پہلے تین دن مسہل کے بعد تین مسہل تین تبریدیں یہ سب کے دن ہوے

ایک شعر میں مسہل کے ان تمام دنوں کی تفصیل جن میں حکیم چلنے پھرنے کو منع کرتے ہیں کس عمدگی سے بیاں کی ہے۔ یہ قطعہ دربار کی غیر حاضری کے عذر میں لکھا ہے

## قطعہ ٦

سیہ گلیم ہوں لازم ہے میرا نام نہ لے (شوخی) جہاں میں جو کوئی فتح و ظفر کا طالب ہے
ہوا نہ غلبہ میسر کبھی کسی پہ مجھے کہ جو شریک ہو میرا شریک[۱] غالب ہے

# رباعیات

## رباعی

مشکل ہے زبس کلام میرا اے دل (شوخی) سن سن کے اسے سخنوران کامل
آسان کہنے کی کرتے ہیں فرمایش گویم مشکل وگر نگویم مشکل

اس اخیر کے مصرع میں دو معنی پیدا ہوگئے ہیں ایک یہ کہ اگر انکی فرمایش پوری کروں اور آسان شعر کہوں تو یہ مشکل ہے کہ اپنی طبیعت کے اقتضا کے خلاف ہے اور آسان نہ کہوں تو یہ مشکل ہے کہ وہ بُرا مانتے ہیں اور دوسرے لطیف معنی یہ ہیں کہ اس باب میں صاف صاف بات کہتا ہوں تو سخنوران کامل کی نافہمی اور کند ذہنی ظاہر کرنی پڑتی ہے اور اگر صاف صاف نہ کہوں تو آپ ملزم ٹھہرتا ہوں پس ہر طرح مشکل ہے۔

---

[۱] شریک غالب اُس شریک کو کہتے ہیں جسکا حصہ دوسرے شریکوں سے غالب ہو۔ شریک غالب کے لفظ میں جو لطف ہے وہ ظاہر ہے ۔ ۱۲

## رباعی

بھیجی ہے مجھے جو شاہِ جمجاہ نے دال (شکریہ) ہے لطف و عنایات شہنشاہ پہ دال
یہ شاہ پسند دال بے بحث و جدال ہے دولت و دین و دانش و داد کی دال

پادشاہ کے ہاں مونگ کی دال پکا کرتی تھی جو پادشاہ پسند کہلاتی تھی۔ یہ رباعی اسکے شکریے میں لکھی گئی ہے۔

## رباعی ۳

(مبارک باد سالگرہ)

حق شہ کی بقا سے خلق کو شاد کرے تا شاہ شیوع دانش و داد کرے
یہ دی جو گئی ہے رشتۂ عمر میں گانٹھ ہے صفر کہ افزایشِ اعداد کرے

## رباعی ۴

ہم گرچہ بنے سلام کرنے والے (شوخی کرتے) ہیں درنگ کام کرنے والے
کہتے ہیں۔ کہیں خدا سے۔ اللہ اللہ! وہ آپ ہیں صبح و شام کرنے والے

اس رباعی میں مرزا نے غایت درجے کی شوخی کی ہے جو بالکل اچھوتی اور نئی طرح کی ہے۔ کہتا ہے کہ ہم ہر چند دربار کے با اختیار لوگوں کو جھک جھک کر سلام کرتے ہیں مگر وہ ہماری کام روائی میں درنگ اور لیت و لعل کرتے ہیں۔ ہم اپنے دل میں کہتے ہیں کہ آؤ خدا ہی سے کہیں پھر یہ خیال آتا ہے کہ اللہ اللہ کر وہ تو آپ ہی صبح و شام کرنے والے ہیں۔ صبح و شام کرنا لیت و لعل کرنے کو کہتے ہیں چونکہ صبح کو شام کرنا اور شام کو صبح کرنا خدا کا کام ہے تو خدا کی نسبت کہا جا سکتا ہے کہ وہ صبح شام کرنے والے ہیں۔ مگر شاعر کا اصل مقصود یہی ہے کہ کام روائی خلق میں جیسی لیت و لعل وہاں ہوتی ہے ایسی کہیں نہیں ہوتی کہ اکثر ساری عمر امید ہی میں گزر جاتی ہے اور مطلب حاصل نہیں ہوتا۔

## رباعی ۵

سامان خور و خواب کہاں سے لاؤں (شوخی) آرام کے اسباب کہاں سے لاؤں
روزہ مرا ایمان ہے غالبؔ لیکن خسخانہ و برفاب کہاں سے لاؤں

یہ رباعی بھی اسی قطعہ کے ساتھ جس میں روزے کا مضمون باندھا ہے دربار میں پیش کی گئی تھی۔

## رباعی ۶

کہتے ہیں کہ اب وہ مردم آزار نہیں (عاشقانہ) عشاق کی پرسش سے اسے عار نہیں
جو ہاتھ کہ ظلم سے اٹھایا ہوگا کیونکر مانوں کہ اس میں تلوار نہیں

یہ رباعی عاشقانہ ہے اور بالکل نیا مضمون ہے۔ ظلم سے ہاتھ اٹھانا اس سے دست بردار ہونا اور اسکو ترک کرنا۔ باقی الفاظ کے معنی ظاہر ہیں۔

## رباعی ۷

ان سیم کے بیجوں کو کوئی کیا جانے (شکریہ) بھیجے ہیں جو ارمغاں شہ والا نے
گن کر دیویں گے ہم دعائیں سو بار فیروزے کی تسبیح کے ہیں یہ دانے

بادشاہ نے سیم کے بیجوں کا سالن بھیجا ہے اسکے شکریے میں یہ رباعی لکھی ہے۔ بڑا فیروزہ جو بیضوی شکل کا ہوتا ہے وہ سیم کے بیج سے بہت مشابہ ہے۔

# نثر اردو

معلوم ہوتا ہے کہ مرزا ۱۸۵۰ء تک ہمیشہ فارسی میں خط و کتابت کرتے تھے، مگر سنہ مذکور میں جبکہ وہ تاریخ نویسی کی خدمت پر مامور کیے گئے، اور ہمہ تن مہر نیمروز کے لکھنے میں مصروف ہو گئے، اس وقت بضرورت انکو اردو میں خط کتابت کرنی پڑی ہوگی۔ وہ فارسی نثریں اور اکثر فارسی خطوط جن میں قوت متخیلہ کا عمل

اور شاعری کا عنصر نظم سے بھی کسی قدر غالب معلوم ہوتا ہے نہایت کاوش سے لکھتے تھے۔ پس جب انکی ہمت مہر نیمروز کی ترتیب و انشا میں مصروف تھی ضرور ہے کہ اُسوقت انکو فارسی زبان میں خط کتابت کرنی۔ اور وہ بھی اپنی طرزِ خاص میں۔ شاق معلوم ہوئی ہوگی۔ اسیلئے قیاس چاہتا ہے کہ اُنھوں نے غالباً ۱۸۵۰ء کے بعد سے اُردو زبان میں خط لکھنے شروع کیے ہیں چنانچہ وہ ایک خط میں لکھتے ہیں کہ زبان فارسی میں خطوں کا لکھنا پہلے سے متروک ہے پیرانہ سری اور ضعف کے صدموں سے محنت پژوہی اور جگر کاوی کی قوت مجھ میں نہیں رہی۔ حرارت غریزی کو زوال ہے اور یہ حال ہے۔

مضمحل ہوگئے قویٰ غالب   اب عناصر میں اعتدال کہاں"؟

غالباً اردو زبان میں تحریر اختیار کرنے کو مرزا نے اوّل اوّل اپنی شان کے خلاف سمجھا ہوگا مگر بعض اوقات انسان اپنے جس کام کو حقیر اور کم وزن خیال کرتا ہے وہی اُسکی شہرت اور قبولیت کا باعث ہو جاتا ہے۔ جہاں تک دیکھا جاتا ہے مرزا کی عام شہرت ہندوستان میں جسقدر اُنکی اُردو نثر کی اشاعت سے ہوئی ہے ویسی نظم اُردو اور نظم فارسی اور نثر فارسی سے نہیں ہوئی۔ اگرچہ لوگ عموماً مرزا کو فارسی کا بہت بڑا شاعر جانتے تھے، اور انکے اُردو دیوان کو بھی ایک عالی رتبہ کلام عام افہام سے بالاتر سمجھتے تھے، مگر لوگوں کا ایسا خیال کرنا محض تقلیداً تھا نہ تحقیقاً۔ وہ خود اپنے ایک مرتبہ دال اور پایہ شناس دوست کو خط میں لکھتے ہیں "میرے فارسی قصیدے کہ جن پر مجھکو ناز ہے کوئی انکا لطف نہیں اٹھاتا مگر بطریق اذعان کہ یہ شخص فارسی خوب کہتا ہے دادِ سخن کہاں اور ادراک پایۂ معنی کہاں؟ تاریخ نثر یہ (یعنی مہر نیمروز) کے پانچ سات جزو جو آپ کے پاس بھیجے ہیں میری خاطر نہ کیجیے،

انصاف سے کہیے کہ یہ نثر کہیں اور ہے؟ اور پھر اس نثر کا کوئی مشتاق نہ ہو۔
اگرچہ مرزا کی اُردو نثر کی قدر بھی جیسی کہ چاہیے ویسی نہیں ہوئی۔ چنانچہ بعض اوقات تحریروں میں دیکھا گیا ہے کہ اُردوے معلیٰ اور بوستان خیال کی عبارت کو ایک مرتبے میں رکھا گیا ہے، لیکن پھر بھی مرزا کی اُردو نثر کے قدردان بہ نسبت ناقدر والوں کے ملک میں بہت زیادہ نکلیں گے۔

مرزا کی اُردو نثر میں زیادہ تر خطوط و رقعات ہیں، چند تقریظیں اور دیباچے ہیں، اور تین مختصر رسالے ہیں جو برہان قاطع کے طرفداروں کے جواب میں لکھے ہیں، لطائف غیبی، تیغ تیز اور نامہ غالب اسکے سوا چند اجزا ایک ناتمام قصے کے بھی ہیں جو مرزا نے مرنے سے چند روز پہلے لکھنا شروع کیا تھا۔ ان میں سب سے زیادہ دلچسپ اور لطف انگیز انکے خطوط ہیں جن میں سے زیادہ تر اُردوے معلیٰ میں اور اس سے کم عود ہندی میں جمع کرکے چھپواے گئے ہیں۔ اور بہت سے خطوط ان دونوں کتابوں کی اشاعت کے بعد دستیاب ہوئے ہیں جو اب تک شایع نہیں ہوے مگر عنقریب بعض احباب کا ارادہ اُنکے چھپوانے کا ہے۔[1]

مرزا کی اُردو خط و کتابت کا طریقہ فی الواقع سب سے نرالا ہے۔ نہ مرزا سے پہلے کسی نے خط کتابت میں یہ رنگ اختیار کیا اور نہ انکے بعد کسی سے اسکی پوری پوری تقلید ہوسکی۔ اُنھوں نے القاب و آداب کا پرانا اور فرسودہ طریقہ اور بہت سی باتیں جنکو مترسلین نے لوازم نامہ نگاری میں سے قرار دے رکھا تھا مگر درحقیقت فضول اور دور از کار تھیں سب اڑا دیں، وہ خط کو کبھی میاں، کبھی برخوردار، کبھی بھائی صاحب، کبھی مہاراج، کبھی کسی اور

[1] یادگار کا پہلا ایڈیشن چھپنے کے بعد انوار المطابع لکھنؤ میں کل رقعات اور تقریظیں چھپ گئی ہیں۔ ۱۲

مناسب لفظ سے آغاز کرتے ہیں اسکے بعد مطلب لکھتے ہیں۔ اور اکثر بغیر اس قسم کے الفاظ کے سرے ہی سے مدعا لکھنا شروع کر دیتے ہیں۔

ادائے مطالب کا طریقہ بالکل ایسا ہے جیسے دو آدمی بالمشافہہ بات چیت یا سوال وجواب کرتے ہیں۔ مثلاً انکو یہ لکھنا تھا کہ "محمد علی بیگ میرے کوٹھے کے نیچے سے گزرا۔ میں نے پوچھا کہ لوہارو کی سواریاں روانہ ہوگئیں؟ اس نے کہا ابھی نہیں ہوئیں۔ میں نے پوچھا کیا آج نہ جائینگی؟ اس نے کہا آج ضرور جائینگی۔ تیاری ہو رہی ہے" اس مطلب کو اُنھوں نے اس طرح ادا کیا ہے "محمد علی بیگ ادھر سے نکلا۔ بھئی محمد علی بیگ۔ لوہارو کی سواریاں روانہ ہوگئیں؟ حضرت ابھی نہیں کیا آج نہ جائینگی؟ آج ضرور جائینگی۔ تیاری ہو رہی ہے"

میر مہدی مجروح کو خط لکھا ہے اس میں لکھنا یہ ہے کہ میرن صاحب آئے اور ان سے یہ باتیں ہوئیں مگر وہ اس طرح نہیں لکھتے بلکہ اسکو اُس طرح شروع کرتے ہیں" اے میرن صاحب السلام علیکم حضرت آداب۔ کہو صاحب آج اجازت ہے میر مہدی کے خط کا جواب لکھنے کی؟ حضور میں کیا منع کرتا ہوں؟ مگر میں اپنے ہر خط میں آپ کی طرف دعا لکھ دیتا ہوں، پھر آپ کیوں تکلیف کریں۔ نہیں میرن صاحب! اسکے خط کو آئے ہوئے بہت دن ہوئے ہیں وہ خفا ہوا ہوگا، جواب لکھنا ضرور ہے حضرت وہ آپ کے فرزند ہیں آپ سے خفا کیا ہونگے۔ بھائی آخر کوئی وجہ تو بتلاؤ کہ تم مجھے خط لکھنے سے کیوں باز رکھتے ہو؟ سبحان اللہ! اے لو حضرت آپ تو خط نہیں لکھتے اور مجھے فرماتے ہیں کہ تو باز رکھتا ہے۔ اچھا تم باز نہیں رکھتے مگر یہ کہو کہ تم کیوں نہیں چاہتے کہ میں میر مہدی کو خط لکھوں۔ کیا عرض کروں؟ سچ تو یہ ہے کہ جب آپ کا خط جاتا اور وہ پڑھا جاتا تو میں سنتا اور حظ اٹھاتا اب جو میں وہاں نہیں ہوں تو نہیں چاہتا کہ آپ کا خط جاوے۔ میں اب

پنجشنبہ کو روانہ ہوتا ہوں، میری روانگی کے تین دن بعد آپ خط شوق سے لکھے گا میاں میٹھو ہوش کی خبر لو تمھارے جانے نہ جانے سے مجھے کیا علاقہ ؟ میں بوڑھا آدمی بھولا آدمی تمھاری باتوں میں آگیا اور آج اسے خط نہیں لکھا۔ لاحول ولا قوۃ" اسکے بعد میر مہدی سے مخاطب ہوکر اصل مطلب لکھتے ہیں۔

بعض جگہ مکتوب الیہ کو خطاب کرتے کرتے اُسکو غائب فرض کر لیتے ہیں، یہاں تک کہ جو لوگ مرزا کے انداز بیان سے واقف نہیں وہ اسکو مکتوب الیہ کا غیر سمجھ لیتے ہیں۔ مثلاً میر مہدی کو لکھتے ہیں" میر مہدی! جیتے رہو۔ آفریں صد ہزار آفریں اُردو عبارت لکھنے کا کیا اچھا ڈھنگ پیدا کیا ہے کہ مجھکو رشک آنے لگا ہے۔ سنو۔ دلی کی تمام مال ومتاع وزر و گوہر کی لوٹ پنجاب احاطے میں گئی ہے۔ یہ طرز عبارت خاص میری دولت تھی، سو ایک ظالم پانی پت انصاریوں کے محلّے کا رہنے والا لوٹ لے گیا۔ مگر میں نے اسکو بحل کیا، اللہ برکت دے"

ظاہر ہے کہ اس عبارت میں ایک ظالم سے مراد خود میر مہدی مجروح ہیں کیونکہ غدر کے بعد وہ پانی پت کے محلۂ مذکور میں کئی سال مقیم رہے تھے۔ مگر جو لوگ مرزا کی اٹکھیلی چالوں سے ناواقف ہیں وہ غلطی سے اسکے دوسرے معنی سمجھ جاتے ہیں۔ اکثر لوگوں کو اس خیال سے کہ راقم بھی پانی پت انصاری محلّے کا رہنے والا ہے۔ ان الفاظ سے یہ دھوکا ہوا ہے کہ مرزا صاحب نے میری نسبت لکھا ہے۔ اور لطف یہ ہے کہ میں نے جسقدر اُنکو سمجھایا کہ یہ خود میر مہدی ہی کی نسبت لکھا ہے، میری نسبت نہیں لکھا، اسی قدر اُنکو اس بات کا زیادہ خیال ہوا کہ میں از راہ کسر نفسی کے ایسا کہتا ہوں۔

۷ مغربی طریقے پر جو قصے لکھے جاتے ہیں ان میں اکثر اس قسم کے سوال وجواب ہوتے ہیں جیسے کہ مرزا کی تحریروں میں ہم اوپر دکھا چکے ہیں۔ مگر

وہاں ہر سوال و جواب کے سرے پر سائل اور مجیب کا نام یا ان کے ناموں کی کوئی علامت لکھدی جاتی ہے، ورنہ یہ نہیں معلوم ہو سکتا کہ سوال کہاں ختم ہوا؟ اور جواب کہاں سے شروع ہوا؟ مرزا ایسے موقع پر سائل و مجیب کا نام نہیں لیتے، اور نہ ان کے نام کی علامت لکھتے ہیں۔ مگر سوال جواب کے ضمن میں ایک ایسا لفظ لے آتے ہیں جس سے صاف معلوم ہو جاتا ہے کہ سوال کیا ہے اور جواب کیا شاید قصے یا ناول میں یہ بات نہ چل سکے مگر خطوط میں تو مرزا نے یہ راہ بالکل صاف کر دی ہے۔

مرزا کی طرز تحریر کی جو خصوصیتیں اوپر مذکور ہوئیں یہ کوئی ایسی چیز نہیں ہے کہ اور لوگ اسکی پیروی نہ کر سکیں مگر وہ چیز جس نے انکے مکاتبات کو ناول اور ڈراما سے زیادہ دلچسپ بنا دیا ہے وہ شوخی تحریر ہے جو اکتساب یا مشق و مہارت یا پیروی و تقلید سے حاصل نہیں ہو سکتی۔ ہم دیکھتے ہیں بعض لوگوں نے خطوکتابت میں مرزا کی روش پر چلنے کا ارادہ کیا ہے اور اپنے مکاتبات کی بنیاد بذلہ سنجی و ظرافت پر رکھنی چاہی ہے۔ مگر انکی اور مرزا کی تحریر میں وہی فرق پایا جاتا ہے جو اصل اور نقل یا روپ اور بہروپ میں ہوتا ہے۔ مرزا کی طبیعت میں شوخی ایسی بھری ہوئی تھی جیسے ستار کے تار میں سر بھرے ہوئے ہوتے ہیں، اور قوت متخیلہ جو شاعری اور ظرافت کی خلاق ہے اسکو مرزا کے دماغ کے ساتھ وہی نسبت تھی جو قوت پرواز کو طائر کے ساتھ۔ اگرچہ مرزا کے بعد نثر اُردو میں بے انتہا وسعت اور ترقی ہوئی ہے۔ علمی، اخلاقی، پولیٹکل، سوشل اور ریجس مضامین کے لوگوں نے دریا بہا دیے ہیں، بائیوگرافی اور ناول میں بھی متعدد کتابیں نہایت ممتاز لکھی گئی ہیں، باوجود اسکے مرزا کی تحریر خط و کتابت کے محدود دائرے میں بلحاظ دلچسپی اور لطف بیان کے اب بھی اپنا نظیر نہیں رکھتی۔

معلوم ہوتا ہے کہ مرزا خط لکھتے وقت ہمیشہ اس بات کو نصب العین رکھتے تھے کہ خط میں کوئی ایسی بات لکھی جائے کہ مکتوب الیہ اسکو پڑھکر محظوظ اور خوش ہو۔ پھر جس رتبے کا مکتوب الیہ ہوتا تھا اُسکی سمجھ اور مذاق کے موافق خط میں شوخیاں کرتے تھے۔ مثلاً اپنے ایک دوست کو خط لکھا ہے، اس میں اُنکی لڑکی کو جو بچپن میں مرزا کے سامنے آتی تھی اور اب جوان ہوگئی ہے۔ بعد دعا کے لکھتے ہیں "کیوں بھئی اب ہم اگر کول آئے تو تم کو کیونکر دیکھیں گے؟ کیا تمھارے ملک میں بھتیجیاں چچا سے پردہ کرتی ہیں؟" یا مثلاً نواب امیر الدین احمد خاں کو جواب رئیس لوہارو ہیں انکے بچپن کے زمانے میں انکے رقعے کا جواب۔ جس میں مرزا کو دادا صاحب لکھا تھا۔ اس طرح لکھتے ہیں "اے مردم چشم جہاں بین غالب پہلے القاب کے معنی سمجھ لو، یعنی چشم جہاں بین غالب کی پتلی چشم جہاں بیں تمھارا باپ مرزا علاء الدین احمد خاں بہادر۔ اور پتلی تم۔ میاں تمھارے دادا تو نواب امین الدین خاں بہادر ہیں، میں تو صرف تمھارا دلدادہ ہوں۔

لطیفہ ایک دوست کو دسمبر ۱۸۵۸ء کی اخیر تاریخوں میں خط لکھا ہے انھوں نے اسکا جواب جنوری ۱۸۵۹ء کی پہلی یا دوسری کو لکھ بھیجا اُسکے جواب میں انکو اس طرح لکھتے ہیں "دیکھو صاحب یہ باتیں ہم کو پسند نہیں، ۱۸۵۸ء کے خط کا جواب ۱۸۵۹ء میں بھیجتے ہو! اور مزا یہ کہ جب تم سے کہا جائیگا تو یہ کہوگے کہ میں نے دوسرے ہی دن جواب لکھا ہے۔"

شوخی ایک دوست کو رمضان میں خط لکھا ہے، اُس میں لکھتے ہیں "دھوپ بہت تیز ہے روزہ رکھتا ہوں، مگر روزے کو بہلاتا رہتا ہوں۔ کبھی پانی پی لیا، کبھی حقہ پی لیا، کبھی کوئی ٹکڑا روٹی کا بھی کھا لیا۔ یہاں کے لوگ عجب فہم رکھتے ہیں، میں تو روزہ بہلاتا ہوں اور یہ صاحب فرماتے ہیں کہ تو

روزہ نہیں رکھتا۔ یہ نہیں سمجھتے کہ روزہ نہ رکھنا اور چیز ہے اور روزہ بہلانا اور بات ہے۔"

لطیفہ: جس زمانے میں برہان قاطع پر اعتراض لکھے ہیں اور لوگوں نے مرزا کی سخت مخالفت اور موئف برہان کی حمایت کی ہے ایک خط میں صاحب برہان کا ذکر کرنے کے بعد اُسکی اور اُسکے طرفداروں کی نسبت لکھتے ہیں" ان فرہنگ لکھنے والوں کا مدار قیاس پر ہے جو اپنے نزدیک صحیح سمجھا وہ لکھدیا نظامی وسعدی کی لکھی ہوئی کوئی فرہنگ ہو تو ہم اُسکو مانیں، ہندیوں کو کیونکر مسلم الثبوت جانیں ایک گائے کا بچہ بزور سحر آدمی کی طرح کلام کرنے لگا، بنی اسرائیل اُسکو خدا سمجھے۔"

ایک خط کے آخر میں جو نواب علاء الدین خاں کو لکھا ہے لکھتے ہیں" اُستاد میر جان کو اس راہ سے کہ میری پھوپھی اُنکی چچی تھیں اور مجھ سے عمر میں چھوٹے ہیں۔ دعا۔ اور اس رو سے کہ دوست ہیں اور دوستی میں کمی بیشی سن وسال کی رعایت نہیں کرتے۔ سلام۔ اور اس سبب سے کہ استاد کہلاتے ہیں بندگی اور اس نظر سے کہ سید ہیں ہوو۔ اور موافق مضمون اس مصرع کے "سوی اللہ واللہ ما فی الوجود" سجود۔

ایک خط میں برسات کی شدت کا ذکر کرتے کرتے لکھتے ہیں دیوانخانے کا حال محلسرا سے بدتر ہے۔ میں مرنے سے نہیں ڈرتا، فقدان راحت سے گھبرا گیا ہوں چھت چھلنی ہوگئی ہے، ابر دو گھنٹے برسے تو چھت چار گھنٹے برستی ہے۔"

نواب علاء الدین خان اور اُنکے والد نواب امین الدین خاں میں کچھ شکر رنجی ہے۔ باپ دلی آئے ہیں اور بیٹے کو لوہارو چھوڑ آئے ہیں۔ مرزا نواب علاء الدین خاں کو خط میں لکھتے ہیں" سنا گیا کہ نواب امین الدین خاں صاحب

---

سلہ یہ اشارہ صاحب برہان قاطع کی طرف ہے۔ ۱۲

نے اپنی کوٹھی میں نزولِ اجلال کیا۔ پھر دن رہے ازراہ مہربانی ناگاہ میرے ہاں تشریف لائے۔ میں نے تمھیں پوچھا کہ وہ کیوں نہیں آئے؟ بھائی صاحب بولے کہ جب میں یہاں آیا تو کوئی وہاں بھی تو رہے۔ اس سے علاوہ وہ اپنے بیٹے کو بہت چاہتے ہیں میں نے کہا اتنا ہی؟ جتنا تم اسکو چاہتے ہو؟ ہنسنے لگے غرضکہ میں نے بظاہر انکو تم سے اچھا پایا۔ آگے تم لوگوں کے (یعنی احمد بخش خانیوں کے) دلوں کا اللہ مالک ہے ہیں

ایک دفعہ کثرت اخراجات سے تنگ آکر بعضے ضروری خرچ بند کر دیے ہیں یہاں تک کہ شراب پینا بھی چھوڑ دیا ہے نواب علاء الدین خاں نے اپنے والد کے اشارے سے اسکا سبب دریافت کیا ہے اور مولوی حمزہ خاں صاحب کی طرف سے بطور نصیحت کے مرزا صاحب کو یہ شعر لکھا ہے "چوں پیر شدی حافظ از میکدہ بیروں شو۔ الخ اسکا جواب اس طرح لکھتے ہیں" بھائی کو سلام کہنا اور کہنا کہ صاحب وہ زمانہ نہیں ہے کہ ادھر متھرا داس سے قرض لیا، ادھر درباری مل کو جا مارا، ادھر خوب چند چین سکھ کی کوٹھی جا لوٹی، ہر ایک پاس تمسک مُہری موجود، شہد لگاؤ اور چاٹو نہ مول نہ سود۔ اس سے بڑھکر یہ بات روٹی کا خرچ بالکل پھوپھی کے سر، یا اینہمہ کبھی خان نے کچھ دیدیا، کبھی الور سے کچھ دلوادیا، کبھی ماں نے کچھ آگرے سے بھیجدیا۔ اب میں اور باسٹھ روپے آٹھ آنے کلکٹری کے سو روپے رامپور کے قرض دینے والا ایک میرا مختار کار، وہ سود ماہ بماہ لیا چاہے۔ مول میں قسط اسکو دینی پڑے، انکم ٹیکس جدا، چوکیدار جدا، سود جدا، مول جدا، بی بی جدا، بچے جدا، شاگرد پیشہ جدا، آمد وہی ایک سو باسٹھ، تنگ آگیا، گذارا مشکل ہوگیا روزمرہ کا کام بند رہنے لگا، سوچا کہ کیا کروں؟ کہاں سے گنجایش نکالوں؟ قہر درویش بجان درویش۔ صبح کی تبرید متروک

چاشت کا گوشت آدھا، رات کی شراب و گلاب موقوف۔ بیس بائیس روپے مہینا بچا، روزمرہ کا خرچ چلا۔ یاروں نے پوچھا تبرید و شراب کب تک نہ پیوگے؟ کہا گیا کہ جب تک وہ نہ پلائیں گے۔ پوچھا کہ نہ پیوگے تو کس طرح جیوگے؟ جواب دیا جس طرح وہ جلائیں گے۔ بارے مہینا پورا نہیں گذرا تھا کہ رامپور سے علاوہ وجہ مقرری کے اور روپیہ آگیا قرض متفرق ادا ہوگیا۔ متفرق رہا، خیر رہو۔ صبح کی تبرید، رات کی شراب جاری ہوگئی۔ گوشت پورا آنے لگا۔ چونکہ بھائی نے وجہ موقوفی اور بحالی پوچھی تھی انکو یہ عبارت پڑھا دینا۔ اور حمزہ خاں کو بعد سلام کہنا "

اے بےخبر زلذت شرب مدام ما" دیکھا ہمکو یوں پلاتے ہیں۔ دریبے کے بنیوں کے لونڈوں کو پڑھا کر مولوی مشہور ہونا اور رسائل ابوحنیفہ کو دیکھنا اور مسائل حیض و نفاس میں غوطہ مارنا اور ہے، اور عرفا کے کلام سے حقیقت حقہ وحدت وجود کو اپنے دلنشین کرنا اور ہے۔ مشرک وہ ہیں جو وجود کو واجب و ممکن میں مشترک جانتے ہیں۔ مشرک وہ ہیں جو مسیلمہ کو نبوت میں خاتم المرسلین کا شریک گردانتے ہیں مشرک وہ ہیں جو نومسلموں کو ابوالائمہ کا ہمسر مانتے ہیں۔ دوزخ ان لوگوں کے واسطے ہے۔ میں موحد خالص اور مومن کامل ہوں۔ زبان سے لاالٰہ الا اللہ کہتا ہوں، اور دل میں لا موجود الا اللہ سمجھا ہوا ہوں۔ انبیا سب واجب التعظیم اور اپنے اپنے وقت میں سب مفترض الطاعۃ تھے۔ محمد علیہ السلام پر نبوت ختم ہوئی۔ یہ ختم المرسلین اور رحمتہ للعالمین ہیں۔ مقطع نبوت کا مطلع امامت اور امامت نہ اجماعی بلکہ من اللہ ہے اور امام من اللہ علی علیہ السلام ہے ثم حسن ثم حسین اسی طرح تا مہدی موعود علیہ السلام بریں زیستم ہم بریں بگذرم" ہاں اتنی بات اور ہے کہ اباحت اور زندقہ کو مردود اور شراب کو حرام اور اپنے کو عاصی سمجھتا ہوں۔ اگر مجھکو دوزخ میں ڈالیں گے تو میرا جلانا مقصود نہ ہوگا

بلکہ میں دوزخ کا ایندھن ہوں گا اور دوزخ کی آنچ تیز کروں گا تاکہ مشرکین نبوت مصطفوی و امامت مرتضوی اُس میں جلیں ۔۔۔ سُنو مولوی صاحب! تم نے کبھی فاقوں میں ایک شعر حافظ کا حفظ کیا "چوں پیر ما شدی حافظ از میکدہ بیروں شو" الخ اور پھر پڑھتے ہوا سکے سامنے کہ اسکی نظم کا دفتر حافظ کے دیوان سے دو چند سہ چند ہے مجموعہ نثر جدا گانہ یہ بھی لحاظ نہیں کرتے کہ ایک شعر حافظ کا یہ ہے اور ہزار شعر اسکے مخالف ہیں۔"

ایک خط میں تعلقات خانہ داری کی اس طرح شکایت کرتے ہیں سنو! عالم دو ہیں ایک عالم ارواح اور ایک عالم آب وگل۔ حاکم ان دونوں عالموں کا وہ ایک ہے۔ جو خود فرماتا ہے "لمن الملک الیوم" اور پھر آپ ہی جواب دیتا ہے "للہ الواحد القہار" ہرچند قاعدۂ عام یہ ہے کہ عالم آب وگل کے مجرم عالم ارواح میں سزا پاتے ہیں لیکن یوں بھی ہوا ہے کہ عالم ارواح کے گنگاہگار کو دنیا میں بھیجکر سزا دیتے ہیں، چنانچہ میں آٹھویں رجب ۱۲۱۲ھ میں روبکاری کے واسطے یہاں بھیجا گیا (یعنی پیدا ہوا) تیرہ برس حوالات میں رہا۔ ساتویں رجب ۱۲۲۵ھ کو میرے واسطے حکم دوام حبس (یعنی نکاح) صادر ہوا۔ ایک بیڑی میرے پانوں میں ڈالدی اور دلّی شہر کو زندان مقرر کیا اور مجھے اس زندان میں ڈال دیا، فکر نظم و نثر کو مشقت ٹھیرایا۔ برسوں کے بعد میں جیل خانے سے بھاگا تین برس بلاد شرقیہ میں پھرتا رہا۔ پایاں کار مجھے کلکتے سے پکڑ لائے، اور پھر اسی محبس میں بٹھا دیا۔ جب دیکھا کہ یہ قیدی گریز پا ہے دو ہتھکڑیاں اور بڑھا دیں۔[۱] پانوں بیڑی سے فگار، ہاتھ ہتھکڑیوں سے زخمدار مشقت مقرری اور مشکل ہوگئی۔ طاقت یکقلم زائل ہوگئی۔ بےحیا ہوں، سال گذشتہ بیڑی کو زاویۂ زنداں میں چھوڑ، مع دونوں ہتھکڑیوں کے بھاگا، میرٹھ مراد آباد ہوتا ہوا رامپور پہنچا، کچھ دن کم چھ مہینے وہاں رہا تھا کہ پھر پکڑ آیا۔ اب عہد کیا کہ پھر نہ بھاگوں گا۔ بھاگوں کیا۔ بھاگنے کی طاقت بھی تو نہ رہی۔ حکم رہائی دیکھیے

---

[۱] بیڑی سے مراد اہلیہ اور دو ہتھکڑیوں سے مراد حسین علیخاں اور باقر علیخاں جنکو مرزا نے انکے والد زین العابدین خاں کی وفات کے بعد خود فرزندوں کی طرح پرورش کیا تھا۔

کب صادر ہو؟ ایک ضعیف سا احتمال ہے کہ اس ماہ ذی الحجہ میں چھوٹ جاؤں بہر تقدیر بعد رہائی کے تو آدمی سوائے اپنے گھر کے اور کہیں نہیں جاتا۔ میں بعد نجات سیدھا عالم ارواح کو چلا جاؤنگا۔

فرخ آں روز کہ ازخانۂ زنداں بروم سوی شہرِ خود ازیں وادی ویراں بروم

ایک خط مرزا حاتم علی بیگ مہرکو انکی محبوبہ چُنّا جان کی تعزیت میں لکھاہے اس میں لکھتے ہیں آپ کا غم فزا نامہ پہنچا۔ یوسف علی خاں عزیز کو پڑھوا دیا۔ انھوں نے جو میرے سامنے اُس مرحومہ کا اور آپ کا معاملہ بیان کیا یعنی اُسکی اطاعت اور تمھاری اس سے محبت، سخت ملال ہوا۔ سنو صاحب! شعرا میں فردوسی اور فقرا میں حسن بصریؒ اور عشاق میں مجنوں، یہ تین آدمی تین فن میں سردفتر اور پیشوا ہیں۔ شاعر کا کمال یہ ہے کہ فردوسی ہو جائے فقیر کی انتہا یہ ہے کہ حسنؓ بصری سے ٹکر کھائے عاشق کی نمود یہ ہے کہ مجنوں کی ہمطرحی نصیب ہو۔ لیلیٰ اسکے سامنے مری تھی تمھاری محبوبہ تمھارے سامنے مری بلکہ تم اس سے بڑھکر ہوئے کہ لیلیٰ اپنے گھر میں اور تمھاری معشوقہ تمھارے گھر میں مری۔ بھئی مغل بچے بھی غضب ہوتے ہیں جس پر مرتے ہیں اسکو مار رکھتے ہیں۔ میں بھی مغل بچہ ہوں۔ عمر بھر میں ایک + + + کو میں نے بھی مار رکھا ہے خدا اُن دونوں کو بخشے اور ہم تم دونوں کو بھی کہ زخم مرگ دوست کھائے ہوئے ہیں مغفرت کرے۔ چالیس بیالیس برس کا یہ واقعہ ہے یا آنکہ یہ کوچہ چھٹ گیا، اس فن سے میں بیگانۂ محض ہوگیا ہوں، لیکن کبھی کبھی وہ ادائیں یاد آتی ہیں۔ اُسکا مرنا زندگی بھر نہ بھولوں گا۔ جانتا ہوں کہ تمھارے دل پر کیا گذرتی ہوگی صبر کرو اور

ہنگامہ عشق مجازی چھوڑو۔ سعدی اگر عاشقی کنی و جوانی + عشق محمد بس است و آل محمد +
اللہ بس ماسوائے ہوس۔

ایک اور خط مرزا صاحب موصوف کو اسی چنا جان کی تعزیت میں اس طرح لکھا ہے۔ مرزا صاحب! ہمکو یہ باتیں پسند نہیں پینسٹھ برس کی عمر ہے پچاس برس عالم رنگ و بو کی سیر کی۔ ابتدائے شباب میں ایک مرشد کامل نے یہ نصیحت کی تھی کہ ہمکو زہد و ورع منظور نہیں، ہم مانع فسق و فجور نہیں پیو، کھاؤ، مزے اڑاؤ مگر یہ یاد رہے کہ مصری کی مکھی ہو، شہد کی مکھی نہ ہو، سو میرا اس نصیحت پر عمل رہا ہے۔ کسی کے مرنے کا وہ غم کرے جو آپ نہ مرے کیسی اشک افشانی؟ کہاں کی مرثیہ خوانی، آزادی کا شکر بجا لاؤ غم نہ کھاؤ اور اگر ایسے ہی اپنی گرفتاری سے خوش ہو تو چنا جان نہ سہی منا جان سہی۔ میں جب بہشت کا تصور کرتا ہوں اور سوچتا ہوں کہ اگر مغفرت ہوگئی اور ایک قصر ملا اور ایک حور ملی، اقامت جاودانی ہے اور اسی ایک نیکبخت کے ساتھ زندگانی ہے اس تصور سے جی گھبراتا ہے اور کلیجہ منہ کو آتا ہے۔ ہے ہے وہ حور اجیرن ہو جائیگی طبیعت کیوں نہ گھبرائیگی وہی زمردیں کاخ اور وہی طوبیٰ کی ایک شاخ چشم بد دور وہی ایک حور۔ بھائی ہوش میں آؤ کہیں اور دل لگاؤ۔

زن نو کن اے دوست در ہر بہار
کہ تقویم پارینہ ناید بکار

مرزا حاتم علی بیگ مہر نے اپنی تصویر مرزا کو بھیجی ہے اسکی رسید اس طرح لکھتے ہیں "حلیۂ مبارک نظر افروز ہوا + + + تمہارا حلیہ دیکھکر تمہارے کشیدہ قامت ہونے پر مجھکو رشک نہ آیا۔ کس واسطے کہ میرا قد بھی درازی میں انگشت نما ہے تمہارے گندمی رنگ پر رشک نہ آیا۔ کس واسطے کہ جب میں جیتا تھا تو میرا رنگ چمپئی تھا اور دیدہ ور لوگ اسکی ستایش کرتے تھے۔ اب جو کبھی مجھکو وہ اپنا

رنگ یاد آتا ہے تو چھاتی پر سانپ سا پھر جاتا ہے۔ ہاں مجھکو رشک آیا اور میں نے خون جگر کھایا تو اس بات پر کہ داڑھی گھٹی ہوئی ہے۔ وہ مزے یاد آگئے۔ کیا کہوں جی پر کیا گزری؟ بقول شیخ علی حزیں

تا دسترسم بود زدم چاک گریباں    شرمندگی از خرقۂ پشمینہ نہ دارم[1]

جب داڑھی مونچھ میں بال سفید آگئے، تیسرے دن چیونٹی کے انڈے گالوں پر نظر آنے لگے، اس سے بڑھکر یہ ہوا کہ آگے کے دو دانت ٹوٹ گئے، ناچار مسّی بھی چھوڑ دی اور داڑھی بھی۔ مگر یاد رکھیے کہ اس بھونڈے شہر میں ایک وردی ہے عام، ملّا حافظ۔ بساطی، نیچہ بند، دھوبی، سقّا، بھٹیارہ، منہ پر داڑھی سر پر بال فقیر نے جسدن داڑھی رکھی اسی دن سر منڈایا"

الغرض مرزا کے خطوط و رقعات میں ایسے خطوط بہت کم نکلیں گے جن میں اس قسم کی ظرافت اور ہنسی کی باتیں مندرج نہ ہوں یہاں تک کہ رنج و افسردگی کا بیان بھی اس قسم کی چھیڑ سے خالی نہیں ہوتا۔

منشی نبی بخش مرحوم کو لکھتے ہیں "بھائی صاحب! میں بھی تمھارا ہمدرد ہوگیا یعنی منگل کے دن ۱۸ ربیع الاول کو شام کے وقت میری وہ پھوپھی کہ میں نے بچپن سے آج تک اسکو ماں سمجھا تھا اور وہ بھی مجھکو بیٹا سمجھتی تھی۔ مرگئی آپ کو معلوم رہے کہ پرسوں میرے گویا نو آدمی مرے تین پھوپھیاں، اور تین چچا، اور ایک باپ اور ایک دادی اور ایک دادا، یعنی اس مرحومہ کے ہونے سے میں جانتا تھا کہ یہ نو آدمی زندہ ہیں اور اسکے مرنے سے میں نے جانا کہ یہ نو آدمی آج ایک بار مرگئے"

---

[1] یہاں اس شعر کے لکھنے سے یہ مراد رکھی ہے کہ جب تک مجھے موقع ملا برابر داڑھی کا حق ادا کرتا رہا یعنی منڈاتا رہا۔ پس اس سے میں کسی طرح شرمندہ نہیں ہوں ۱۲

ایک ایسی ہی افسردہ تحریر میں نواب امین الدین خاں کو لکھتے ہیں آج تم دونوں بھائی اس خاندان میں شرف الدولہ اور فخر الدولہ کی جگہ ہو، میں لم یلد ولم یولد ہوں
مرزا قربان علی بیگ سالک کو خط لکھتے ہیں یہاں خدا سے بھی توقع نہیں مخلوق کا کیا ذکر۔ کچھ بن نہیں آتی، اپنا آپ تماشائی بن گیا ہوں۔ رنج و ذلت سے خوش ہوتا ہوں یعنی میں نے اپنے کو اپنا غیر تصور کر لیا ہے۔ جو دکھ مجھے پہنچتا ہے کہتا ہوں کہ لو غالب کے ایک اور جوتی لگی بہت اتراتا تھا کہ میں بڑا شاعر اور فارسی داں ہوں، آج دور دور تک میرا جواب نہیں۔ لے اب تو قرضداروں کو جواب دے۔ سچ تو یوں ہے کہ غالب کیا مرا بڑا ملحد مرا، بڑا کافر مرا، ہم نے ازراہ تعظیم (جیسا بادشاہوں کو بعد انکے جنت آرامگاہ عرش نشیمن خطاب دیتے ہیں) چونکہ یہ اپنے کو شاہ قلمرو سخن جانتا تھا سقر مقر اور ہاویہ زاویہ خطاب تجویز کر رکھا ہے۔ آئیے نجم الدولہ بہادر !!! ایک قرض دار کا گریبان میں ہاتھ ایک قرضدار بھوگ سنا رہا ہے۔ میں اُن سے پوچھ رہا ہوں اجی حضرت نواب صاحب! نواب صاحب کیسے اوغلان صاحب! آپ سلجوقی اور افراسیابی ہیں، یہ کیا بے حرمتی ہو رہی ہے؟ کچھ تو اکسو کچھ تو بولو، بولے کیا بے حیا بے عزت؟ کوٹھی سے شراب گندھی سے گلاب، بزاز سے کپڑا، میوہ فروش سے آم، صراف سے دام، قرض لیے جاتا ہے یہ بھی تو سوچا ہوتا کہاں سے دونگا۔"

فتح دہلی کے بعد جو شہر میں سناٹا ہو گیا ہے اسکی کیفیت ایک خط میں منشی ہرگوپال تفتہ کو اس طرح لکھتے ہیں " صاحب تم جانتے ہو کہ یہ معاملہ کیا ہے اور کیا واقع ہوا؟ وہ ایک جنم تھا کہ جس میں ہم تم باہم دوست تھے اور طرح طرح کے ہم میں تم میں معاملات مہر و محبت درپیش آئے، شعر کہے دیوان جمع کیے۔ اسی زمانے میں ایک اور بزرگ تھے کہ وہ ہمارے تمہارے دوست تھے اور منشی

نبی بخش انکا نام اور حقیر تخلص تھا ناگاہ نہ وہ زمانہ رہا، نہ وہ اشخاص، نہ وہ معاملات نہ وہ اختلاط، نہ وہ انبساط بعد چند مدت کے پھر دوسرا جنم ہمکو ملا۔ اگرچہ صورت اس جنم کی بعینہٖ مثل پہلے جنم کے ہے، یعنی ایک خط میں نے منشی نبی بخش صاحب کو بھیجا اسکا جواب مجھکو آیا۔ اور ایک خط تمھارا کہ تم بھی موسوم بہ منشی ہرگوپال و متخلص بہ تفتہ ہو آج آیا۔ اور میں جس شہر میں ہوں اسکا نام بھی دلی اور اس محلے کا نام بھی بلی ماروں کا محلہ ہے لیکن ایک دوست اس جنم کے دوستوں میں سے نہیں پایا جاتا۔ واللہ ڈھونڈھنے کو مسلمان اس شہر میں نہیں ملتا۔ کیا امیر کیا غریب کیا اہل حرفہ، اگر کچھ ہیں تو باہر کے ہیں۔ ہنود البتہ کچھ کچھ آباد ہو گئے ہیں۔

ایک خط میں نواب علاء الدین خاں کو لکھتے ہیں کل تمھارے خط میں دوبار یہ کلمہ مرقوم دیکھا کہ دلی بڑا شہر ہے، ہر قسم کے آدمی وہاں بہت ہونگے۔ اے میری جان یہ وہ دلی نہیں ہے جس میں تم پیدا ہوئے ہو، وہ دلی نہیں ہے جس میں تم نے علم تحصیل کیا ہے، وہ دلی نہیں ہے جس میں تم شعبان بیگ کی حویلی میں مجھ سے پڑھنے آتے تھے۔ وہ دلی نہیں ہے جس میں سات برس کی عمر سے آتا جاتا ہوں وہ دلی نہیں ہے جس میں اکیاون برس سے مقیم ہوں، ایک کیمپ ہے جس میں مسلمان اہل حرفہ یا حکام کے شاگرد پیشہ باقی سراسر ہنود، بادشاہ کے ذکور جو بقیۃ السیف ہیں وہ پانچ پانچ روپے مہینا پاتے ہیں + + + + امراے اہل اسلام میں اموات گنو تو حسن علی خاں بہت بڑے باپ کا بیٹا سو روپے روز کا پنشندار۔ مہینے کا روزینہ دار بنکر نامرادانہ مرگیا۔ میر ناصر الدین باپ کی طرف سے پیرزادہ نانا اور نانی کی طرف سے امیرزادہ مظلوم مارا گیا۔ آغا سلطان بخشی محمد علی خاں کا بیٹا جو خود بھی بخشی ہو چکا ہے بیمار پڑا، نہ دوا نہ غذا، انجام کار مرگیا۔ تمھارے چچا کی سرکار سے تجہیز و تکفین ہوئی احبا کو پوچھو تو ناظر حسین مرزا جس کا بڑا

بھائی مقتولوں میں آیا اُسکے پاس ایک پیسا نہیں ٹکے کی آمد نہیں، مکان اگرچہ رہنے کو ملگیا ہے مگر دیکھیے چھٹا رہے یا ضبط ہو جائے بڈھے تمائب ساری املاک بیچ کر اور نوشجان کر کے بیک بینی ودو گوش بھرت پور چلے گئے۔ ضیاءالدولہ کی پانسو روپے کرایے کی املاک واگذاشت ہو کر پھر قرق ہو گئی، تباہ و خراب لاہور گیا، وہاں پڑا ہوا ہے، دیکھیے کیا ہوتا ہے۔ قصہ کوتاہ قلعہ اور جھجر اور بہادر گڈھ اور بلبھ گڈھ اور فرخ نگر کم و بیش تیس لاکھ کی ریاستیں مٹ گئیں۔ شہر کی عمارتیں خاک میں مل گئیں۔ ہنرمند آدمی یہاں کیوں پایا جائے جو حکما کا حال کل لکھا ہے وہ بیان واقع ہے۔ صلحا و زہاد کے باب میں جو حرف مختصر میں نے لکھا ہے اُسکو بھی سچ جانو۔"

بعض خطوں میں یاس و حسرت وافسردگی اور دنیا کی بے ثباتی و بے اعتباری کا بیان نہایت موثر طریقے میں کیا ہے جس سے اُنکے خیالات معلوم ہوتے ہیں ناتوانی زور پر ہے۔ بڑھاپے نے نکما کر دیا ہے۔ ضعف، سستی، کاہلی، گرانجانی رکاب میں پانو ہے، باگ پر ہاتھ ہے۔ بڑا سفر دُور دراز درپیش ہے۔ زادِ راہ موجود نہیں۔ خالی ہاتھ جاتا ہوں۔ اگر ناپرسیدہ بخشدیا تو خیر، اور اگر بازپرس ہوئی تو سقر مقر ہے اور ہاویہ زاویہ ہے دوزخ جاوید ہے اور ہم ہیں۔ ہائے کسی کا کیا اچھا شعر ہے۔

اب تو گھبرا کے یہ کہتے ہیں کہ مرجائیں گے — مرکے بھی چین نہ پایا تو کدھر جائیں گے

ایک اور خط میں منشی ہرگوپال تفتہ کو لکھتے ہیں "تم مشق سخن کر رہے ہو اور میں مشق فنا میں مستغرق ہوں بوعلی سینا کے علم اور نظیری کے شعر کو ضائع اور بے فائدہ اور موہوم جانتا ہوں زیست بسر کرنے کو کچھ تھوڑی سی راحت درکار ہے باقی حکمت اور سلطنت اور شاعری اور ساحری سب خرافات ہے۔

ہندوؤں میں اگر کوئی اوتار ہوا مسلمانوں میں نبی بنا تو کیا؟ دنیا میں نام آور ہوئے تو کیا اور گمنام جیسے تو کیا۔ کچھ معاش ہو کچھ صحت جسمانی، باقی سب وہم ہے اے یارِ جانی ہر چند وہ بھی وہم ہے مگر میں ابھی اسی پائے پر ہوں۔ شاید آگے بڑھکر یہ پردہ بھی اٹھ جائے، اور وجہ معیشت اور صحت و راحت سے بھی گزر جاؤں۔ عالم بیرنگی میں گزر پاؤں۔ جس سناٹے میں ہوں وہاں تمام عالم بلکہ دونوں عالم کا پتہ نہیں۔ ہر کسی کا جواب مطابق سوال کے دیے جاتا ہوں۔ یہ دریا نہیں ہے سراب ہے، ہستی نہیں ہے پندار ہے۔ ہم تم دونوں اچھے خاصے شاعر ہیں۔ مانا کہ سعدی و حافظ کے برابر مشہور ہوئے انکو شہرت سے کیا حاصل ہوا کہ ہم کو تمکو ہوگا

مرزا نے بعض اُردو خطوں میں اور خاصکر اُردو تقریظوں میں مسجع عبارت لکھنے کا التزام کیا ہے اگرچہ اس زمانے میں ایسا التزام تکلفات باردہ میں شمار کیا جاتا ہے خصوصاً اُردو جو بمقابلہ عربی یا سنسکرت وغیرہ کے ایک نہایت محدود زبان ہے وہ اس قسم کے تصنع اور ساختگی کی متحمل نہیں معلوم ہوتی مگر مرزا نے جس قسم کی عبارت اُردو خطوں یا تقریظوں وغیرہ میں لکھی ہے اس پر یہ گرفت مشکل سے ہوسکتی ہے۔ عربی اور سنسکرت زبان کے سوا اور زبانوں کے مسجع نثروں میں عموماً یہ عیب ہوتا ہے کہ دوسرے فقرے میں جو پہلے فقرے کی رعایت سے خواہ نخواہ قافیہ تلاش کرنا پڑتا ہے تو اُس میں تصنع اور آورد کا رنگ پیدا ہو جاتا ہے اور اسلیے پہلے فقرے کے مقابلے میں دوسرا فقرہ بسبب لزوم مالا یلزم کے کم وزن ہو جاتا ہے مگر مرزا کی مسجع نثر میں یہ بات بہت کم دیکھی جاتی ہے دوسرے فقرے میں تقریباً ویسی ہی بے تکلفی پائی جاتی ہے جیسی پہلے فقرے میں اور یہ بات اُسی شخص سے بن پڑتی ہے جو باوجود خوش سلیقگی اور لطف طبیعت کے شاعری میں غایت درجے

کا کمال رکھتا ہو اور وزن و قافیے کی جانچ اور تول میں ایک عمر بسر کر چکا ہو۔ یہاں اسکی مثالیں لکھنے کی کچھ ضرورت نہیں ہے۔ مرزا کے اردو رقعات میں اسکی مثالیں بکثرت موجود ہیں مگر یہ معلوم رہے کہ مقفی عبارت مرزا صاحب اُن خطوں میں لکھتے تھے جنسے ہنسی، ظرافت اور مخاطب کا خوش کرنا مقصود ہوتا تھا ورنہ واقعات کا بیان مصائب کا ذکر یا تعزیت یا ہمدردی کا اظہار ہمیشہ سیدھی سادی نثر عاری میں کرتے تھے مثلاً سید یوسف مرزا کو ان کے باپ کی تعزیت میں لکھتے ہیں۔

یوسف مرزا کیونکر تجھکو لکھوں کہ تیرا باپ مر گیا اور اگر لکھوں تو آگے کیا لکھوں کہ اب کیا کرو مگر صبر۔ یہ ایک شیوۂ فرسودۂ ابنائے روزگار ہے۔ تعزیت یوں ہی کیا کرتے ہیں اور یہی کہا کرتے ہیں صبر کرو۔ ہائے! ایک کا کلیجہ کٹ گیا ہے اور لوگ اُسے کہتے ہیں کہ تو نہ تڑپ۔ بھلا کیونکر نہ تڑپیگا صلاح اس امر میں نہیں بتائی جاتی۔ دعا کو دخل نہیں۔ دوا کا لگاؤ نہیں۔ پہلے بیٹا مرا پھر باپ مرا۔ مجھسے اگر کوئی پوچھے کہ بے سر و پا کسکو کہتے ہیں تو میں کہونگا یوسف مرزا کو۔ تمھاری دادی لکھتی ہیں کہ رہائی کا حکم ہو چکا تھا۔ اگر یہ بات سچ ہے تو جوانمرد ایک بارہ دونوں قیدوں سے چھوٹ گیا، قید حیات رہی نہ قید فرنگ"۔

اُنھیں کو بیٹے کی تعزیت اس طرح لکھتے ہیں "اے میرے مہربان! اے میری آنکھو!

زہجران طفلے کہ در خاک رفت چہ نالی کہ پاک آمد و پاک رفت

وہ خدا کا مقبول بندہ تھا۔ وہ اچھی روح اور اچھی قسمت لیکر آیا تھا۔ یہاں رہ کر کیا کرتا؟ ہرگز غم نہ کرو۔ اور اگر ایسی ہی اولاد کی خوشی ہے تو ابھی تم خود بچے ہو خدا تم کو جیتا رکھے، اولاد بہت نانا نانی کے مرنے کا ذکر کیوں کرتے ہو

وہ اپنی اجل سے مرے ہیں۔ بزرگوں کا مرنا بنی آدم کی میراث ہے کیا تم یہ چاہتے تھے کہ وہ اس عہد میں ہوتے اور اپنی آبرو کھو دیتے۔ ہاں مظفر الدولہ کا غم منجملہ واقعات کربلا معلی ہے۔ یہ داغ جیتے جی نہ مٹے گا۔

مرزا نے چند تقریظیں اور دیباچے بھی اُردو زبان میں لکھے ہیں اور ان سب میں مسجع و مقفیٰ عبارت لکھنے کا التزام کیا ہے۔ جو بے تکلفی اور صفائی مرزا کے اور خطوں میں پائی جاتی ہے وہ ان تقریظوں اور دیباچوں میں نہیں ہے خصوصاً مسجع کی رعایت نے ان میں آورد اور تصنع کا رنگ زیادہ پیدا کر دیا ہے لیکن مرزا کو اس میں معذور سمجھنا چاہیئے جو لوگ تقریظوں اور دیباچوں کی فرمایش کرتے تھے وہ بغیر ان تکلفات بارِدہ کے ہرگز خوش ہونیوالے نہ تھے۔ جو طریقہ اس زمانے میں ریویو لکھنے کا نکلا ہے اُسکو اب بھی بہت کم لوگ ناپسند کرتے ہیں اور مرزا کے وقت میں تو اسکا کہیں نام و نشان بھی نہ تھا۔ بایں ہمہ ان میں سے بعض نثریں مرزا کی روش خاص میں نہایت ممتاز ہیں خصوصاً وہ دیباچہ جو انھوں نے مفتی میرلال صاحب کی کتاب سراج المعرفتہ پر لکھا ہے اُس میں جس خوبی اور متانت سے تصوف کے اعلیٰ خیالات ظاہر کیے ہیں اسکے لحاظ سے کہا جاتا ہے کہ اُردو زبان میں تصوف کے اعلیٰ خیالات نہ اس سے پہلے اور نہ اسکے بعد ایسی عمدہ نثر میں کسی نے نہیں لکھے۔

کتاب سراج المعرفتہ جس پر مرزا نے یہ دیباچہ لکھا ہے اُس میں منشی میرلال نے مرحوم بہادر شاہ کے ایما سے تمام اشغال و افکار۔ جو آنحضرت کے زمانے سے اس وقت تک سینہ بسینہ یا سفینہ بسفینہ چلے آتے تھے۔ ایک جگہ جمع کیے تھے۔ مرزا نے اپنے دیباچے میں دکھایا ہے کہ ان اشغال و افکار کو معرفت آلہی میں کیا دخل ہے اور کیونکر انکے ذریعے سے توحید وجودی تک سالک کی رسائی ہو سکتی ہے،

دیباچہ مذکور کا اوّل و آخر کا حصہ چھوڑ کر صرف وہ مقام جس میں مرزا نے مذکورۂ بالا مقصد کو بیان کیا ہے یہاں نقل کیا جاتا ہے۔

مرزا لکھتے ہیں کہ حق یوں ہے کہ حقیقت از روے مثال ایک نامہ درہم پیچیدہ سربستہ ہے کہ جسکے عنوان پر لکھا ہے "لا موثر فی الوجود الا اللہ" اور خط میں مندرج ہے "لا موجود الا اللہ" اور اس خط کا لانیوالا اور اسکا راز بتانیوالا وہ نامہ آور اور نام آور ہے کہ جس پر رسالت ختم ہوئی۔ ختم نبوت کی حقیقت اور اس معنی غامض کی صورت یہ ہے کہ مراتب توحید چار ہیں، آثاری، افعالی، صفاتی، ذاتی۔ انبیاے پیشیں صلوات اللہ علی نبینا وعلیہم اعلان مدارج سہ گانہ پر مامور تھے۔ خاتم الانبیا کو یہ حکم ہوا کہ حجاب تعینات اعتباری اٹھا دیں، اور حقیقت بیرنگی ذات کو صورت الآن کما کان میں دکھا دیں۔ اب گنجینۂ معرفت خواص امت محمدی کا سینہ ہے، اور کلمۂ لا الہ الا اللہ مفتاح باب گنجینہ ہے۔ زہے عامۂ مومنین کہ وہ اس کلام سے صرف نفی شرک فی العبادۃ مراد لیتے ہیں اور نفی شرک فی الوجود جو اصل مقصود ہے انکی نظر میں نہیں مگر جب لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہیں گے اسی توحید ذاتی کے اعتقاد کی قدمگاہ پر آرہیں گے۔ یعنی ہماری اس کلمے سے وہ مراد ہے جو خاتم الرسل کا مقصود تھا۔ یہی حقیقت ہے شفاعت محمدی کی، اور یہی معنی ہیں رحمۃ للعالمین ہونے کے، اور اسی مقام سے ناشی ہے نداے روح افزاے من قال لا الہ الا اللہ دخل الجنۃ"

قلم اگرچہ دیکھنے میں دوزبان ہے لیکن وحدت حقیقی کا رازداں ہے۔ گفتگوے توحید میں وہ لذت ہے کہ جی چاہتا ہے کہ کوئی سو بار کہے اور سو بار سنے۔ نبی کی حقیقت ذوجہتین ہے۔ ایک جہت خالق کہ جس سے

اخذ فیض کرتا ہے اور ایک جہت خلق کہ جس سے فیض پہنچاتا ہے۔

نبی را دو وجہ است دلجوے خلق یکے سوے خالق یکے سوے خلق
بداں وجہ از حق شود مستفیض بدیں وجہ بر خلق باشد مفیض

یہ جو صوفیہ کا قول ہے کہ الولایۃ افضل من النبوۃ" معنی اسکے صاف اور راز روے انصاف یہ ہیں کہ ولایت نبی کی وہ وجہ الی الحق ہے افضل ہے نبوت سے کہ وہ وجہ الی الخلق ہے۔ نہ یہ کہ ولایت عام افضل ہے نبوت خاص سے جس طرح نبی مستفیض ہے حضرت الوہیت سے اسی طرح ولی مستنیر ہے انوار نبوت سے۔ مستنیر کی تفضیل منیر پر اور مستفیض کو ترجیح مفیض پر ہرگز معقول اور عقلا کے نزدیک مقبول نہیں اب وہ ولایت کہ خاصہ نبی تھی نبوت کے ساتھ منقطع ہوگئی مگر وہ فروغ کہ اخذ کیا گیا ہے مشکوٰۃ نبوت سے ہنوز باقی ہے۔ نقل و تحویل ہوتی چلی آتی ہے اور چراغ سے چراغ جلتا چلا جاتا ہے اور یہ سراج ایزدی تا صبح ظہور قیامت روشن رہیگا۔ اور اب اسی کا نام ولایت اور یہی مشعل طریق ہدایت ہے وہی حقیقت توحید ذاتی ہے کہ جو از روے کلمۂ لا الہ الا اللہ مشہور عیون اعیان امت اور منظور نظرا کابر ملت ہوئی ہے۔ مگر وہ بات اب کہاں کہ ایکبار لا الہ الا اللہ کہے اور دل نور معرفت سے منور ہو جائے۔ اور وہ ضامن زبردست کہاں کہ قائل لا الہ الا اللہ کو اگرچہ اسکے معنی اچھی طرح نہ سمجھا ہو قدمگاہ توحید پر قائم کر دے یعنی رسول مقبول واجب التعظیم قائل انا احمد بلا میم علیہ التحیۃ والتسلیم اب سعادت بقدر ارادت ہے اور راحت بعد جراحت۔ سچ بھی تو ہے آدمی کیونکر سمجھ سکے اور بطلان بدیہیات کے جواز پر اسکو کیونکر تسلی ہو یعنی اس مجموع موجودات کو کہ افلاک و انجم و بحار و جبال اسی میں ہیں نیست و نابود محض جان لے اور تمام عالم کو ایک وجود مان لے۔

لے کردہ بہ آرایش گفتار بسیچ — ور زلف سخن کشودہ راہ خم و پیچ
عالم کہ تو چیز دیگرش می دانی — ذاتیست بسیط منبسط دیگر ہیچ

جب اولیاء اللہ نے کہ وہ اطبائے روحانی ہیں۔ دیکھا کہ نفوس بشری پر وہم غالب ہے اور بسبب استیلائے وہم کے مشاہدۂ وحدت ذات سے محروم رہے جاتے ہیں، ہر چند انکو سمجھائینگے راہ پر نہ آئینگے ناچار اشغال واذکار وضع کیے تا قوتِ متخیلہ اس میں الجھی رہے اور رفتہ رفتہ بیخودی طاری ہوجائے وحدتِ وجود اس طرح کی بات تو نہیں کہ نہ ہو اور ہم اسکو بجبر یا بہ تکلیف ثابت کیا چاہتے ہوں "دانی ہمہ اوست ورنہ دانی ہمہ اوست" +

وہم صورت گری اور پیکر تراشی کر رہا ہے اور معدومات کو موجود سمجھ رہا ہے پس جب وہم شغل وذکر کی طرف مشغول ہوگیا بے شبہہ اپنے کام سے یعنی صورت گری اور پیکر تراشی سے معزول ہوگیا۔ بیخبری اور بیخودی چھا گئی اور وہ کیفیت جو موحدین کو بجز و فہم حاصل ہوتی ہے اس شاغل کے نفس کو بیخودی میں آگئی۔ ایک دریا میں جانکر کودا، ایک کو کسی نے غافل کر کے ڈھکیل دیا انجام دونوں کا ایک ہے وہ لوگ جو وحدتِ وجود کو سمجھ لیں یہ میں نہیں کہتا کہ نہیں ہیں مگر ہاں کم ہیں، اور مخفی ہیں، اور کہیں کہیں ہیں۔ اور ایسے نفوس کہ جو کسب حالت بیخودی کے واسطے محتاج اشغال واذکار رہیں، بہت ہیں بلکہ بیشمار ہیں"

## نظم و نثر فارسی

فارسی لٹریچر میں ایشائی مذاق کے موافق جو دستگاہ مرزا نے بہم پہنچائی تھی

اور فارسی نظم اور فارسی نثر دونوں میں جو بلند پایہ انھوں نے حاصل کیا تھا۔
اسکو اس زمانے میں کما حقہ، لوگوں کے ذہن نشین کرنا ہماری قدرت سے باہر
ہے۔ جبکہ اس زمانے میں جب بہت سخن سنج او نکتہ پرور موجود تھے۔ مرزا
ہمیشہ زمانے کی ناقدردانی کی شکایت کرتے تھے، تو اب کیا امید ہو سکتی ہے
کہ لوگوں کو انکی قدر بتائی جا سکے۔ ہم سے اگر کچھ ہو سکتا ہے تو صرف اس قدر
ہو سکتا ہے کہ انکے ہر قسم کے کلام میں سے کچھ کچھ بطور نمونہ پبلک کے سامنے
پیش کر دیں، اور چونکہ فارسی زبان سے ملک میں عموماً اجنبیت ہو گئی ہے
اس لیے جہاں جہاں ضرورت دیکھیں مرزا کے کلام کی شرح بھی کرتے جائیں
اس سے شاید یہ فائدہ ہو کہ مرزا کی قوت متخیلہ میں جو غیر معمولی اپچ اور پرواز
قدرت نے ودیعت کی تھی۔ سمجھدار آدمی اسکا کسی قدر اندازہ کر سکیں لیکن
زبان اور بیان کی خوبی جو ایک وجدانی چیز ہے اور جسکے نقاد اور جوہری ملک
میں کمیاب بلکہ نایاب ہیں۔ اسکی نسبت صرف مرزا کا یہ فصیح و بلیغ شعر لکھ دینا
کافی معلوم ہوتا ہے۔

بیاورید گر اینجا بود زباں دانے     غریب شہر سخن ہائے گفتنی دارد

البتہ ایک مختصر گر مرزا کے متعلق یہاں بتا دینا ضرور ہے جو اُن کا کلام دیکھتے
وقت یاد رکھنا چاہیے۔ اگرچہ مرزا کو فارسی زبان میں (خواہ نظم ہو خواہ نثر) ہر قسم
کے مضامین بیان کرنے پر ایسی ہی قدرت حاصل تھی جیسی کہ ایران کے
ایک بڑے سے بڑے مشاق و ماہر و مسلم الثبوت استاد کو ہونی چاہیے لیکن
جس طرح تمام ممتاز اور نامور شعرا میں خاص خاص مضامین کے ساتھ زیادہ
مناسبت دیکھی گئی ہے۔ اسی طرح مرزا بھی اس کلیہ سے مستثنیٰ نہ تھے۔ تصوف
حُب اہلبیت، فخر، شوخی و ظرافت، رندی و بیباکی، بیان رنج و مصیبت

وشکایت وزارنالی، اظہار محبت وہمدردی، حسن طلب، یہ چند میدان ایسے تھے
جنکا بیان مرزا کے تمام اصناف سخن میں اکثر نہایت لطیف و ملیح و مرقص واقع
ہوا ہے۔ مگر بیشک یہ بات اُنکے عشقیہ مضامین واخلاق وموعظت کے بیان میں عام
طور پر نہیں پائی جاتی۔ کیونکہ عشق ومحبت اور تمام تعلقات ومعاملات عاشق
ومعشوق کا بیان۔ جیسا کہ ظاہر ہے محض نیچرل سادگی اور بے تکلفی چاہتا
ہے اور شاعرانہ صنعت سے جسکو مرزا نے جابجا شاعری کے لفظ سے تعبیر کیا ہے۔
ابا کرتا ہے۔ برخلاف اسکے مرزا اصناف کلام میں اپنی مصطلح شاعری کا سررشتہ
ہاتھ سے چھوڑنا نہیں چاہتے تھے (الا ماشاءاللہ) اسی لیے انکے عاشقانہ اشعار
میں باوجود کمال جزالت او رمتانت کے وہ گرمی اور تاثیر جو شعر کی جان اور غزل
کا ایمان ہے عام طور پر نہیں پائی جاتی۔ اخلاق وموعظت کا بیان بھی اسی لیے
موثر اور دلآویز نہیں ہے کہ وہ جب تک نہایت سادہ اور صاف اور شاعرانہ تکلفات
سے پاک نہ ہو دلوں میں گھر نہیں کرسکتا۔ مگر اس سے مرزا کی اُستادی میں کچھ فرق
نہیں آتا۔ جب سعدی کی رزرھم کی نسبت کہا جاتا تھا کہ "ایں شیوہ ختم است
بردیگراں" اور اُسکا قصیدہ بھی بہت پست سمجھا جاتا تھا۔ اور باایں ہمہ سعدی کی
استادی کو سب نے تسلیم کیا۔ تو مرزا کے خاص قسم کے بیانات کی نسبت ایسا کہنے
سے اُستادی میں کیونکر فرق آسکتا ہے۔ یہ میزان جو ہم نے مرزا کے کلام کی نسبت
بتائی ہے اسکو اُنکے کلیات نظم ونثر میں جانچنا چاہیے، نہ انتخابی اشعار میں جو اس
کتاب میں درج کیے گئے ہیں۔

مرزا کی فارسی شاعری اور فارسی انشاپردازی کے متعلق یہ بات قابل
غور ہے کہ وہ کیا اسباب تھے جنھوں نے پچاس برس تک مرزا کو ایک ایسے فن
کی تکمیل اور اس میں ترقی کرنے پر مستعد وسرگرم رکھا جسکا زمانے میں کوئی قدردان

نہ تھا۔ اُنکے ممدوح زیادہ تر انگلش گورنمنٹ کے ارکان واعیان تھے جو فارسی زبان اور خاصکر فارسی شاعری سے محض اجنبی تھے، یا بادشاہ اور سلاطین وامرا ورؤسا تھے جنکو مرزا کے فارسی قصیدے پڑھنے اور سمجھنے کی نہ فرصت تھی نہ ضرورت۔ وہ شخص جسکا قصیدہ انوری وخاقانی کے قصیدوں سے ٹکر کھائے جسکی غزل عرفی وطالب کی غزل سے سبقت لیجائے، جو رباعی میں عمر خیام کی آواز میں آواز ملائے اور جسکی نثر کے آگے ابوالفضل اور ظہوری کی نثریں پھیکی اور بے مزہ معلوم ہوں اسکو بہادر شاہ کی سرکار سے صرف پچاس روپیہ ماہوار ملتا تھا، اور وہ بھی چھ سات برس سے زیادہ نہیں ملا گورنمنٹ کے ارکان واعیان کی مدح کے جلدو میں مرزا کو اُس خلعت کے سوا کبھی کچھ نہیں مرحمت ہوا جو فوراً فروخت ہوکر سرکاری چپراسیوں کے انعام میں صرف ہو جاتا تھا۔

مرزا کے ماننے والے اور انکے فارسی کلام پر ایمان بالغیب رکھنے والے بلاشبہہ ملک میں بیشمار تھے مگر ایسے خوش اعتقادوں کی کثرت اور اُنکی تحسین وآفرین سے شاعر کا دل ہرگز نہیں بڑھ سکتا پس جبکہ ممدوحوں کی قدر دانی کا وہ حال ہو، اور مادحین کی مدح سرائی کا یہ رنگ، تو پھر وہ کیا چیز تھی جسکو مرزا کی اصلی اور حقیقی ترقی کا باعث قرار دیا جائے۔ بات یہ ہے کہ شاعر کے دل میں اصلی ترقی کا ولولہ نہ سلاطین وامرا کی داد ودہش سے پیدا ہو سکتا ہے اور نہ خوش اعتقاد شاگردوں اور ماننے والوں کی کثرت سے بلکہ اُسکا دل بڑھانیوالی صرف دو چیزیں ہیں جو خواہی نخواہی اُسکو ترقی کرنے پر مجبور کرتی ہیں، اولاً سبق استعداد اور فطری قابلیت جسکا اقتضا یہ ہے کہ اگر تمام عالم میں ایک قدر دان یا مخاطب صحیح نہ ہو تو بھی وہ اپنے جوہر ظاہر کیے بغیر نہیں رہتی۔ جس طرح مور خواہ ویرانے میں ہو اور خواہ آبادی میں اُسکو مستی

اور نشاط کے عالم میں ناچنے سے گریز نہیں اسی طرح وہ شاعر جو ماں کے پیٹ سے شاعر ہی پیدا ہوا ہے بغیر اسکے کہ ملک میں کوئی اسکی قدر کرے یا اسکے کمال کی داد دے اپنے ہنر کی تکمیل میں ہاتھ پاؤں مارے بغیر نہیں رہ سکتا۔ دوسرے اس فطری ملکہ کا تحریک دینے والا اور اُس آگ کا پتھر سے نکالنے والا اس بات کا یقین ہے کہ سوسائٹی میں کچھ لوگ فی الحقیقۃ سخن فہم و سخن سنج موجود ہیں۔

اگرچہ ہندوستان میں فارسی زبان کا چراغ مدت سے ٹمٹما رہا تھا اور فارسی شاعری کی عمر طبیعی اختتام کے قریب پہنچ گئی تھی مگر حسن اتفاق سے اس اخیر دور میں چند صاحبان فضل و کمال خاص دار الخلافۃ دہلی میں ایسے پیدا ہو گئے تھے جو علم و فضل کے علاوہ شعر و سخن کا مذاق بھی اعلیٰ درجہ کا رکھتے تھے ان چند صاحبوں سے میری مراد مولانا فضل حق خیر آبادی ثم الدہلوی، مولانا مفتی محمد صدر الدین خاں متخلص بہ آزردہ، مولوی عبد اللہ خاں علوی، مولوی امام بخش صہبائی، حکیم مومن خاں مومن، نواب مصطفیٰ خاں حسرتی، نواب ضیاء الدین احمد خاں نیّر، سید غلام علی خاں وحشت وغیرہم ہیں۔ درحقیقت ان لوگوں کا مرزا کے عصر میں موجود ہونا انکی شاعری کے حق میں بعینہ ایسا تھا جیسا عرفی و نظیری کے حق میں خانخاناں، ابو الفتح، فیضی، اور ابو الفضل کا انکے زمانے میں ہونا۔

اگرچہ ان بزرگواروں میں بعض اصحاب ایسے بھی تھے جو ظاہرا مرزا کی شاعری کو تسلیم نہیں کرتے تھے، لیکن چونکہ یہ سب لوگ سخن فہم اور سخن سنج تھے اسلیے جس طرح قدردانوں کی تحسین و آفرین سے مرزا کا دل بڑھتا تھا اسی طرح نکتہ چینیوں کے خیال سے انکو پھونک پھونک کر قدم رکھنا پڑتا تھا، اور انکے دل پر اپنا نقش بٹھانے کے لیے اظہار کمال میں زیادہ کوشش کرنی پڑتی تھی، اور اس طرح قدردان اور نکتہ چین دونوں انکی ترقی کا باعث تھے۔

لطیفہ مولانا فضل حق باایں ہمہ علم و فضل مرزا کو جس رتبے کا شاعر مانتے تھے اسکا اندازہ حکایت ذیل سے ہو سکتا ہے۔ مولانا کے شاگردوں میں سے ایک شخص نے ناصر علی سرہندی کے کسی شعر کے معنی مرزا صاحب سے جا کر پوچھے۔ انھوں نے کچھ معنی بیان کیے۔ اُسنے وہاں سے آکر مولانا سے کہا آپ مرزا صاحب کی سخن فہمی اور سخن سنجی کی اس قدر تعریف کیا کرتے ہیں، آج انھوں نے ایک شعر کے معنی بالکل غلط بیان کیے، اور پھر وہ شعر پڑھا، اور جو کچھ مرزا نے اسکے معنی کہے تھے بیان کیے۔ مولانا نے فرمایا کہ پھر ان معنوں میں کیا برائی ہے؟ اُس نے کہا برائی تو کچھ ہو یا نہ ہو مگر ناصر علی کا یہ مقصود نہیں ہے۔ مولانا نے کہا اگر ناصر علی نے وہ معنی مراد نہیں لیے جو مرزا نے سمجھے ہیں تو اُس نے سخت غلطی کی۔

مرزا نے ایک غزل کے مقطع میں اپنے تئیں کم از کم شیخ علی حزیں کا مثل قرار دیا ہے اور وہ مقطع یہ ہے۔

تو بدیں شیوۂ گفتار کہ داری غالب ۔۔۔ گر ترقی نہ کنی شیخ علی را مانی

مومن خاں مرحوم نے جس وقت یہ مقطع سُنا اپنے دوستوں سے کہنے لگے کہ اس میں بالکل مبالغہ نہیں ہے۔ مرزا کو ہم کسی طرح علی حزیں سے کم نہیں سمجھتے۔

لطیفہ۔ ایک صاحب نے جو مومن خاں مرحوم کی تعلیوں سے خوب واقف تھے یہ حکایت سنکر کہا کہ مومن خاں نے یہ اسلیے کہا کہ وہ اپنا رتبہ یقیناً شیخ علی حزیں سے برتر و بلند تر سمجھتے تھے ورنہ وہ ہرگز مرزا کو شیخ کے برابر تسلیم نہ کرتے۔

نواب مصطفٰے خاں مرحوم ہمیشہ مرزا کو ظہوری و عرفی کا ہم پایہ کہا کرتے تھے اور صائب و کلیم وغیرہ سے انکو بمراتب برتر و بالاتر سمجھتے تھے نواب ضیاء الدین خاں کا مرزا کی نسبت یہ قول تھا کہ ہندوستان میں فارسی شعر کی ابتدا ایک ترک لاچین (یعنی امیر خسروؒ) سے ہوئی اور ایک ترک بیگ (یعنی مرزا غالب)

پر اُسکا خاتمہ ہوگیا۔ سید غلام علی خاں وحشت مرزا کی نسبت کہتے تھے کہ اگر یہ شخص عربیت کی
طرف متوجہ ہو جاتا تو عربی شعر میں دوسرا متنبی یا ابو تمام ہوتا اور اگر انگریزی
زبان کی تکمیل کرتا تو انگلستان کے مشہور شاعروں کا مقابلہ کرتا۔

مولانا آزردہ بیشک مرزا کی طرز خاص کو جو اُنھوں نے ابتدا میں اختیار کی
تھی ناپسند کرتے تھے، اور جو خیال کہ ابتدا میں مرزا کی نسبت مولانا کے خاطر نشین ہوگیا
تھا وہ اخیر تک اُنکے دل میں کسی نہ کسی قدر باقی رہا۔ چنانچہ مرزا نے جو ایک
فارسی قصیدہ مولانا ممدوح کی شان میں لکھا ہے اس میں اس مضمون کی
طرف نہایت لطیف اشارہ کیا ہے کہ مولانا اُنکی شاعری کو تسلیم نہیں کرتے تھے
قصیدے کی تمہید میں اپنے مصائب و آلام و شکایتِ روزگار وغیرہ کا بیان ہے، اسکے
بعد مدح کی طرف اس طرح گریز کرتے ہیں۔

باچنیں اندہ کہ پر گفتیم و دل خالی نشد — خواجہ گر اندُہ گسارِ من نبودے۔ وائے من
آنکہ در یکتائی وے در فنِ فرزانگی — متفق گردیدہ رائے بو علی با رائے من
آنکہ چوں خواہد ثنا مش نامہ نامی ساختن — بر نگارد عقل فعّالش کرم فرمائے من
دل ہمیں وصفم ثنا باید سخن کوتہ کنید — آنکہ ننگ اوست بودن در سخن ہمتائے من

یعنی بو علی سینا کا ممدوح کی یکتائی پر میرے ساتھ اتفاق رائے کرنا اور عقل فعال
کا اسکو "کرم فرمائے من" لکھنا یہ سب باتیں اسکی مدح کے لیے کافی نہیں ہیں،
مختصر یہ کہ وہ ایسا شخص ہے کہ شعر میں مجھ جیسے شخص کا ہمسر و ہمتا ہونا بھی
اسکے واسطے موجب ننگ و عار ہے۔ اس میں قطع نظر اسکے کہ ممدوح کی اور
اُس سے بھی زیادہ اپنی تعریف ایک نہایت لطیف پیرائے میں بیان کی ہے
اس بات کا بھی اشارہ ہے کہ ممدوح میری شاعری کو پسند نہیں کرتا۔

مرزا کی وفات سے چھ سات برس پہلے کا ذکر ہے کہ ایک روز نواب حسرتی

کے مکان پر جبکہ راقم بھی وہاں موجود تھا آزردہ اور غالب اور بعض اور مہمان جمع تھے، کھانے میں دیر تھی، فارسی دیوان غالب کے کچھ اوراق پڑے ہوئے مرزا کی نظر پڑ گئے۔ ان میں ایک غزل تھی جسکے مقطع میں اپنے منکروں کی طرف خطاب کیا تھا۔ اور جسکا مطلع یہ ہے۔

نشاطِ معنویاں از شرابخانۂ تست　　　فسونِ بابلیاں فصلے از فسانۂ تست

مرزا نے وہ اوراق اٹھالیے اور مولانا آزردہ سے مزاح کے طور پر کہا "دیکھیے کسی ایرانی شاعر نے کیا زبردست غزل لکھی ہے" یہ کہکر پڑھنی شروع کی۔ اوّل کے دو تین شعروں کی مولانا نے تعریف کی، مگر پھر بعض قرائن سے سمجھ گئے کہ مرزا ہی کا کلام ہے۔ مسکرا کر جیسی انکی عادت تھی کہنے لگے "کلام مربوط ہے مگر نوآموز کا کلام معلوم ہوتا ہے۔ سب حاضرین ہنس پڑے۔ جب مقطع کی نوبت آئی۔ مرزا نے مولانا کی طرف خطاب کرکے دردناک آواز سے یہ مقطع پڑھا۔

تو اے کہ محوِ سخن گستران پیشینی　　　مباش منکرِ غالبؔ کہ در زمانۂ تست

اسوقت سب لوگ بہت متاثر ہوئے اور مولانا آزردہ شرما کر خاموش ہو رہے۔ صہبائی اور علوی بھی چونکہ مرزا بیدل کا تتبع کرتے تھے اور مرزا غالب نے اس طریقے کو بالکل چھوڑ دیا تھا اسیلیے وہ مرزا کو اور مرزا انکو کم مانتے تھے لیکن چونکہ یہ تمام گروہ سخن فہموں اور سخن سنجوں کا تھا اور مشاعروں میں اکثر ایک دوسرے سے مٹ بھیڑ ہوتی رہتی تھی۔ مرزا کو اپنے خیالات کی اصلاح اور اپنے اشعار کی تہذیب تنقیح میں زیادہ کوشش کرنی پڑتی تھی اور یہی انکی اصلی ترقی کی بنیاد

**غزل** معلوم ہوتا ہے کہ مرزا نے فارسی غزل بھی اول مرزا بیدل وغیرہ کی طرز میں کہنی شروع کی تھی۔ چنانچہ اس قسم کی بہت سی غزلیں انکے دیوان میں اب تک موجود ہیں۔ مگر رفتہ رفتہ یہ طرز بدلتی گئی اور آخرکار عرفی، ظہوری،

نظیری اور طالب آملی وغیرہ کی غزل کا رنگ مرزا کی غزل میں پیدا ہو گیا۔ وہ اپنے فارسی دیوان کے خاتمے میں لکھتے ہیں جسکا ترجمہ یہ ہے "اگرچہ طبیعت ابتدا سے نادر اور برگزیدہ خیالات کی جویا تھی لیکن آزادہ روی کے سبب زیادہ تر ان لوگوں کی پیروی کرتا رہا جو راہِ صواب سے نابلد تھے۔ آخر جب ان لوگوں نے جو اس راہ میں پیشرو تھے۔ دیکھا کہ میں باوجودیکہ اُنکے ہمراہ چلنے کی قابلیت رکھتا ہوں اور پھر بے راہ بھٹکتا پھرتا ہوں، اُنکو میرے حال پر رحم آیا اور اُنھوں نے مجھ پر مربیانہ نگاہ ڈالی۔ شیخ علی حزیں نے مسکرا کر میری بیراہہ روی مجھکو جتائی طالب آملی اور عرفی شیرازی کی غضب آلود نگاہ نے آوارہ اور مطلق العنان پھرنے کا مادّہ جو مجھ میں تھا اسکو فنا کر دیا۔ ظہوری نے اپنے کلام کی گیرائی سے میرے بازو پر تعویذ اور میری کمر پر زادِ راہ باندھا اور نظیری نے اپنی خاص روش پر چلنا مجھکو سکھایا۔ اب اس گروہ والا شکوہ کے فیض تربیت سے میرا کلک رقاص چال میں کبک ہے تو راگ میں موسیقار، جلوے میں طاؤس ہے تو پرواز میں عنقا"۔

مرزا کے اس بیان سے پایا جاتا ہے کہ وہ غزل میں خاص نظیری کی روش پر چلتے تھے، مگر اُنکی غزلیات کے دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ انکی غزل میں نہ صرف نظیری بلکہ عرفی، ظہوری، طالب آملی، جلال اسیر اور اُنکے دیگر متبعین کی غزل کا رنگ علی العموم پایا جاتا ہے۔ البتہ اس لحاظ سے کہ نعوت کا عنصر مرزا کے کلام میں نظیری سے کچھ کم نہیں ہے۔ اُنکی غزل بلاشبہہ نظیری کی غزل سے زیادہ مناسبت رکھتی ہے۔ لیکن طرز بیان کے لحاظ سے نظیری کی کچھ خصوصیت نہیں معلوم ہوتی۔

ناظم ہروی کی چند بیتیں مشہور ہیں جن میں عنصری سے لیکر جامی تک ہر زمانے میں جو شاعر سر برآوردہ ہوا ہے اسکا نام لیا ہے۔ انکے آخر میں مرزا نے ایک بیت اپنی طرف سے اضافہ کی ہے۔ چونکہ اصل مثنوی اور اس پر مرزا کا اضافہ

فائدے اور لطف سے خالی نہیں ہے اسلیے ہم اسکو یہاں نقل کرتے ہیں۔ناظم کہتا ہے

شنیدم کہ در دور گاہِ کہن — شدہ عنصری شاہ صاحب سخن

چو اورنگ از عنصری شد تہی — بہ فردوسی آمد کلاہِ مہی

چو فردوسی آورد سر در کفن — بہ خاقانی آمد بساطِ سخن

چو خاقانی از دارِ فانی گذشت — نظامی بہ ملکِ سخن شاہ گشت

نظامی چو جامِ اجل در کشید — سر چترِ دانش بہ سعدی رسید

چو اورنگِ سعدی فرو شد ز کار — سخن گشت بر فرقِ خسرو نثار

ز خسرو چو نوبت بہ جامی رسید — ز جامی سخن را تمامی رسید

اسکے بعد جو کمی ناظم کے بیان میں رہ گئی تھی اُسکو مرزا نے یوں پورا کیا ہے۔

ز جامی بہ عرفی و طالب رسید — ز عرفی و طالب بہ غالب رسید

اگرچہ مرزا نے بیدل اور اُنکے متبعین کی زبان اور اُنکے اندازِ بیان میں شعر کہنا بالکل ترک کر دیا تھا اور اس خصوص میں وہ اہل زبان کے طریقے سے سرمو تجاوز نہیں کرتے تھے۔ مگر خیالات میں بیدلیت مدت تک باقی رہی۔لیکن آخر کار تغزل میں بے انتہا گھلاوٹ اور صفائی پیدا ہوگئی تھی۔ہم اس مقام پر اُنکی غزلیات میں سے زیادہ تر صاف صاف اور کسی قدر وہ اشعار بھی نقل کرینگے جن کے بغیر مرزا کی طرزِ تخیل اور انکے شعر کی خصوصیت ظاہر نہیں ہو سکتی۔

# انتخاب غزلیات فارسی

شاہدِ حسن ترا در روشِ دلبری (توحید) طرۂ پُرخم صفات موی میانِ ماسوا

یعنی اگر تیرے حسن کو مثل شاہدانِ مجازی کے ایک شاہد قرار دیا جائے تو اسکا طرۂ پُرخم

کیا ہوگا؟ صفات آلہی - اور اسکا مدے میاں کیا قرار پائیگا؛ ماسوی اللہ شعرائے متصوفین صفاتِ آلہی کو اکثر زلف وگیسو اور طرہ وکاکل کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں اور چونکہ ماسوی اللہ کو صوفیہ معدومِ محض جانتے ہیں اور معشوق کی کمر کو عشاق معدوم قرار دیتے ہیں - اسلیے شاہد حسن حقیقی کی کمر ماسوائے کو قرار دیا ہے -

آب نہ بخشی بزور خوں سکندر ہدر (توحید) جاں نہ پذیری بہ ہیچ نقدِ خضر ناروا

ہدر یعنی حلال - مشہور ہے کہ سکندر آبِ حیوان کی تلاش میں گیا تھا مگر ناکام رہا کہتا ہے کہ تو زور حکومت سے کسی کو پانی نہیں دیتا، پس اگر سکندر آبِ حیواں کے نہ ملنے کے سبب ہلاک ہو جائے تو ہو دوسرے مصرع میں خدا کی بے نیازی کا بیان ہے، یعنی خضر جان جیسی عزیز چیز مفت نذر کرتا ہے مگر تو اسکو قبول نہیں کرتا، اور اسلیے اسکو کسی طرح موت نہیں آتی -

بزم ترا شمع وگل خستگی بوتراب (توحید) ساز ترا زیر وبم واقعۂ کربلا

یعنی تیرے ہاں وہی سب سے زیادہ مقرب اور برگزیدہ ہیں جو سب سے زیادہ نشانۂ حوادث ومصائب وآلام ہیں -

سادہ زعلم وعمل مہر تو ورزیدہ ام (توحید) مستیٔ ما پایدار بادۂ ما ناشتا

ناشتا نہار منہ رہنا اور کچھ نہ کھانا نہ پینا - دوسرے مصرع کے یہ معنی ہیں کہ گویا میں نے شراب کا ایک قطرہ نہیں پیا مگر نشے میں ہر وقت چور رہتا ہوں؛ یعنی گو علم وعمل کچھ نہیں رکھتا مگر تیری محبت میں سرشار ہوں -

## قطعہ

اے خاکِ درت قبلۂ جان ودل غالب گز فیض تو پیرایہ ہستی ست جہاں را

تا نام تو شیرینیٔ جاں دادہ بہ گفتن درخویش فرو بردہ دل از مہر زباں را

یعنی آنحضرت کا نامِ مبارک لینے سے زبان میں ایسی شیرینی اور حلاوت پیدا ہوئی

کہ دل نے پیار سے اسکو اپنے اندر اتار لیا۔

ما ہمائے گرم پروازیم فیض از ما مجوے (فخریہ) سایہ ہمچوں دود بالا می رود از بال ما
یعنی ہمارے پرواز میں اسی قدر گرمی ہے کہ جس طرح دھواں آگ سے اوپر ہی اوپر
جاتا ہے اسی طرح ہمارے پروں کا سایہ نیچے نہیں پڑتا بلکہ دھوئیں کی طرح پروں
کے اوپر ہی اوپر جاتا ہے۔

حال ما از غیر می پرسی و منت می بریم (شوخی) آگہی بارے کہ آگہ نیستی از حال ما
یعنی تو جو ہمارا حال غیر سے پوچھتا ہے ہم اسی بات کے شکرگزار ہیں، غنیمت ہے کہ تو
اس بات سے تو آگاہ ہے کہ تجھکو ہمارے حال کی خبر نہیں۔

دل مایوس را تسکین بمردن میتواں دادن (امید) چہ امید ست آخر خضر و ادریس و مسیحا را
خطے بر ہستی عالم کشیدیم از مژہ بستن (تصوف) ز خود رفتیم و ہم با خویشتن بردیم دنیا را
وقف تاراج غم تست چہ پیدا چہ نہاں (عاشقانہ) ہمچو رنگ از رخ مارفت دل از سینۂ ما
جوئے از بادہ و جوئے ز عسل دارد خلد (عاشقانہ) لب لعل تو ہم این ست و ہم آں ست مرا
خارہا از اثر گرمی رفتارم سوخت (فخریہ) منتے بر قدم راہ روان است مرا
یعنی راہ کے تمام خار وخس میری گرم رفتاری سے جل گئے ہیں، پس رہگیروں کے
قدم پر میرا احسان ہے کہ میں نے انکے لیے رستہ بالکل صاف کر دیا ہے۔ یہ تمام
مضمون استعارے میں بیان ہوا ہے مطلب یہ ہے کہ نازک خیالی کے طریقے
میں جو الجھاؤ تھے وہ سب میں نے اس طریقے پر چلکر دور کر دیے ہیں اور آیندہ آنے
والوں کے لیے راہ صاف کر دی ہے۔

رہرو تفتہ در رفتہ بہ آبم غالب (حکایت حالت خود) توشۂ بر لب جو ماندہ نشانست مرا
یعنی میری مثال اس مسافر کی سی ہے جو گرمی اور لو سے جلا بھنا
پانی کو دیکھکر بے اختیار اس میں کود پڑے اور ڈوب جائے، اور ندی کے کنارے

پر اُسکا زادراہ پڑا رہ جائے جس سے یہ معلوم ہو کہ یہاں کوئی مسافر ڈوبا ہے۔ اس شعر میں مرزا نے اپنی خاص حالت کو تمثیل کے پیرائے میں بیان کیا ہے۔ گویا یہ کہتے ہیں کہ دنیا میں لوگوں نے مجھکو محض اٹکل اور قرائن سے پہچانا ہے، ورنہ میں جیسا کہ میں ہوں سب کی نظروں سے مخفی رہا ہوں۔

سایہ و چشمہ بصحرا دم عیسے دارد (دنیا) اگر اندیشۂ منزل نبود رہزن ما

یہ دنیا کی مثال ہے، یعنی اگر آخرت کا کھٹکا نہ لگا ہوا ہو تو دنیا خاصی آرام کی جگہ ہے مگر چونکہ یہ کھٹکا لگا ہوا ہے اسلیے یہاں آرام کے ساتھ دم نہیں لیا جا سکتا۔

می پرد سور مگر جاں بسلامت ببرد (زارانی کما) چہ برق ست کہ شد نامزد خرمن ما

یعنی معلوم نہیں کہ ہمارے خرمن پر کونسی بجلی گرنے والی ہے کہ چیونٹے جان بچانے کے لیے پہلے ہی سے اُڑے جاتے ہیں تمثیل کے پیراے میں یہ ظاہر کرتا ہے کہ دوست اور رفیق کوئی ہمارے رنج میں شریک نہیں ہوتا۔

سخن ما ز لطافت نہ پذیرد تحریر (فخریہ) نہ شود گرد نمایاں ز رمِ توسنِ ما

یعنی ہمارے خیالات اسقدر لطیف ہیں کہ تحریر میں نہیں آ سکتے گویا ہمارے گھوڑے کی دوڑ میں گرد و غبار بالکل نہیں اُٹھتا۔

ما نہ بودیم بدیں مرتبہ راضی غالب (فخریہ) شعر خود خواہش آں کرد کہ گردد فنِ ما

یہ ملکۂ فطری کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی ہم نے شاعری خود نہیں اختیار کی بلکہ ملکۂ شاعری نے خود ہمکو مجبور کیا کہ ہم اسکو اپنا فن قرار دیں۔

با بندۂ خود این ہمہ سختی نمی کنند (شکایت) خود را بزور بر تو مگر بستہ ایم ما

یہ خطاب خداوند حقیقی کی طرف ہے، یعنی کیا ہم زبردستی سے تیرے سر ہو گئے ہیں کہ ہم پر ایسی سختی کیجاتی ہے؟

بر روے حاسداں درِ دوزخ کشودہ رشک (فخریہ) از بہر خویش جنت در بستہ ایم ما

فائدے اور لطف سے خالی نہیں ہے اسلیے ہم اسکو یہاں نقل کرتے ہیں ۔ ناظم کہتا ہے

شنیدم کہ در دورِ گاہِ کہن | شدہ عنصری شاہ صاحب سخن
چو اورنگ از عنصری شد تہی | بہ فردوسی آمد کلاہِ مہی
چو فردوسی آورد سر در کفن | بہ خاقانی آمد بساطِ سخن
چو خاقانی از دارِ فانی گذشت | نظامی بہ ملکِ سخن شاہ گشت
نظامی چو جامِ اجل درکشید | سرِ چترِ دانش بہ سعدی رسید
چو اورنگِ سعدی فروشد زکار | سخن گشت بر فرقِ خسرو نثار
ز خسرو چو نوبت بہ جامی رسید | ز جامی سخن را تمامی رسید

اسکے بعد جو کمی ناظم کے بیان میں رہ گئی تھی اُسکو مرزا نے یوں پورا کیا ہے ۔

ز جامی بہ عرفی و طالب رسید | ز عرفی و طالب بہ غالب رسید

اگرچہ مرزا نے بیدل اور اُنکے متبعین کی زبان اور اُنکے اندازِ بیان میں شعر کہنا بالکل ترک کر دیا تھا اور اس خصوص میں وہ اہل زبان کے طریقے سے سرمو تجاوز نہیں کرتے تھے ۔ مگر خیالات میں بیدلیت مدت تک باقی رہی ۔ لیکن آخر کار تغزل میں بے انتہا گھلاوٹ اور صفائی پیدا ہوگئی تھی ۔ ہم اس مقام پر اُنکی غزلیات میں سے زیادہ تر صاف صاف اور کسی قدر وہ اشعار بھی نقل کرینگے جن کے بغیر مرزا کی طرزِ تخیل اور اُنکے شعر کی خصوصیت ظاہر نہیں ہو سکتی ۔

# انتخاب غزلیات فارسی

(توحید)

شاہدِ حسن ترا در روشِ دلبری | طرۂ پرخم صفات موی میانِ ماسوا

یعنی اگر تیرے حسن کو مثل شاہدانِ مجازی کے ایک شاہد قرار دیا جائے تو اُسکا طرۂ پرخم

کیا ہوگا؟ صفات آلہی - اور اُسکا سوے میاں کیا قرار پائیگا؟ ماسوی اللہ شعراے متصوفین صفاتِ آلہی کو اکثر زلف وگیسو اور طرہ وکاکل کے ساتھ تعبیر کرتے ہیں اور چونکہ ماسوی اللہ کو صوفیہ معدوم محض جانتے ہیں اور معشوق کی کمر کو عشاق معدوم قرار دیتے ہیں - اسلیے شاہد حُسن حقیقی کی کمر ماسواے کو قرار دیا ہے -

آب نہ بخشی بزور خوں سکندر ہدر (توحید) جاں نہ پذیری بہ ہیچ نقدِ خضر ناروا

ہدر یعنی حلال - مشہور ہے کہ سکندر آبِ حیوان کی تلاش میں گیا تھا مگر ناکام رہا کہتا ہے کہ تو زور حکومت سے کسی کو پانی نہیں دیتا ، پس اگر سکندر آب حیواں کے نہ ملنے کے سبب ہلاک ہوجائے تو ہو دوسرے مصرع میں خدا کی بے نیازی کا بیان ہے ، یعنی خضر جان جیسی عزیز چیز مفت نذر کرتا ہے مگر تو اسکو قبول نہیں کرتا ، اور اسلیے اسکو کسی طرح موت نہیں آتی -

بزم ترا شمع وگل خستگی بوتراب (توحید) ساز ترا زیر و بم واقعۂ کربلا

یعنی تیرے ہاں وہی سب سے زیادہ مقرب اور برگزیدہ ہیں جو سب سے زیادہ نشانہ حوادث ومصائب وآلام ہیں -

سادہ زعلم وعمل مہر تو ورزیدہ ام (توحید) مستیٔ ما پایدار بادۂ ما ناشتا

ناشتا نہار منہ رہنا اور کچھ نہ کھانا نہ پینا - دوسرے مصرع کے یہ معنی ہیں کہ گویا میں نے شراب کا ایک قطرہ نہیں پیا مگر نشے میں ہر وقت چور رہتا ہوں ؛ یعنی گو علم وعمل کچھ نہیں رکھتا مگر تیری محبت میں سرشار ہوں -

## قطعہ

اے خاکِ درت قبلۂ جان ودل غالب | کز فیض تو پیرایہ ہستی ست جہاں را

تا نام تو شیرینیِ جاں دادہ بہ گفتن | در خویش فرو بردہ دل از مہر زباں را

یعنی آنحضرت کا نام مبارک لینے سے زبان میں ایسی شیرینی اور حلاوت پیدا ہوئی

کہ دل نے پیار سے اسکو اپنے اندر اتار لیا۔

ماہمائے گرم پروازیم فیض از ما مجوے (فخریہ) سایہ ہمچوں دود بالا می رود از بالِ ما

یعنی ہمارے پرواز میں اسی قدر گرمی ہے کہ جس طرح دھواں آگ سے اوپر ہی اوپر جاتا ہے اسی طرح ہمارے پروں کا سایہ نیچے نہیں پڑتا بلکہ دھوئیں کی طرح پروں کے اوپر ہی اوپر جاتا ہے۔

حالِ ما از غیر می پرسی و منت می بریم (شوخی) آگہی بارے کہ آگہ نیستی از حالِ ما

یعنی تو جو ہمارا حال غیر سے پوچھتا ہے ہم اسی بات کے شکر گزار ہیں، غنیمت ہے کہ تو اس بات سے تو آگاہ ہے کہ تجھکو ہمارے حال کی خبر نہیں۔

دل بالوس را تسکین بمردن میتواں دادن (امید) چہ امید ست آخر خضر و ادریس و مسیحا را

خطے بر ہستی عالم کشیدیم از مژہ بستن (تصوف) زخود رفتیم وہم باخویشتن بردیم دنیا را

وقفِ تاراجِ غمم لست چہ پیدا چہ نہاں (عاشقانہ) ہمچو رنگ از رخ مارفت دل از سینۂ ما

جوئے از بادہ و جوئے زعسل دار د خلد (عاشقانہ) لب لعل تو ہم این ست و ہم آں ست مرا

خارہا از اثرِ گرمی رفتارم سوخت (فخریہ) منتے برقدمِ راہ روان است مرا

یعنی راہ کے تمام خار و خس میری گرم رفتاری سے جل گئے ہیں، پس رہگیروں کے قدم پر میرا احسان ہے کہ میں نے انکے لیے رستہ بالکل صاف کر دیا ہے۔ یہ تمام مضمون استعارے میں بیان ہوا ہے مطلب یہ ہے کہ نازک خیالی کے طریقے میں جو الجھاؤ تھے وہ سب میں نے اس طریقے پر چلکر دور کر دیے ہیں اور آیندہ آنے والوں کے لیے راہ صاف کر دی ہے۔

رہرو تفتہ در رفتہ بہ آبم غالب (حکایت حالات خود) توشۂ برلب جو ماندہ لشانست مرا

یعنی میری مثال اس مسافر کی سی ہے جو گرمی اور لو سے جلا بھنا۔ پانی کو دیکھکر بے اختیار اُس میں کود پڑے اور ڈوب جائے، اور ندی کے کنارے

پر اُسکا زادراہ پڑا رہ جائے جس سے یہ معلوم ہو کہ یہاں کوئی مسافر ڈوبا ہے۔ اس شعر میں مرزا نے اپنی خاص حالت کو تمثیل کے پیرائے میں بیان کیا ہے۔ گویا یہ کہتے ہیں کہ دنیا میں لوگوں نے مجھکو محض اٹکل اور قرائن سے پہچانا ہے اور نہ میں جیسا کہ میں ہوں سب کی نظروں سے مخفی رہا ہوں۔

سایۂ و چشمہ بصحرا دمِ عیسیٰ دارد (دنیا) اگر اندیشۂ منزل نبود رہزنِ ما

یہ دنیا کی مثال ہے، یعنی اگر آخرت کا کھٹکا نہ لگا ہوا ہو تو دنیا خاصی آرام کی جگہ ہے مگر چونکہ یہ کھٹکا لگا ہوا ہے اسلیے یہاں آرام کے ساتھ دم نہیں لیا جاسکتا۔

می پرد سور مگر جاں بسلامت ببرد (زار نالی کمتا) چہ برق ست کہ شد نامزدِ خرمنِ ما

یعنی معلوم نہیں کہ ہمارے خرمن پر کونسی بجلی گرنے والی ہے کہ چیونٹے جان بچانے کے لیے پہلے ہی سے اُڑے جاتے ہیں۔ تمثیل کے پیرائے میں یہ ظاہر کرتا ہے کہ دوست اور رفیق کوئی ہمارے رنج میں شریک نہیں ہوتا۔

سخن ما ز لطافت نہ پذیرد تحریر (فخریہ) نہ شود گرد نمایاں زرمِ توسنِ ما

یعنی ہمارے خیالات اسقدر لطیف ہیں کہ تحریر میں نہیں آسکتے گویا ہمارے گھوڑے کی دوڑ میں گرد و غبار بالکل نہیں اُٹھتا۔

ما نبودیم بدیں مرتبہ راضی غالبؔ (فخریہ) شعر خود خواہش آں کرد کہ گردد فنِ ما

یہ ملکۂ فطری کی طرف اشارہ ہے۔ یعنی ہم نے شاعری خود نہیں اختیار کی بلکہ ملکۂ شاعری نے خود ہمکو مجبور کیا کہ ہم اسکو اپنا فن قرار دیں۔

با بندۂ خود ایں ہمہ سختی نمی کنند (شکایت) خود را بزور بر تو مگر بستہ ایم ما

یہ خطاب خداوند حقیقی کی طرف ہے، یعنی کیا ہم زبردستی سے تیرے سر ہو گئے ہیں کہ ہم پر ایسی سختی کیجاتی ہے؟

بر روے حاسداں درِ دوزخ کشودہ رشک (فخریہ) از بہر خویش جنتِ در بستہ ایم ما

یعنی ہم اپنا کمال دیکھکر آپ ہی خوش ہوتے ہیں گویا ہم اپنے لیے جنت در بستہ ہیں پس چونکہ ہماری جنت کی کیفیت سے اور جو اُس میں لذت و راحت ہے اُس سے حاسد لوگ بیخبر ہیں اسیلیے رشک سے انکی یہ حالت ہے کہ گویا اُنپر دوزخ کا دروازہ کھلا ہوا ہے

سوز تراز واں ہمہ در خویشتن گرفت (تصوف) از داغ تہمتے بہ جگر بستہ ایم ما

یعنی تیرے سوز اور تیری آگ کو جان نے بالکل اپنے اندر لے لیا ہے ؛ اور ذرہ برابر کسی کے لیے اس میں سے حصہ نہیں چھوڑا۔ پس ہم جو اپنے جگر کو داغدار قرار دیتے ہیں درحقیقت اس پر تہمت رکھتے ہیں۔

با چوں توئے معاملہ بر خویش منت است (عاشقانہ) از شکوۂ تو شکر گزارِ خودیم ما

روئے سیاہِ خویش زخود ہم نہفتہ ایم (زار نالی) شمع خموشِ کلبۂ تارِ خودیم ما

کدوئے چوں نے یابم چناں بر خویشتن بالم (رندانہ) کہ پندارم سر آمد روزگارِ بے نوائیہا

یعنی ایک شراب کا بھرا ہوا تونبا مجھکو ملتا ہے تو میں پھولا نہیں سماتا اور یہ سمجھتا ہوں کہ بس اب بے سرو سامانی کا زمانہ ختم ہوا۔

سخن کوتہ۔ مرا ہم دل بتقوی مائل ست۔ امّا (رندانہ) زننگِ زاہدا فتادم بہ کافر ماجرائیہا

یعنی زاہد کے ساتھ ہم پیشہ ہونے سے عار آتا ہے اسیلیے میری کفار کی سی حالت ہے ورنہ تقوی کی طرف مجھے بالطبع میلان تھا۔

در مشرب حریفاں منست خود نمائی (اخلاقی) ہنگر کہ چوں سکندر آئینہ نیست جم را

حریفاں کا لفظ فارسی میں ایسا ہے جیسا اُردو میں یار لوگوں کا لفظ لفظی معنی اسکے ہم پیشہ ہیں جب شراب خوار کسی کو حریف یا حریفاں کہتا ہے تو اس سے مراد شراب خوار ہوتی ہے۔ کہتا ہے کہ ہم شراب خواروں کے مشرب میں خود نمائی منع ہے دیکھو جمشید جو بادہ نوشی میں ضرب المثل ہے اسکے ہاں آلہ خود نمائی یعنے آئینہ جیسا کہ سکندر کے ہاں تھا نہ تھا۔

زما گسستی و با دگیراں گر و بستی (شوخی) بیا کہ عہد و فا نیست استوار بیا

یعنی اگر تو نے ہم سے توڑ کر غیروں کے ساتھ پیمان باندھا ہے تو اسکا خیال نہ کر اور بے تکلف ہمارے پاس چلا آ، کیونکہ عہدِ وفا ٹوٹنے ہی کے لیے باندھا جاتا ہے وہ کبھی استوار نہیں ہوتا، جیسا کہ ہمارے ساتھ بندھ کر ٹوٹ گیا۔

وداع و وصل جداگانہ لذتے دارد (عاشقانہ) ہزار بار برو صد ہزار بار بیا

یعنی وداع میں اور لطف ہے اور وصل میں اور لذت ہے پس ہزار بار جا اور لاکھ بار آ۔ صد ہزار نے شعر کو زیادہ بلیغ کر دیا ہے۔ کیونکہ شاعر باوجودیکہ لذت میں وداع اور وصل دونوں کو یکساں قرار دیتا ہے مگر پھر بھی اپنے مطلب کی بات کو نہیں بھولا، اور جانے کے لیے ہزار بار اور آنے کے لیے صد ہزار بار کا لفظ استعمال کیا ہے

رواج صومعہ ہستی ست زینہار مرو (متصوفانہ) متاع میکدہ مستی ست ہوشیار بیا

یعنی صومعہ میں ہستی و پندار و غرور کا رواج ہے وہاں ہرگز نہ جا، اور میکدے کی جو کچھ پونجی ہے وہ مستی ہے، یہاں ذرا ہوشیار ہو کر یعنی ظرف عالی لیکر آنا چاہیے۔ مستی حاصل کرنے کے لیے ہوشیار ہو کر آنا، اسمیں جو لطف ہے وہ محتاج بیان نہیں۔

چوں بہ قاصد بسپرم پیغام را (رشک) رشک نگذارد کہ گویم نام را

گشتہ در تاریکیِ رہ زم نہاں (زارنالی) کو چراغے تا بجویم شام را

یعنی میرا دن اس قدر تاریک تھا کہ شام کی تاریکی اور اسکی تاریکی دونوں مل گئیں، اور یہ نہ معلوم ہوا کہ شام کب ہوئی اور دن کب چھپا۔

تا نیفتد ہر کہ تن پرور بود (خلوص) خوش بود گر دانہ نبود دام را

یہ وہی مضمون ہے جو مرزا نے اردو میں اس طرح باندھا ہے۔

طاعت میں تا رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ
دوزخ میں ڈال دو کوئی لیکر بہشت کو

دلستاں را در شغم و غالب بوسہ جو (رندانہ) شوق نشناسد ہمے ہنگام را

درہجر طرب بیش کند تاب و تبسم را (عاشقانہ) مہتاب کفِ مار سیاہ ست شبم را

یعنی جدائی کے زمانے میں جو سامانِ عیش وطرب مہیا ہوتا ہے اس سے میری بیقراری اور تپش زیادہ بڑھتی ہے۔ پس چاندنی جو کہ عیش وطرب کی محرک ہے وہ میری رات کے حق میں مار سیاہ کے پھن کا حکم رکھتی ہے۔

تشنہ لب بر ساحلِ دریا زغیرت جاں دہم (غیرت) گر بموج افتد گمانِ چینِ پیشانی مرا

کہتا ہے کہ میں کیسا ہی پیاسا ہوں لیکن اگر دریا کی موج پر مجھکو یہ شبہہ بھی گزرے کہ دریا نے مجھے دیکھکر پیشانی پر بل ڈالا ہے تو میں غیرت کے مارے ساحل دریا پر جان دیدونگا مگر حلق تر نہ کرونگا۔

بپایانِ محبت یاد می آرم زمانے را (عاشقانہ) کہ دل عہدِ وفا نابستہ دادم دلستانے را

اس شعر میں اپنی نادانی اور حماقت ظاہر کرتا ہے، کہ اب انتہائے محبت میں جبکہ معشوق کی طرف سے ظلم وستم وبیوفائی کی کچھ حد نہیں رہی۔ مجھے یہ خیال آتا ہے کہ افسوس ہے جب میں نے دل اسکو دیا تھا اسوقت وفاداری کا عہد نہ لے لیا۔ حالانکہ دل کا دینا کوئی اختیاری بات نہیں ہے، کہ جس طرح بیع وشرا اور لین دین کے وقت شرطیں کر لیتے ہیں اسی طرح دل دیتے وقت بھی کوئی شرط کر لیجائی۔

آوازۂ شرع از سرِ منصور بلند است (رندانہ) از شب روی ماست شکوہِ عسس ما

شب روی۔ چوری کے لیے راتوں کو پھرنا۔ کہتا ہے کہ اگر مجرموں کو تعزیر نہ دیجائے تو شریعت کی شان وشوکت اور حکومت کی شکوہ ظاہر نہیں ہوتی۔ پس ہم جو مرتکب جرائم ہوتے ہیں گویا شریعت اور حکومت کی شان بڑھاتے ہیں۔

وقت ست کہ خونِ جگر از درد بجوشد (زارنالی) چندانکہ چکد از مژۂ دادرس ما

کہتا ہے کہ میری مظلومی اب اس درجے کو پہنچگئی ہے کہ وہ وقت آن پہنچا ہے کہ خون جگر درد سے اسقدر اُبلے کہ حاکم دادرس کی پلکوں سے جا ٹپکے۔

دردہر فرو رفتۂ لذت نہ تواں بود (آزادی) برقند - نہ بر شہد نشیند مگس ما

یعنی ہم دنیا کی لذتوں سے متمتع ہوتے ہیں مگر اُن میں پھنستے نہیں، جیسے وہ مکھی جو قند پر بیٹھتی ہے کہ جب چاہا اُڑ گئی نہ وہ مکھی جو شہد پر بیٹھتی ہے کہ پھر اُٹھ نہیں سکتی۔

بادۂ مشکبوی ما بید دکنار کشت ما (رندانہ) کوثر و سلسبیل ما طوبیٰ ما بہشت ما

حسرت وصل از چہ رو ہچون بخیال سرخوشیم (عاشقانہ) ابر اگر بایستد برلب جوست کشت ما

یعنی جبکہ ہم خیال دوست ہی میں مست و سرشار ہیں تو وصل کی حسرت کیوں کریں۔ اگر ابر نہیں برستا تو نہ برسے، ہماری کھیتی خود ندی کے کنارے پر ہے۔

پردہ صدرا لعین بسر بر سر صد ہزار خم (رندانہ) گر نہی در آفتاب بادہ چکد زخشت ما

بادہ اگر بود حرام - بذلہ خلاف شرع نیست (رندانہ) دل نہ نہی بہ خوب ماطعنہ مزن برشت ما

زہاد کی طرف خطاب ہے جو شرابخواری اور رندانہ بذلہ سنجی دونوں کو برا سمجھتے ہیں۔ کہتا ہے کہ اگر شراب حرام ہے تو بذلہ سنجی تو خلاف شرع نہیں ہے، اگر تو شراب کو جو ہماری نفیس چیز ہے پسند نہیں کرتا تو بذلہ سنجی جو ہماری ادنیٰ درجے کی چیز ہے اُس پر تو طعن مت کر۔

(تضمین مصرع طرح)

گفت بحکم حسرتی غالب خستہ ایں غزل شاد بہیچ می شود طبع وفا سرشت ما

یہ غزل غالباً اُس زمانے کی لکھی ہوئی ہے جبکہ نواب مصطفیٰ خاں مرحوم متخلص بہ حسرتی کے مکان پر مشاعرہ ہوتا تھا اور علوی و صہبائی و آزردہ، اور مومن اور نیر وغیرہم سب اس میں شریک ہوتے تھے اس مقطع میں مرزا نے مصرع طرح کو تضمین کیا ہے اب اسکے یہ معنی ہوگئے کہ ہم سے جو اسطرح پر غزل لکھنے کی فرمایش کی گئی ہماری طبع وفا سرشت دوست کے اتنے ہی التفات سے شاد شاد ہو جاتی ہے۔

مردم زفرط ذوق و تسلی نہ می شوم (عاشقانہ) یارب کجا برم لب خنجر ستائے را

کہتا ہے کہ دوست کے خنجر نے وہ مزا دیا کہ اسکی تعریف کرتا کرتا مرگیا، اور پھر بھی

تسلی نہ ہوئی۔ الٰہی اس لب خنجر ستا کو کہاں لیجاؤں کہ جہاں جا کر تسلی ہو۔

شبم تاریک و منزل دُور و نقشِ جادہ ناپیدا (رندانہ) بلا کم جلوۂ برقِ شرابِ گاہ گاہے را

پہلے مصرع میں اپنی مشکلات کو شب تاریک وغیرہ کی تمثیل میں بیان کیا ہے دوسرے مصرع میں کہتا ہے کہ میں ہلاک یعنی قربان ہوں برق شراب کی چمک پر جو کبھی کبھی چمک جاتی ہے اور اُس اندھیرے میں کچھ روشنی نظر آجاتی ہے۔ مطلب یہ کہ شراب جو کبھی کبھی ملجاتی ہے صرف اُسکی بدولت میرا غم غلط ہوتا ہے۔

مے باندازہ حرام آمدہ ساقی برخیز (رندانہ) شیشۂ خود بشکن بر سر پیمانۂ ما

برخلاف عقل و شرع کے کہتا ہے کہ اے ساقی شراب اعتدال کے ساتھ پینی حرام ہے تو اُٹھ اور اپنا شیشہ یعنی بوتل یا صراحی ہمارے گلاس پہ دے مار۔ اس شعر میں افراط شوق کی تصویر کھینچی ہے خواہ کسی چیز کا شوق ہو جب کسی چیز کی طلب اور خواہش حد سے گزر جاتی ہے تو اس بات کی حس نہیں رہتی کہ اپنے ظرف کے موافق اُسکی خواہش کیجائے جب پانی کی پیاس نہایت شدت سے ہوتی ہے تو پیاسا دریا کو دیکھکر یہ چاہتا ہے کہ سارے دریا کو پی جاؤں۔ پس گو کہ مضمون شعر شراب کی تمثیل میں بیان کیا گیا ہے لیکن اسکا مصداق ہر چیز کا مشتاق قرار پا سکتا ہے۔

مو برآید زکفِ دست اگر دہقاں را (ذرانالی) نیست ممکن کہ کشد ریشہ سراز دانۂ ما

ظاہر ہے کہ انسان کی ہتیلی میں بال پیدا ہونے کی قابلیت نہیں رکھی گئی۔ کہتا ہے کہ اگر کاشتکار کی ہتیلی میں بال بھی نکل آئیں تو بھی یہ ممکن نہیں کہ ہمارا دانہ پھوٹ کر اُس میں سے ریشہ نکل آئے، یعنی ہماری کوششوں کا مشکور ہونا محال ہے

خرابیم و رضایش در خرابیہای ما باشد (تصوف) زچشمِ بد نگہدار د خدا ما دوست کاماں را

خراب۔ مست، ویران، اور تباہ، تینوں معنوں میں آتا ہے۔ دوست کام وہ شخص جسکی حالت دوستوں کی خواہش کے موافق ہو یعنی عمدہ حالت ہو۔ کہتا ہے کہ ہم

خود بھی خراب ہیں اور دوست کی خوشی بھی یہی ہے کہ خراب حال رہیں پس ہم دوست کاموں کو جنکی حالت دوست کی مرضی کے موافق ہے خدا تعالیٰ نظر بد سے محفوظ رکھے۔

بسا افتادہ۔ سرمست و بسا افتادہ در طاعت (مناجات) تو دانی تا بہ لطف از خاک برداری کداماں را

عالم آئینۂ راز ست چہ پیدا چہ نہاں (تصوف) تاب اندیشہ نداری بہ نگاہے دریاب

یعنی اگر تو سوچ نہیں سکتا تو نگاہ ہی سے عالم کو دیکھ کہ اسکا ظاہر و باطن سب مظہر اسرار الٰہی ہے۔

فرصت از کف مدہ و وقت غنیمت پندار (تصوف) نیست گر صبح بہاری شب ماہے دریاب

گر پس از جور بہ انصاف گراید چہ عجیب (شوخی) از حیا روے بما گر ننماید چہ عجیب

کہتا کہ ظلم و ستم کے بعد اگر وہ انصاف کی طرف مائل ہو جائے تو کچھ عجب نہیں یعنی اپنے پچھلے ظلم یاد کرکے حیا سے ہم کو منہ نہ دکھلائے تو کچھ تعجب نہیں مطلب یہ کہ انصاف بھی کرے گا تو اس طرح کریگا کہ ہم اسکے دیکھنے سے محروم رہیں۔

بودش از شکوہ خطر ورنہ سری داشت بمن (شوخی) بمزارم اگر از مہر بیاید چہ عجب

خیالی پلاؤ پکاتا ہے تاکہ اسی طرح اپنے دل کو تسکین دے۔

با چنیں شرم کہ از ہستی خویشش باشد (معذرت) غالب از رخ برہ دوست لسنایدچہ عجب

یعنی اس شرم سے کہ اپنے تئیں غلطی سے موجود سمجھ رہا ہے اگر غالب خدا کے آگے سجدہ نہ کرے تو کچھ تعجب نہیں۔

(غزل نعتیہ)

| | |
|---|---|
| حق جلوہ گر ز طرز بیانِ محمدؐ است | آرے کلامِ حق بہ زبانِ محمدؐ است |
| آئینہ دارِ پرتوِ مہرست ماہتاب | شانِ حق آشکار ز شانِ محمدؐ است |
| تیرِ قضا ہر آئنہ در ترکشِ حق است | اما کشادِ آں ز کمانِ محمدؐ است |
| دانی اگر بہ معنی لولاک وارسی | خود ہر چہ از حق ست ازانِ محمدؐ است |
| ہر کس قسم بدانچہ عزیز است می خورد | سوگندِ کردگار بجانِ محمدؐ است |

واعظ احدیث سایۂ طوبی فرو گزار — کاینجا سخن ز سرو روانِ محمدؐ است
بنگر دو نیمہ گشتن ماہ تمام را — کان نیمہ جنبشے ز بنانِ محمدؐ است
غالب ثنای خواجہ بہ یزدان گذاشتیم — کان ذاتِ پاک مرتبہ دانِ محمدؐ است

یہ غزل مرزا نے اپنی عام طرز کے خلاف نہایت صاف اور بلیغ لکھی ہے۔ راقم نے مرزا کی زندگی ہی میں اس غزل کی تخمیس کی تھی اور مرزا صاحب کو بھی دکھائی تھی۔ چونکہ وہ تخمیس ابتک شایع نہیں ہوئی اسلیے مقتضائے مقام یہ ہے کہ اسکو بھی اس غزل کیساتھ نقل کر دیا جائے۔

اعجاز از خواص لسانِ محمدؐ است — عین الحیوٰة گم بہ دہانِ محمدؐ است
گر نور و گر ہدیٰ کہ ازانِ محمدؐ است — حق جلوہ گر ز طرزِ بیانِ محمدؐ است
آرے کلامِ حق بہ زبانِ محمدؐ است

دانی ز بیشِ چشم تو بر خیزد ار حجاب — کز نورِ شمع پردۂ فانوس راست تاب
باشد ظہورِ روشنیِ عارض از نقاب — آئینہ دارِ پرتوِ مہر ست ماہتاب
شانِ حق آشکار ز شانِ محمدؐ است

لطفِ خداست گر بسر کس نہاد دست — قہرِ خداست چوں ز سر کین بجملہ جست
داند کسیکہ شد ز رمے ما رمیت مست — تیرِ قضا ہر آئینہ در ترکشِ حق است
اما کشادِ آں ز کمانِ محمدؐ است

گوئی اگر بعالمِ ادراک وا رسی — بینی اگر بدیدۂ دراک وا رسی
سنجی اگر بمرتبۂ خاک وا رسی — دانی اگر بمعنیِ لولاک وا رسی
خود ہر چہ از حق است ازانِ محمدؐ است

شاہد بقتلِ عاشق و عاشق بجان و خد — مجنوں بپائے لیلی و لیلی بہ فرقِ خود
مومن بہ آلِ احمد و آتش بروحِ جد — ہر کس قسم بدانچہ عزیز ست میخورد
سوگندِ کردگار بجانِ محمدؐ است

اے خامہ وصفِ قامتِ معشوق کم نگار     اے دل سخن ز راستِ قداں درمیاں میار
قمری! از ذکر سرو نفس را نگاہ دار     واعظ! حدیثِ سایۂ طوبیٰ فرو گزار
کاینجا سخن ز سرو روانِ محمدؐ است

حکمش بمہر و ماہ روانست چوں قضا     دیدی کہ بازگشتن خورشید بر قضا
بودہ است بر اشارۂ ابروی مصطفیٰ     بنگر دو نیمہ گشتنِ ماہ تمام را
کاں نیمہ جنبشے ز بنانِ محمدؐ است

آنجا کہ از مناقبِ عترت سخن رود     وزآل و از صحابۂ امت سخن رود
واں کاینہمہ ز ختم رسالت سخن رود     ور خود ز نقشِ مُہرِ نبوت سخن رود
آں نیز نامور ز نشانِ محمدؐ است

ہمت بمدح شہ من و حالی گماشتیم     گفتیم و از نگاشتنی ہا نگاشتیم
چوں کام و لب فراخور وصفش نداشتیم     غالب ثنای خواجہ بہ یزداں گذاشتیم
کاں ذاتِ پاک مرتبہ دانِ محمدؐ است

بیخود بوقتِ ذبح بتپیدن گناہ من  (شوخی)  دانستہ دشنہ تیز نہ کردن گناہِ کیست
یاد از عدو نیارم و اینہم ز دوربینی ست  (شوخی)  کاندر دلم گزشتن باد وست ہمنشینی ست
کہتا ہے میں جو رقیب کا خیال دل میں نہیں لاتا یہ دوربینی کی بات ہے کیونکہ میرے دل میں ہر وقت دوست رہتا ہے اگر رقیب کا خیال دل میں آئیگا تو گویا رقیب دوست کے ساتھ ہمنشین ہو جائیگا۔

من سوی او بہ بینم واند ز بیحیائی ست  (شوخی)  او سوی من نہ بیند دانم ز شرمگینی ست
چہ فتنہ ہا کہ در اندازۂ کمانِ تو نیست  (عاشقانہ)  قیامت ست! دل دیر مہربانِ تو نیست
رواں فدای تو! نامے کہ بردۂ ناصح!  (عاشقانہ)  زہے لطافتِ ذوقیکہ درمیانِ تو نیست
چونکہ ناصح ترکِ عشق کی نصیحت کرتا ہے اسلیے معشوق کا نام عاشق کے سامنے اچھی

طرح نہیں لیتا۔ شاعر ناصح کی طرف خطاب کرکے کہتا ہے کہ میری جان تجھ پر قربان ہو۔ تو نے کسکا نام لیا؟ وہ کیسی لطافت اور لذت ہوگی جو کہ تیرے بیان میں نہیں ہے یعنی جطرح اسکا نام لینا چاہیے تھا اگر اُس طرح تو بھی وہ نام لیتا تو کیسی لطافت اور لذت تیرے بیان میں ہوتی۔ مگر چونکہ ناصح نے بُری طرح سے اُسکا نام لیا تھا۔ اسلیے کہتا ہے کہ وہ کیسی لطافت ہوگی جو تیرے بیان میں نہیں ہے۔

دل از خموشیِ لعلت امیدوار چراست (عاشقانہ) چہ گفتہ بہ زبانے کہ در دہانِ تو نیست

معشوق نے منہ سے کچھ نہیں کہا مگر اُسکی نگاہ یا تبسم یا کسی اور ادا سے اسکے التفات یا وصل کی امید بندھی ہے۔ پس کہتا ہے کہ تیرے لعل لب کی خاموشی سے میرا دل اسقدر کیوں امیدوار ہے تو نے اُس زبان سے جو تیرے منہ میں نہیں ہے کیا کہہ دیا ہے جس سے اُسکو اُمید بندھی ہے۔

گمان زیست بود بر منت ز بیدردی (عاشقانہ) بداست مرگ و لے بدتر از گمانِ تو نیست

بے تکلف در بلا بودن بہ از بیم بلاست (اخلاق) قعرِ دریا سلسبیل و روے دریا آتش ست

دوسرے مصرع میں عرفی کے مضمون کو اُلٹا ہے۔ اُس نے اس لحاظ سے کہ دریا کے اوپر کی سطح سے راحت حاصل ہوتی ہے اور دریا کی تہ میں پہنچنے سے وہی نتیجہ پیدا ہوتا ہے جو آگ میں جل جانے سے ہوتا ہے۔ یوں کہا تھا

"روی دریا سلسبیل و قعرِ دریا آتش ست"

مرزا کہتے ہیں کہ بلا کا خوف خود بلا سے زیادہ سخت ہوتا ہے۔ چنانچہ دریا میں انسان جبھی تک بیچین رہتا ہے جب تک کہ ڈوب جانے کا اندیشہ ہوتا ہے۔ جب ڈوب گیا پھر کچھ بھی بیچینی باقی نہیں رہتی۔ پس یوں کہنا چاہیے کہ

"قعرِ دریا سلسبیل و روے دریا آتش ست"

پاک خور امروز و زنہار از پے فردا مسنہ (شوخی) در شریعت بادہ امروز آب و فردا آتش ست

جو لوگ شراب طہور کی اُمید پر دنیا میں شراب نہیں پیتے وہ گویا جو شراب آج نہیں پیتے اسکو کل کے لیے رکھ چھوڑتے ہیں۔ پس اُن سے کہتا ہے کہ "پاک خور امروز" یعنی سب آج ہی نبیڑ دے اور کل کے لیے مت رکھ، کیونکہ شریعت میں شراب آج تو پانی ہے اور کل وہی آگ ہو جاویگی۔

زوہم نقش خیالی کشیدۂ ورنہ (تصوف) وجود خلق چو عنقا بدہر نایاب است
قوی فتادہ چو نسبت۔ ادب مجو غالب (تصوف) ندیدۂ کہ سوے قبلہ پشت محراب است

یعنی جب تعلق اور نسبت قوی ہو جائے تو پھر آداب ظاہری کی توقع نہ رکھنی چاہیئے۔ دیکھو! قبلہ کی طرف پشت کرنا ہر ایک کے لیے خلاف ادب ہے، مگر محراب مسجد جسکو قبلہ سے نہایت مضبوط تعلق ہے اُسکی پشت ہمیشہ قبلہ ہی کی طرف رہتی ہے

ہر چہ فلک نخواستہ است ہیچکس از فلک نخواست (شوخی) ظرف فقیہ مے نہ جُست بادۂ ما گزک نخواست
بحث وجدل بجای ماں میکدہ جوی کاندراں (تصوف) کس نفس از جمل نزد کس سخن از فدک نخواست

بجاے ماں یعنی بجاے دار یعنی بحث وجدال کو یونہیں رہنے دے اور میخانے میں جاکر وہاں نہ جمل کا جھگڑا ہے نہ فدک کا قصہ ہے۔ جمل سے مراد جنگ جمل ہے جس میں حضرت عائشہ جمل یعنی اونٹ پر سوار ہو کر حضرت امیر سے لڑنے گئی تھیں۔ فدک ایک کھجور کا باغ تھا جسپر حضرت سیدۃ النساء فاطمہ زہرا نے حضرت ابوبکر صدیق کی خلافت میں وراثت کا دعویٰ کیا تھا یہ دونوں جھگڑے منجملہ ان بیشمار نزاعوں کے ہیں جن پر سُنّی شیعوں میں ہمیشہ سر پھٹول رہتی ہے۔

دل جلوہ میدہد بہنر خود در انجمن (فخریہ) رحمے مگر بجان حسودش نماندہ است

یعنی جب تک میں اپنے تئیں چھپاتا تھا حاسدوں کو کچھ آزار نہیں پہنچتا تھا اب علی الاعلان اپنے ہنر ظاہر کرنے لگا ہوں گویا اب حاسدوں کی جان پر رحم باقی نہیں رہا۔

غالب زباں بُریدہ و آگندہ گوش نیست (بیدی غی) امّا دماغ گفت و شنودش نماندہ است

بلبل! ولت بنالۂ خونیں بہ سد نیست (عاشقانہ) آسودہ زی کہ یار تو مشکل پسند نیست

یعنی اے بلبل تو اپنے نالۂ خونیں کے سبب ضیق میں نہیں ہے جب چاہتی ہے نالہ کرتی ہے۔ پس تو آرام سے زندگی بسر کر کہ تیرا یار یعنی گُل مشکل پسند نہیں ہے۔ بخلاف ہمارے کہ ہمکو رونے اور فریاد کرنے کی بندی ہے، حالانکہ نالۂ خونیں سے دل بھرا ہوا ہے۔

بیخود بزیر سایۂ طوبیٰ غنودہ اند (تصوف) شبگیر رہروان تمنا بلند نیست

یعنی جو لوگ امانی و آمال کے پھندے میں گرفتار ہیں ان کا سفر کچھ لمبا چوڑا نہیں ہے انکا منتہائے مقصود طوبیٰ کے سایے میں آرام کرنا ہے۔

اختری خوشتر از نیم بجہاں می بایست (شکایت آمیز) در پیر مرا بخت جواں می بایست

تا تنک مایہ بدریوزہ خود آرا نہ شود (قیمت سخن) نرخ پیرایۂ گفتار گراں می بایست

گفتم بروزگار سخنور چو من بسی ست (فخریہ) گفتند اندریں کہ تو گفتی سخن بسی ست

مشکیں غزالہا کہ نہ بینی بہ ہیچ دشت (فخریہ) در مرغزار ہائے خطا و ختن بسی ست

در صفحۂ نبود ہم ہمہ آں چہ در دل ست (فخریہ) در بزم کمتر ست گُل و در چمن بسی ست

درازدستی من جاکے ار فگند چہ عیب (رندانہ) ز بیش دلق درع با ہزار پیوند است

نگفتہ کہ بہ تلخی بساز و پند پذیر (رندانہ) بروکہ بادۂ ما تلخ تر ازیں پند است

یہ خطاب ناصح کی طرف ہے۔

اگر نہ بہر من از بہر خود عزیزم دار (عاشقانہ) کہ بندہ خوبی او خوبی خداوند ست

درگرم روی سایہ و سرچشمہ نجوئیم (تصوف) باما سخن از طوبیٰ و کوثر نتواں گفت

یعنی ہمکو آگے جانے کی جلدی ہے ہم سایہ و سرچشمہ یعنی طوبیٰ اور کوثر پر آرام نہیں لے سکتے۔

آں راز کہ در سینہ نہانست نہ وعظ ست (تصوف) بردار تواں گفت بہ ممبر نتواں گفت

کارے عجیب افتاد بدیں شیفتہ مارا (شوخی) مومن نہ بود غالب و کافر نتواں گفت

گفتم زکہ پرسم اثرِ عمرِ گزشتہ (رندانہ) ساقی بہ قدح بادۂ دہ سالہ فرو ریخت

در قالبِ مُلّا اثرش پردہ کشا شد (شوخی) خاکے کہ قضا در تنِ کو سالہ فرو ریخت

گر منافق۔ وصل ناخوش۔ در موافق ہجر تلخ (دوستی) دیدہ واغم کرد روے دوستاں دیدن نداشت

یعنی دوستوں کا منہ دیکھنا اور اُن سے تعارف پیدا کرنا نہیں چاہیے تھا کیونکہ جو منافق ہیں اُنکا ملنا ناگوار ہے اور جو با موافق ہیں اُنکی جدائی تلخ ہے۔

بُردم آدم از امانت ہر چہ گردوں برنتافت (انسان) ریخت مے بر خاک چوں جام گنجیدن نداشت

یعنی بار امانت میں سے جو کچھ آسمان سے نہ اُٹھ سکا وہ انسان نے اُٹھا لیا گویا جب شراب جام میں نہ سما سکی تو خاک پر گر پڑی۔ خاک کا لفظ انسان کے لیٔے اور جام آسمان کے لیے کس قدر مناسب واقع ہوا ہے۔ اور بار امانت جو انسان پر ڈالا گیا اُس کی تشبیہ اُس شراب سے جو پیالہ چھلکنے سے زمین پر گر پڑے۔ کیسی لطیف و پاکیزہ تشبیہ ہے

قفس و دام را گنا ہے نیست (تصوف) ریختن در نہادِ بال و پر ست

نہاد۔ جبلّت کو کہتے ہیں۔ قفس اور دام دونوں جانور کے لیے تکلیف اور اذیت کے مقام ہیں جہاں اکثر جانور تڑپ تڑپ کر مر جاتا ہے اور اُسکے بال و پر گر جاتے ہیں۔ یہاں قفس اور دام سے دنیا اور اُسکی تکلیفات مراد ہیں۔ کہتا ہے کہ قفس اور دام پر کچھ الزام نہیں ہے بال و پر گرنے ہی کے لیے بنے ہیں اور جاندار مرنے ہی کے لیے پیدا ہوا ہے۔

ریزد آں برگ و ایں گُل افشاند (تصوف) ہم خزاں ہم بہار در گذر است

یعنی خزاں اور بہار دونوں رفتنی ہیں، اُس میں پتے جھڑتے ہیں تو اس میں پھول جھڑتے ہیں۔

بے تو گر زیستہ ام سختی ایں درد بسنج (عاشقانہ) بگذر از مرگ کہ وابستہ ہنگامے ہست

یعنی موت کے لیے تو ایک وقت معین ہے اس سے قطع نظر کر اور یہ خیال مت کر کہ اب تک مرا کیوں نہیں۔ بلکہ یہ دیکھ کہ اب تک زندہ کیونکر رہا اور کیونکر جدائی کے رنج اور تکلیف کو برداشت کیا۔

کیست در کعبہ کہ رطلے ز نبیذم بخشد (رندانہ) درگروگاں طلبد جامۂ احرامے ہست

رطل، پیمانۂ شراب۔ نبید، شراب۔ گروگان، وہ شئے جسکو گرو رکھیں۔ جامۂ احرام، وہ بن سلا کپڑا جو مناسک حج کے ختم ہونے تک حاجی پہنے رہتے ہیں۔

نہ بدر جستہ شرارے نہ بجا ماندہ رماد (عاشقانہ) سوختم لیک ندانم بچہ عنوانم سوخت

رماد، راکھ۔ پہلا سوختم، لازمی۔ دوسرا سوختم، متعدی۔ کہتا ہے میں جل تو ضرور گیا مگر معلوم نہیں اُس نے کس طرح مجھے جلا دیا، نہ کوئی پتنگا اُڑا اور نہ راکھ باقی رہی۔

با دوست ہر کہ بادہ بخلوت خورد مدام (عاشقانہ) داند کہ حور و کوثر و دارالسلام چیست

دوست کو حور سے۔ بادہ کو کوثر سے۔ اور خلوت کو دارالسلام یعنی جنت سے تشبیہ دی ہے

دلخستۂ غمیم و بودے دوا سے ما (رندانہ) با خستگان حدیث حلال و حرام چیست

از کاسۂ کرام نصیب است خاک را (شوخی رندانہ) (یعنی پیالہ ومسعدوراں) تا از فلک نصیبۂ کاس کرام چیست

نیکی ز تست از تو نخواہیم مزد کار (شوخی) ور خود بدیم کار تو ایم انتقام چیست

یعنی اگر ہم نے نیکی کی ہے تو وہ تیری ہی طرف سے ہے اُسکی اُجرت ہم نہیں چاہتے ور اگر ہم بد ہیں تو تیرا فعل یعنی تیرے بنائے ہوئے ہیں۔ پھر سزا کس لیے ہے؟

غالب اگر نہ خرقہ و مصحف بہم فروخت (شوخی) پرسد چرا کہ نرخ مے لعل فام چیست

یعنی غالب کے گھر میں صرف ایک پرانا خرقہ اور ایک مصحف تھا اور کچھ نہ تھا پس اُس نے انکو اگر بیچ نہیں دیا تو شراب کا بھاؤ کیوں پوچھتا پھرتا ہے۔ بہم فروخت کے لفظ میں یہ شوخی رکھی ہے کہ اگر دونوں کو ایک ساتھ نہ فروخت کیا ہوگا تو شراب کی قیمت نہ ادا ہو سکے گی۔

لطفِ خدائے۔ ذوقِ نشاطش نمیدہد (عاشقانہ) کافر دلے کہ باستم دوست خوگرفت

یعنی وہ کافر دل جو معشوق کے ظلم سہنے کا عادی ہو اسکو خدا کی مہربانی میں بھی مزا نہیں آتا۔ بظاہر یہ ایک شاعرانہ شوخی معلوم ہوتی ہے، مگر درحقیقت یہ ایک فیکٹ ہے جو ہوا و ہوس کے کوچے میں ہمیشہ گذرتا رہتا ہے۔ بوالہوس لوگ سب ذلتیں گوارا کرتے ہیں، جدائی کے صدمے، رشک کی جلن، ذلت و بے آبروئی معاشیق کی بے التفاتی و بے اعتنائی وغیرہ سب کچھ سہتے ہیں مگر ہوا و ہوس سے باز نہیں آتے، اور پارسائی و عفت کا طریقہ جو باعث خوشنودی خدا ہے اسکو اختیار نہیں کر سکتے۔

رضواں چو شہد و شیر بغالب حوالہ کرد (شوخی) بیچارہ باز داد و مے مشکبو گرفت

رموز دیں نشناسم درست۔ و معذورم (〃) نہادمن عجمی و طریق من عربی است

یعنی میں پیدا تو عجم میں ہوا ہوں اور میرا مذہب عربی ہے پس اگر اصول مذہب سے واقف نہ ہوں تو مجھکو معذور سمجھنا چاہیے۔

نشاطِ جم طلب از آسماں نہ شوکتِ جم (ترکِ فضول) قدح مباش ز یاقوت بادہ گر عنبی ست

دوسرا مصرع مثال ہے پہلے مصرع کے مضمون کی۔ یعنی انگوری شراب چاہیے جس سے جمشید کا سا عیش حاصل ہو یاقوت کا پیالہ جس سے جمشید کی سی شاہانہ شوکت ظاہر ہو اگر نہ میسر ہو تو نہ سہی۔

ہرانچہ در نگری جز بہ جنس مائل نیست (فخریہ) عیار بیکسی من شرافت نسبی است

یعنی جسکو دیکھیے اپنی جنس کی طرف مائل ہے۔ چونکہ شرافت نسب میں کوئی میری مثل نہیں ہے اسلیے میری طرف کوئی مائل نہیں، اور یہی میری بیکسی کی وجہ ہے۔

نشاطِ معنویاں از شرابخانۂ تست (تصوف) فسونِ بابلیاں فصلے از فسانۂ تست

اس تمام غزل میں معشوق حقیقی کی طرف خطاب ہے۔

بجام و آئینہ حرفِ جم و سکندر چیست (تصوف) کہ ہر چہ رفت بہ عہد در زمانۂ تست

یعنی یہ کیوں کہا جاتا ہے کہ جام جہاں نما جمشید کے عہد میں تھا اور آئینۂ سکندر کے عہد میں کیونکہ جو کچھ جس زمانے میں گذرا وہ تیرے ہی زمانے میں تھا۔

ہم از احاطۂ تست اینکہ در جہاں مارا (تصوف) قدم بہ بتکدہ و سر بر آستانۂ تست

یعنی تو جو تمام عالم پر محیط ہے اسی کا نتیجہ ہے کہ ہم تو بتکدے میں مگر ہمارا سر تیرے آستانے پر ہے۔

سپہر را بہ تاراج ما گماشتۂ (تصوف) نہ ہر چہ دزد زما بُرد در خزانۂ تست؟

یعنی کیا یہ بات نہیں کہ جو کچھ لٹیرا ہم سے لوٹ کر لے گیا ہے وہ تیرے خزانے میں موجود ہے؟

مرا چہ جرم گر اندیشہ آسماں پیماست (عرف) نہ تیز گامی توسن ز تازیانۂ تست؟

اس شعر میں ضمناً اپنے خیال کی بلند پروازی کا اظہار ہے، اور اصل مقصد یہ ہے کہ جو کچھ ہے وہ تیری ہی طرف سے ہے۔ یعنی اگر میرا خیال اپنی حد سے تجاوز کر کے عالم بالا کے اسرار و غوامض میں دخل دیتا ہے تو میرا کیا قصور ہے؟ تیرے تازیانے نے گھوڑے کو تیز رفتار کر دیا ہے۔

شباب و زہد!! چہ ناقدر دانی بستی ست (شوخی) بلا بجان جوانانِ پارسا ریزد

آخر منزل نخست خوی تو رہ می زند (تصوف) اول منزل دگر بوئے تو زاد میدہد

یعنی سالک جب تیری راہ میں قدم رکھتا ہے اور پہلی منزل قریب ختم ہونے کے ہوتی ہے تو سخت سخت مشکلات اور امتحانات کا سامنا ہوتا ہے۔ جب یہ مرحلہ طے ہو جاتا ہے اور دوسری منزل شروع ہوتی ہے تو لذت قرب حاصل ہونے لگتی ہے جو مثل زاد راہ کے آگے بڑھنے کی ہمت بندھواتی ہے۔

اے کہ بریدہ تم زتست و یکہ بسینہ غم زتست (تصوف) نازش غم کہ ہم زتست خاطر شادمی دہد

مستِ عطائے خود کند ساقی ما نہ مست مے (تصوف) دادہ زیادہ می برد بسکہ زیادہ می دہد

یعنی ہمارا ساقی شراب سے مست نہیں کرتا بلکہ اپنی عطا و بخشش سے مست کرتا ہے چونکہ وہ ہر دفعہ پہلے سے زیادہ دیتا ہے اسلیے پہلا دیا ہوا بھول جاتے ہیں اس کے احسان کے نشے پر شراب کا نشہ غالب نہیں آنے پاتا۔

دل اسبابِ طرب گم کردہ در بندِ غمِ ناں شد (اخلاق) زراعتگاہِ دہقاں می شود چوں باغ ویراں شد

یہ مضمون مرزا کے حسب حال ہے اور عموماً مسلمانوں کی حالت پر صادق آتا ہے اول عیش و عشرت اور پھر نون تیل لکڑی کی فکر۔ زراعت اور باغ کی مثال کس قدر ممثل لہ کے مطابق واقع ہوئی ہے۔

زما گرم است ایں ہنگامہ بنگر شورِ ہستی را قیامت می دمد از پردۂ خاکے کہ انساں شد

یعنی جو کچھ دنیا میں فتنہ اور فساد اور جنگ و جدال اور شور و غوغا ہے وہ انسان ہی کے دم سے ہے۔ اگر حضرت انسان نہ ہوتے تو تمام عالم میں سناٹا ہوتا۔

قضا از ذوقِ معنی شیرہ می ریخت در جانہا سخے از لائے پالائش چکید و آبِ حیواں شد

لائے پالا صافی کو کہتے ہیں۔ باقی شعر کے معنی ظاہر ہیں۔

جلوہ اے داغ کہ ذوقِ نمکت می خیزد مژدہ اے درد کہ ننگم ز دوا می آید

یعنی اے داغ اب تیرے ظاہر ہونے کا وقت آگیا کیونکہ نمک جو تیرے طول پکڑنے اور ترقی پانے کا باعث ہے مجھے اُس میں مزا آنے لگا ہے اور اے درد تیری بن آئی ہے کیونکہ مجھے دوا سے ننگ آنے لگا ہے۔

ہمچو رازے کہ بمستی ز دل آید بیروں (تصوف) در بہاراں ہمہ بویت ز صبا می آید

اس شعر میں معشوق حقیقی کی طرف خطاب ہے اور اس حدیث کے مضمون کی طرف اشارہ ہے کہ انَّ فی اَیَّامِ دَہرِکُم نَفَحَات اَلاَ فَتَعَرَّضُوا لہا۔

خوش است آنکہ با خویش جز غم ندارد (آزادگی) ولے خوشتر است آنکہ ایں ہم ندارد

سرابے کہ رخشد بویرانہ خوشتر (تشبیہ) ز چشمے کہ پیرایۂ نم ندارد
یعنی وہ سراب جو صحرا میں چمکے اُس آنکھ سے بہتر ہے جو تر نہیں ہے۔
سخن نیست در لطف ایں قطعہ غالب (شوخی) بہشتے بود ہند کا دم ندارد
قطعہ سے مراد قطعۂ زمین ہے۔

مژدۂ صبح دریں تیرہ شبانم دادند (تعلی) شمع کشتند و ز خورشید نشانم دادند
رخ کشودند و لب ہرزہ سرایم بستند (تعلی) دل ربودند و دو چشم نگرانم دادند
سوخت آتشکدہ زآتش نفسم بخشیدند (فخریہ) ریخت بتخانہ ز ناقوس فغانم دادند
گہر از رایت شاہان عجم برچیدند (فخریہ) بعوض خامۂ گنجینہ فشانم دادند
افسر از تارک ترکان پشنگی بردند (فخریہ) بہ سخن ناصیۂ فر کیانم دادند
گوہر از تاج گسستند و بدانش بستند (فخریہ) ہر چہ بردند بہ پیدا بہ نہانم دادند
ہر چہ در جزیہ ز گبراں مئ ناب آوردند (رندانہ) بشب جمعۂ ماہ رمضانم دادند
ہر چہ از دستگہ پارس بہ یغما بردند (زارنالی) تا بنالم ہم ازاں جملہ زبانم دادند

اخیر کے چھ شعروں میں اس بات کا بیان ہے کہ قضا و قدر نے جو کچھ عرب کی فتوحات کے وقت عجم سے چھینا اسکے عوض میں مجھکو۔ کہ میں بھی عجمی الاصل ہوں۔ کچھ نہ کچھ دیا۔ جب آتشکدہ جلکر راکھ ہوگیا تو مجھے آتش کی جگہ نفس یعنی زبان دی۔ اور جب بتخانہ گر گیا تو مجھے ناقوس کی جگہ آہ و فغاں دی شاہان عجم کے جھنڈوں کے موتی اُتار لیے اور اسکے عوض میں مجھے خامۂ گنجینہ فشاں عنایت کیا۔ اسی طرح ترکوں کے سر سے تاج لوٹ لیا اور مجھکو شاعری میں اقبال کیانی مرحمت فرمایا۔ پھر کہتا ہے کہ موتی تاج میں سے تو توڑ لیے اور علم و دانش میں جڑ دیے یعنی جو کچھ علی الاعلان لوٹا تھا وہ مجھے چپکے سے دیدیا۔ اور آتش پرستوں سے جو شراب جزیے میں لی وہ ماہ رمضان کی شب جمعہ کو مجھے پلادی۔ خلاصہ یہ کیا جو کچھ پونجی لوٹی تھی اُس میں سے زبان

مجھکو فریاد کرنے کے لیے دیدی۔

(عاشقانہ متصوفانہ)

خوباں نہ آں کنند کہ کس را زیاں رسد　　دل برد تا وگرچہ ازاں دلستاں رسد

یعنی دل لیا ہے تو ضرور اسکے عوض میں کچھ اُس سے وصول ہوگا، کیونکہ اچھے لوگ ایسا کام نہیں کرتے کہ کسی کو نقصان پہنچے۔

مقصود ما ز دیر وحرم جز حبیب نیست　(تصوف)　ہر جا کنیم سجدہ۔ بداں آستاں رسد

گم شد نشان من چو رسیدم بکنج دیر　(تصوف)　مانند آں صدا کہ بگوش گراں رسد

شعرائے متصوفین دیر وخرابات ومیکدے سے اکثر خانقاہ یا وہ مقام جہاں فقر وفنا کی تعلیم ہوتی ہے مراد لیتے ہیں۔ اپنا نشان دیر میں پہنچکر گم ہو جانے سے مراد فنا ہے۔ اسکی تشبیہ اُس صدا سے جو بہرے آدمی کے کان تک پہنچکر گم ہو جاتی ہے۔ تجدد بلیغ تشبیہ ہے۔

(اعزاز نفس)

در دام بہر دانہ نیفتم مگر قفس　　چنداں کنی بلند کہ تا آشیاں رسد

اپنے اعزاز نفس کا اظہار ہے۔ یعنی عزت کے ساتھ قید کر وتو مجھے قید ہونے سے کچھ انکار نہیں ہے۔ پس یہ اُمید نہ رکھو کہ میں دانے کی لالچ سے جال میں آ پھنسونگا، نہیں بلکہ قفس کو اتنا اونچا کرو کہ میرے گھونسلے تک پہنچ جائے، میں قفس میں فوراً چلا آؤنگا۔

تیر نخست را غلط انداز گفتہ ام　(عاشقانہ)　اے وائے گر نہ تیر دگر بر نشاں رسد

غلط انداز اُس تیر کو کہتے ہیں جو خطا کر کے غیر مقصود جگہ جا لگے چونکہ عشاق معشوق کے تیر کے مشتاق ہوتے ہیں اسلیے کہتا ہے کہ ایک تیر تو اُسکا آکر لگا۔ مگر میں اُسکو اپنی نحوست طالع کے خیال سے غلط انداز سمجھتا ہوں۔ اب اگر دوسرا تیر بھی اسی جگہ لگا تو میں سمجھونگا کہ پہلا بھی ارادے سے لگایا گیا تھا ورنہ میرا خیال جو پہلے تیر کی نسبت تھا صحیح ہو جائیگا اور امید بالکل باقی نہ رہیگی۔

اُمید غلبہ نیست بہ کیش مغاں درآے　(رندانہ)　مے گر بہ جزیہ دست نداد از مغاں رسد

یعنی اگر پارسیوں پر غلبہ اور حکومت حاصل ہونے کی امید نہیں ہے تو انکا مذہب اختیار کرلے کیونکہ اس صورت میں اگر شراب جزیے میں نہ آوے گی تو ہدیہ اور سوغات میں ضرور آوے گی اس شعر میں گویا یہ ظاہر کرنا مقصود ہے کہ آتش پرستوں پر غلبہ و استیلا حاصل کرنے کی علت غائی یہی ہے کہ جزیے میں شراب آیا کرے۔ پس جب غلبے کی امید نہ ہو تو لاچار کیش مغاں اختیار کرنا چاہیے، تاکہ اگر جزیے میں نہیں تو ہدیہ وار مغاں ہی میں شراب وصول ہوا کرے۔

(عاشقانہ)
جاں بر سر مکتوب تو از شوق فشاندن ... از عہدۂ تحریر جوابم بدر آورد
آں کشتی بشکستہ ز موجم کہ بتباہی ... (دزنانی) افگند در آتش گر از آبم بدر آورد

جب کشتی موج کے تھپیڑوں سے ٹوٹ جاتی ہے تو اسکے تختوں کو پانی سے نکالکر آگ میں ایندھن کی جگہ جلاتے ہیں۔ اپنے تئیں کہتا ہے کہ میری مثال بھی اسی کشتی کی سی ہے کہ ڈوبنے سے بچا تو آگ میں جھونکا گیا۔

(تصوف)
گر جلوۂ رخ تو بہ ساغر نہ دیدہ ایم ... چندیں بذوق بادہ دل ز جا چہ میرود
ہفت آسیا بگردش و ما در میان او ... (دزنانی) غالب دگر مپرس کہ بر ما چہ میرود
مجو آسودگی گر مرد راہی کاندریں وادی ... (دنیا) چو خار از پا بر آمد پا ز داماں بر نمی آید

یعنی کسی حالت میں آدمی دنیا کے مخمصوں سے نجات نہیں پا سکتا اگر کانٹا پانوں سے نکل گیا تو پانوں دامن میں الجھیگا

برآر از بزم بحث اے جذبۂ توفیق غالب را (ترکی شعرِ مُختیض) کہ ترک سادۂ ما با فقیہاں بر نمی آید

ترک سادۂ ما یعنی غالب جو ایک بھولا بھالا ترک ہے۔ یہ ایسی ترکیب ہے جیسے موسائے من اور فرہاد من یعنی خود میں "با فقیہاں بر نمی آید" یعنی مولویوں کی دلیلوں حجتوں سے عہدہ برآ نہیں ہو سکتا۔ "با کسے بر نیامدن" کے معنی ہیں اُس سے سربراہ عہدہ برآنہ ہونا۔

چشم و دل باختہ ام - دادِ ہنر خواہد داد (تصوف) آنکہ چوں من ہمہ دان ہمہ بین تو شود

یعنی چونکہ میرے دل نے تجھ کو جانا ہے جیسا کہ تو ہے اور میری آنکھ نے تجھکو دیکھا ہے جیسا کہ تو ہے اسلیے دل اور آنکھ دونوں کو کھو بیٹھا ہوں۔ پس میرے اس کام کی داد وہی دیگا جو میری طرح تیرا ہمہ داں اور ہمہ بیں ہوگا۔

کفر و دیں چیست جز آلایش پندار وجود (تصوف) پاک شو پاک کہ ہم کفر تو دین تو شود

رفتہ بودی دگر از جا بہ سخن سازیِ غیر (عاشقانہ) منت از بخت کہ خاموشیِ ما یاد آمد

یعنی تو نے رقیب کی سخن سازی سے پھر دھوکا کھایا تھا، مگر شکر ہے کہ اسکی سخن سازی دیکھکر ہماری خاموشی تجھکو یاد آگئی جس سے تجھکو یہ خیال ہوا ہوگا کہ سچے عاشق منہ سے کچھ نہیں کہا کرتے۔

دوش کز گردشِ بختم گلہ بر روے تو بود (عاشقانہ) چشم سوی فلک و روی سخن سوے تو بود

یعنی نصیب کی گردش کا شکوہ کرتے وقت آنکھ آسمان کی طرف تھی اور باتیں تجھ سے کر رہا تھا۔ ایک خاص حالت کی تصویر بہت عمدہ لفظوں میں کھینچی ہے

دوست وارم گرہے راکہ بکارم زدہ اند (عاشقانہ) کایں ہمانست کہ پیوستہ درابروے تو بود

گر چنیں نازِ تو آمادۂ یغما ماند (تصوف) بہ سکندر نہ رسد ہر چہ ز دارا ماند

معشوقِ حقیقی کی طرف خطاب ہے۔ سکندر سے مراد بادشاہِ فاتح، اور دارا سے بادشاہ مفتوح۔

ہم بہ سوداے تو خورشید پرستم - آرے (تصوف) دل ز مجنوں بَرَد آہو کہ بہ لیلا ماند

یعنی اگر میں آفتاب کی پرستش کروں تو وہ بھی درحقیقت تیری ہی پرستش ہے جیسے مجنوں ہرنوں پر اسلیئے فریفتہ تھا کہ اکی آنکھیں لیلیٰ سے مشابہ تھیں۔

شکوۂ دوست ز دشمن نہ توانم پوشید (عاشقانہ) گر غمِ ہجر چنیں حوصلہ فرسا ماند

یعنی اگر جدائی کا غم اسی طرح بیصبر کرنے والا رہا تو دوست کا شکوہ ضبط نہ کیا

جا سکیگا یہاں تک کہ اُسکو دشمنوں سے بھی نہ چھپا سکونگا۔

دربغل دشنہ نہاں ساختہ غالب امروز (معیبت) مگذارید کہ ماتم زدہ تنہا ماند

بستندرہِ جرعۂ آبے بسکندر (تصوف) دریوزہ گرِ میکدہ صہبا بہ کدو برُد

یعنی سکندر کو ایک بے حقیقت پانی کے گھونٹ سے محروم رکھا اور میکدے کا فقیر شراب جیسی نایاب چیز کا تونبا بھر کرلے گیا۔ مطلب یہ کہ بادشاہوں کو وہ دولت نصیب نہیں جو میکدے یعنی خانقاہ کے ادنیٰ گداؤں کو نصیب ہے۔

یک گریہ پس از ضبط دو صد گریہ رضا دہ (تصوف) تا تلخیِ آں زہر توانم بہ گلو برُد

یعنی جب دو سو دفعہ رونے کو ضبط کروں تو ایک دفعہ تو رونے کی اجازت دے تاکہ اُس ضبط کے زہر کی کڑواہٹ ایک دفعہ روکر حلق سے دور کروں۔

زجوشِ شکوۂ بیدادِ دوست می ترسم (عاشقانہ) مباد مُہرِ سکوت از دہن فرو ریزد

ایک معقول بات کو محسوسات کے لباس میں ظاہر کرتا ہے مطلب تو یہ ہے کہ اسکے شکوے سے اس قدر بھرا ہوا ہوں کہ شاید اسکو ضبط نہ کرسکوں مگر اسکو اسطرح بیان کرتا ہے کہ اسکی بیداد کا شکوہ دل سے اس جوش کے ساتھ اُبلا ہے کہ منہ پر جو مہرِ سکوت لگی ہوئی ہے کہیں اسکے ریلے میں بہ نہ جائے۔

بریدہ ام رہِ دوری کہ گر بیفشانم (ہفاتشی) بجائے گردِ رواں از بدن فرو ریزد

یعنی میں نے ایسی راہِ درازطے کی ہے کہ اگر بدن کو جھاڑوں تو گرد کی جگہ جان بدن سے جھڑ جانے یہ تمثیل ہے اُس محنت و مشقت کی جو فکرِ شعر اور تکمیلِ فن سخن میں قائل نے کی ہے۔

مکن بپرسشم از شکوہ منع کایں خونیست (عاشقانہ) کہ خود ز زخم دہم دوختن فرو ریزد

عجیب وغریب تشبیہ اور نہایت عمدہ خیال ہے اور نرا خیال ہی نہیں بلکہ فیکٹ ہے۔ قاعدہ ہے کہ جب معشوق مہربان ہوکر عاشق کی پرسشِ حال کرتا ہے تو

اسوقت عاشق مہجور کا دل بھر آتا ہے اور وہ شکایت کرنی شروع کرتا ہے۔ پس کہتا ہے کہ تو میری پرسش حال کے وقت شکایت سے مجھکو منع نہ کر کیونکہ تو جو پرسش حال کرتا ہے تو گویا میرے زخم میں ٹانکے لگاتا ہے، اور ٹانکے لگاتے وقت کسی قدر خون کا ٹپکنا ضروری ہے۔ پس یہ شکایت وہ خون ہے جو زخم کے سیتے وقت ٹپکا کرتا ہے۔

زہے روانیِ عمرے کہ در سفر گذرد (سفر) اگر بہ دل نہ خلد ہر چہ از نظر گذرد

یعنی عمر کا سفر میں گزرنا نہایت عمدہ ہے بشرطیکہ سفر میں جو کچھ نظر سے گزرے اس پر انسان فریفتہ نہ ہو جایا کرے۔

بوصل لطف بہ اندازۂ تحمل کن (عاشقانہ) کہ مرگِ تشنہ بود آب چوں ز سر گذرد

کہتا ہے کہ وصل کی حالت میں مہربانی اس قدر زیادہ نہ کر کہ میں اُسکی خوشی کا تحمل نہ کر سکوں اور خوشی کے مارے مرجاؤں، کیونکہ پیاسے کے لئے وہ پانی موت ہے جو سر سے گزر جائے۔

ہر کجا دشنۂ شوق تو جراحت بارد (تصوف) جز خراشے بہ جگر گوشۂ ادہم نرسد
طوبیِ فیض تو ہر جا گل و بار افشاند (تصوف) جز نسیمے بہ پرستش گہِ مریم نرسد

جگر گوشۂ ادہم۔ یعنی ابراہیم بن ادہم۔ کو اُن زخموں سے جو تیرے شوق کی چھری برساتی ہے ایک خراش سے زیادہ نہیں پہنچی۔ اور جو پھول اور پھل تیرے فیض کے طوبیٰ سے جھڑتے ہیں ان میں سے صرف ایک ہوا کا جھونکا محراب مریم تک پہنچا ہے۔

مے بہ زہاد مکن عرض کہ ایں جوہر ناب (شوخی) پیش ایں قوم بہ شوراۂ زمزم نرسد
خواجہ فردوس بہ میراث تمنا دارد (شوخی) وائے گر در روش نسل بہ آدم نرسد

خواجہ کا لفظ فارسی میں اکثر ایسے مقام پر بولتے ہیں جیسے طنز کے موقع پر اُردو

میں تیسرے شخص کے لیے آپ یا حضرت بولتے ہیں۔ کہتا ہے کہ آپ آدم کی میراث میں فردوس کے طلبگار ہیں۔ بڑا مزا ہو اگر آپ کا سلسلۂ نسب آدم تک نہ پہنچے مطلب یہ ہے کہ آپ کے اخلاق و عادات انسانیت سے اسقدر بعید ہے کہ ممکن ہے آدم کی نسل سے نہ ہوں۔

جان در غمت فشاندن مرگ از قفا ندارد (تعفّن) تن در بلا فگندن بیم بلا ندارد
چون لعل تست غنچہ اما سخن نداند (عاشقانہ) چون چشم تست نرگس اما حیا ندارد
فارغ کسیکہ دل را با درد واگزارد (نایابی دوا) کشتِ جہان سراسر دارد گیا ندارد
باید زمے ہر آئینہ پرہیز۔ گفتہ اند (شوخی) آرے دروغ مصلحت آمیز گفتہ اند
کو فنا تا ہمہ آلایش پندار برد (تصوف) از صور جلوہ و از آئینہ زنگار برد
عشوۂ مرحمتِ چرخ مخر کایں عیار (ستم لطف نما) یوسف از چاہ بر آرد کہ بہ بازار برد

عشوہ خریدن دھوکا کھانا اور فریب میں آجانا یعنی آسمان کی مہربانی کے دھوکے میں نہ آنا کہ یہ عیار یوسف کو چاہ سے اسلیے نکالتا ہے کہ بازار میں بیچ کر بکوائے۔

ہر شمیمے را مشامے درخور است (تصوف) بوے پیراہن بکنعان می رود
جوہر طبعم درخشا نست لیک (زار نالی) روزم اندر پرنہاں می رود
نومیدی ما گردشِ ایام ندارد (زار نالی) روزے کہ سیہ شد سحر و شام ندارد
با بلبل چمن بنگر و پروانہ بہ محفل (بیقراری شوق) شوق ست کہ در وصل ہم آرام ندارد

یعنی شوق کو وصل میں بھی آرام نصیب نہیں، اسی لیے نہ بلبل کو چمن میں آرام ہے اور نہ پروانے کو شمع کی موجودگی میں قرار ہے۔

چہ خیزد از سخنے کز درونِ جان نہ بود (سخن پرور) بریدہ بود زبانے کہ خونچکان نہ بود
کہتا ہے کہ جو بات دل سے نہیں نکلتی وہ کچھ اثر نہیں کرتی۔ پس کٹ جائے وہ زبان جو خونچکان یعنی درد دل سے بھری ہوئی نہ ہو۔

حکیم ساقی و مے تند و من ز بد خوئی (قیمت) ز رطلِ بادہ بخشم آیم ار گراں نہ بود

حکیم سے مراد خدا ہے کہتا ہے کہ ساقی تو اندازے سے زیادہ نہیں دیتا اور شراب یعنی دولت دنیا نہایت تند ہے مگر میں اپنی بد خوئی اور زیادہ طلبی سے شراب کا پیالہ ہلکا پاتا ہوں تو غصے ہوتا ہوں

ز خویش رفتہ ام و فرصتے طمع دارم (تصوف) کہ باز گردم و جز دوست ارمغاں نہ بود

قاعدہ ہے کہ جب آدمی کہیں سفر کو جاتا ہے تو وہاں سے کچھ سوغات و ہدیہ و ارمغاں لیکر وطن میں واپس آتا ہے کہتا ہے کہ میں اپنے آپے سے تو جا چکا ہوں اب یہ چاہتا ہوں واپس پھر کر اپنے آپے میں آؤں تو دوست یعنی حق کے سوا کوئی سوغات لیکر نہ آوں۔

زمامِ ناقہ بدستِ تصرفِ شوق است (تصرف شوق) بسوے قیس گرایش ز سارباں نہ بود

یعنی لیلیٰ کا ناقہ جو قیس کی طرف چلا ہے یہ سار بان کی طرف سے نہیں ہے بلکہ اسوقت اُسکی باگ تصرف شوق قیس کے ہاتھ میں ہے وہ جدھر چاہتا ہے لے جاتا ہے۔

بتانِ شہر ستم پیشہ شہر یار انند (عاشقانہ) کہ در ستم روش آموز روزگار انند

برند دل بادائے کہ کس گماں نبرد (عاشقانہ) فغاں ز پردہ نشیناں کہ پردہ دار انند

نہ زرع و کشت شناسند نے حدیقہ و باغ (عاشقانہ) ز بہر بادہ ہوا خواہ باد و بار انند

یعنی ہوا اور مینہ کچھ اسیلے نہیں چاہتے کہ اُس سے کھیتیاں اور باغ سرسبز و شاداب ہونگے بلکہ صرف اسیلے کہ شراب پینے کا لطف بغیر باد و باراں کے نہیں آئیگا۔

یہ مضمون مرزا کو کہیں تلاش کرنا نہیں پڑا، بلکہ یہ خاص اُنکی طبیعت کا اقتضا تھا۔ جس مکان میں مرزا رہتے تھے اُسکے دروازے پر ایک کمرہ تھا اور کمرے کے آگے ایک برآمدہ تھا جسکے نیچے رستہ چلتا تھا۔ یہ برآمد: گزرگاہ

سے تقریباً چار گز اونچا ہوگا۔ ایک روز مینہ برس رہا تھا اور مرزا صاحب برآمدے میں بیٹھے ہوئے ابرِ باراں کی مدارات میں معروف تھے۔ اس وقت عالمِ سرخوشی میں فرمانے لگے کہ جی چاہتا ہے ایسا برسے کہ گلی کی رو کا پانی برآمدے تک آ جائے اور میں یہیں بیٹھا بیٹھا گلاس بھر بھر کر پانی پیوں۔ کسی نے کہا حضرت! برآمدے تک پانی آگیا تو شہر پہلے ڈوب جائیگا۔ مرزا ہنس کر چپکے ہو رہے۔

چہ لطف رہروی آنزا کہ خار خاری نیست (الذت بھی) مرو بکعبہ اگر راہ ایمنی دارد

خار خار خلجان۔ کہتا ہے کہ جب تک کچھ خطرہ نہ ہو سفر میں کچھ لطف نہیں۔ پس اگر کعبے کی راہ پُر امن ہے تو کعبہ جانا نہیں چاہیے۔ فی الحقیقت جو لوگ نہایت کٹھن منزلیں طے کر کے مقام مقصود تک پہنچتے تھے۔ جو خوشی انکو منزل پر پہنچنے سے ہوتی ہوگی اُسکا سواں حصہ بھی اُن لوگوں کو حاصل نہیں ہوتا جو ریل اور اسٹیمر میں آجکل سفر کرتے ہیں۔

(نالت سا الی ابنائے زماں)

بیا ور یدگر ایں جا بود زباں دانے غریب شہر سخنہائے گفتنی دارد

حد سے زیادہ بلیغ شعر ہے۔ اگرچہ مضمون عام ہے مگر خود شاعر کے حال پر خوب چسپاں ہوتا ہے اور اس لئے یقیناً اپنی ہی نسبت کہا ہے۔ جب کوئی غیرملک کا مسافر شہر میں وارد ہوتا ہے اور اُسکی زبان کوئی نہیں سمجھتا تو ترجمان کی ضرورت ہوتی ہے۔ شاعر کچھ تو اسلیے کہ کسی کو اپنا قدردان اور پایہ شناس نہیں پاتا، اور کچھ اسلیے کہ اپنے نازک اور باریک خیالات کا سمجھنے والا کسی کو نہیں دیکھتا۔ اپنے تئیں غریبِ شہر۔ یعنی شہر میں بالکل اجنبی قرار دیتا ہے اور کہتا ہے کہ کسی ترجمان کو بلاؤ کہ اجنبی مسافر کچھ باتیں۔ جو کہنے ہی کے لائق ہیں کہنی چاہتا ہے۔

بپشم ازاں بپرس کہ پرسی داہل کوے (عاشقانہ) گویند خستہ زحمت خود زیں دیار بُرد
نازم فریب صلح کہ غالب زکوے تو ناکام رفت وخاطرِ اُمید وار بُرد

ہرکرا رخت نمازے نبود از نم مے (رندانہ) جائے در حلقۂ رندانِ قدح نوش مباد
جامہ یا رخت کا نمازی ہونا اُسکے آلودہ ہونے کو کہتے ہیں۔ باقی شعر کے معنی صاف ہیں

مفتیاں! بادہ عزیز است۔ مریزید بخاک (رندانہ) جوشد از پردۂ دگر خوں سیاؤش۔ مباد
دوسرے مصرع کی تقدیر عبارت یوں ہے" مبادا خون سیاؤش ۔ دیگر از پردہ بجوشد۔ سیاؤش کا قصہ مشہور ہے کہ وہ بیگناہ اپنے سسرے افراسیاب کے ہاتھ سے مارا گیا تھا، اور اسکے خون کے وبال میں تمام ملک کشت وخون میں مبتلا رہا۔ کہتا ہے کہ اے مفتیو! شراب بھی بڑی عزیز چیز ہے ۔ اسکو زمین پر مت گراؤ، ایسا نہ ہو کہ خونِ سیاؤش پھر جوش مارے

از رشک کرد آنچہ بمن روزگار کرد (شکایت چرخ) درخستگی نشاط مرا دید خوار کرد
یہ غزل غالباً اُس زمانے میں لکھی گئی ہے جب مرزا عدالت کے مواخذے میں پھنس گئے تھے۔ یعنی زمانے نے جب مجھکو دیکھا کہ خستگی اور تکلیف میں بھی خوش ہے تو مجھے ذلیل وخوار کر دیا کہ اب تو خوش نہ رہیگا۔

دردل ہمی ز بینش من کینہ داشت چرخ (شکوۂ چرخ) چوں دیدکاں نماند نہاں آشکار کرد
یعنی میرے دانش وبینش کے سبب مجھ سے آسمان پوشیدہ کینہ تو رکھتا ہی تھا، اب جو دیکھا کہ وہ کینہ لوگوں پر ظاہر ہوگیا ہے تو آسمان کھل کھیلا اور علانیہ دشمنی کرنے لگا۔

لنگر گسست صرصر وکشتی شکست موج (تقدیر) دانا خورد دریغ کہ ناداں چہ کار کرد
یعنی جو کچھ ہوا وہ میری نادانی سے نہیں بلکہ قضا وقدر کے حکم سے ہوا۔

نومیدی از تو کفر و تو راضی نۂ بکفر (شوخی) نومیدیم دگر بہ تو امیدوار کرد

ماحصل شعر کا یہ ہے کہ در حقیقت میں ہوں تو نا اُمید مگر چونکہ تجھ سے نا امید ہونا کفر ہے اور تو کفر سے راضی نہیں اسلیے مجبوراً اپنے تئیں امید وار بنایا ہے۔

بشرع آویز و حق میجو ز مجنوں کم نہ باسے (تصوف) دلش با محمل است۔ اما زبان باساربان دارد

یعنی شرع سے بھی تعلق رکھ اور خدا کو بھی ڈھونڈھ، آخر تو مجنوں سے کم نہیں ہے کہ اُسکا دل تو محمل میں اٹکا ہوا ہے، مگر زبان کو ساربان سے سروکار ہے یعنی ساربان سے باتیں کر رہا ہے اور دل لیلیٰ سے لگا ہوا ہے۔ شرع کو ساربان سے اور حق کو محمل سے تمثیل دی ہے اور یہ نہایت بلیغ تمثیل ہے اور شعر نوادر افکار سے ہے۔

خدارا وقت پرسش نیست گفتم بگذر از غالب (عاشقانہ) کہ ہم جاں برلب و ہم داستاں ہا بر زباں دارد

گفتم یعنی میں نے کہدیا ہے، میں کہے دیتا ہوں کہ یہ پرسش کا وقت نہیں ہے، تو غالب کے حال سے درگزر اور پرسش کا خیال چھوڑ دے۔ کیونکہ اُسکی جاں لبوں پر ہے اور داستان زبان پر مبادا وہ اپنی دردانگیز داستان بیان کرے اور داستان کے ساتھ ہی اُسکی جان بھی نکلجائے۔

گویند صنعاں توبہ کرد از کفر ناداں بندۂ کز خود فروشیہائے دیں بخشش زیزداں خوش نکرد

صنعان کا قصہ مشہور ہے جو پہلے عابد تھا پھر فسق و فجور میں مبتلا ہوگیا۔ یہاں تک کہ کفر تک نوبت پہنچگئی پھر متنبہ ہوا اور کفر سے توبہ کی۔ کہتا ہے کہ صنعان کا کفر سے توبہ کرنا مشہور ہے۔ وہ عجب نادان بندہ ہے جسنے دین کی خود فراموشی کے سبب خدا کی بخشش کو پسند نہ کیا۔ یعنی خدا کی خالص بخشش تو وہ تھی کہ وہ توبہ نہ کرتا، اور کفر ہی پر مرتا، اور پھر خدا اسکو بخشدیتا، اور اب جو وہ بخشا جائیگا تو یہ بخشش دین کی قیمت ہوگی پس گویا اُس نے دین کی خود فروشی کے بھروسے پر خدا کی خالص بخشش کو پسند نہ کیا "خوش کردن"

کے معنی ہیں پسند کرنا۔

آں خود بہ بازی می برد۔ دیں را دو چو می شمرد (عاشقانہ) نمودش دیں خندہ زد آوردش جاں خوش نکرد

ناہن میاویزائے پدر فرزندِ آزر را نگر (شوخی) ہر کس کہ شد صاحب نظر دینِ بزرگاں خوش نکرد۔

میاویز۔ یعنی مجھ سے جھگڑا مت کر۔ فرزند آزر ابراہیم علیہ السّلام۔ باقی شعر کے معنی ظاہر ہیں۔ یہ نرا مضمون ہی نہیں ہے بلکہ مرزا کے حسب حال بھی ہے، کیونکہ جہاں تک ہمکو معلوم ہے۔ مرزا کے والد سنّی المذہب اور خود مرزا اثنا عشری تھے۔

درستم حق ناشناسش گفتن از انصاف نیست (شوخی) آں کہ چندیں تکیہ بر حلم خداوندش بود

کہتا ہے کہ اُس ظالم کو حق ناشناس کہنا انصاف نہیں ہے جسکو خدا کے حلم پر اسقدر بھروسا ہے کہ اُسکے بھروسے پر ظلم کیے چلا جاتا ہے اور اسکے مواخذے سے نہیں ڈرتا

باخرد گفتم نشان اہل معنی باز گوے (اخلاقی) گفت گفتارے کہ با کردار پیوندش بود

بہر خواری بلکہ سرگرم تلاشم کردہ اند پارۂ نزدیک در ہر دور باشم کردہ اند

دور باش۔ ہٹو۔ بچو کی آواز کو کہتے ہیں جو بادشاہوں کی سواری کے آگے آگے نقیب پکارتے چلتے ہیں۔ کہتا ہے کہ مجھکو جو قضا و قدر نے سرگرم تلاش کیا ہے اُس سے مقصود میرا خوار و ذلیل کرنا ہے پس راہ تلاش میں جو دھتکار مجھپر پڑتی ہے اُس سے ظاہر ہے کہ میری ذلت و خواری زیادہ ہوتی ہے اور اس طرح جو امر میرے سرگرم تلاش کرنے سے مقصود ہے وہ حاصل ہوتا ہے۔ پس گویا ہر دور باش پر میں کسی قدر مقصود کے نزدیک ہوتا جاتا ہوں۔

چرخ ہر روزم غم فردا بخوردن میدہد (زارنالی) تا قیامت فارغ از فکر معاشم کردہ اند

از چہ غالب خواجگیہائے جہاں ننگ منست گر نہ با سلمان و بوذر خواجہ تاشم کردہ اند

بخشم ناسزا میگوید و از لطف گفتارش گماں دارم کہ حرف دلنشینی بعد ازیں گوید

لطفِ گفتار کی تعریف اس سے بہتر کسی پیرائے میں نہیں ہوسکتی۔ کہتا ہے

کہ معشوق غصّے میں برابر مجھکو بُرا بھلا کہتا ہے مگر اسکے لطف کلام سے میں ہمیشہ اسی امید میں رہتا ہوں کہ اب کوئی اچھی بات کہتا ہے، اب کوئی مہربانی کا کلمہ اُسکی زبان سے نکلتا ہے۔

دل از پہلو بروں آرم جمش جام خود انگارد    وگر لختے برافشانم سلیمانش نگیں گوید

اپنے دل پر فخر کرتا ہے کہ اگر اُسکو پہلو سے نکال کر دکھاؤں تو جمشید اُسکو اپنا جام جہاں بیں سمجھے، اور اگر اُسکا ایک لخته نکال کر ڈالدوں تو سلیمان اس کو خاتم سلیمانی کا نگیں بنائے۔

من بہ وفا مردم ورقیب بدر زد    (عاشقانہ) نیمہ لبش انگبیں و نیمہ تبرزد

بدر زد یعنی نکل بھاگا - تبرزد مصری - کہتا ہے کہ میں تو نباہ کرتا کرتا مرگیا اور رقیب نکل بھاگا گویا معشوق کا آدھا لب شہد تھا کہ میں اُس میں پھنسکر رہ گیا اور آدھا مصری تھا کہ رقیب اُس پر سے اُڑگیا۔

دعوے او را بود دلیل بدیہی    (عاشقانہ) خندۂ دنداں نما بجنس گہر زد

کتنے بڑے خیال کو کن مختصر لفظوں میں اور پھر کس صفائی اور خوبی سے ادا کیا ہے کہتا ہے کہ معشوق موتی پر اس طرح ہنسا کہ اسکے دانت نظر آنے لگے۔ پس اُسکا خندہ گویا اس بات کا دعویٰ ہے کہ موتی کی کچھ حقیقت میرے دانتوں کے سامنے نہیں، اور اس دعوی کی دلیل اُسکا خندۂ دنداں نما ہے، کیونکہ اسکے دانتوں کا سب پر ظاہر ہو جانا یہی اس بات کی دلیل ہے کہ موتی اسکے دانتوں کے سامنے کچھ حقیقت نہیں رکھتے۔ پس اُسکے دعوے کی دلیل نہایت بدیہی اور ظاہر ہے۔

(شکوہ چرخ)

نہم جبین بدرش آستاں بگرداند    نشیمنش بہ سر رہ عناں بگرداند

آستاں بگرداند یعنی چوکھٹ کے پتھر کو اُلٹ کر اوپر کا رخ نیچے اور نیچے کا رُخ

اوپر کر دیتا ہے۔

(امتحان آلہی)

تو نالی از خلۂ خار و نگری کہ سپہر سر حسین علی بر سناں بگرداند

بر و۔ بہ شادی واندوہ دل منہ کہ قضا (تصوف) چو قرعہ بر نمط امتحاں بگرداند

یزید را بہ بساط خلیفہ بنشاند (تصوف) کلیم را بہ لباس شباں بگرداند

تیعت ز فرق تا بہ گلویم رسیدہ باد شوخی ز حد گذشت زبانم بریدہ باد

اول یہ آرزو کرتا ہے کہ تیری تلوار میرے سر پہ پڑے اور حلق تک اتر جائے۔ پھر یہ سمجھکر کہ یہ مرتبہ ہر شخص کو نصیب نہیں ہو سکتا۔ کہتا ہے کہ گستاخی حد سے گزر گئی میری زبان قلم ہو جیو۔

(عاشقانہ)

گر رفتہ ام زکوے تو آساں نہ رفتہ ام ایں قصہ از زبان عزیزاں شنیدہ باد

ذوقیست ہمدمی بفغاں بگذرم ز رشک خارِ رہت بپاے عزیزاں خلیدہ باد

یعنی اگر چہ تیرے عشق میں دوسرے کی شرکت گورا نہیں، مگر چونکہ کئی آدمیوں کے ملکر نالہ و فریاد کرنے میں عجب لطف ہے اسیلیے میں رشک سے قطع نظر کرتا ہوں اور کہتا ہوں خارِ رہت بہ پاے عزیزاں خلیدہ باد"

(عاشقانہ)

در تیغ زدن منت بسیار نہادند بردند سر از دوش و سبکدوش نکردند

یعنی تلوار سے سر اُتار کر بھی معشوق نے سبکدوش نہ کیا پہلے سر کا بوجھ تھا اب اس احسان کا بوجھ ہے کہ اپنی تلوار سے یہ بے قدر سر اُتارا ہے۔

(وصف مے و نے)

روزیکہ بہ مے زور و بہ نے شور نہفتند اندیشہ بکار خرد و ہوش نہ کردند

یعنی شراب کا نشہ اور نے کی آواز کا ۔ رد۔ دونوں عقل و ہوش کے دشمن ہیں۔ پس جب کارکنانِ قضا و قدر نے شراب میں زور اور نے میں شور ودلیعت کیا تھا اس وقت عقل و ہوش کے انجام کا کچھ خیال نہیں کیا۔

تاجرِ شوق دراں رہ بتجارت نہ رود (تصوف) کہ رہ انجا مد سرمایہ بغارت نہ رود

یعنی شوق الٰہی کا تاجر اُس رستے نہیں چلتا کہ جو رستہ چلتے چلتے ختم ہو جائے اور اُس رستے میں سرمایہ لوٹا نہ جائے۔

رمز شناس کہ ہر نکتہ ادائے دارد (تصوف) محرم آن ست کہ رہ جز باشارت نزود

کہتا ہے کہ ہر نکتہ۔ یعنی ہر چیز کی رمز کو سمجھنا چاہیئے کیونکہ محرم راز وہی شخص ہے جو بغیر اُدھر کے اشارے کے ایک قدم نہیں اُٹھاتا۔ یعنی جو کچھ نیچر سکھاتی ہے اسکے موافق عمل کرتا ہے۔ کھانے میں، پینے میں، سونے میں، جاگنے میں، غرضکہ ہر کام اور ہر چیز میں نیچر کی ہدایت کے بغیر کچھ نہیں کرتا۔

زاہد از حور بہشتی بجز ایں نشناسد (شوخی) کہ شود دست زدِ شوق و بکارت نزود

دست زدِ شوق ہونا یعنی شوق کے زیر مشق ہونا۔ خلاصہ مطلب یہ کہ زاہد شریعت کے تمام الفاظ سے اُنکے حقیقی معنی مراد لیتا ہے اور کسی بات کو تمثیل و استعارے و کنایے پر محمول نہیں کرتا۔

بیا و جوش تمنائے دیدنم بنگر (عاشقانہ) چو اشک از سر مژگاں چکیدنم بنگر

کہتا ہے کہ آ۔ اور دیدار کی تمنا جو میرے دل میں جوش مار رہی ہے اُسکو دیکھ۔ اور پلکوں کے رستے سے آنسو کی طرح میرا ٹپکنا ملاحظہ کر۔ جوش تمنائے دیدار کی تصویر اس سے بہتر غالباً کسی نے نہ کھینچی ہوگی کہ "میں آنسو کی طرح پلکوں کے رستے سے ٹپکا جاتا ہوں"

زمن بجرم تپیدن کنارہ می کردی (عاشقانہ) بیا بخاک من و آرمیدنم بنگر

دمید دانہ و بالید و آشیاں گہ شد (تصوف) در انتظارِ ہما دام چیدنم بنگر

کہتا ہے کہ ہما کے انتظار میں میرا جال بچھانا تو دیکھو۔ جو دانہ جال کے نیچے ہما کے پھنسانے کے لیے ڈالا تھا وہ اُگا اور بڑھا اور یہاں تک بڑھا کہ اس میں گھونسلے بن گئے۔ مگر ہما ہی دام میں نہ آیا۔

اے ذوق نوا سنجی بازم بخروش آور | غوغائے شبیخونے بر بنگہ ہوش آور
گر خود بجہد از سر - از دیدہ فرو بارم | دل خوں کن و آں خوں را در سینہ بجوش آور
ہاں ہمدم فرزانہ دانی رہِ ویرانہ | شمعے کہ نخواہد شد از باد خموش آور

ویرانہ یعنی غریب خانہ - جو شمع کہ ہوا سے نہ بجھے گی یعنی شراب -

شورابۂ ایں وادی تلخست اگر رادی | از شہر سبوئے من سرچشمۂ نوش آور

کہتا ہے کہ میں جس وادی میں ہوں یہاں کا پانی تو تلخ ہے اے ہمدم فرزانہ اگر تو فیاض ہے تو شہر سے میرے لیے سرچشمۂ نوش یعنی شراب لا -

دانم کہ زرے داری، ہر جا گزرے داری | مے گر ندہد سلطان از بادہ فروش آور
گر مغ بہ کدو ریزد بر کف نہ و راہی شو | ور شہ بسبو بخشد بردار و بدوش آور

کہتا ہے کہ تیرے پاس دام بھی ہیں، اور تو سب جگہ آتا جاتا بھی ہے، اگر بادشاہ عطا کرے تو فبہا - ورنہ بادہ فروش سے لا - اگر مغ (آتش پرست) یعنی بادہ فروش تو بنے میں ڈالدے تو تو نبا ہاتھ پر رکھ اور چلدے - اور جو بادشاہ گھڑا بھر کر عنایت کرے تو کندھے پر اُٹھا اور لے آ -

ریحاں دمد از مینا رامش چکد از قلقل | آں در رہِ چشم افگن ایں از پے گوش آور

رامش - راگ - آں سے مراد ریحاں اور ایں سے مراد قلقل -

گاہے بسبکدستی از بادہ ز خویشم بر | گاہے بسیہ مستی از نغمہ بہ ہوش آور

گاہے بسبکدستی - یعنی کبھی جلدی سے مجھ کو شراب پلا کر مدہوش کر دے اور پھر جب میں مست ہو جاؤں تو مجھکو گانا سنا کر ہوشیار کر -

غالب - کہ بقائش باد ہمپائے تو گر ناید | بارے غزلے فردے زاں موئنہ پوش آور

ہمپلے تو یعنی ہمراہِ تو - موئنہ پوش اونی کپڑے پہننے والا - مرزا جاڑے میں روئی دار کپڑا نہیں پہنتے تھے، اکثر اونی یا پشمینے کا چغہ کوٹ اور ٹوپی وغیرہ پہنتے تھے

یقین عشق کن و از سرِ گماں برخیز (عاشقانہ) بہ آشتی بنشیں یا بہ امتحاں برخیز
چرا بہ سنگ و گیا پیچی اے زبانۂ طور (تصوف) ز راہِ دیدہ بدل در رو و ز جاں برخیز
زبانہ۔ شعلہ وہ تجلی جو سنگ و گیاہ۔ یعنی کوہ طور اور نخل ایمن پر ظاہر ہوئی تھی اُسکی طرف خطاب کرتا ہے کہ اے شعلۂ طور! پتھر اور درخت سے جو کہ تیرے قابل نہیں ہیں کیوں لپٹتا ہے؟ ہماری آنکھ کی راہ سے دل میں اتر اور جان سے بھڑک اُٹھ۔

عیادت است نہ پرخاش تند خوئی چیست؟ (عاشقانہ) بیا و غمزدہ بنشیں، و لب گزاں برخیز
معشوق عیادت کو آیا اور عاشق کا حال نہایت سقیم دیکھکر بے لطف ہوا ہے اُس سے کہتا ہے کہ تو عیادت کے لیے آیا ہے، لڑائی کے لیے نہیں آیا، پھر یہ تند خوئی اور بدمزاجی کیسی ہے؟ یہاں آکر بے لطفی کے سوا اور کیا حاصل ہوسکتا ہے؟ پس آ اور مغموم بیٹھ۔ اور ہونٹ کاٹتا ہوا اُٹھ۔

نفس چوں زبوں گردد دیو را بفرماں گیر (اخلاق) محرمِ سلیمانم نقشِ خاتم از من پرس
کہتا ہے کہ جب نفس مغلوب ہوگیا پھر جن کو محکوم کرلینا آسان ہے۔ میں سلیمان کا محرم راز ہوں، اُسکی انگوٹھی پر یہی کندہ تھا جس سے تمام جن اسکے محکوم تھے۔

بوسہ از لبانم دہ، عمرِ خضر از من خواہ (رندانہ) جامِ مے بہ پیشم نہ، عشرتِ جم از من پرس
وردِ من بود غالب، یا علی بو طالب (منقبت) نیست بخل با طالب، اسمِ اعظم از من پرس
کہتا ہے کہ میرا وظیفہ یا علی ابن ابی طالب ہے، مجھکو طالبِ صادق سے کچھ بخل نہیں ہے، اسم اعظم مجھ سے پوچھ لے کہ یہی "یا علی" اسم اعظم ہے۔

لطفِ نہفتہ از نگہِ خشمگیں شناس (عاشقانہ) آرائشِ جبینِ شگرفاں ز چیں شناس
بے غم نہادِ مرد گرامی نمے شود (اخلاق) زنہار قدرِ خاطرِ اندوہگیں شناس
زنہار کے معنی یہاں ضرور بالضرور کے ہیں۔ یہ لفظ جب نہی پر آتا ہے تو ہرگز کے معنی ہوتے ہیں اور جب امر پر آتا ہے تو ضرور کے معنی دیتا ہے۔

دودِ سوداے تتق بست آسماں نامیدمش (تصوف) دیدہ بر خواب پریشاں زد جہاں نامیدمش

دنیا و مافیہا کا ہیچ ہونا بیان کرتا ہے، اور کہتا ہے کہ ایک خیالی دھواں اٹھکر شامیانہ سا بن گیا ہم نے اُسکا نام آسمان رکھ لیا۔ اور آنکھ کو ایک پریشان خواب نظر آیا اُسکو جہاں سمجھ گئے اسی طرح اسکے بعد کے کئی شعروں میں اسی مضمون کی تفصیل ہے مثلاً

وہم۔ خاکے ریخت در چشمم۔ بیاباں دیدمش (تصوف) قطرۂ بگداخت۔ بحرِ بیکراں نامیدمش

بادِ دامن زد بر آتش، نوبہاراں خواندمش (تصوف) داغ گشت آں شعلہ از ستی خزاں نامیدمش

چونکہ نوبہار میں تمام جذباتِ نفسانی جوش میں آتے ہیں، اور عشق و ہوس کی تحریک ہوتی ہے اسلیے بہار کو آگ سے تشبیہ دیتا ہے۔ کہتا ہے کہ ہوا نے آگ کو دامن سے سلگایا۔ میں نے اسکو بہار قرار دیدیا۔ اور جب وہ شعلہ جل بجھا۔ تو میں نے اس کا خزاں نام رکھدیا۔

(تعریض بر اہل وطن)

غربتم ناسازگار آمد، وطن فہمیدمش کرد تنگی حلقۂ دام آشیاں نامیدمش

کہتا ہے کہ جب پردیس میں مجھے تکلیفیں پہونچنے لگیں تو میں اسکو وطن سمجھا۔ گویا جب دام کے حلقے نے تنگی کی تو میں اسکو اپنا آشیانہ سمجھ گیا۔ مطلب یہ کہ وطن میں اس قدر بے مہری و نامُرّت لوگوں سے دیکھی تھی کہ جب پردیس مجھکو راس نہ آیا تو میں نے اسکو بھی وطن ہی تصور کرلیا۔

بود در پہلو بہ تمکینے کہ دل مے گفتمش (عاشقانہ) رفت از شوخی بآئینے کہ جاں نامیدمش

یہاں بود کی ضمیر معشوق کی طرف راجع ہے۔ کہتا ہے کہ وہ میرے پہلو میں ایسی تمکین کے ساتھ بیٹھا تھا جس طرح پہلو میں دل رہتا ہے۔ اور وہ شوخی سے اٹھکر اس طرح چلا گیا کہ میں اُسکو جان کہہ اُٹھا۔ یعنی جو جان کے جانے سے کیفیت ہوتی ہے وہی اسکے جانے سے ہوئی۔

دل زباں را رازدانِ آشنائیہا نخواست (عاشقانہ) گاہ بہماں[۱] گفتمش گاہے فلاں نامیدمش

درسلوک از ہرچہ پیش آمد گزشتن داشتم — کعبہ دیدم۔ نقشِ پائے رہرواں نامیدمش

دل درغمش بسوز کہ جاں می دہد عوض — ورجاں دہی۔ غمے بہ ازاں می دہد عوض

نبود سخن سرائی ما رائگاں۔ کہ دوست — دل می برد زبا و زباں می دہد عوض

کہتا ہے کہ یہ سخن سرائی ہمکو مفت نہیں ملی ہے۔ بعد دوست جب دل لے لیتا ہے تو اسکے عوض زبان عنایت کرتا ہے۔ زبان کو دل کا عوض قرار دینے میں شاعر نے لطافت یہ رکھی ہے کہ فی الحقیقۃ جب تک انسان کہیں دل نہیں دیتا اور عاشق نہیں ہوتا تب تک زبان میں گرمی اور شعلہ بیانی پیدا نہیں ہوسکتی، خواہ عشق مجازی ہو خواہ عشق حقیقی۔

مرا کہ بادہ ندارم ز روزگار چہ حظ (رندانہ) — ترا کہ ہست و نیا شامی از بہار چہ حظ

خوش است کوثر و پاکست بادہ کہ درست (رندانہ) — ازاں رحیق مقدس دریں خمار چہ حظ

چمن پُر از گل و نسریں و دلربائی نیست (تصوف) — بدست فتنہ ازیں گرد بے سوار چہ حظ

چمن پُر از گل و نسریں سے مراد دنیا ہے، اور دلربا سے مراد وہ ذات بے نشان ہے جو دید و دریافت سے باہر ہے۔ کہتا ہے کہ اس فتنہ خیز دشت یعنی دنیا میں جہاں قدم قدم پر راہزن اور قزاق گھات میں لگے ہوئے ہیں۔ اس گرد بے سوار سے کیا مدد پہنچ سکتی ہے۔ قاعدہ ہے کہ جب راہ میں مسافر کو خطرہ ہوتا ہے اور اسکی کمک کے لیے کوئی سوار آتا ہے تو اول گرد نظر آتی ہے، پھر سوار نمودار ہوتا ہے مگر اس دشت میں گرد یعنی آثار و علامات تو سب موجود ہیں مگر سوار کا کہیں پتہ نہیں۔

---

[۱] بہماں اور فلاں دونوں مرادف یکدیگر ہیں۔ جب کسی کا نام صراحۃً نہیں لینا ہوتا تو وہاں یہ الفاظ بولے جاتے ہیں۔ اردو میں ایسے موقع پر دہ یا دہ شخص یا امکا ڈھمکا بولتے ہیں ۱۲۔

چنیں کہ نخل بلند است و سنگ ناپیدا (تصوف) زمیوہ تا نہ فتد خود ز شاخسار چہ حظ

یعنی جبکہ نخل اس قدر بلند ہے اور پھل جھاڑنے کے لیے پتھر ناپید ہیں تو جب تک میوہ خود درخت سے نہ گرے۔ یعنی جب تک جاذبہ عنایت ہمکو خود اپنی طرف نہ کھینچے اور شاہد حقیقی خود اپنی جھلکی نہ دکھاے۔ ہمکو کیا فائدہ؟

نہ مراد ولت دنیا۔ نہ مرا اجر جمیل (شکایت) نہ چو نمرود توانا۔ نہ شکیبا چو خلیل

بنہ وبار بہ شبگیر در افگندہ براہ (فکر عقبیٰ) آنکہ دانست سراسیمگی صبح رحیل

بنہ وبار۔ ساز وسامان۔ شبگیر پچھلی رات۔ یعنی جو شخص یہ جانتا ہے کہ کوچ کی صبح کو کیسی گھبراہٹ اور کھلبلی پڑتی ہے۔ وہ رات ہی سے تمام ساز وسامان باندھ جوڑ کر رستے کے سرے پر ڈالدیتا ہے۔

نہ کنی چارہ لب خشک مسلمانے را (رندانہ) اے بہ ترسا بچگان کردہ مے ناب سبیل

یہ خطاب ہے خدا کی طرف۔ معنی ظاہر ہیں۔

غالب سوختہ جاں را چہ بگفتار آری (ناقدر دانی) بہ دیارے کہ ندانند نظیری ز قتیل

ندانند نظیری ز قتیل۔ یعنی نظیری اور قتیل میں فرق نہیں کرتے۔

شعلہ چیدہ غم کرا؟ گل شگفتہ مزد کو؟ (فخریہ) شمع شبستانیم۔ باد سحرگاہیم

اپنی مصیبت اور اپنی فیض رسانی اور اس پر لوگوں کی بیدردی اور ناقدردانی ظاہر کرتا ہے۔ کہتا ہے کہ میں گویا شمع شبستانی ہوں کہ اس میں سے شعلے جھڑتے ہیں مگر کسی کو اسکے ساتھ ہمدردی نہیں۔ اور گویا میں باد سحرگاہی ہوں جو پھول کھلاتی ہے مگر اسکی اجرت کوئی ادا نہیں کرتا۔

از صف طفلان و سنگ رہ شدہ بر خلق تنگ (شوخی) زود زکو نگذرد کوکبۂ شاہیم

یعنی میری شاہانہ سواری کوچے سے جلد نہیں گذرتی کیونکہ لڑکوں کے ہجوم اور پتھروں کے ستھراؤ سے راہ تنگ ہو جاتی ہے

جذب تو باید قوی کاں ببرد، باک نیست (تصوف) گر نہ تواند رسید بخت بہ ہمراہیم
کہتا ہے کہ تیرا جذبہ قوی چاہیے جو مجھکو منزل تک لیجائے۔ پس نصیب اگر میرے
ساتھ نہ چل سکے تو کچھ حرج نہیں۔

غالب نام آورم نام و نشانم مپرس (فخریہ) ہم اسد اللہم و ہم اسد اللہیم
برلب یا علی سرائے۔ بادہ روانہ کردہ ایم (رندانہ) مشرب حق گزیدہ ایم عیش مغانہ کردہ ایم
روانہ کردہ ایم۔ یعنی جاری کردہ ایم۔ کہتا ہے کہ چونکہ لب پر یا علی جاری ہے اس
لحاظ سے تو ہم نے مذہب حق اختیار کیا ہے، اور چونکہ اس پر شراب جاری ہے
اس لحاظ سے مغوں، یعنے آتش پرستوں کا سا عیش کرتے ہیں۔ یعنی دین و دنیا
دونوں ہمکو حاصل ہیں۔

بادہ بوام خوردہ و زر بہ قمار باختہ (ندامت) وہ کہ زہر چہ ناسزاست ہم بسزا نکردہ ایم
یعنی شراب پینا اور روپیہ ضائع کرنا تو برا تھا ہی، ہم نے ان برائیوں کو بھی خوبی
کے ساتھ نہ کیا۔ شراب پی تو قرض کی، اور روپیہ کھویا تو جوے میں۔

نالہ بلب شکستہ ایم۔ داغ بدل نہفتہ ایم (کتمان عشق) دولتیان ممسکیم زر بخزانہ کردہ ایم
نالہ بلب شکستہ ایم۔ یعنی اسکو منہ سے نہیں نکلنے دیتے، اور ضبط کرتے ہیں اور داغ
کو دل میں چھپائے رکھتے ہیں، ہم دولتمند تو ہیں مگر خسیس ہیں اپنی دولت کو خزانے
میں رکھتے ہیں۔

گر ز فراموشی بفریادم رسد وقتست وقت (تصوف) رفتہ ام از خویشتن چندانکہ در یاد خودم
کہتا ہے کہ میں اپنے آپ سے تو گزر گیا ہوں مگر ابھی آپ کو بھولا نہیں ہوں
اگر فراموشی اسوقت میری فریاد کو پہنچے اور آپ کو بھلا بھی دے تو بہت مناسب ہے۔

ہر قدم لغزے ز خود رفتن بود در بار من ہمچو شمع بزم در راہ فنا زاد خودم
کہتا ہے کہ راہ فنا میں جو کچھ کہ میرے بار۔ یعنی خورجی یا زنبیل۔ میں ہے وہ صرف

یہی ہے کہ ہر قدم پر تھوڑا تھوڑا اپنے آپ سے دور ہوتا جاتا ہوں۔ گویا جس طرح کہ شمع راہ فنا میں آپ ہی اپنا زاد راہ ہے۔ کہ برابر پگھلتی جاتی ہے اور زاد راہ کی طرح نبڑتی جاتی ہے اسی طرح میں بھی آپ اپنا زاد راہ ہوں۔

یاد باداں روزگاراں کاعتباری داشتم (عاشقانہ) آہِ آتشناک وچشمِ آشکباری داشتم

جوانی کے زمانے کو یاد کرتا ہے۔ جبکہ بوالہوسی یا عشق و محبت زور شور پر تھا، آہ آتشناک تھی اور آنکھ اشکبار۔

دیگر از خویشتم خبر نبود۔ تکلف برطرف (بیخودی) ایں قدر دانم کہ غالب نام یارے داشتم

ایں چہ شور است کہ از شوق تو در سر دارم (عاشقانہ) دلِ پروانہ وتمکین سمندر دارم

آں چراد رطرب ایں زچہ رو در تعب است (تصوف) خندہ بر غفلتِ درویش و توانگر دارم

کہتا ہے کہ میں درویش اور توانگر دونوں کی غفلت پر ہنستا ہوں جبکہ دنیا کا طرب اور تعب دونوں ہیچ ہیں تو ایک خوش کیوں ہے؟ اور دوسرا رنجیدہ کس لیے ہے؟

رازدارِ تو وُ بدنام کنِ گردشِ چرخ (مناجات) ہم سپاس از تو وُ ہم شکوہ زاختر دارم

خدا سے کہتا ہے کہ جو مجھ سے تکلیف پہنچتی ہے اُسکی مصلحت کو خوب سمجھتا ہوں مگر آسمان کو بدنام کرتا ہوں۔ پس درحقیقت تیرا احسان مند ہوں مگر بظاہر ستارے کا شکوہ گزار۔

خوشنودم از تو وز پے دور باشِ خلق (عاشقانہ) آوازۂ جفائے تو در عالم افگنم

کہتا ہے کہ میں نے تجھکو جفا کار اسلیے مشہور کر رکھا ہے کہ اور کوئی تیری طرف رغبت نہ کرے ورنہ درحقیقت میں تجھ سے ہر طرح راضی اور خوشنود ہوں۔

دوزند گر بفرض زمیں را بہ آسماں (فقر) حاشا کزیں فشار درابر وخم افگنم

ہم بعالم ز اہلِ عالم برکنار افتادہ ام (افسوس مخمل فخر) چوں امام سبحہ بیروں از شمار افتادہ ام

زمن حذر نکنی گر لباس دیں دارم نہفتہ کافرم و بت در آستیں دارم

اس شعر کے مصداق وہ مکار اور ریاکار لوگ ہیں جنکو متشرع اور مقدس سمجھکر اُنکے آگے کوئی بات ہنسی یا بے تہذیبی یا رند مشربی کی کہتے ہوئے شرم آتی ہے، مگر انکو ذرا ٹٹول کر دیکھیے تو وہ ٹٹی کی اوجھل شکار کھیلنے والے نکلتے ہیں۔ اس میں خطاب معشوق کی طرف ہے جو نو عمر ہونے کے سبب مقدس آدمیوں کی صحبت سے بھاگتا ہے۔

نشستہ ام بگدائی بشاہراہ و ہنوز ہزار دزد بہر گوشہ در کمین دارم

ہنوز کا لفظ یہاں ایسا ہے جیسا اُردو میں "تاہم" یا "وجود اسکے" بولتے ہیں۔ کہتا ہے کہ میں امیروں کی مدح سرائی کے لحاظ سے تو ایسا ہوں جیسے شاہراہ میں ایک گدا بیٹھا ہو، مگر اس لحاظ سے کہ لوگ میرے مضمون چُراتے ہیں میرا یہ حال ہے کہ ہزاروں چور میری گھات میں لگے ہوئے ہیں۔

زوعدہ دوزخیاں را فزوں نیاز ارند (توقع) توقعے عجب از آہ آتشیں دارم

کہتا ہے کہ اہل دوزخ کو ظاہر ہے کہ میعادِ معین سے زیادہ دوزخ میں نہ رکھیں گے، پس اس خیال سے میں اپنی آہ آتشیں سے ایک عجیب توقع رکھتا ہوں یعنی یہ کہ آہ آتشین بھی ہمیشہ نہ رہیگی - اس توقع کو عجیب اسلیے کہا ہے کہ اُسکو بھی دوزخ پر قیاس کرکے اُس سے آخر کار نجات کا امیدوار ہے۔

جواب خواجہ نظیری نوشتہ ام غالب خطا نمودہ ام و چشم آفریں دارم

دوسرا مصرع نظیری کا ہے جسکا پہلا اصل مصرع یہ ہے۔

مرا بہ سادہ دلیہای من تواں بخشید

نظیری کا یہ شعر بڑے رتبے کا ہے، مگر حق یہ ہے کہ مرزا نے یہ مصرع تضمین کیا کیا ہے گویا اسکو چھین لیا ہے۔ مرزا کے مقطع کا مطلب اب یہ ہو گیا کہ نظیری کی غزل پر غزل لکھنی تھی تو خطا۔ مگر میں نے اس پر ایسی غزل لکھی ہے

کہ اپنی اس خطا پر آفریں کا امید وار ہوں۔

(غزل مسلسل عاشقانہ)

بیا کہ قاعدۂ آسماں بگردانیم — قضا بگردش رطل گراں بگردانیم

معشوق سے کہتا ہے کہ تو آ، تاکہ آسمان کا یہ قاعدہ کہ وہ دوست کو دوست سے نہیں ملنے دیتا ہم تم دونوں ملکر پلٹ دیں اور حکم قضا کو رطل گراں۔ یعنی جام شراب۔ کی گردش سے پھیر دیں۔

بگوشۂ بنشینیم و در فراز کنیم — بکوچہ بر سر رہ پاسباں بگردانیم

در فراز کنیم۔ یعنی دروازہ بند کر دیں اور چوکیدار کو حکم دیں کہ کوچے میں پھرتا رہے اور کسی کو نہ آنے دے۔

اگر ز شحنہ بود گیر و دار نندیشیم — و گر ز شاہ رسد ارمغاں بگردانیم

اگر کلیم شود ہمزباں سخن نہ کنیم — وگر خلیل شود میہماں بگردانیم

گل افگنیم و گلابے بہ رہگذر پاشیم — مے آوریم و قدح درمیاں بگردانیم

ندیم و مطرب و ساقی ز انجمن رانیم — بکار و بار زنے کارواں بگردانیم

گہے بہ لابہ سخن با ادا بیامیزیم — گہے بہ بوسہ زباں در دہاں بگردانیم

لابہ۔ تملق و خوشامد۔ سخن کو ادا کے ساتھ ملانا۔ راز و چاؤ اور راز و نیاز کی باتیں کرنا۔

نہم شرم بیک سو و باہم آویزیم — بشوخی کہ رخ اختراں بگردانیم

ز جوش سینہ سحر را نفس فرو بندیم — بلائے گرمی روز از جہاں بگردانیم

یعنی اختلاط کے موقع پر ہم دونوں ایسے زور زور سے سانس لیں کہ صبح کا دم بند کر دیں، اور اسکو طلوع نہ ہونے دیں، اور دن کی گرمی کی بلا جہان سے ٹالدیں۔

بوہم شب ہمہ را در غلط بیندازیم — زنیمہ رہ رمہ را باشباں بگردانیم

یعنی سب کو رات کے دھوکے میں ڈالدیں یہاں تک کہ چرواہے کو ریوڑ سمیت ادھے رستے سے شہر کی طرف اُلٹا پھیر دیں۔

بجنگ باج ستانانِ شاخساری را ۔ تہی سبد ز در گلستاں بگردانیم

یعنی جو لوگ درختوں سے میوہ اور فواکہ کی ڈالی لینے کو آئیں انکو لڑکر باغ کے باہر ہی سے خالی جھال کے ساتھ پھیر دیں۔

بہ صلح بال فشانانِ صبحگاہی را ۔ ز شاخسار سوے آشیاں بگردانیم

یعنی جو پرندے صبح کو گھونسلوں سے درختوں پر آکر کلیل کرتے ہیں انکو نرمی اور چمکار کے ساتھ گھونسلوں کی طرف لوٹا دیں۔

ز حیدریم من وتو۔ زما عجب نہ بود ۔ گر آفتاب سوے خاوراں بگردانیم

کہتا ہے کہ ہم تم حیدری ہیں، ہم سے تعجب نہیں کہ جس طرح بقول بعض حیدر کرار سے معجزہ ردالشمس ہوتا تھا۔ ہم بھی آفتاب کو مشرق کی طرف واپس پھیر دیں۔

رفت برما انچہ خود ما خواستیم (ندامت) ۔ وایہ از سلطان بہ غوغا خواستیم

قاعدہ ہے کہ جب فقیر بادشاہ سے بھیک مانگتے وقت شور وغل کرتا ہے تو اسکو مار کر ہٹا دیتے ہیں اور کچھ نہیں دیتے کہتا ہے ہمپر جو سختی گزری وہ خود ہم نے ہی چاہی تھی، کیونکہ بادشاہ سے بھیک مانگتے وقت غل شور بہت کیا، اسلیے وہاں سے دھتکارے گئے اور کچھ نہ ملا۔ سلطان سے مراد خدا تعالیٰ ہے۔

دانش وگنجینہ پنداری یکیست (نخوت) ۔ حق نہاں داد آں چہ پیدا خواستیم

پنداری اور گوئی اور گویا کے ایک معنی ہیں۔ کہتا ہے کہ علم اور خزانہ گویا ایک ہی چیز ہیں، کیونکہ جو چیز ہم نے علانیہ مانگی۔ یعنی دولت۔ وہ خدا نے ہم کو پوشیدہ طور پر دی۔ یعنی علم ہنر۔

رفت وباز آمد ہما در دامِ ما (تصوف) ۔ باز سر دادیم وعنقا خواستیم

کہتا ہے کہ ہما ہمارے دام میں پھنس کر نکل گیا تھا پھر آن پھنسا، اب چاہیے تھا کہ اُسکی زیادہ نگرانی کرتے اور اُسکو نکلنے نہ دیتے، مگر ہم نے اسکو خود چھوڑ دیا اور عنقا کی خواہش کی۔ ہما سے مراد دولت دنیا، اور عنقا سے مراد احدیتِ ذات۔

وحشتے در سفر از برگ سفر داشتہ ایم (آزادی) توشۂ راہ۔ وَلے بود کہ برداشتہ ایم

داغ احسان قبولِ لیمانش نیست (فخر منقمش کلو) ناز بر خرمی بخت ہنر داشتہ ایم

قبولی اور قبول ایک معنی میں آتا ہے۔ خرمی بخت ہنر۔ یعنی سرسبزیِ بخت ہنر۔ کہتا ہے کہ ہمکو اپنے ہنر کی خوش نصیبی پر ناز ہے اس پر کمینوں کی قبولیت کے احسان کا داغ نہیں ہے۔

زخم جگرم بخیۂ و مرہم نہ پسندم (فخر منقمش شکایت) موج گہرم جنبش و رفتار ندانم

یعنی جس طرح زخم جگر تک بخیہ و مرہم کی رسائی نہیں ہے اور آب گہر کی موج میں جنبش و رفتار نہیں ہے، ایسا ہی میرا حال ہے یعنی نہ کسی کو میرے درد کی خبر ہے۔ نہ میرے کمال کی اطلاع ہے۔

نقدِ خردم سکۂ سلطان نہ پذیرم (فخر) جنسِ ہنرم گرمیِ بازار ندانم

غالب نبود کو تہی از دوست۔ ہمانا (شکر) زاں ساں دہدم کام کہ بسیار ندانم

یعنی وہ اس طرح حاجت روائی کرتا ہے کہ اکثر مجھکو شعور نہیں ہوتا کہ کیونکر یہ کام بن گیا۔

ذیل کی غزل نواب مصطفےٰ مرحوم کے مکان پر جو مشاعرہ ہوتا تھا اُس میں پڑھی گئی تھی چونکہ دلّی کے تمام نامور شعرا کا، جو وہاں فارسی غزلیں لکھکر لایا کرتے تھے۔ مرزا نے اس غزل میں ذکر کیا ہے اور غزل بھی نہایت فصیح ہے اسلئے بطور یادگار کے ساری غزل یہاں نقل کیجاتی ہے۔

ہاپری[۱] چہرہ غزالاں وزمردم رم شاں (عاشقانہ) دل بمردم نخم طرہ خم و رخم شاں

---

[۱] یعنی زہے پری چہرہ غزالاں ۔۱۲

کافرانند جہاں جوے کہ ہرگز نہ بود (عاشقانہ) طرۂ حور دلاویز تر از پرچم شاں
آشکارا کش، بدنام و نکو نامی جوے (عاشقانہ) آہ ازیں طائفہ، وانکس کہ بود محرم شاں
رشک بر تشنۂ تنہا رو واری دارم (ہمدردی طلب) نہ بر آسودہ دلان حرم و زمزم شاں
بگذر از خستہ دلانے کہ ندانی۔ ہشدار (اخلاق) خستگانند کہ دانی و نداری غم شاں

یعنی ان مصیبت زدوں کو جانے دے جنکو تو نہیں جانتا، مگر خبردار رہ کہ بہت سے ایسے آفت زدہ ہیں جنکو تو جانتا ہے مگر انکا کچھ غم تجھ کو نہیں۔

داغ خوں گرمی ایں چارہ گرانم ما گوئی (ہمدردی طلبا) آتش است آتش اگرپنبہ و گر مرہم شاں
ایکہ راندی سخن از نکتہ سرایان عجم (ذکر معاصرین) چہ بما منت بسیار نہی از کم شاں
ہند را خوش نفسانند سخنور۔ کہ بود باد در خلوت شاں مشک فشاں از دم شاں
مومن و نیر و صہبائی و علوی۔ وانگاہ حسرتی اشرف و آزردہ بود اعظم شاں
غالب سوختہ جاں گرچہ نیرزد بشمار ہست در بزم سخن ہمنفس و ہمدم شاں

مومن۔ یعنی حکیم مومن خاں۔ جنکے دیوان اُردو اور فارسی دونوں زبانوں میں موجود ہیں۔ نیر۔ یعنی نواب ضیاء الدین احمد خاں رئیس لوہارو جنکا کلام دونوں زبانوں میں بقدر معتد بہ موجود ہے مگر کوئی دیوان مرتب نہیں ہوا۔ صہبائی یعنی مولانا امام بخش جنکی نظم و نثر فارسی اور دیگر رسائل اور شروح تین جلدوں میں چھپکر شایع ہو چکی ہیں علوی مولانا عبداللہ خاں علوی اُستادِ مولانا صہبائی جنکی نظم و نثر فارسی چھپ چکی ہے، اور عربی میں بھی انکے قصائد موجود ہیں۔ حسرتی۔ نواب محمد مصطفےٰ خاں رئیس جہانگیر آباد۔ جنکے دیوان اُردو فارسی دونوں زبانوں میں چھپ چکے ہیں، اور اُس کے سوا سفرنامۂ حج تذکرۂ گلشن بیخار، اور رقعات فارسی بھی انکی تصانیف سے شایع ہو چکی ہیں۔ آزردہ۔ مولانا مفتی

---

۵۱ محبت و ہمدردی ۵۲ خوش نفساں یعنی سخنوراں اند۔ ۱۲

محمد صدر الدین خاں جنکا کلام اُردو فارسی اور عربی تینوں زبانوں میں موجود تھا مگر افسوس ہے کہ اُس میں سے بہت کچھ ضائع ہوگیا ہے لیکن بعض مذہبی رسالے جو اُن سے یادگار رہ گئے ہیں شائع ہوچکے ہیں۔

تا ز دیوانم کہ سرمستِ سخن خواہد شدن (فخریہ) ایں مے از قحطِ خریداری کہن خواہد شدن
کوکبم را در عدم اوج قبولی بودہ است (فخریہ) شہرتِ شعرم بہ گیتی بعد من خواہد شدن
مطرب از شعرم بہر بزمے کہ خواہد زد نوا (فخریہ) چاکہا ایثارِ جیبِ پیرہن خواہد شدن
حرف حرفم در مذاقِ فتنہ جا خواہد گرفت (فخریہ) دستگاہِ نازِ شیخ و برہمن خواہد شدن

کہتا ہے کہ میرا ایک ایک حرف مذاق فتنہ میں جگہ پائیگا۔ یعنی فتنہ کو پسند آئیگا۔ جسکا نتیجہ یہ ہوگا کہ برہمن اسکو اپنے موافق سمجھے گا اور شیخ اپنے موافق خیال کریگا، اور دونوں اپنی اپنی جگہ اس پر فخر کرینگے اور ایک دوسرے کو جھٹلائینگے اور آپس میں گل خپ ہونگے۔

ہے چہ میگویم؟ اگر اینست وضعِ روزگار (انجام شاعری) دفترِ اشعارِ باب سوختن خواہد شدن

اس سے پہلے بطور فخر کے کہا تھا کہ یوں ہوگا اور وُں ہوگا، پھر کہتا ہے کہ ہے ہے میں کیا کہتا ہوں؟ اگر زمانے کا حال ایسا ہی رہا تو دفترِ شعر باب سوختن یعنی جلا دینے کے لائق ہو جائیگا۔

چشم کور آئینہ دعوی بکف خواہد گرفت (زوال شاعری) دستِ شل مشاطۂ زلفِ سخن خواہد شدن
شاہد مضمون کہ اینک شہری جان و دست روستا آوارۂ کام و دہن خواہد شدن

یعنی آیندہ یہ حال ہوگا کہ شاہد مضمون جو اب جان و دل کے شہر میں مقام رکھتا ہے وہ کام و دہن کے دیہات میں آوارہ ہو جائیگا۔ یعنی جن اشعار اور خیالات میں اب نہایت دقیق اور گہری نگاہ سے غور کیجاتی ہے وہ صرف لوگوں کی زبانوں پر رہ جائیں گے اور انکی تہ کو کوئی نہ پہنچیگا۔

زاغ راغ اندر ہوائے نغمہ بال و پر زناں (انجام شاعری) ہم نوائے پردہ سنجانِ چمن خواہد شدن

جنگلی کوّے (یعنی تک بندی کرنیوالے شاعر) نغمہ سنجی کی ہوا میں پنکھ پسارے ہوئے چمن کے نغمہ سنجوں (یعنی عالی درجہ شاعروں کی) برابری کرینگے۔

شاد باش اے دل دریں محفل کہ ہر جا نغمہ ایست (انجام دنیا) شیونِ رنجِ فراقِ جان و تن خواہد شدن

اب کہتا ہے کہ دنیا میں ان باتوں کا فکر کرنا بے سود ہے۔ یہ سب نغمے موزوں ہوں یا ناموزوں ایک دن موت کے نوحے بنجائینگے۔

ہم فروغ شمع ہستی تیرگی خواہد گزید (انجام دنیا) ہم بساط بزم مستی پرشکن خواہد شدن

گرد پندار وجود از رہگذر خواہد نشست بحر توحید عیانی موجزن خواہد شدن

کہتا ہے کہ ہستی کے دھوکے کا غبار جو راہ میں اٹھا ہوا نظر آتا ہے یہ سب بیٹھ جائیگا یعنی سب فنا ہو جائینگے اور توحید عیانی کا دریا موجزن ہوگا یعنی ذات واحد کے سوا کچھ باقی نہ رہیگا۔

(ترجیح کافر بر مسلمان)

دولت بغلط نبود از سعی پشیمان شو کافر نتوانی شد ناچار مسلمان شو

کہتا ہے کہ دولت یعنی سعادت کبھی غلطی نہیں کرتی، وہ اسکے پاس جاتی ہے جو اسکے لائق ہوتا ہے پس تو اے مخاطب اپنی سعی سے پشیمان ہو۔ اور وہ دولت کیا ہے؟ کافر ہونا۔ کہتا ہے کہ تو کافر تو نہیں ہو سکتا۔ لاچار مسلمانی پر قناعت کر غالباً مرزا نے کفر سے وہ کفر مراد لیا ہے جو صوفیۂ کرام کی اصطلاح کے موافق ایک بڑا مرتبہ مراتب فقر و درویشی میں شمار کیا جاتا ہے۔ لیکن قطع نظر ان معنوں کے اس شعر کے ایک اور معنی نہایت لطیف و پاکیزہ زمانے کے حسب حال بھی ہو سکتے ہیں جو شاید شعر کہتے وقت مرزا کے خیال میں نہ گزرے ہوں، مگر ضرور ہے کہ انھیں کے نتائج افکار میں شمار کیے جائیں۔ کیونکہ بلغا اکثر کلام کی بنیاد ایسے جامع اور حاوی الفاظ پر رکھتے ہیں کہ گو قائل کا مقصود ایک خاص معنی

سے زیادہ نہ ہو مگر کلام اپنی عمومیت کے سبب بہت سے محمل رکھتا ہو۔ مطلب یہ ہے
کہ ایسا مسلمان ہونا۔ جسکو سارا زمانہ مسلمان کہے اور مسلمان سمجھے۔ یہ تو بہت
آسان ہے، مگر قوم کی بھلائی کی وہ تدبیریں کرنی۔ کہ اُسکی بھلائی انکے بغیر
دشوار معلوم ہو۔ اور ان تدبیروں کے اختیار کرنے میں لوگوں کے طعن تشنیع
سے نہ ڈرنا۔ یہاں تک کہ بد مذہب اور کافر مشہور ہونا مگر قوم کی خیراندیشی
سے دست کش نہ ہونا۔ نہایت دشوار بلکہ بعض حالتوں میں قریب ناممکن کے
ہے کہ ہزاروں اور لاکھوں میں نہیں بلکہ کروروں میں ایک ایسا فرد دنیا کے
عجائبات میں سمجھا جاتا ہے۔ شاعر کہتا ہے کہ ایسا کافر بننا تو بہت مشکل ہے،
ناچار مسلمانی پر اکتفا کر۔ یہ معنی کسی کے ذہن نشین کرنے نہایت مشکل تھے
[illegible] کہ خود ہماری قوم میں حسن اتفاق سے اسوقت ایک شخص موجود ہے
جسکی حالت پر نظر کرنے کے بعد اس شعر کے کوئی دوسرے معنی ان معنوں سے
زیادہ چسپاں نہیں معلوم ہوتے یعنی ڈاکٹر سر سید احمد خاں جس نے کافر، ملحد
نیچری، دجال، سب کچھ کہلوانا منظور کیا مگر قوم کی خیرخواہی سے دست بردار نہ ہوا۔

از ہرزہ رواں گشتن قلزم نتواں گشتن (خطاب بہ ناقصان) جوئی! بہ خیاباں رو سیلی! بہ بیاباں شو

ہرزہ یعنی برلے نام جاری ہوجانے سے قلزم نہیں ہوا جاسکتا۔ اے مخاطب تو
ایک نالی ہے۔ باغ کی کیاریوں میں جا، اور ایک رو ہے جنگل کی راہ لے۔
یہ اُن ناقص العیار لوگوں کی طرف خطاب ہے جو کسی فن میں تھوڑی سی
شدبد حاصل کرکے اپنے تئیں کاملین میں شمار کرنے لگتے ہیں۔

گر چرخ فلک گردی سر بر خط فرماں نہ    در گوے زمیں باشی وقف خم چوگاں شو

یعنی تو کیسا ہی عالی رتبہ اور گرانمایہ ہو جائے اطاعت و فرمانبرداری کرنی
ضرور ہے چاہو اطاعت کو عام لو اور چاہو خاص خدا کی فرمانبرداری مراد رکھو

کیونکہ جس طرح دین میں بغیر خدا اور رسول کی فرماں برداری کے کام نہیں چلتا اسی طرح دنیا میں سلاطین و ملوک اور ماں اور باپ اور افسر اور آقا وغیرہ کی اطاعت کے بغیر کچھ بن نہیں آتی۔

دربند شکیبائی مردم زجگر خائی (صبر و شکیب) اے حوصلہ تنگی کن۔ اے غصہ فراواں شو

کہتا ہے کہ صبر کے شکنجے میں کلیجہ مسوستا مسوستا مرگیا۔ یعنی تھک گیا۔ اب سوا اسکے اور کسی طرح اس بلا سے چھٹکارا نہیں کہ حوصلہ تنگی کرنے لگے غم حد سے بڑھ جائے۔ بس کہتا ہے کہ اے حوصلہ تو جیساکہ اب تک فراخ اور وسیع رہا ہے اب برخلاف اسکے تنگ ہو جا، اور اے غم تو زیادہ ہو جا، تاکہ مجھ سے ضبط نہ ہو سکے، اور کھل کھیلوں۔ اور جگر خواری کے عذاب سے نجات پاؤں۔

سرمایہ کرامت کن وانگاہ بغارت بر (شکایت) بر خرمن ما برقے بر مزرعہ باراں شو

اگرچہ ہوتا ہمیشہ یہی ہے کہ اوّل سرمایہ دیتے ہیں پھر جب چاہتے ہیں اسکو تباہ کر دیتے ہیں مگر شاعر بطور مبالغے کے یہ جتاتا ہے کہ ہماری کھیتی پر مینھ تو کبھی نہیں برساتا مگر خرمن پر بجلی گراتا رہتا ہے۔ یہ انسان کی ایک قدرتی خاصیت ہے کہ مصیبتوں کے وقت نعمتوں کو بالکل فراموش کر دیتا ہے اسی خاصیت پر شاعر نے شعر کی بنیاد رکھی ہے۔

ذیل کی غزل مسلسل اور محض عاشقانہ ہے۔ جس میں معشوق کی خصلتیں بیان کی ہیں اور اسکو بہادر شاہ کی تعریف اور شکایت ظریفانہ پر ختم کیا ہے۔ اس غزل میں صرف حسن بیان کا لطف ہے، خیالات بلند نہیں ہیں۔

بتے دارم از اہل دل رم گرفتہ (غزل مسلسل عاشقانہ) بشوخی دل از خویشتن ہم گرفتہ

دل گرفتن اکتا جانا یعنی اس قدر شوخ اور نازک مزاج ہے کہ اپنے آپ سے بھی بگڑ جاتا ہے۔

زسفاک گفتن چو گل بر شگفتہ دریں شیوہ خود را مسلّم گرفتہ

یعنی اگر کوئی اُسے سفاک کہتا ہے تو بُرا نہیں مانتا بلکہ خوش ہوتا ہے گویا اپنی سفاکی کو مسلم الثبوت مانے ہوے ہے۔

فسوں خواندہ و کار عیسیٰ نمودہ پری بودہ و خاتم از جم گرفتہ

یعنی افسوں سے معجزے کا کام لیتا ہے اور پری ہو کر جمشید کی انگوٹھی چھین لیتا ہے۔

دمش رخنہ در زہد یوسف فگندہ غمش گندم از دست آدم گرفتہ

دم سے مراد بات ہے۔ دوسرے مصرع کے یہ معنی ہیں کہ اسکے غم میں آدم کو گندم جیسی چیز فراموش ہو جاتی ہے۔

گہے طعنہ بر لحن مطرب سرودہ گہے خردہ بر نطق ہمدم گرفتہ

بہ بیداد صد گشتہ برہم نہادہ ببازیچہ صد گونہ ماتم گرفتہ

یعنی آپ ہی مارتا ہے اور آپ ہی بطور کھیل کے ماتم کرتا ہے۔

بروئیش زگرمی نگہ تاب خوردہ بکوئیش برفتن صبا دم گرفتہ

نیارد زمن ہیچ گہ یاد ہرگز مگر خوے خاقان اعظم گرفتہ

ظفر کز دمِ اوست در نکتہ سنجی کہ غالب بآواز عالم گرفتہ

یہاں دَم کے معنی افسون اور کرامت کے ہیں تقدیر عبارت یوں ہے کہ غالب در نکتہ سنجی بہ آواز عالم گرفتہ۔ (غزل مسلسل در توحید)

چوں زبانہا لال و جانہا پُر زغوغا کردۂ باید ت از خویش پرسید آنچہ باما کردۂ

یہ تمام غزل توحید میں ہے۔ کہتا ہے جبکہ تونے ہماری زبانیں گونگی کردی ہیں اور باوجود اسکے جانوں کے اندر شورش بھردی ہے۔ اب تو اپنے ہی سے پوچھ لے کہ تونے ہمارے ساتھ کیا سلوک کیا ہے۔

گرنہ مشتاق عرض دستگاہ حسن خویش      "جاں فدایت" دیدہ از بہر چہ بینا کردۂ
ہفت دوزخ در نہاد شرمساری مضمر است      انتقام است ایں کہ با مجرم مدارا کردۂ

کہتا ہے کہ شرمندگی وہ عذاب ہے جسکی نہاد یعنی ذات میں ساتوں دوزخ چھپی ہوئی ہیں۔ پس اگر تو نے گنہگار کے ساتھ مدارا یعنی رعایت کی اور اسکو بخشدیا تو عین انتقام ہے، وہ اس شرمندگی سے کہ باوجود اس قدر گناہوں کے ہم کو کچھ سزا نہیں دی گویا سات دوزخوں میں جھونک دیا گیا۔

صد کشاد آنزا کہ ہم امروز رخ نمودۂ      مژدہ باد آنزا کہ محو ذوق فردا کردۂ
خستگاں را دل بہ پرسشہا پنہاں بردۂ      بادرستاں گر نوازشہا سے پیدا کردۂ

خستگاں، زخمی اور شکستہ دل لوگ۔ یعنی جن کی حالت زار بظاہر ایسی معلوم ہوتی ہے کہ گویا اُنپر خدا کا غصہ ہے۔ درست صحیح و سالم کو کہتے ہیں، درستان اس کی جمع ہے یعنی وہ لوگ جن کی حالت درست اور ہر ایک خستگی اور شکستگی سے محفوظ ہے گویا ان پر خدا کی عنایت و مہربانی سب سے زیادہ ہے۔ کہتا ہے کہ اگر تو نے درستوں پر ظاہری عنایتیں مبذول فرمائی ہیں تو زخمی دلوں کو پوشیدہ مہربانیوں سے مفتوں کیا ہے۔

چشمۂ نوش ست از زہر عتابت کام جاں      تلخی مے در مذاق ما گوارا کردۂ

خدا تعالیٰ کے غصے اور عتاب کو چشمۂ نوش قرار دیتا ہے، اور اُسکو شراب سے تشبیہ دی ہے۔ کہ جس طرح شراب کا ذائقہ ہر شخص کو تلخ معلوم ہوتا ہے مگر شرابیوں کے مذاق میں اس سے زیادہ کوئی شئے خوشگوار نہیں۔ اسی طرح تیرا عتاب گو بظاہر تلخ معلوم ہو مگر تیرے عشاق اُسکو چشمۂ نوش سمجھتے ہیں۔

جلوہ و نظارہ پنداری کہ از یک گوہر ست      خویش را در پردۂ خلقے تماشا کردۂ

کہتا ہے کہ تو نے مخلوقات کو پیدا کر کے اس میں اپنے حسن کا آپ تماشا دیکھا ہے،

تو گویا جلوہ حسن اور نظارہ عشق درحقیقت ایک ہی جنس سے ہیں۔ یعنی ناظر اور منظور ایک چیز ہیں۔

چارہ در سنگ و گیاہ و رنج با جاندار بود　　پیش ازاں کیں در رسد آنرا مہیا کردہ

کہتا ہے کہ بیماری تو جاندار کے ساتھ مخصوص تھی، اور بیماری کا علاج سنگ و گیاہ یعنی معدنیات اور نباتات میں تھا، پس تونے جانداروں کے پیدا کرنے سے پہلے سنگ و گیاہ کو مہیا کر دیا۔ جیسا کہ علم جیولوجی میں پہاڑوں اور درختوں کا حیوان اور انسان سے پہلے پیدا ہونا ثابت کیا گیا ہے۔

دیدہ می‌گرید، زباں می‌نالد و دل می‌تپد　　عقدہ ہا از کار غالب سر بسر وا کردہ

مقطع میں پھر اپنی عادت کے موافق شوخی کی ہے۔ تمام نا ملائم حالتوں کو جو قائل پر گذر رہی ہیں انکو از راہ شوخی اور طنز کے عمدہ پیرایے میں ڈھالا ہے۔ کہتا ہے کہ آنکھ روتی ہے، زبان فریاد کرتی ہے، اور دل تڑپتا ہے، گویا تمام عقدے تونے حل کر دے ہیں۔ چونکہ آنکھ کا رونا، زبان کا فریاد کرنا اور دل کا تڑپنا، ان تینوں حالتوں میں ایک کشایش کی صورت محسوس ہوتی ہے اسلیے ان تمام حالتوں کو اپنے عقدوں کے حل کرنے سے تعبیر کیا ہے۔ اگر اس مضمون کو شوخی پر محمول نہ کیا جائے تو یہ معنی بھی ہو سکتے ہیں کہ عشق کی معراج یہی ہے کہ آنکھ روے، زبان فریاد کرے، اور دل تڑپے، پس غالب پر جو یہ حالتیں طاری ہیں گویا عشق کی راہ میں جتنے عقدے تھے وہ تونے سب حل کر دیے۔

(غزل مسلسل عاشقانہ)

تا ہم ز دل بُرد کافرادائے　　بالا بلندے کوتہ قبائے

چوں مرگ ناگہ بسیار تلخے　　چوں جاں شیریں اندک وفائے

در کام بخشی ممسک امیرے　　در دل ستانی بہرم گدائے

گستاخ سازے پوزش پسندے　　طاقت گدازے صبر آزمائے

از خوے ناخوش دوزخ نہیبے — وز روے دلکش مینو لقاسے
زردشت کیشے آتش پرستے — برسم گزارے زمزم سرائے

بَرسَم - جھاؤ یا انار وغیرہ کی بالشت بالشت بھر کی لکڑیاں کاٹ کر آتش پرست رکھ لیتے ہیں، اور عبادت یا نہانے یا کھانے کے وقت انکو ہاتھ میں لیکر پڑھتے ہیں برسم گزار اور زمزم سرائے آتش پرست کو کہتے ہیں - زمزم اور زمزمہ وہ دعا ہے جو آتش پرست بَرسَم ہاتھ میں لیکر پڑھتے ہیں -

در کینہ ورزی تفسیدہ دشتے — در مہربانی بستان سرائے

تفسیدہ دشت تپتا ہوا صحرا - باقی شعر کے معنی صاف ہیں -

از زلفِ پرخم مشکیں نقابے — از تابشِ تن زریں ردائے

یعنی زلفِ پرخم اسکے چہرے پر ایسی معلوم ہوتی ہے جیسے سیاہ نقاب منہ پر پڑی ہوئی ہو - اور جو کپڑا وہ بدن پر ڈالتا ہے وہ بدن کی چمک دمک سے سنہرا معلوم ہوتا ہے -

در عرضِ دعوے لیلےٰ انکو ہے — بر رغمِ غالب مجنوں ستائے

یعنی جب دعوی حُسن وجمال کرتا ہے تو لیلیٰ کی ہجو کرتا ہے اور غالب کے چڑانے کو مجنوں کی تعریف کرتا ہے کہ بڑا عاشق صادق تھا -

توکے زجوری پشیماں شدی چہ می گوئی (عاشقانہ) دروغ راست نمائی کہ داشتی داری

یعنی تو جو یہ کہتا ہے کہ "میں ظلم سے پشیمان ہوگیا ہوں" تو کب پشیمان ہوا ہے ؟ کیونکہ وہ جھوٹ جو سچ معلوم ہو - جیسا تو پہلے بولتا تھا اب بھی بولتا ہے - پس تیرا یہ کہنا کہ میں ظلم سے پشیمان ہوں یہ بھی اسی ظلم میں داخل ہے -

بسینہ چوں دل و در دل چو جاں خزیدی باز (عاشقانہ) نگاہ مہر فزائے کہ داشتی داری

کہتا ہے کہ تو سینے میں دل کی طرح اور دل میں جان کی طرح بیٹھ چکا ہے، پھر بھی

تیری نگاہِ مہر فزا کا وہی حال ہے جو پہلے تھا کہ محبت کی آگ بھڑکا کے چلی جاتی ہے

عتاب و مہر تو از ہم شناختن نتواں (عاشقانہ) خرد فریب ادائے کہ داشتی داری

جہانیاں ز تو برگشتہ اند گر غالب (حکایت روزگار) ترا چہ باک بخدائے کہ داشتی داری

بیہودہ نیست سعی صبا در دیار ما (تصوف) اے بوئے گل پیام تمنائے کیستی

یادش بخیر تا چہ قدر سبز بودہ (عاشقانہ) اے طرفِ جوئبار چمن جائے کیستی

جائے کسے سبز بودن - اسکی جگہ کا خالی رہنا - اور سبز ہونے کے معنی سرسبز و شاداب ہونے کے بھی ہیں - طرف جوئبار - کنارہ جوئبار چمن کی پٹڑی پر سبزہ دیکھکر کہتا ہے کہ اے کنارہ جوئبار چمن تو جو اس قدر سرسبز و شاداب ہے تو کس کی جگہ ہے - کیونکہ وہاں معشوق کو نہیں پایا اسلیے بطور شگون نیک کے اول یادش بخیر کہکر پھر سوال کرتا ہے۔

نشنیدہ لذتِ تو فرومی رود بدل (تصوف) اے حرف محو لعل شکر خائے کیستی

از ہیچ نقش غیر نکوئی ندیدہ اے دیدہ محوِ چہرۂ زیبائے کیستی

با ہیچ کافر ایں ہمہ سختی نمی رود اے شب بمرگِ من کہ تو فردائے کیستی

بمرگ من - یعنی اے شب تجھکو میری موت کی قسم - چونکہ اُس وقت اپنی موت سے زیادہ کسی چیز کو عزیز نہیں سمجھتا اسلیے رات کو اپنی موت کی قسم دیکر پوچھتا ہے کہ تو کس کی فردائے قیامت ہے؟ یعنی جو سختی کہ تجھ میں میرے اوپر گزر رہی ہے کسی کافر کے ساتھ نہ گزری ہوگی - پھر تو کافر سے بھی بڑھکر کون سے گنہگار کی قیامت کا دن ہے، بتا تو سہی؟

(غزل مسلسل عاشقانہ)

ایکہ گفتم ندہی دادِ دل. آرے ندہی تا چو من دل بمغان شیوہ نگارے ندہی

چشمۂ نوش ہمانا نہ تراود ز دلے کش نگیری و در اندیشہ فشارے ندہی

کہتا ہے کہ اُس دل سے یقیناً چشمۂ نوش نہیں ٹپک سکتا جسکو کہ تو بھینچکر تصور

میں فشار نہ دیوے۔ یعنی جب تک کہ دل عشق مجازی کے صدمے نہیں جھیلتا اور طرح طرح کی کوفت اس میں نہیں اٹھاتا اس میں صفائی اور لطافت اور گھلاوٹ پیدا نہیں ہوتی۔

ماہ و خورشید دریں دائرہ بیکار نیند ۔۔۔ تو کہ باشی ؟ کہ بخود زحمتِ کارے ندہی

اور وہ کام یہی ہے کہ عشق کے شکنجے میں دل کو فشار دیا جائے۔

سر براہ دمِ شمشیرِ جوانی نہ نہی ۔۔۔ تن بہ بندِ غمِ فتراک سوارے ندہی

خوں بذوقِ غمِ یزداں نشناسی بخوری ۔۔۔ دریں بمہرِ حقِ الفت مگذارے ندہی

یزداں نشناس اور حق الفت مگذار، دونوں مرکب صفتیں ہیں۔ باقی شعر کے معنی ظاہر ہیں۔

آخر کار نہ پیداست ؟ کہ در تن فسرد ۔۔۔ کف خوے کہ بداں زینتِ دارے ندہی

فسرد فسردن کا مضارع ہے۔ فسردن ٹھٹھر جانا خشک ہو جانا۔ یعنی کیا یہ بات ظاہر نہیں ہے ؟ کہ وہ خون جس سے تو کسی صلیب کو رنگین نہ کریگا مرنے کے بعد بدن میں خشک ہو کر رہ جائیگا۔

حیف گر تن بسگانِ سر کوے نہ رسد ۔۔۔ وائے گر جاں بسرِ راہ گذارے ندہی

رہزنانِ اجل از دستِ تو ناگاہ برند ۔۔۔ نقد ہوشے کہ بسودائے بہارے ندہی

بخمِ طرۂ حورانِ بہشت آویزند ۔۔۔ نازپروردہ دلے راکہ بیارے ندہی

گر تنزل نہ بود۔ ابرِ بہاری غالب ۔۔۔ کہ دُرافشانی و زافشاندہ شمارے ندہی

یعنی اگر اس کہنے میں تیری کسرِ شان نہ ہو تو اے غالب تیری مثال ابرِ بہاری کی سی ہے کہ موتی برساتا ہے اور انکی گنتی نہیں بتاتا یعنی بیشمار موتی برساتا ہے

(تصوف) نورِ نظرائے گوہرِ نایاب کجائی ۔۔۔ دریا زحباب آبلہ پائے طلبِ تست

پیدا نۂ اے جنبشِ مضراب کجائی ۔۔۔ شور یست نواریزیِ تارِ نفسم را

یعنی میرے تارِ نفس سے نغمے نکل رہے ہیں اُنھوں نے ایک شور برپا کر رکھا ہے۔ مگر آہ جنبش مضراب کہ جس سے یہ تار بج رہا ہے تو کہاں ہے؟ تیرا کہیں پتا نہیں۔

بنمائے بہ گوسالہ پرستاں ید بیضا (نخریہ) غالب بہ سخن صاحب فرتاب کجائی

فرتاب کرامت اور معجزے کو کہتے ہیں۔ گوسالہ پرستوں سے وہ لوگ مراد ہیں جو ناقص العیار شاعروں کو مانتے ہیں۔

دیدہ ور۔ آنکہ تا نہد دل بہ شمار دلبری (تصوف) در دل سنگ بنگرد رقص بتان آزری

دیدہ ور۔ یعنی صاحب نظر وہ شخص ہے کہ جب اسکو یہ خیال پیدا ہو کہ دنیا میں کون سی چیزیں دلکش و دلربا ہیں تو وہ انگھڑ پتھر کے اندر بتان آزری کو رقص کرتے ہوئے دیکھ لے یعنی مادّے میں جو قابلیت اور استعداد خدا نے ودلیعت کی ہے وہ پہلے اس سے کہ قوت سے فعل میں آئے اس پر ظاہر ہو جائے

اے کہ تو ہیچ ذرہ را جز برہ تو روی نیست (تصوف) در طلب تواں گرفت بادیہ را بہ رہبری

یہ خطاب ہے جناب احدیت کی طرف۔ کہتا ہے کہ جس ذرے کو دیکھیے اسکا منہ تیرے ہی رستے کی طرف پھرا ہوا ہے اور اسیلے تیری راہِ طلب میں خود بادیہ یعنی صحرا کو اپنا رہبر بنایا جا سکتا ہے کیونکہ اُسکا ہر ذرہ تیری طرف رہنمائی کرتا ہے۔

ہر کہ دلست در برش داغ تو رویدش ز دل (تصوف) تا چو بدیگرے دہد باز بری بداوری

کہتا ہے کہ جسکے پہلو میں دل ہے اسکے دل سے تیرا داغ رویدگی کی طرح اُگتا ہے، اور یہ اسیلے کہ اگر وہ دل کسی اور سے لگا لے تو اس حجت سے کہ تیری نشانی اس پر موجود ہے۔ وہاں سے اپنی چیز یعنی دل واپس لے لے۔ داوری۔ جھگڑا۔ ٹنٹا۔ اور حجت۔

رشک ملک چہ و چرا؟ چوں بتو رہ نمی برد (تصوف) بیہدہ در ہوائے تو می پرداز سبکسری

یعنی ہم ملائکہ پر کیوں رشک کریں جبکہ وہ بھی بیفائدہ تیری تلاش میں پرواز

کرتے پھرتے ہیں اور تجھ تک نہیں پہنچ سکتے۔

حیف کہ من بخون تپم۔ ورنہ تو سخن رود کہ تو (تحیت) اشک بدیدہ بشمری، نالہ بسینہ بنگری

یعنی افسوس کہ میں تو خون میں پڑا ہوا لوٹوں اور تیری نسبت یہ کہا جائے کہ تو آنسو آنکھ کے اندر گن لیتا ہے اور فریاد کو سینے کے اندر دیکھ لیتا ہے۔

کوثر اگر بمن رسد خاک نورم زبے نمی (اقبال) طوبی اگر زمن شود ہمیہ کشم ز بے بری

یعنی میری شومیٔ بخت کا یہ حال ہے کہ اگر کوثر مجھے ملجائے تو اس میں نمی باقی نہ رہے اور مجھے اُس سے خاک کے سوا کچھ حاصل نہ ہو اور اگر طوبی میری ملک ہوجائے تو وہ ایسا بے بر ہو جائے کہ اُسکی لکڑی ایندھن کے کام آئے۔

بینیم از گداز دل در جگر آتشے چو سیل (حالت فکر شعر) غالب اگر دم سخن رہ بضمیر من بری

کہتا ہے کہ اگر فکر شعر کے وقت تو میری حالت درونی کو ٹٹولے تو دل کے گداز سے آگ کی رَو بہتی ہوئی تجھکو نظر آئے۔ یہ اُس جوش اور اس آگ کا بیان ہے جو اصلی شاعروں کے دل میں شعر کہتے وقت بھڑکتی رہتی ہے۔

مرزا کی غزلیات جو مقدار میں چار ہزار بیت سے کچھ زیادہ ہیں، اور جن میں منتخب اور برگزیدہ اشعار ایک چوتھائی سے کم نہ ہونگے۔ ان میں سے کسی قدر اشعار۔ جو سرسری نظر میں صاف اور عمدہ ہوئے بطور نمونے کے یہاں نقل کردیے گئے ہیں تاکہ جو لوگ فارسی شعر کا صحیح مذاق رکھتے ہیں مگر اتنا دماغ نہیں رکھتے کہ مرزا کے کلام کو اول سے آخر تک بنظر غور دیکھیں۔ وہ مرزا کی غزل کا نمونہ دیکھکر اس بات کا اندازہ کرسکیں کہ مرزا کی غزل شعراے ایران کے کون سے طبقے کی غزل سے مناسبت رکھتی ہے؟ اور انکی اور مرزا کی غزل میں کیا نسبت پائی جاتی ہے؟ اگرچہ مقتضاے مقام یہ تھا کہ اس موقع پر مرزا کی چند غزلوں کا موازنہ اُن سب لوگوں کی غزل کے ساتھ کیا جاتا جن کی غزل پر مرزا نے

اپنی غزل بلکہ اپنی تمام شاعری کی بنیاد رکھی ہے، یعنی نظیری، عرفی، ظہوری، طالب، اسیر وغیرہ مگر چونکہ اس مختصر میں زیادہ گنجایش نہیں، اور نیز عام طبائع کو اس قسم کی تدقیقات سے کچھ دلبستگی بھی نہیں معلوم ہوتی۔ اسلیے یہاں مرزا کی صرف دو غزلوں کا مقابلہ نظیری اور ظہوری کی غزلوں سے۔ کہ اسوقت ان دونوں کے دیوان ہمارے پاس موجود ہیں۔ کیا جاتا ہے۔

نظیری کی جو مشہور غزل پا خفتست اور بلا خفتست ہے مرزا صاحب نے بھی اس پر غزل لکھی ہے۔ نظیری کی غزل نو بیت کی ہے جس میں سے ایک شعر پڑھا نہیں گیا۔ اور مرزا کی غزل بارہ بیت کی ہے اسیلیے مرزا کی غزل میں سے بھی اوّل صرف آٹھ بیتیں لیجائینگی تاکہ ٹھیک ٹھیک موازنہ ہو سکے اور بعد موازنے کے باقی اشعار بھی نقل کر دیے جاوینگے۔

| غالب | نظیری |
| --- | --- |
| بوادیے کہ دراں خضر را عصا خفتست | نظر بظاہرِ صیاد و در خفا خفتست |
| بسینہ می سپرم راہ گرچہ پا خفتست | اجل رسیدہ چہ داند بلا کجا خفتست |

نظیری نے اس بات کو کہ عشق ایسے طور پر دفعتہً پیدا ہو جاتا ہے جسکا شان گمان تک نہیں ہوتا ایک معمولی حالت کے پیرائے میں۔ جو ہمیشہ صید اور صیاد کے باہم گذرتی رہتی ہے۔ بیان کیا ہے نظیری کا بیان۔ جیسا کہ ظاہر ہے۔ بہت صاف اور نیچرل ہے اور گویہ مطلع اسکے اعلیٰ درجے کے اشعار میں محسوب نہیں ہوسکتا۔ لیکن مرزا کے مطلع سے بہر حال بہتر ہے۔ مرزا نے گویا اپنی ناگوار زندگی کا دشوار گزار مرحلہ خوشی خوشی طے کرنے کو اس تمثیل میں بیان کیا ہے کہ جس خطرناک وادی میں حضرت خضر بھی ٹھنڈے پڑ جاتے ہیں میں وہاں سینے کے بل چلتا ہوں۔ مرزا کے اس مطلع پر انکی زندگی میں "عصا خفتست"

کے لفظ پر اعتراض ہوا تھا، مرزا نے جواب دیا کہ سعدی نے بھی تو کہا ہے"
"دُلے بجملہ اوّل عصا سے پیر بخفت"
مگر اس جواب کو لوگوں نے تسلیم نہیں کیا، کیونکہ شیخ کے ہاں اس قدر قرائن موجود ہیں کہ "عصا خفتن" سے جو معنی اُس نے بطور استعارے کے مراد رکھے ہیں ان کے سوا دوسرے معنی کی طرف خیال ہی نہیں جاتا۔ بخلاف مرزا کے شعر کے کہ جب تک یہ نہ جتایا جائے کہ سعدی نے عصا خفتن کے یہ معنی لیے ہیں۔ تب تک اُس سے یہ معنی مفہوم نہیں ہو سکتے۔

| غالب | نظیری |
| --- | --- |
| وگرز ایمنی راہ و قرب کعبہ چہ حظ | کجا ز عشوۂ آں چشم نیم باز رہیم |
| مرا کہ ناقہ ز رفتار ماند و پا خفتست | کہ فتنہ خاستہ از خواب و پاے ما خفتست |

نظیری معشوق کی اس حالت کو۔ جبکہ وہ سوتے سے اُٹھا ہوا ور آنکھیں کچھ کھلی اور کچھ مندی ہوں اور اپنا جی اسکے سامنے سے پرے ہٹنے کو چاہتا نہ ہو۔ اس طرح ادا کرتا ہے کہ فتنہ اُٹھ کھڑا ہوا ہے۔ اور ہمارا پاؤں سو گیا ہے پس اُس کی چشم نیم باز کے عشوے سے کیونکر رہائی ہوگی۔

مرزا مسافر کی اُس حسرت ناک حالت کو جبکہ راہ بخطر اور منزل مقصود قریب ہو مگر نہ مسافر میں نہ اُسکی سواری میں آگے قدم اُٹھانے کی طاقت ہو۔ اس طرح بیان کرتے ہیں "وگرز ایمنی راہ الخ۔ ان دونوں شعروں میں سے کسی ایک کو دوسرے پر مطلقاً ترجیح نہیں دیجا سکتی جو عاشقانہ مضامین کو پسند کرتے ہیں وہ ضرور نظیری کے شعر کو پسند کرینگے مگر اس لحاظ سے کہ مرزا کا بیان عاشق اور غیر عاشق سب کے حالات پر حاوی ہے اور ہر شخص جس پر ایسی حالت گزرے اسکا مصداق ہو سکتا ہے یقیناً نظیری کے شعر پر فوقیت رکھتا ہے

| غالب | نظیری |
| --- | --- |
| غمت بشہر شبیخوں زناں بہ بنگہ خلق<br>عسس بخانہ وشہ درحرم سرا خفتست | کسی بہ قلب شبم ترکتاز می آرد<br>کہ بر فراش قصب پاے درحنا خفتست |

نظیری کا شعر محض عاشقانہ ہے اور اس لحاظ سے کہ یہ مضمون اوّل اسکو سوجھا ہے مرزا کے شعر پر ترجیح دینے کے قابل ہے کہتا ہے کہ میرے گھر پر آدھی رات گئے وہ شخص آکر ڈاکا ڈالتا ہے جو ریشمی بچھونوں میں پاؤں کو مہندی لگائے پڑا سوتا ہے۔ مطلب یہ کہ اسکا تصور اور اُسکا خیال بغیر اسکے کہ اسکو اطلاع ہو رات کو آکر چھاتی پر سوار ہو جاتا ہے اور راحت و آرام بالکل برباد کر دیتا ہے۔ مرزا کہتے ہیں کہ تیرا غم شہر میں لوگوں کے گھروں پر شبخوں مار رہا ہے اور کوتوال اپنے گھر میں اور بادشاہ محلسرا میں چین سے پڑے سوتے ہیں۔ یہ سچ ہے کہ مرزا کے دل میں یہ خیال نظیری کے شعر سے پیدا ہوا ہے مگر مرزا کی غیر معمولی اُپجک اور بلند پروازی کے ثبوت کے لیے صرف یہی اقتباس کافی ہے کہ تھوڑے سے تصرف سے نظیری کے مضمون کو کہاں سے کہاں پہنچا دیا ہے۔ نیز مرزا کے بیان میں حقیقت و مجاز دونوں پہلو موجود ہیں اور نظیری کا بیان صرف مجازی معنی میں محدود ہے۔

| غالب | نظیری |
| --- | --- |
| ببیں ز دور و مجو قرب شہ کہ منظر را<br>دریچہ باز و بدر وازہ اژدہا خفتست | شمیم مہر ز باغ وفا نمی آید<br>بہر چمن کہ تو بشگفتۂ صبا خفتست |

اگرچہ مآل دونوں شعروں کا واحد ہے، مگر دونوں کے بیان کا عالم الگ الگ ہے۔ نظیری اس طرح بیان کرتا ہے کہ وفاے حقیقی کے باغ سے مہر والتفات کی خوشبو نہیں آتی گویا جس چمن میں وہ پھول (یعنی معشوق حقیقی) کھلا ہوا ہے وہاں

کی صبا پڑی سوتی ہے۔ یعنی اُسکو اہتزاز مطلق نہیں ہے۔ جس سے اُس چمن کی خوشبو عالم میں پھیلے۔
مرزا یوں کہتے ہیں کہ آثار و افعال کے ذریعے سے اُسکو دور ہی سے دیکھ لو، اور قرب شاہ۔ یعنی ذات بحت کی تلاش مت کرو، کیونکہ اگرچہ جھروکے کے پٹ کھلے ہوے ہیں (یعنی اسکے آثار و افعال سب پر ظاہر ہیں) مگر اندر کوئی نہیں جانے پاتا، کیونکہ عین دروازے پر اژدہا سوتا ہے۔ اس تقریر سے ظاہر ہے کہ مآل دونوں کا یہ ہے کہ معرفتِ ذات محالات سے ہے۔ مگر ہمارے نزدیک مرزا کا بیان نظیری کے بیان سے زیادہ بلیغ اور زیادہ دلکش واقع ہوا ہے۔

| نظیری | غالب |
|---|---|
| طبیب عشق ببرد طمع ز بیمارے | بصبح حشر چنیں خستہ روسیہ خیزد |
| کہ شب براحت ازیں درد بے دوا خفتست | کہ در شکایتِ درد و غم دوا خفتست |

نظیری کہتا ہے کہ مرض عشق کا طبیب اس بیمار کے علاج سے مایوس ہو جاتا ہے جو کسی رات کو اس درد بے دوا یعنی عشق کی بےچینی سے آرام کے ساتھ سو گیا ہو، گویا مریض عشق کی علامت محمود یہی ہے کہ اسکو کبھی راحت نصیب نہ ہو۔ مگر شعراے متصوفین کے اصول کے موافق نظیری کے بیان میں یہ خلل تھا کہ وہ راحت کو ردی علامت بتاتا ہے، حالانکہ عاشق صادق کی علامت یہی ہے کہ اُسکو دوست کی راہ میں درد اور تکلیف کبھی محسوس ہی نہ ہو بلکہ ہر ایک درد اور تکلیف عین راحت معلوم ہو۔ پس نظیری کے بیان سے گویا یہ لازم آتا تھا کہ عاشق صادق وہی ہے جو ہمیشہ بےچینی اور بیقراری میں بسر کرے، اور جب ایسا ہوگا تو کبھی نہ کبھی شکایت بھی اسکی زبان سے نکلے گی۔ مرزا نے اسی لیے اس مضمون کو الٹ دیا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ وہ بیمار حشر کے دن روسیاہ

اُٹھے جو درد دل کی شکایت اور دوا کی تلاش کرتا ہوا سویا ہے۔

| نظیری | غالب |
| --- | --- |
| کس از معانقۂ روز وصل باید ذوق | درازیِ شب و بیداریِ من انیمہ نیست |
| کہ چند شب زہم آغوش خود جدا خفتست | زبخت من خبر آرید تا کجا خفتست |

نظیری کا شعر صاف ہے ۔کس آں کس کی جگہ لایا ہے ۔معانقۂ روز وصل۔ وہ معانقہ جو وصل کے دن عاشق و معشوق میں واقع ہو شعر کا مضمون معمولی ہے، مگر الفاظ نے جان ڈالدی ہے۔

مرزا کہتے ہیں کہ شب ہجر کی درازی اور میری بیداری کا کیا خیال کرتے ہو، یہ تو کچھ بھی بات نہیں ہے ہاں یہ تلاش کرو کہ میرا نصیب کہاں پڑا سوتا ہے ؟ کیونکہ رات کی درازی" اور میری بیداری اور ایسی ایسی اور سیکڑوں مصیبتیں سب اُسی کے سو جانے سے پیدا ہوئی ہیں۔ محاکمہ دونوں میں یہ ہے کہ نظیری کا شعر زیادہ نیچرل اور حالی ہے ۔ اور مرزا کے شعر میں شاعرانہ لطافت اور خوبی نظیری کے شعر سے زیادہ ہے اور کوئی بات اُس میں اَن نیچرل بھی نہیں ہے۔

| نظیری | غالب |
| --- | --- |
| شبِ امید بہ از روزِ عید می گزرد | بدیں نیاز کہ باتست نازمی رسدم |
| کہ آشنا بہ تمنائے آشنا خفتست | گدا بہ سایۂ دیوارِ پادشا خفتست |

نظیری کا شعر اُسکی تمام غزل میں بیت الغزل ہے بلکہ اسکے سارے دیوان کے اُن ۲،۲ نشتروں میں سے ایک نشتر ہے جو اساتذہ نے اُسکی غزلیات میں سے انتخاب کیے ہیں۔

مرزا کا شعر گو نظیری کے شعر کی برابری نہیں کرسکتا۔ مگر ایسے بلند شعر پر شعر نکالنا مرزا ہی کا کام تھا۔ تشبیہ نہایت بلیغ اور دلنشیں واقع ہوئی ہے۔

یعنی مجھ جیسے ادنیٰ درجے کے آدمی کو جو تیرے جناب میں نیاز ہے اُس پر مجھکو ایسا ہی ناز ہے جیسا اُس فقیر کو ہونا چاہیے جو بادشاہی محل کی دیوار کے سائے میں پڑا ہو۔

| نظیری | غالب |
| --- | --- |
| فسانہ صرف نظیری مکن کہ خواب کند<br>شکستۂ کہ بصد درد مبتلا خفتست | بخواب چوں خودم آسودہ دل مداں غالبؔ<br>کہ خستہ غرق بخوں خفتہ است تا خفتست |

نظیری کے شعر کا یہ مطلب ہے کہ نظیری کو فسانہ اس غرض سے سُنانا فضول ہے کہ ایک شکستہ و کوفتہ آدمی (نظیری) جو طرح طرح کی تکلیف میں مبتلا ہو کر پڑ رہا ہے۔ وہ سو رہیگا۔

مرزا کے شعر کا ماحصل یہ ہے کہ اگر میں سو بھی جاؤں تو اے غالب! مجھکو اپنی طرح آسودہ اور خوشحال نہ سمجھنا، کیونکہ بیمار (یعنی میں) جب سویا ہوں تو خون میں ڈوبا ہوا سویا ہوں۔ پس ایسے شخص کو جاگتے یا سوتے کیا راحت نصیب ہو سکتی ہو۔

یہاں تک دونوں غزلوں میں سے صرف آٹھ آٹھ شعر ہم نے نقل کیے ہیں اور مرزا کے آٹھ شعر وہ لکھے ہیں جو کسی نہ کسی قدر نظیری کے اشعار سے لفظی یا معنوی مناسبت رکھتے تھے۔ اب مرزا کے باقی اشعار جو نظیری کی غزل سے تعداد میں زیادہ ہیں لکھتے ہیں۔

خروش حلقۂ رنداں ز نازنین پسریست — کہ سر بزانوے زاہد بہ بوریا خفتست
ہوا مخالف و شب تار و بحر طوفاں خیز — گسستہ لنگر کشتی و ناخدا خفتست
دلم بسبحہ و سجادہ و ردا لرزد — کہ دزد مرحلہ بیدار و پارسا خفتست
براہ خفتن من ہر کہ بنگرد داند — کہ میر قافلہ در کارواں سرا خفتست

پہلا شعر محض رندانہ ہے، اور زبان کی گرمی اور شوخی کے سوا اور کوئی معنوی

لطافت نہیں رکھتا اسکے بعد کے تینوں شعر ہم لے کی ردیف کے انتخابی اشعار
میں مع ہر ایک کی شرح کے لکھ آئے ہیں ان میں سے پہلا شعر ہمارے نزدیک
مرزا کی تمام غزل میں بیت الغزل ہے اور پچھلے دونوں شعر بھی نظیری کی
غزل کے عام اشعار سے کسی طرح رتبے میں کم نہیں ہیں۔ پس اگر نظیری کا بت
ادب کیا جائے تو ہم اس سے آگے نہیں بڑھ سکتے کہ دونوں غزلوں کو مساوی
درجے میں رکھیں ورنہ انصاف یہی ہے کہ ہیأتِ مجموعی کے لحاظ سے مرزا
کی غزل نظیری کی غزل سے یقیناً بڑھ گئی ہے۔ لیکن ایک آدھ غزل میں نظیری
سے سبقت لے جانے کے یہ معنی نہیں ہیں کہ مرزا کی غزل کو مطلقاً نظیری کی
غزل پر ترجیح دی جائے نظیری وہ شخص ہے جسکی نسبت مرزا صائب کہتے ہیں

صائب چہ مجال ست شوی ہمچو نظیری    عرفی بہ نظیری نہ رسانید سخن را

اور مرزا جلال اسیر کہتے ہیں۔

ہمچشمی نظیری حد بشر نباشد

اور شیخ ابوالفضل آئین اکبری میں اُسکی نسبت لکھتے ہیں

درے از نزہتگاہِ معنی بروے کشودہ اند

بس ہماری غرض مذکورہ بالا غزلوں کے مقابلہ کرنے سے صرف اس قدر تھی
کہ مرزا نے غزل میں نظیری کے تتبع کو جس درجے تک پہنچایا تھا اُس سے
لوگ اچھی طرح مطلع ہو جائیں۔ ورنہ اس غزل کے سوا اور جس قدر غزلیں
مرزا نے نظیری کی غزلوں پر لکھی ہیں اُن میں شاید ہی کوئی غزل ایسی ہوگی
جس میں نظیری کی غزل کا پلہ مرزا کی غزل سے غالب نہ ہو کیونکہ اکثر پچھلے شعرا
اگلوں کی اُنھیں غزلوں پر طبع آزمائی کرتے ہیں جو ان کے سارے دیوان
میں چیدہ و برگزیدہ اور منتخب ہوتی ہیں۔ پس ایسی زمینوں میں اگلوں سے

بے پھلوں کا سبقت لیجانا کچھ معنی محصل نہیں ہے۔

اب ہم مرزا کی ایک غزل کا موازنہ ظہوری کی غزل کے ساتھ کرتے ہیں کہ یہ دونوں غزلیں شیخ سعدی کی غزل پر لکھی گئی ہیں۔

شب فراق چہ داند کہ تا سحر چند است — مگر کسیکہ بہ زندان عشق دربند ست

اگرچہ مرزا نے ظہوری کی غزلوں پر بہت کم غزلیں لکھی ہیں۔ مگر چونکہ وہ اپنے تئیں ظہوری کا متتبع ظاہر کرتے ہیں اسلئے اُسکی ایک غزل کے ساتھ بھی مرزا کی غزل کا موازنہ کرنا ضرور تھا۔ ظہوری کا دیوان جو ہمارے پاس موجود ہے اُس میں یا تو کاتبوں کی تصحیف سے، اور یا خود ظہوری کی پیچیدہ بیانی کے سبب۔ اکثر اشعار کے معنی سمجھ میں نہیں آتے۔ بہت مشکل سے صرف ایک غزل ایسی نکلی ہے جس کے ہر ایک شعر کے کچھ نہ کچھ معنی اپنی سمجھ کے موافق لگا لیے گئے ہیں اور اسکے تمام اشعار کا مقابلہ بعض اصحاب کی معرفت دوسرے صحیح نسخے سے بھی کر لیا گیا ہے۔ اس لیے وہی غزل موازنے کے لیے انتخاب کی گئی ہے اور چونکہ وہ شیخ کی غزل پر لکھی گئی ہے اس واسطے یہ خیال کیا گیا ہے کہ ظہوری نے اس میں اپنی پوری طاقت صرف کی ہوگی۔ اور ایک وجہ اس غزل کی تخصیص کی یہ ہے کہ مرزا نے اپنی تمام غزل ایک شعر کے سوا تمام اشعار میں وہی قافیے باندھے ہیں جو ظہوری کے ہاں بندھے ہوئے تھے۔ اور نیز دونوں غزلیں ابیات کی تعداد کے لحاظ سے بھی برابر یعنی دس دس بیت کی ہیں۔

| ظہوری | غالب |
|---|---|
| بعشق قابل دیوانگی خردمند ست | چو صبح من ز سیاہی بشام مانند ست |
| ببر ز جملہ کہ آزاد۔ مرد ایں بند ست | چگویمت کہ ز شب چند رفت یا چند ست |

ظہوری کہتا ہے کہ عشق میں جو شخص دیوانگی کی قابلیت رکھتا ہے اسی کو خردمند

سمجھنا چاہیے۔ پس چاہیے کہ تو سب سے قطع تعلق کر دے، کیونکہ جو شخص تعلقات سے آزاد ہے وہی بند عشق کا مرد (یعنی اسکے لائق) ہے۔

مرزا کہتے ہیں کہ جبکہ میری صبح تاریکی کے سبب شام سے مشابہ ہے تو مجھ سے یہ کیا پوچھتے ہو رات کتنی گذری یا کتنی باقی ہے؟ مطلب یہ ہے کہ صبح سے شام تک اور شام سے صبح تک میرے دن اور رات پر تاریکی چھائی رہتی ہے، پس مجھے کیا خبر ہے کہ کتنی رات گذری اور کتنی باقی ہے؟ ظہوری کے شعر میں اسکے سوا کچھ جدت نہیں ہے کہ اُس نے اپنی عادت کے موافق اس میں بھی صنعتِ تضاد کا التزام کیا ہے (یعنی دیوانگی پر خردمندی کا اطلاق کیا ہے اور آزاد پر مقید کا) مرزا نے ایک معمولی خیال میں جدت پیدا کی ہے اور نہایت صفائی سے مطلب ادا کیا ہے۔

| ظہوری | غالب |
| --- | --- |
| بشکر دیدہ ترتر زبا سینئے دارم | نگاہ مہر بہ دل سر نداد چشمۂ نوش |
| کہ زہر گریہ طراوت دہ شکر خندست | ہنوز عیش با ندازۂ شکر خندست |

ظہوری کہتا ہے کہ میں دیدۂ تر کے شکر میں تر زبان اور رطب اللسان ہوں، کیونکہ گریے کا زہر معشوق کے شکر خند کو طراوت دیتا ہے (یعنی ہمارے رونے پر اُسکو بے اختیار ہنسی آتی ہے) گویا ہمارے آنسو خندۂ معشوق کی جڑ کو تر و تازہ رکھتے ہیں۔ مرزا کے شعر کا مطلب یہ ہے کہ معشوق گو بظاہر ہم سے ہنسی خوشی کے ساتھ ملتا ہے مگر کوئی دلی محبت کی بات ابتک ظہور میں نہیں آئی جس سے ہمارا دل باغ باغ ہو جائے۔ اس مطلب کو اس طرح ادا کیا ہے کہ ابھی تک اسکی نگاہِ مہر و محبت نے لذت و حلاوت کی سوت ہمارے دل میں جاری نہیں کی بلکہ ہم صرف اسکے ظاہری شکر خند پر فریفتہ ہو رہے ہیں۔

ظہوری کے ہاں وہی لفظی مناسبتیں جیسے دیدۂ تر اور تر زبانی یا زہر گریہ

اور شکر خند بہ نسبت مرزا کے زیادہ ہیں مگر مرزا کا شعر اُس سے زیادہ بلیغ نیچرل اور عاشقانہ ہے۔

ظہوری | غالب
--- | ---
مگر کہ رخصتِ بے طاقتی شود مرہم | نہ گفتہ کہ بہ تلخی بساز پند پذیر
کہ گوشِ دل شدگاں ریش گشتہ پندست | برو کہ بادہ ما تلخ تر ازیں پندست

ظہوری کہتا ہے کہ دل شدگاں (یعنی، ہم عاشقوں) کے کان ناصح کی نصیحتوں سے زخمی ہو گئے انکے اس زخم کا مرہم یہی ہو سکتا ہے کہ انکو بے طاقتی (یعنی بے حوصلگی اور عدم تحمل) کی اجازت دیجائے، تاکہ وہ ناصح سے کلنپ ہو کر اپنے دل کی بھڑاس نکال لیں۔

مرزا ناصح سے مخاطب ہو کر کہتے ہیں کہ اے ناصح! تو نے یہی نہیں کیا؟ کہ تلخی (یعنی ہماری نصیحت) سے موافقت کرے، اور ہمارا کہنا مان لے۔ جا اپنا رستہ لے، ہماری شراب اس نصیحت سے تازہ تلخ ہے، پس ہمکو تیری نصیحت کی تلخی سے آشتی کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ یہ قافیہ بھی جیسا کہ ظاہر ہے مرزا کے ہاں بہ نسبت ظہوری کے زیادہ گرم بندھا ہے۔

ظہوری | غالب
--- | ---
چہ غم کہ عہد گسل دار وت کشاکش را | دراز دستی من چاکی ار فگند چہ عیب!
کہ ہر گسیختنی صد ہزار پیوندست | زبینش۔ دلق ورع با ہزار پیوندست

ظہوری کہتا ہے کہ اگر ناز و غمزے کی کشاکش تجھ سے عہد شکنی کرا لی رہتی ہے تو کچھ افسوس کی بات نہیں، کیونکہ ہر گسیختنی (یعنی ہر عہد شکنی) لاکھ پیوند کا حکم رکھتی ہے۔ مطلب یہ کہ جس قدر تو عہد توڑتا ہے اسی قدر پیوند عشق زیادہ مستحکم ہوتا جاتا ہے۔

مرزا کہتے ہیں کہ اگر میری درازدستی اور بیباکی و رندمشربی نے دلق ورع وتقویٰ کو کسی قدر پھاڑ ڈالا ہے تو میرا چنداں قصور نہیں ہے کیونکہ اس میں تو پہلے ہی سے ہزاروں پیوند لگے چلے آتے ہیں۔ یعنی خود اہل ورع وتقویٰ ہی اسکی دھجیاں اڑا چکے ہیں، مگر ریاکاری سے پیوند لگا لگا کر اُسکا عیب ڈھانکتے رہتے ہیں۔ ظہوری کے شعر میں عشق و محبت کے ایک ایک دقیق معاملے کی طرف اشارہ ہے جو عشاق پر ہمیشہ گذرتا ہے۔ اور صنعت تضاد کا التزام بھی نہیں چھوڑا کیونکہ گسیختن پر اسکے ضد حقیقی یعنی پیوند کا اطلاق کیا ہے۔ باوجودیکہ ظہوری کے یہاں یہ قافیہ نہایت عمدگی سے بندھا تھا۔ مرزا نے بھی اس قافیے کے باندھنے میں کچھ کم داد بلاغت نہیں دی، یہاں تک کہ ظہوری کے شعر کو مشکل سے اُس پر ترجیح دیجا سکتی ہے۔

| غالب | ظہوری |
| --- | --- |
| بگو حدیث وفا از تو باور ست بگو | زبیم آنکہ مبادا بمیرم از شادی |
| شوم فدای دروغی کہ راست مانند ست | نہ گوید ارچہ بمرگ من آرزومند ست |

مرزا نے مانند کا قافیہ مطلع کے سوا پھر کسی شعر میں نہیں باندھا۔ اور ظہوری کے یہاں آرزومند کا قافیہ کہیں بھی نہیں بندھا۔ اسلیے یہ دونوں مختلف القوافی بیتیں ایک جگہ لکھدی گئی ہیں۔ معنی دونوں کے ظاہر ہیں۔ ظہوری کا شعر بہت صاف اور لطیف اور مرزا کے شعر سے زیادہ نیچرل ہے۔ مرزا نے مضمون میں جدت تو پیدا کی ہے مگر یہ سنکر کہ معشوق ہمارے مرنے کا آرزومند ہے خوشی سے مرجانا واقع کے بالکل خلاف ہے۔

| غالب | ظہوری |
| --- | --- |
| وجود او ہمہ حسن ست و ہستیم ہمہ عشق | زاہل مہر و محبت نشاں ندارم کس |

به مهر خویش و به بیمهری تو سوگند ست　　　به بخت دشمن و اقبال دوست سوگند ست

ظہوری کا شعر صاف ہے۔ اوّل دعویٰ کرتا ہے کہ مہر و محبت کا دنیا میں کہیں وجود نہیں، اور اس دعوے پر اپنی محبت اور معشوق کی بیمہری کی قسم کھاتا ہے جسکی خوبی اور لطافت ظاہر ہے۔

مرزا کا دعویٰ یہ ہے کہ معشوق کا وجود سراپا حسن و جمال ہے، اور میری ہستی سراسر عشق و محبت ہے۔ اور اس دعوے پر رقیب کے نصیب کی اور معشوق کے اقبال کی قسم کھاتا ہے۔ جس میں ظہوری کی قسم سے زیادہ لطافت اور نزاکت پائی جاتی ہے۔ رقیب کے نصیب کی قسم اسلیے کھائی ہے کہ جو وجود سراپا حسن و جمال ہے وہ بالکل اسی کے حصے میں آگیا ہے۔ اور معشوق کے اقبال کی قسم اسلیے کھائی ہے کہ مجھ جیسا شخص اسکے سودا میں عشق و محبت کا پتلا بن گیا ہے اسکے سوا لفظی مناسبتیں۔ جیسے حسن و عشق، وجود و ہستی، دشمن و دوست اور بخت و اقبال یا تمام شعر کا متناسب اجزا میں تقسیم ہونا۔ اس نے شعر کو بہت بلند کر دیا ہے۔

| ظہوری | غالب |
| --- | --- |
| زرہروان تو منزل شمار را که شمرد | شمار کجروی دوست در نظر دارم |
| غم از کسے که نمید اند اندہش چندست | دریں نورد ندانم که آسماں چندست |

ظہوری کہتا ہے کہ تیری راہ میں جو شخص منزلیں گنتا ہے اور یہ خیال رکھتا ہے کہ کتنا رستہ طے ہوا اور کتنا باقی ہے۔ اسکو تیرے رہرووں میں کون شمار کرتا ہے؟ پھر کہتا ہے کہ "غم از کسے ست" یعنی غم معشوق اس شخص کا حصہ ہے جسکو اپنے غم کی کمی یا زیادتی کا مطلق شعور نہیں۔

مرزا کہتے ہیں کہ میرے خیال میں دوست کی کجروی کا تصور ایسا جما ہوا ہے کہ

مجھے یہ خبر نہیں کہ اس نورد (یعنی کجروی) میں آسمان کی کس قدر شرکت ہے۔ مرزا کا بیان کسی قدر ظہوری کے بیان سے صاف ہے مگر مضمون کے لحاظ سے دونوں شعروں میں کچھ لطافت یا خوبی معلوم نہیں ہوتی۔

| غالب | ظہوری |
| --- | --- |
| شود گسستہ بایام گرچہ زنجیر ست | بہ رنج از پئے راحت نگاہداشتہ اند |
| اسیر آنکہ بہ تار نگاہ در بند ست | زحکمت است کہ پای شکستہ در بند ست |

ظہوری کہتا ہے کہ ایک مدت کے بعد لوہے کی بیڑی بھی کٹ جاتی ہے اور قیدی رہا ہو جاتا ہے پس درحقیقت قیدی وہی ہے جو نگاہِ معشوق میں الجھا ہوا ہے۔ جسکو قید سے کبھی رہائی نہیں۔

مرزا کہتے ہیں کہ یہاں تکلیف میں اسیلے رکھا جاتا ہے کہ راحت حاصل ہو۔ اور اسکی مثال یہ ہے کہ پا شکستہ آدمی کو چلنے پھرنے نہیں دیتے اور جب تک ہڈی جڑ نہ جائے مقید رکھتے ہیں۔ اس سے مطلب یہی ہوتا ہے کہ آخر کار اسکو راحت حاصل ہو۔ ظہوری کے شعر میں کسی قدر جدت ہے مگر شعر کی بندش سست اور ڈھیلی ہے۔ مرزا کے یہاں مضمون میں کچھ ایسی جدت نہیں ہے مگر بیان نہایت چست اور ٹھیک ٹھاک ہے۔

| غالب | ظہوری |
| --- | --- |
| زبندگان نسزد آرزو۔ خدا نہ کند | اگر نہ بہر من از بہر خود عزیزم دار |
| ہمیں بس ست کہ ما بندہ او خداوند ست | کہ بندہ خوبی او خوبی خداوند ست |

ظہوری کے شعر میں "خدا نہ کند" یا تو محض حشو ہے، اور اسکے بعد کچھ عبارت مقدر ہے یعنی "خدا نہ کند کو ما آرزو بکنیم"، باقی شعر کے معنی ظاہر ہیں۔

مرزا کا شعر ان کی غزل میں بیت الغزل ہے اور معنیً اور لفظاً دونوں

طرح ظہوری کے شعر پر ترجیح رکھتا ہے۔

| ظہوری | غالب |
|---|---|
| اسیرِ عشق ظہوری نشانۂ دارد | نہ آں بود کہ وفا خواہد از جہاں غالب |
| نشانہ اینکہ بہ بیداد دوست خرسند ست | بدیں کہ پرسد و گویند ہست خرسند ست |

ظہوری کے شعر کا مطلب یہ ہے کہ اسیرِ عشق کی یہ پہچان ہے کہ وہ دوست کے ظلم سے خوش رہتا ہے۔

مرزا کے شعر کا یہ مطلب ہے کہ میرا مقصود وفا کی تلاش سے یہ نہیں ہے کہ میں اہلِ دنیا سے وفا کا طالب ہوں بلکہ میں اسی میں خوش ہوں کہ میں پوچھوں کہ دنیا میں وفا ہے؟ اور وہ لوگ اسکے جواب میں کہیں کہ ہاں ہے، دونوں مقطع ہموار ہیں مگر باوجود اسکے مرزا کا بیاں بانکپن سے خالی نہیں۔

ہم نے دونوں شاعروں کی غزلوں کی شرح بخوبی کردی ہے، مگر زیادہ نکتہ چینی کرنا غیر ضروری سمجھا ہے۔ اور دونوں غزلوں میں محاکمہ کرنا بھی ناظرین کی رائے پر چھوڑ دیا ہے۔ وہ خود بشرطیکہ فارسی شعر کا صحیح مذاق رکھتے ہونگے۔ اس بات کا اندازہ کرلیں گے کہ دونوں غزلوں میں کیا نسبت ہے۔

# رباعیات

مرزا کی رباعیات تعداد میں قریب سوا سو کے ہیں جن میں سے اکثر شوخی و بیباکی، بادہ خواری، فخر و مباہات، اور شکایت و زار نالی کے مضامین پر مشتمل ہیں۔ اور کسی قدر متصوفانہ اور چند خاص خاص مضامین پر ہیں خمریات میں ظاہرا عمر خیام کا تتبع معلوم ہوتا ہے۔ مرزا کی رباعی میں بہ نسبت

عام غزلیات کے زیادہ صفائی و شگفتگی اور گرمی پائی جاتی ہے۔ چنانچہ اُن میں سے کسی قدر رباعیاں بطور نمونے کے یہاں نقل کیجاتی ہیں۔ اور جہاں ضرورت ہوگی رباعی کے ساتھ اسکی شرح بھی کردیجائیگی۔

غالب بہ گہر ز دودۂ زاد شمم (۱) زاں رو بصفائی دم تیغ ست دمم
چو رفت سپہیدی زدم چنگ بشعر (فخریہ) شد تیر شکستۂ نیاگاں قلمم

گہر وگوہر۔ اصل دودہ۔ نسل و خاندان زاد شمم۔ پشنگ کے باپ اور توراں فریدوں کے بیٹے کا نام ہے جسکی نسل میں مرزا اپنے تئیں بتاتے ہیں۔ دم تیغ، تلوار کی دھار۔ دمم یعنی میرا کلام۔ سپہیدی، سلطنت و سپہ سالاری نیا، دادا۔ نیاگاں جمع۔ کہتا ہے جب سپہیدی ہماری قوم سے رخصت ہوگئی تو میں نے شعر کہنا اختیار کرلیا، گویا بزرگوں کا ٹوٹا ہوا تیر میرا قلم بن گیا۔

شرطست کہ بہر ضبط آداب و رسوم (۲) خیزد بعد از نبی امام معصوم
زاجماع چہ گوئی بہ علی باز گراے (تفضیلیہ) جائے نشین مہر باشد۔ نہ نجوم

یہ رباعی مرزا کے تفضیلی ہونے پر دلالت کرتی ہے نہ تشیع پر۔ کیونکہ خلفاے ثلثہ پر نجوم کا اطلاق حضرات شیعہ نہیں کرسکتے۔

راہیست ز عبد تا حضورِ اللہ (۳) خواہی تو دراز گیر و خواہی کوتاہ
ایں کوثر و طوبیٰ کہ نشانہا دارد (تصوف) سرچشمہ و سایہ الیست در نیمۂ راہ

کہتا ہے کہ بندہ سے خدا کی حضور تک ایک راہ ہے، خواہ اسکو دراز سمجھو خواہ کوتاہ سمجھو۔ اور یہ جو کوثر و طوبیٰ ہیں جن میں اُسکی راہ کے کچھ کچھ نشان پائے جاتے ہیں۔ یہ ایسے ہیں جیسے اثنائے راہ میں چشمہ اور سایہ آجاتا ہے

آں مرد کہ زن گرفت دانا نہ بود (۴) از غصہ فراغتش ہمانا نہ بود
دارد بہ جہاں خانہ و زن نیست درو (شوخی) نازم بخدا چرا توانا نہ بود

تیسرے مصرعے میں دارد کا فاعل خدا ہے جسکا نام چوتھے مصرعے میں لیا ہے
خانہ سے مراد خانۂ کعبہ ہے باقی شعر کے معنی ظاہر ہیں۔

بادست غم۔ آں باد کہ حاصل ببرد (۵) آب رخ ہوشمند و غافل ببرد
بگذاشتہ ام خمے ز صہبا بہ پسر (شوخی) کش اندوہ مرگ پدر از دل ببرد

کہتا ہے کہ غم ایک ہوا ہے۔ ایسی ہوا کہ تمام خرمن کو اڑا لیجائے، اور دانا اور نادان کی آبرو کو بہا لیجائے، اسی لیے میں بیٹے کے لیے ایک شراب کا مٹکا چھوڑ چلا ہوں، تاکہ باپ کے مرنے کا غم اسکے دل سے دھو دے۔

اے آنکہ براہِ کعبہ روے داری (۶) نازم کہ گزیدہ آرزوے داری
زیں گونہ کہ تندی خرامی ۔ دانم (شوخی) در خانہ زن ستیزہ خوے داری

کعبے جانے والے سے کہتا ہے کہ تیرا ارادہ تو بہت عمدہ ہے، مگر تو جو ایسا بھاگا جاتا ہے میں سمجھتا ہوں کہ تیرے گھر میں بدمزاج عورت ہے جسکے سبب سے کعبے جانے میں اسقدر جلدی ہے۔

شاہا ہر چند وا بہ جو آمدہ ام (۷) دانی کہ چہ مایہ نغز گو آمدہ ام
رنگم کہ بہار را بہ رو آمدہ ام (فخریہ) آنم کہ محیط را بجو آمدہ ام

زانجا کہ دلم بو ہم دربند نبود (۸) با ہیچ علاقہ سخت پیوند نبود
مقصودِ من از کعبہ و آہنگ سفر (بےتعلقی) جز ترک دیارِ زن و فرزند نبود

یعنی چونکہ میں وہم میں ۔ جو نیست کو ہست کی صورت میں دکھاتا ہے گرفتار نہ تھا، اسی لیے کعبے کے عزم سفر سے میرا مقصد زن و فرزند کا ملک چھوڑ دینے کے سوا اور کچھ نہ تھا۔

اے جام شراب شاد کامی زدہ (۹) در جو روم از بلند نامی زدہ
یاد آر ز من چو بیسنی اندر ابے (عاشقانہ) تنہا روِ خستۂ حرامی زدہ

حرامی، قزاق ۔حرامی زدہ ،قزاقوں کا لوٹا ہوا۔ اس شعر میں معشوق کی طرف خطاب کیا ہے ۔ اور اپنی حالت کو اس مسافر سے مشابہ بتایا ہے جو تنہا ہو، مجروح ہو اور قزاقوں نے اُسے لوٹ لیا۔

اے آنکہ تراسعی بدرمان من ست (۱۰) منعم مکن از بادہ کہ نقصان من ست
حیف ست کہ بعد من بمیراث رود (شوخی) این یک دو سہ خم کہ شبستان من ست

طبیب کی طرف خطاب ہے کہ مجھے بیماری میں شراب سے کیوں منع کرتا ہے؟ اگر میں مرگیا تو غضب ہو جائیگا کہ یہ اکٹھے دو تین مٹکے میرے کام تو نہ آئیں گے میرے وارثوں کو پہنچ جائینگے ۔

آنم کہ بہ پیمانۂ من ساقی دہر (۱۱) ریزد ہمہ ور د و درد و تلخ آبۂ زہر
بگذر ز سعادت و نحوست کہ مرا (شکوہ روزگار) ناہید بہ غمزہ کشت ، مریخ بقہر

ناہید یعنی زہرہ کو سعد اور مریخ کو نحس قرار دیا گیا ہے ۔کہتا ہے کہ سعادت و نحوست کے خیال کو جانے دو میرے حق میں تو سعد و نحس دونوں کے ستارے نحس ہو گئے کہ زہرہ نے مجھے غمزے سے قتل کیا اور مریخ نے قہر سے

شرطست کہ روی دل خراشم ہمہ عمر (۱۲) خوناب بہ رخ زدیدہ پاشم ہمہ عمر
کافر باشم اگر بمرگ مومن (مرثیہ) چوں کعبہ سیہ پوش نہ باشم ہمہ عمر

غالب روش مردم آزاد جدا ست (۱۳) رفتار اسیران رہ و زاد جدا ست
ما ترک مراد را ارم مے دانیم (ترک مراد) واں باغچہ ضبطی شداد جدا ست

یعنی آزاد لوگوں کی اور روش ہے اور جو لوگ توشہ اور رسم و راہ کے گرفتار ہیں اُنکا اور ڈھنگ ہے ہم کہ آزاد لوگ ہیں ہمارے نزدیک ترکِ مراد کا نام ارم ہے ، اور وہ ارم جس سے شداد محروم رکھا گیا وہ ہمارے ارم سے الگ ہے ۔

این نامہ کہ راحتِ دلِ ریش آورد ــ سرمایۂ آبروے درویش آورد
در ہر بُنِ مو دمید جانے۔ یعنی ــ سامانِ نثارِ خویش با خویش آورد

(۱۵) (تصوف)
منصور غمش نکتہ چنیاں چہ بود ــ در راستِ خطر ز ہمنشیناں چہ بود
چوں عاقبتِ یگانہ بینیاں دار است ــ دریاب کہ انجام دو بینیاں چہ بود

کہتا ہے کہ اگر منصور کو لوگ کہتے ہیں کہ سولی پر چڑھایا گیا اور ذلت سے مارا گیا تو منصور کو اسکی کچھ پروا نہیں مگر تم دیکھو کہ جب منصور جیسے یگانہ بیں لوگوں کا انجام دار ہے تو دو رنیوں کا انجام کیا ہونیوالا ہے۔

(۱۶) (شوخی)
ہر کس ز حقیقت خبرے داشتہ است ــ بر خاکِ رہِ عجز سرے داشتہ است
زاہد ز خدا ارم بہ دعوے طلبد ــ شداد ہمانا پسرے داشتہ است

کہتا ہے کہ جو شخص اپنی یا انسان کی حقیقت سے واقف ہوتا ہے اسکو عاجزی کرنے کے سوا کچھ بن نہیں آتی۔ پس زاہد جو خدا سے ارم دعوے کے ساتھ طلب کرتا ہے اس سے معلوم ہوا کہ شداد نے بیٹا اپنا وارث چھوڑا تھا، کیونکہ اول تو ارم جو کہ متروکہ شداد ہے اسکا دعویٰ کرنا، اور پھر خدا کے سامنے اسکے مانگنے میں ہیکڑی کرنی، یہ دونوں باتیں اس بات کی دلیل ہیں کہ شداد نے اپنا وارث حقیقی چھوڑا تھا۔

(۱۷) (شوخی)
غالب بہ سخن گرچہ کسے ہمسر نیست ــ از نشۂ ہوش ہیچ اندر سر نیست
نے خواہی و مفت و نغز و انگہ بسیار!!! ــ ایں بادہ فروش ساقیِ کوثر نیست

کہتا ہے کہ اے غالب اگرچہ شاعری میں کوئی تیرا ہمسر نہیں، گو عقل کا نشہ تیرے دماغ میں بالکل نہیں ہے، شراب چاہتا ہے، وہ بھی مفت اور وہ بھی عمدہ، اور پھر کثرت سے!!! یہ بادہ فروش ہے ساقی کوثر نہیں کہ تیری سب خواہشیں پوری کر دیگا۔

گردیدن زاہداں بجنت گستاخ (۱۸) ویں دست درازی بہ ثمر شاخ بہ شاخ
چوں نیک نظر کنی ز روے تشبیہ (شوخی) ماند بہ بہائم و علف زار فراخ

یعنی زاہدوں کا بہشت میں بیباک پھرنا، اور جا بجا ٹہنیوں پر پھلوں کے لئے ہاتھ مارنا، اگر غور کرکے دیکھو تو اسکی مثال بالکل ایسی ہے کہ ایک وسیع چراگاہ ہے اور اس میں ڈھور ڈنگر چرتے پھرتے ہیں۔

آنرا کہ بود در سبہے در فر جام (۱۹) ہم محرم خاص آید و ہم مرجع عام
آساں نہ بود کشاکش پاس قبول (اخلاق) زنہار نہ گردی بہ نکوئی بد نام

فرجام۔ انجام، اور نکوئی انجام اور رنگ و رونق کو بھی کہتے ہیں یہاں رنگ و رونق یعنی شہرت و ناموری مراد ہے۔ کہتا ہے کہ جسکی شہرت صحیح اور سچی ہوتی ہے وہ ضرور ہے کہ خواص کا محرم اور عوام کا مرجع واقع ہو۔ مگر پاس قبول کی کشاکش یعنی ہر موقع پر اس بات کا خیال رکھنا کہ قبولیت میں فرق نہ آئے نہایت سخت چیز ہے پس ہرگز نیکی کے ساتھ بدنام یعنی مشہور ہونا نہیں چاہیے اس موقع پر بجاے مشہور کے بدنام کا لفظ نہایت بلیغ واقع ہوا ہے جس سے ساری رباعی میں جان پڑ گئی ہے۔

در عالمِ بے زری کہ تلخست حیات (۲۰) طاعت نہ تواں کرد بہ امید نجات
اے کاش ز حق اشارت صوم و صلوٰۃ (شوخی) بودے بوجودِ مال چوں حج و زکوٰۃ

کہتا ہے کہ بیمقدوری کی حالت میں جبکہ زندگی تلخ ہوتی ہے نجات کی امید پر طاعت نہیں ہو سکتی کاش ایسا ہوتا کہ جس طرح حج اور زکوٰۃ میں استطاعت اور تمول شرط ہے روزے اور نماز میں بھی یہی شرط ہوتی۔

ہر چند زمانہ مجمع جہّال ست (۲۱) در جہل نہ حال شاں بیک منوال ست
کودن ہمہ۔ لیک از یکے تا دگرے (اخلاق) فرق خر عیسی و خر دجّال ست

کہتا ہے کہ اگرچہ زمانے میں جھڑان جاہل بھرے ہوئے ہیں، مگر جہل میں انکا حال متفاوت و مختلف ہے کو دن تو سب ہیں مگر ایک دوسرے میں ایسا فرق ہے جیسا خر عیسیٰ اور خر دجال میں۔

تا میکش و جوہر دو سخنور داریم (۲۱) شانِ دگر و شوکت دیگر داریم
درمیکدہ پیریم کہ میکش از ماست (میکش و جوہر) درمعرکہ تیغیم کہ جوہر داریم

یہ رباعی منشی جواہر سنگھ جوہر اور میر احمد حسین میکش کے حق میں کہ دونوں مرزا کے عزیز شاگردوں میں سے تھے۔ لکھی ہے۔ درمیکدہ پیریم۔ یعنی پیر مغانیم باقی رباعی کے معنی ظاہر ہیں۔

دستم بہ کلید مخزنے بایست (۲۳) وربود تہی۔ بدامنے می بایست
باہیچ کہم بہ کس نیفتاد سے کار (مخزنہ) یا خود بزمانہ چوں منے می بایست

کہتا ہے کہ یا تو میرے ہاتھ میں کسی خزانے کی کنجی چاہیے تھی، اور اگر ہاتھ خالی ملا تھا تو اُس میں کسی کا دامن ہونا چاہیے تھا۔ جسکے توسل سے زندگی بسر ہوتی، یا مجھ کو کبھی کسی سے کام نہ پڑتا اور یا زمانے میں خود مجھ جیسا صاحب کمال ہوتا۔ جو میری قدر کرتا۔

ہستم زمے امید سرمست۔ وبس ست (۲۴) دارم سر ایں کلاوہ در دست وبس ست
گر ارزش لطف و کرمے نیست مباش! (امید عفو) استحقاق ترحمے ہست وبس ست

سر ایں کلاوہ۔ یعنی سر ایں رشتہ۔ باقی معنی ظاہر ہیں۔

گر گرد ز گنج گہرے برخیزد (۲۵) میسند کہ دود از جگرے برخیزد
منت نہ تواں نہاد بر گدیہ گراں (خطاب با غنیا) بنشیں کہ بخدمت دگرے برخیزد

گنج گہر سے گرد اُٹھنے کے معنی اسکے خالی ہو جانے کے ہیں۔ کہتا ہے کہ اگر جواہرات کا خزانہ خالی ہو جائے تو بلا سے مگر یہ گوارا مست کر کہ کسی کے جگر سے دھواں

اُٹھے، بھیک مانگنے والوں پر احسان نہیں رکھا جا سکتا۔ خدا نے انکی خدمت پر تجھکو کھڑا کیا ہے اگر تجھ سے یہ خدمت پوری نہیں ہو سکتی تو بیٹھ جا تاکہ دوسرا اس خدمت کے لیے اُٹھے۔

اے دوست بسوی این فرو ماندہ بیا (۲۶) از کوچۂ غیر راہ گرداندہ بیا
گفتی کہ مرا مخواں کہ من مرگ توام (عاشقانہ) بر گفتۂ خویش باش و ناخواندہ بیا

اوپر کے دونوں مصرعے صاف ہیں اسکے بعد کہتا ہے کہ اے دوست تو نے مجھ سے کہا تھا کہ مجھے مت بُلانا میں تیری موت ہوں اچھا اب تو اپنے کہنے پر قایم رہ اور جس طرح کہ موت بن بلائے آتی ہے تو بھی بن بلائے چلا آ۔

اے آنکہ ہما اسیر دامت باشد (۲۷) صاف مے خسروی بجامت باشد
تسبیح بہر اسم الٰہی کہ بود آغاز ز ابتدائے نامت باشد

یہ رباعی سبحان علیخاں مرحوم کو مرزا نے خط لکھا تھا اسکے اوّل میں لکھی تھی معنی ظاہر ہیں۔

بازی خور روزگار بودم ہمہ عمر (۲۸) از بخت امیدوار بودم ہمہ عمر
بے مایہ بفکر سود ماندم ہمہ جا (امیدیہا) بے وعدہ در انتظار بودم ہمہ عمر

باید کہ دلت زغصہ برہم نہ شود (۲۹) از رفتن زر دست خوش غم نہ شود
ایں سیم و زرست خواجہ ایں سیم و زرست! (خطاب با غنیا) غم نیست کہ ہرچند خوری کم نہ شود

دست خوش مغلوب و زبردست۔ کہتا ہے کہ اے دولتمند! چاہیے کہ روپے کے کم ہو جانے سے تیرا دل پریشان اور غم میں دبا ہوا نہ رہے۔ اے حضرت یہ سیم و زر ہے، اور پھر کہتا ہوں کہ سیم و زر ہے یہ غم نہیں ہے کہ جسقدر کھائے جائیے کم نہیں ہوتا۔

دارم دلِ شاد و دیدہ بینا سے (۳۰) (ازالۂ گوش) وز کرّی گوشم نہ بود پروائے

خوب ست کہ نشنوم زہر خود زاے	گلبانگِ اَنَا ربکم الا علا ے

کہتا ہے کہ مجھکو کری گوش یعنی ثقل سماعت کی کچھ پرواہ نہیں، بلکہ اسکو بہتر سمجھتا ہوں۔ کیونکہ مغرور اور خود پسندوں کی زبان سے اَنَا ربکم الا علیٰ (جوکہ فرعون کا مقولہ ہے) نہیں سنتا۔

اے کردہ بآرائش گفتار پسیچ (۳۱)	در زلفِ سخن کشودہ راہ خم و پیچ

عالم کہ تو چیز دیگرش میدانی (توحید وجودی)	ذاتے ست بسیط منبسط دیگر ہیچ

پسیچ۔ قصد۔ زلف سخن میں خم و پیچ کی راہ کھولنے سے مراد بیان میں پیچیدگی پیدا کرنی کہتا ہے کہ عالم جسکو تو نے کچھ چیز سمجھ رکھا ہے وہ صرف ذات واحد ہے جو بسیط ہے۔ یعنی مرکب نہیں اور منبسط ہے یعنی تمام فضا میں پھیلی ہوئی ہے۔ بس اسکے سوا کچھ نہیں۔

اے تیرہ زمیں کہ بودۂ بستر من (۳۲)	ہر خاک کہ با تست ہمہ بر سر من

زر بہر کساں و بہر من دانہ و دام!! (شکایت)	اے مادرِ دیگران و ما دندر من

مادندر سوتیلی ماں کو کہتے ہیں۔ زمین سے خطاب کرتا ہے کہ اوروں کے لیے تو تجھ پر سونا بچھا ہوا ہے اور میرے لیے دانہ و دام کے سوا کچھ نہیں، گویا تو اوروں کی ماں ہے اور میری منید رہے۔ یہ مضمون تھوڑے تھوڑے فرق سے رودکی اور فرخی نے بھی باندھا ہے، مگر مرزا کے ہاں سب سے عمدہ طور پر بندھا ہے رودکی کہتا ہے۔

جہانا چہ بینی تو از بچگاں ؎ ؎	کہ مادر گہے گاہ مادندری

اور فرخی کہتا ہے۔

مہر فرزندی برخواجہ فگندہ ست جہاں	ایں جہاں مادرِ او نیست کہ مادندرِ اوست

آنرا کہ ز دست بے زری پامال ست (۳۳)(رسوائی)	رسوائی نیز لازمِ احوال ست

ما خشک لبیم و خرقہ آلودہ بہ مے　　ساقی نگرش پیالہ از غربال ست

کہتا ہے مفلس آدمی کے لیے یہ بھی ضرور ہے کہ رسوا اور بدنام ہو - چنانچہ ہمکو دیکھو! کہ ہمارے ہونٹ تو خشک ہیں اور کپڑے شراب میں آلودہ ہیں گویا ساقی کا جام چھلنی کا بنا ہوا ہے کہ منہ تک آتے آتے ساری شراب کپڑوں پر ٹپک جاتی ہے - قاعدہ ہے کہ مفلس آدمی جو شراب پینے لگتا ہے وہ بہت جلد بدنام اور رسوا ہو جاتا ہے کیونکہ کبھی کلال کی دوکان پر جاکر ہاتھ پسارتا ہے، اور جو تھوڑی بہت ملجاتی ہے تو بدمست ہوکر اُسکی دوکان ہی پر یا راہ میں گر پڑتا ہے، آنے جانے والے سب اُسکو دیکھتے ہیں - کبھی کلال کے دام چڑھ جاتے ہیں تو اس سے بازار میں تکرار ہوتی ہے اور سب لوگ دیکھتے ہیں حالانکہ کبھی اسکو اطمینان سے سیر ہوکر شراب بھی میسر نہیں ہوتی - اس حالت کو اس تمثیل کے پیرایے میں بیان کیا ہے کہ گویا ساقی تقدیر ہمکو چھلنی کے پیالے میں شراب دیتا ہے کہ ہونٹ تک تو تر نہیں ہوتے اور کپڑے سارے شرابور ہو جاتے ہیں ایسی بلیغ تمثیلیں بہت کم دیکھی گئی ہیں

اے دادہ بباد عمر در لہو و فسوس (۲۴) زنہار مشو ز رحمت حق مایوس
ہشدار! کز آتش جہنم حق را　　تہذیب غرض بود نہ تعذیب نفوس

فسوس - ہزل و استہزا - کہتا ہے کہ جہنم میں ڈالنے سے بندوں کو تکلیف دینی مقصود نہیں ہے بلکہ جس طرح سونے کو آگ میں تپانے سے اُسکی کھوٹ نکالنی منظور ہوتی ہے اسی طرح آتش جہنم سے نفوس انسانی کو مہذب کرنا مقصود ہے -

یارب تو کریمی کہ بہ ما زر نہ دہی (شوخی) (۲۵) بیدرد خدائی کہ بہ ما زر نہ دہی

نے نے تو نہ غائبی، و نے بیرحمی    بے مایہ چو مائی کہ بہ ما زر نہ دہی

اس رباعی میں مرزا کی شوخی و گستاخی حد سے زیادہ گزرگئی ہے۔ دارالافتا میں تو یقیناً اس پر کفر کا فتویٰ دیا جائیگا، لیکن ہمارے نزدیک ایسے کلام سے بجائے کفر کے زیادہ تر قائل کے ایمان اور یقین پر استدلال ہوتا ہے۔ صاف پایا جاتا ہے کہ سائل معاش کی تنگی و فراخی و خوشحالی و بدحالی کو محض خدا کی طرف سے جانتا ہے، اور تدبیر و عقل و دانش کو اس میں بالکل عاجز و درماندہ سمجھتا ہے، یہاں تک کہ جب معاش سے بہت تنگ ہوتا ہے تو یہ نہیں خیال کرتا کہ ہم نے تدبیر نہیں کی، یا تدبیر میں مجھ سے غلطی ہوگئی، یا ہماری کاہلی و سستی سے یہ تنگدستی ہمکو نصیب ہوئی، بلکہ نہایت تعجب کے ساتھ خدا کی جناب میں عرض کرتا ہے کہ کیا تیرا خزانہ خالی ہوگیا ہے جو ہمکو کچھ نہیں ملتا؛ ہاں اس قسم کے خطابات آدابِ شریعت کے بالکل خلاف ہیں، اور ایسے ہی خطابات کی نسبت کہا گیا ہے۔

ما بروں را ننگریم و قال را    ما دروں را بنگریم و حال را

**قصائد** مرزا کے قصائد۔ جن میں قطعات، نوحے، ترکیب بند، ترجیع بند مخمس وغیرہ بھی شامل ہیں۔ کیا باعتبار کمیت اور کیا بلحاظ کیفیت کے اُن کے اصناف نظم میں سب سے زیادہ ممتاز صنف ہے۔ اگرچہ مرزا کی غزل کا ایک معتدبہ حصہ متاخرین کے طبقے میں کسی بڑے سے بڑے نامور اور مسلم الثبوت اُستاد کی غزل سے گرا ہوا نہیں ہے۔ بلکہ اکثر کی غزل پر ہر ایک لحاظ سے فوقیت رکھتا ہے مگر اسی کے ساتھ غزلیات کا ایک دوسرا حصہ ایسا بھی ہے جسمیں تغزل کی شان یعنی عام فہم اور خاص پسند ہونا۔ بہت کم پایا جاتا ہے بخلاف قصیدے کے کہ اس میں قصیدے کی شان جیسی کہ ہونی چاہیے اوّل سے آخر تک یکساں طور پر جلوہ گر ہے۔

قصائد میں مرزا نے کہیں خاقانی کا تتبع کیا ہے کہیں سلمان وظہیر کا اور کہیں
عرفی ونظیری کا، اور ہر ایک منزل کامیابی کے ساتھ طے کی ہے۔ مرزا کی تشبیب
بہ نسبت مدح کے نہایت شاندار اور عالی رتبہ ہوتی ہے اور اسی سے قصیدے
کی پستی وبلندی کا اندازہ کیا جاتا ہے۔ مشرقی شاعری میں عموماً اور ایران
کی شاعری میں خصوصاً کوئی مضمون مدح وستایش سے زیادہ پھیکا سیٹھا
ٹھنڈا اور بے لطف نہیں ہوتا، علی الخصوص متاخرین نے مبالغہ کی لے کو
بڑھاتے بڑھاتے مدح کو ہجو کے درجے تک پہنچا دیا ہے اور اس کلیہ سے مرزا
کی مدح بھی مستثنیٰ نہیں۔ البتہ عرفی نے مدحیہ مبالغوں میں ایک قسم کا بانکپن پیدا
کیا ہے جو اسی کے ساتھ مخصوص ہے جس طرح قدما کے قصائد میں وہ آن
نہیں پائی جاتی اسی طرح مرزا کے قصائد بھی اُس سے معرا ہیں۔ لیکن مرزا
کے اکثر قصیدوں کی تشبیبیں کچھ شک نہیں کہ عرفی کی تشبیبوں سے سبقت لے
گئی ہیں۔

چونکہ مرزا کے تمام قصائد اور اُنکے ملحقات کے انتخاب کی اس مختصر میں
گنجایش نہیں ہے اسلیے ہم ایک آدھ پورا قصیدہ اور باقی صرف چند تشبیبیں
اور ایک آدھ مدح اور کچھ قطعے اور نوحے بطور نمونے کے اس مقام پر نقل
کرتے ہیں اور اخیر میں مرزا کا ایک ترکیب بند نظیری کے ترکیب بند کے ساتھ
اس غرض سے نقل کرینگے تاکہ اصحاب ذوق صحیح کو دونوں کے کلام میں موازنہ
اور اس بات کا اندازہ کرنے کا موقع ملے کہ مرزا نے اکبری طبقے کے چیدہ اور
برگزیدہ شعرا کے تتبع کو کس حد اور کس درجے تک پہنچایا تھا۔

## توحید

اے زوہم غیر غوغا در جہاں انداختہ　　　گفتہ خود حرفے وخود را در گمان انداختہ

دیدہ بیروں و دروں از خویشتن پروا نگے — پردۂ رسم پرستش درمیاں انداختہ
نقش بر خاتم ز حرف بے صدا انگیختہ — شور در عالم ز حسن بے نشاں انداختہ
چرخ را در قالب ابداع دروا[5] ریختہ — خاک را بر قطع[4] پیدائی ستاں[6] انداختہ
عاشقاں در موقف دار و رسن وا داشتہ — غازیاں در معرض تیغ و سناں انداختہ
رنگہا در طبع ارباب قیاس آمیختہ — نکتہ ہا در خاطر اہل بیاں انداختہ
باچنیں ہنگامہ در وحدت نمی گنجد دوئی — مردہ را از خویش دریا بر کراں انداختہ

[illegible]

دوئی کو مُردے سے اور وحدت کو دریا سے تشبیہ دی ہے۔ یعنی جس طرح دریا مردے کو باہر پھینکدیتا ہے اسی طرح باوجود ہنگامۂ کثرت کے وحدت میں دوئی نہیں سما سکتی۔ بالکل نئی اور نہایت بلیغ تشبیہ دی ہے۔

نردبانے بستہ بادیوار کاخے در نظر — انتقا[1]شے در نہاد این وآں انداختہ
رفتہ ہر کس تا قدمگاہے وزانجا خویش را — پایہ پایہ از فراز نردباں انداختہ
غم چو گیرد سخت نتواں شکوہ از دلدار کرد — بہر آسانی اساس آسماں انداختہ
گل چو ماند دیر گردد بردلش[5] بازار سرد — بہر تجدید طرب طرح خزاں انداختہ
آتشے از روئے گلہائے بہار افروختہ — شعلۂ در جان مرغ صبح خواں انداختہ
دجلۂ در ساغر معنی طرازاں ریختہ — رشحۂ در کاسۂ دریا وکاں انداختہ
جز بدیں آب آتش زردشت نتواں سرد کرد — کعبہ را جوئے بہشت از ناوداں انداختہ
جز بدیں الماس نتواں انجنیں دردانہ سفت — رخنہ از اسلام در کیش مغاں انداختہ

یعنی آتش زردشت ہر ایک پانی سے نہیں بجھ سکتی تھی اسلیئے میزاب کعبہ سے بہشت کی نہر جاری کردی اور کیش مغاں ایک ایسا موتی تھا کہ اسلام جیسے الماس کے سوا اسکا بیندھنا یعنی اس میں رخنہ ڈالنا ناممکن تھا۔

---

[1] معلق ۱۲ ۔ [2] فرش ۱۲ ۔ [3] ۱۲ ۔ [4] جا و ۱۲ ۔ [5] یعنے بازارش بردل سرد گردد ۱۲

چشم را[۱] بخشیده چوناں گردشے کاز بادہ هوش — بر زمیں مانند طرح آسماں انداخته
داده ابرو را بدانساں جنبشے کاهل قیاس — در تن شمشیر پندارند جاں انداخته
ای ز شرمِ خاکساران تو - از شهپر - هما — چوں گلیم کهنه ظل را بر کراں انداخته
ذوقِ تمکینِ گدایانِ تو گنج شاه را — از دلِ گنجور و چشمِ پاسباں انداخته
تا دریں صورت ز چشمِ دشمناں پنهاں بود — دوست را اندر طلسمِ امتحاں انداخته
تا علاجِ خستگی آسائش دیگر دهد — خارها در رهگذارِ میهماں انداخته

## مرثیه و نوحه

(قطعه از قصیده [illegible])

کفرست کفر - در پے روزی شتافتن — ننگ ست ننگ - در غمِ دنیا گریستن
گاهے بداغ شاهد و ساقی گداختن — گاهے بمرگ مانک و بابا گریستن
باید بدرد هرزه گرستن وگر گریست — بیجا گریستیم - دریغا گریستن
رشک آیدم به ابر که در حدِ وسعِ اوست — بر خاکِ کربلائے معلیٰ گریستن
رفت آنچه رفت - بایدم اکنوں نگاهداشت — از بهرِ نورِ دیدهٔ زهرا گریستن
باران رحمتے !!! که باندازِ شست[۲] و شو — دارد به روسیاهیِ اعدا گریستن
خود را ندیده زاں لب نوشین بکامِ خویش — زیبد به شور بختیِ دریا گریستن
مزدِ شفاعت و صلهٔ صبر و خونبها — هیچ از کسے نخواسته الا گریستن
چوں رزقِ غیب درد ترا عام کرده اند — سر می زند ز مومن و ترسا گریستن

(نوحه)

اے فلک شرم از ستم بر خاندانِ مصطفےٰ — داشتی زیں پیش سر بر آستانِ مصطفےٰ
اے بمهر و ماه نازاں هیچ میدانی چه رفت — از تو بر چشم و چراغ دودمانِ مصطفےٰ
سایه از سروِ روانِ مصطفےٰ افگند بخاک — هاں چه بر خاک افگنی سروِ روانِ مصطفےٰ
گرمیِ بازارِ امکاں خود طفیلِ مصطفےٰ است — بیں چه آتش میزنی اندر دکانِ مصطفےٰ

---

۱ه یعنی چشم معشوقاں ۱۲ ۔ ۲ه یعنی شست و شوی ۱۲

کینہ خواہی بیں[۱] کہ با اولادِ سجادش کنی | آنچہ با مہ کردہ اعجاز بنانِ مصطفیٰ
نیک نبود کز تو بر فرزندِ دلبندش رود | آنچہ رفت از مرتضیٰ بر دشمنانِ مصطفیٰ
یا تو دانی مصطفیٰ را فارغ از رنجِ حسینؑ؟ | یا تو خواہی زیں مصیبت امتحانِ مصطفیٰ
یا مگر گاہے ندیدی مصطفیٰ را با حسینؑ؟ | یا مگر ہرگز نبودی در زمانِ مصطفیٰ
آں حسینؑ ست اینکہ گفتی مصطفیٰ روحی فداہ | چوں گزشتی نام پاکش بر زبانِ مصطفیٰ
آں حسین ست اینکہ سودے مصطفیٰ چشمش[۲] برخ | بوسہ چوں باقی نماندے در دہانِ مصطفیٰ
قدسیاں را نطق من آوردہ غالبؔ در سماع | گشتہ ام در نوحہ خوانی مدح خوانِ مصطفیٰ

## نوحہ

اے کج اندیشہ فلک حرمتِ دیں بایستے | علمِ شاہ نگوں شد نہ چنیں بایستے
تا چہ افتاد کہ بر نیزہ سرش گردانند | عزتِ شاہ شہیداں بہ ازیں بایستے
حیف باشد کہ فتد خستہ ز توسن بر خاک | آنکہ جولانگہِ او عرشِ بریں بایستے
حیف باشد کہ ز اعدا دمِ آبے[۳] طلبد | آنکہ سائل بدرش روح امیں بایستے
تازیاں را بہ جگر گوشۂ احمد چہ نزاع | وطنِ اصلی ایں قوم زچیں بایستے
ایہا القوم! بتنزل بود ار خود گویم | میہماں بے خطر از خنجرِ کیں بایستے

یعنی یہ تو ادنیٰ درجے کی بات ہے کہ اگر یہ کہا جائے کہ اہل شام کربلا کا میہماں خنجر کیں سے محفوظ رہنا چاہیے تھا بلکہ جو سخن اس موقع پر کہنے کے لایق ہے وہ یہ ہے یعنی جیسا اگلے اشعار میں بیان ہوا ہے۔

سخن اینست کہ در راہِ حسینؑ ابن علیؑ | پویہ از روی عقیدت بہ جبیں بایستے
چشم بد دور ۔ بہ ہنگام تماشائے رخش | رو نما سلطنتِ روی زمیں بایستے
شت[۴] ناخواستہ در شکر قدومش دادن | اگرش ملک ، گر تاج و نگیں بایستے

---

۱ انتقام کسی ۔ ۲ یعنی چشم بر رخس ۔ ۳ آبے ۔ ۴ دادن داشت یعنی می بایست داد ۔

چوں بفرمانِ خود آرائی و خود بینی و بغض
آں نکردید کہ از صدق و یقیں بایستے

با اسیرانِ ستمدیدہ پس از قتلِ حسینؑ
دل نرم و منشِ مہر گزیں بایستے

چہ ستیزم بقضا ورنہ بگویم غالبؔ
عَلمِ شاہ نگوں شد نہ چنیں بایستے

(نوحہ)

وقت ست کہ در پیچ و خمِ نوحہ سرائی
سوزد نفسِ نوحہ گر از تلخ نوائی

وقت ست کہ آں پردگیاں گزرہِ تعظیم
بر درگہِ شاں کردہ فلک ناصیہ سائی

از خیمۂ آتش زدہ عریاں بدر آیند
چوں شعلہ دخاں بر سرِ شاں کردہ ردائی

جانہا ہمہ فرسودۂ تشویشِ اسیری
دلہا ہمہ خوں گشتۂ اندوہِ رہائی

اے چرخ چو آں شد گر از بہر چہ گردی
اے خاک چو ایں شد دگر آسودہ چرائی

خوں گرد۔ فرو ریز!! اگر صاحبِ مہری
برخیز و بخوں غلط! گر از اہلِ وفائی

تنہا ست حسین ابنِ علی در صفِ اعدا
اکبر تو کجا رفتی و عباس کجائی

توقیعِ شفاعت کہ پیمبر ز خدا داشت
از خونِ حسین ابنِ علی یافت روائی

فریاد ازاں حاملِ منشورِ امامت
فریاد ازاں نسخۂ اسرارِ خدائی

فریاد ازاں زاری و خونابہ فشانی
فریاد ازاں زاری و بے برگ و نوائی

فریاد ز بیچارگی و خستہ درونی
فریاد ز آوارگی و بے سروپائی

غالبؔ جگرے خوں کن و از دیدہ فرو بار
گر روے شناس غمِ شاہِ شہدائی

(نوحہ)

سروِ چمنِ سروری افتاد ز پا۔ ہاے
شہ غرقہ بخوں پیکرِ شاہِ شہدا ہاے

بر خاکِ رہ افتادہ تنے ہست۔ سرش کو
آں روی فروزندہ و آں لعلِ دوتا ہاے

عباسؑ دلاور کہ دراں راہروی داشت
شمشیر بیکدست و بیکدست لوا ہاے

آں قاسمِ گلگوں کفنِ عرصۂ محشر
واں اکبرِ خونیں تنِ میدانِ وغا ہاے

آں اصغرِ دل خستۂ پیکانِ جگر دوز — واں عابدِ غم دیدۂ بے برگ و نوا ہائے
اے قوتِ بازوئے جگر گوشۂ زہرا — دستِ تو بشمشیر شد از شانہ جدا ہائے
اے شہرہ بدامادی و شادی کہ نداری — کافور کفن، بگذرم از عطر و قبا ہائے
اے مظہرِ انوار کہ بود اہلِ نظر را — دیدارِ تو دیدارِ شہِ ہر دو سرا ہائے
اے گلبنِ نورستۂ گلزارِ سیادت — نایافتہ در باغِ جہاں نشو و نما ہائے
اے منبعِ آں ہست کہ آرائشِ خلد اند — داغم کہ رسن شد بگلوئے تو روا ہائے
بالغ نظرانِ روشِ دینِ نبی حیف — قدسی گہرانِ حرمِ شیرِ خدا ہائے
ماتم کدہ آں خیمۂ غارت زدگاں حیف — غارت زدہ آں قافلۂ آلِ عبا ہائے
آں تابشِ خورشید دراں گرم روی حیف — واں طعنۂ کفار دراں شورِ عزا ہائے
غالب بملائک نتواں گشت ہم آواز — اندازۂ آں کو کہ شوم نوحہ سرا ہائے

## از قصیدہ ضریحیہ

بیا در کربلا تا آں ستمکش کارواں بینی — کہ در وے آدمِ آلِ عبا را ساربان بینی
نہ بینی ہیچ بر سر خازنانِ گنجِ عصمت را — مگر در خارِ[1] بن ہا تار و پودِ طیلساں بینی
ہمانا سیلِ آتش بردہ بنگاہِ غریباں را — کہ ہر جا پارہ از رخت موجے از دخاں بینی
بہ بینی چشمۂ از آب و چوں جوئی کنارش را — ز خونِ تشنہ کاماں چشمۂ دیگر رواں بینی
بہ بینی سرخوشِ خوابِ عدم عباسِ غازی را — نہ مشکش در خمِ بازو نہ تیرش در کماں بینی
ہجومِ خستگان و سوز و سازِ نو گرفتاراں — تو آئینِ بزمِ طوے قاسمِ ناشادماں بینی
سنی نہ بینی کہ چوں جاں داد از بیدادِ بدخواہاں — علی اکبر کہ ہیچوں بخت بدخواہش جواں بینی
گرفتم کاین ہمہ بینی دلے داری و چشمے ہم — بخوں آغشتہ نازک پیکرِ اصغر چساں بینی
چہ دنداں در جگر افسردہ باشی کاندراں وادی — حسین ابن علی را در شمارِ کشتگاں بینی

---

[1] جامہ ہا یا نقشہ چادر ۱۲

نیاری گرد آں کوشی کہ پاشش در رکاب آری — نہ بینی گر خود آں خواہی کہ دستش بر عناں بینی
تنے را کش رگ گل خار بودے بر زمیں یابی — سرے را کش ز افسر عار بودے بر سناں بینی

## ستایش روزگار

ہست از تمیز گر بہ ہما استخواں دہد — آئین دہر نیست کہ کس را زیاں دہد
مردست مرد ہر چہ کند بے خطر کند — رادست[۱] راد ہرچہ دہد رایگاں[۲] دہد
گلزار را اگر نہ ثمر گل بہم نہد — درویش را اگر نہ سحر شام ناں دہد
گنج سخن نہد بہ نہاں خانۂ ضمیر — وانگہ کلید گنج بدست زباں دہد
تا روز خاک تیرہ نہ گردد ز رشک چرخ — رخشانی ستارہ بریگ رواں دہد
تا آدمی ملال نہ گیرد ز یک ہوا — سرما و نوبہار و تموز و خزاں دہد
ہم در بہار گل شگفاند چمن چمن — تا راحت مشام و نشاط رواں دہد
ہم در تموز میوہ فشاند طبق طبق — تا آرزوے کام و مراد دہاں دہد
آں را کہ بخت دسترس بذل مال نیست — طبع سخن رس خرد خردہ داں دہد
آں را کہ طالع کف گنجینہ پاش نیست — نعم البدل ز خامۂ پرویں فشاں دہد
دانم کہ آسماں بہ زمیں پیشکار کیست — عکس چہ جلوہ روشنی روشناں[۳] دہد
چوں جنبش سپہر بفرمان داور ست — بیداد نبود آنچہ بما آسماں دہد
رنگ از گل ست و سایہ ز نخل و نوا ز مرغ — ہر جا بہار ہر چہ بود در خور آں دہد
در نشر نفحہ قرعہ بنام ہوا زند — در نشو سبزہ حکم بہ آب رواں دہد
مستیز با نسیم اگر بلبلے بہ باغ — جاں در نورد خار و خس آشیاں دہد
دارو ز بہر زندگی آمد نہ بہر مرگ — جرم پزشک[۴] چیست اگر خستہ جاں دہد

---

۱ فیاض ۱۲ ۔ ۲ صفت ۱۲ ۔ ۳ ستارگاں ۱۲ ۔ ۴ طبیب ۱۲

پرویز دیریاب شہے بود - ورنہ بخت  
آوارہ را براہ ز شیریں نشاں دہد

فرہاد زود میر کسے بود ورنہ دہر  
کام دل غریب پس از امتحاں دہد

دارم زروزگار نوید ے کہ آں نوید  
در پیریم بشارت بخت جواں دہد

ازدا[1] ور زمانہ باندیشہ در شکست  
شادم کہ مزد بندگیم ناگہاں دہد

ہرگز بسر نوشت سر آید شمار غم  
راہم ببارگاہ شہ انس و جاں دہد

سلطان دیں محمد مہدی کہ رائے او  
منشور روشنی بہ شہ خاوراں دہد

## صفت سالکان طریقت

(تشبیب قصیدہ مدح بہادر شاہ مرحوم)

رہروا[2]ں چوں گہر آبلۂ پا بینند  
پاے را پایہ فراتر[3] ز ثریا بینند

ہرچہ در دیدہ عیانست بنگاہش[4] دارند  
ہرچہ در سینہ نہانست زسیما بینند

راستی از رقم صفحۂ ہستی خوانند  
نقش کج بر ورق صفحہ عنقا بینند

یہ شعر گویا ماحصل ہے اس قول کا کہ "لیس فی الامکان ابدع مما کان" یعنی جو نظام عالم کہ اب موجود ہے اس سے بہتر نظام ناممکن تھا -

دور بینان ازل کوری چشم[5] بدمن  
ہم دریں جا نگرند انچہ در آنجا بینند

راز زیں دیدہ دراں جو کہ از دیدہ دری  
نقطہ گر در نظر آرند سویدا بینند

راہ زیں گرم رواں پرس کہ در گرم روی  
جادہ چوں نبض تپاں در رگ صحرا بینند

شررے را کہ بناگاہ بدر خواہد جست  
زخمہ کردار بتار رگ خارا بینند

قطرۂ را کہ ہر آئینہ گہر خواہد بست[6]  
صورت آبلہ بر چہرۂ دریا بینند

شام در کوکبۂ صبح - نمایاں نگرند  
روز در منظر خفاش ہویدا بینند

وحشت تفرقہ در کاخ مصور سنجید  
مجمع انس بہ لے بست زلیخا بینند

---

[1] مراد از داد زمانہ خود زمانہ ۱۲ [2] سالکان ۱۲ [3] بالاتر ۱۲ [4] یعنی آ بنظر غور بہ بینید ۱۲ [5] یعنے چشم بد دور ۱۲ [6] یعنی گہر [illegible] شد ۱۲

کاخ مصوّر وہ محل جسکو زلیخا نے وصالِ یوسف کے لیے آراستہ کیا تھا اور جس میں تمام سامانِ عیش وکامرانی جمع تھا۔ نَے بست وہ جھونپڑا جو یوسفؑ کے قید ہو جانے پر انکی جدائی کے غم میں زلیخا نے اپنے لیے بنایا تھا اور اس میں رہتی تھی۔ کہتا ہے کہ لوگ یعنی اہل اللہ کاخ مصوّر جیسے آراستہ محل میں اس تفرقہ کی وحشت کو دیکھ لیتے ہیں جو یوسفؑ اور زلیخا کے حق میں وہاں سے آخر کار پیدا ہوا اور انس اور ملاپ کو اُس نَے بست میں دیکھ لیتے ہیں جو یوسف اور زلیخا کو اسکے بعد نصیب ہونے والا تھا۔

ہرچہ گوید عجم از خسرو و شیریں شنوند ہرچہ آرد عرب از وامق و عذرا بینند

یعنی خسرو و شیریں کا قصہ جو اہل عجم بیان کرتے ہیں یہ لوگ اُسکو خود خسرو اور شیریں کی زبان سے سن لیتے ہیں اور وامق و عذرا کی روئداد جو عرب والے بیان کرتے ہیں یہ لوگ اُسکو خود وامق و عذرا پر گزرتی دیکھ لیتے ہیں۔

نستوہند اگر ہمرہِ مجنوں گردند نخروشند اگر محملِ لیلےٰ بینند

خوں خورند و جگر از غصہ بدنداں گیرند خویش را چون بسرِ مائدہ تنہا بینند

یعنی جب انکے ساتھ کوئی دوسرا دسترخواں پر نہیں ہوتا تو دانت پیستے ہیں یعنی جو فیض انکو پہنچتا ہے اس میں اوروں کو بھی شریک کرنا چاہتے ہیں۔

سرو تن را اگر از در دستوہ انگارند جان و دل را اگر از دوست شکیبا بینند

قطرۂ آب بہ لب بوسۂ نشتر شمرند پارۂ نان بہ گلو ریزۂ مینا بینند

یہ دونوں شعر دست و گریبان ہیں مطلب یہ ہے کہ در دطلب سے اکتا جانا اور دوست کے خیال سے فارغ ہونا کبھی نہیں چاہتے۔

قشقہ را رونقِ ہنگامۂ ہندو خوانند بادہ را شمعِ طرب خانۂ ترسا بینند

یعنی ہر ایک شے کو اپنے اپنے محل پر مناسب و موزوں خیال کرتے ہیں اور

کسی چیز سے از راہِ تعصب ناک نہیں چڑھاتے۔

برسم و زمزمۂ و قشقہ و زنّار و صلیب — خرقہ و سبحہ و مسواک و مصلّٰے بینند

برسم و زمزمہ آتش پرستوں کے ساتھ، قشقہ و زنّار ہندوؤں کے ساتھ اور صلیب عیسائیوں کے ساتھ مخصوص ہے اور دوسرے مصرع میں شعائرِ اسلام کا بیان ہے کہتا ہے کہ وہ لوگ برسم و زمزمہ وغیرہ اور خرقہ و مصلّی وغیرہ میں کچھ فرق نہیں سمجھتے۔

دل نہ بندند بہ نیرنگ و دریں پردہ و رنگ — ہر چہ بینند بہ عنوانِ تماشا بینند

جام جویند و زرندی نہ گرایند بہ زہد — سبحۂ انجم اگر در یدِ بیضا بینند

ہر چہ در شش[1] نہ تواں یافت بہ ہر سو یابند — ہر چہ در جا[2] نتواں دید بہ ہر جا بینند

ہمہ گردند دراں پایہ کہ او را نند — ہیچ باشند دراں وقت کہ خود را بینند

ایں نظرہائے گرانمایہ[3] فراموش کنند — چوں بہ نیرنگِ سخن شعبدۂ ما بینند

نظم را موجۂ سرچشمۂ حیواں فہمند — نثر را نسخۂ اعجازِ مسیحا بینند (اشعار فخریہ)

گر پئے نقل بصد گونہ تقاضا خواہند — گہ پئے فال بصد رنگ تمنا بینند

بر دل از یاد کہ دنیاست نمودِ بے بود — ایں دل افروز نمودیکہ ز دنیا بینند

اس مقام پر اس شعر کی خوبی وجدانی ہے بیان میں نہیں آسکتی۔ کہتا ہے کہ دنیا کی یہ دل افروز نمود یعنی ہماری نظم و نثر جب اہل اللہ کی نظر سے گزرے گی تو وہ انکے دل سے اس عارفانہ خیال کو فراموش کردے گی کہ دنیا محض ایک نمود بے بود ہے۔

## صفت موسم بہار

(تشبیب قصیدۂ مدح ملکۂ معظمہ)

شکر کہ آشوبِ برف و باد سر آمد — نامیہ از بندِ زمہریر برآمد

[1] جہت ۱۲ [2] مکان ۱۲ [3] یعنی ایں ملاحظات کہ بالا مذکور شد ۱۲

کسب ہوا نفعِ آب[۵۱] خضر رساند     سبزہ جہاں را بہ بیشہ راہبر آمد
یعنی آجکل جنگل کی ہوا کھانے سے وہی فائدہ ہوتا ہے جو آبِ حیات کے پینے سے
ہوتا ہے۔ اور جس طرح خضر آبحیات کا رستہ بتاتا ہے اسی طرح سبزہ جنگل کا رستہ
بتاتا ہے۔

درچمنستاں کشودہ بار نوا[۵۲] در     باد کہ باز رگاں[۵۳] بجر و بر آمد
اشتلم انتظارِ گل بود۔ ارنہ[۵۴]     دیدہ نرگس زحدقہ چوں[۵۵] بدر آمد
تاز چہ دانستہ قربِ مقدمِ گل را     سبزہ بہ باغ از شگوفہ بیشتر آمد
یعنی سبزہ جو شگوفے سے پہلے باغ میں آیا ہے اس نے گل کی آمد کہاں
سے سن لی۔

بیہدہ[۵۶] نبود خروشِ مرغِ سحر خواں     کوکبۂ[۵۷] گل مگر بباغ در آمد
قیس کجا تا کند شمارۂ محمل     از بس ہر غنچہ غنچہ دگر آمد
غنچے کو محمل سے اور گل کو لیلیٰ سے تشبیہ دی ہے کہتا ہے کہ قیس جو ایک کے سوا
دوسرا نہیں جانتا وہ آئے اور محملوں کو شمار کرے کیونکہ ہر غنچے کے بعد دوسرا غنچہ
اور دوسرے کے بعد تیسرا دمبدم جبراً نکلتے چلے آتے ہیں۔

کثرتِ انواعِ گلِ نگر کہ ہیولے     رنجہ زبارِ فزونیِ صُوَر آمد
یعنی طرح طرح کے پھولوں کی اس قدر کثرت ہے کہ ہیولی بیشمار مختلف
صورتوں کی بہتات سے عاجز آگیا ہے او تھک گیا ہے۔

لالہ بسیچد ز تیغ کوہ گذشتن     دامنش اینک ز زیر سنگ بر آمد
بسیچد یعنی ارادہ کرتا ہے۔ تیغ کوہ، قلۂ کوہ۔ دامن از زیر سنگ بر آمدن مصیبت
سے نجات پانا۔

---

[۵۱] آبِ حیواں ۱۲ [۵۲] نغاش ۱۲ [۵۳] سوداگر ۱۲ - [۵۴] شدت ۱۲ [۵۵] ورنہ ۱۲ [۵۶] چرا ۱۲ [۵۷] یعنی بیوجہ ۱۲ [۵۸] سواری [۵۹] شاید ۱۲

نکہت گل شدہ بادِ عام حبعل را　　زنجرہ ہرشب نہ بزم مویہ گر آمد

جعل ایک جانور ہے سیاہ رنگ جسکو خوشبو راس نہیں آتی یہ موسم بہار میں مرجاتا ہے اور چونکہ گوبر میں پیدا ہوتا ہے اس لیے اسکو ہندی میں گبریلا کہتے ہیں۔ زنجرہ جھینگر جو رات کو اکثر بولتا ہے۔ مویہ گر نالاں و گریاں۔

میکدۂ خسرو گل ست۔ رزستاں　　صورت مینا زغورہ در نظر آمد

کہتا ہے کہ رزستان یعنی انگور کی ٹٹیاں گویا خسرو گل کا شراب خانہ ہے کیونکہ اس میں نیم خام انگور لگے ہوئے ایسے معلوم ہوتے ہیں۔ جیسے شراب کی بوتلیں

رو غم تر دامنی مخور کہ جہاں را　　موج گل از ہر کرانہ تا کمر آمد

فتوی مے داد ابر و باد و لیکن　　شیشہ نہاں بہ کہ ژالہ بدگہر آمد

---

غدر ۱۸۵۷ء کے بعد ملک میں امن ہو جانا اور معافی کا اشتہار جاری ہونا

در روزگار ما نہ تواند شمار یافت　　خود روزگار آنچہ دریں روزگار یافت

پرکار تیز گرد فلک درمیاں مبیں　　حق داد داد حق کہ بمرکز قرار یافت

در ہائے آسماں بہ زمیں باز کردہ اند　　ہر کس ہر آنچہ جست بہ ہر روزگار یافت

آمد اگر بفرض ز بالا بلا فرود　　برروی خاک ہیچ و خم زلف یار یافت

چوں حسن ماہ یک شبہ بینی۔ بداں کہ ماہ　　پاداش جانگدازی شبہائے تار یافت

چوں رنگ روی گل نگری شاد شو کہ گل　　اجر جگر خراشی پیکان خار یافت

در خاک و باد آتش و آب آشتی فزود　　ایں پرورش کہ خلق ز پروردگار یافت

ناچار جز بہ داد گرایش نہ می کنند　　در دہر ہر چہ صورت ازیں ہر چہار یافت

ہر کس بقدر فطرت خویش ارجمند گشت　　ہر شے بحسن جوہر خویش اشتہار یافت

گر خواجہ بندہ را خط آزادگی نبشت　　ہم بر در سرای خودش بندہ وار یافت

زر بندہ خود ز ختم خط بندگی درید   توقیع خویش دلی ز خداوندگار یافت

مہ روشنی و مہر فروزش ز سر گرفت   لیل و نہار صورت لیل و نہار یافت

بہرام دل بہ بستن تیغ و کمر نہاد   ناہید ذوق ورزش مضراب تار یافت

نظارہ فتنہ ہائے عیاں از نظر سترد   اندیشہ گنجہای نہاں آشکار یافت

جام از شراب روشنی آفتاب داد   بزم از بساط تازگی نوبہار یافت

روئے سخن صفائی بناگوش گل گزید   بانگ قلم نشاط نوائے ہزار یافت

برہم زدند قاعدہ ہائے کہن بہ دہر   ہر کس نشاط تازہ ز ہر گونہ کار یافت

فیض سحر بہ غالب پیمانہ کش رسید   ذوق صبوح عابد شب زندہ دار یافت

رہزن متاع خویش بہ ابن السبیل ریخت   کودک رضائے لہو ز آموزگار یافت

گر زاہد ست نیز ز من مے بجام برد   ور مجرم ست نیز ز شحنہ زینہار یافت

بافتنہ ہم معانقہ در خرمی سزفت   خود رخت خواہش از رگ گل پود و تار یافت

دولت سپند سوخت کہ شد ملک تازہ روے   ملک آفریں سرود کہ دولت مدار یافت

از انتظام شاہی و آئین سروری   سور و سرور دانش و داد انتشار یافت

بر خستگان ہند بہ بخشود از کرم   وکٹوریا کہ رونق از روزگار یافت

---

شکوۂ تغافل و عدم توجہ نواب **یوسف علیخاں** مرحوم رئیس رامپور در زمانۂ سختی و بے مائگی کہ بعد از فتح دہلی روزے چند روے دادہ بود -

چوں نیست مرا شربت آبے ز تو حاصل   دانم کہ تو دریائی و من سبزۂ ساحل

در بادیہ بر گور غریباں نہ چہ سوزد   آں شمع فروزاں کہ بود در خور محفل

زاں خسرو خوباں چہ قدر چشم وفا بود   صد حیف کہ شد نقش امیدم ہمہ باطل

---

۱؎ یعنی معشوق، ۲؎ جبال، ۳؎ یعنی من، ۴؎ نواب یوسف علیخاں مرحوم صاحبزادگی کے زمانے میں جب تحصیل علم (باقی نوٹ صفحہ ۲۹۲ پر)

افسانهٔ غم گر بسرایم نه بود عیب — با دوست که پیوسته همی برد غم از دل

مسگالیم و همدم زندم طعنه که تن زن[1] — چون می ندهد داد ز فریاد چه حاصل

از طعنه شدم خسته دل و از رشک[2] یار — وان گفته که این شیوهٔ عشاق فزون

تا کس نبرد ظن که به شاهد بودم روی[3] — حاشا که حکایت کنم از لیلی[4] و محمل

شاهد بود آن دوست که اندر غزل او را — خوانند ستمگاره و خونخواره و قاتل

من نالم ازان دوست که در عالم انصاف — شایان بودش گویم اگر خسرو عادل

او خسرو خوبان بود و بنده گدایش — او قلزم و عمان بود و من خس ساحل

خود هر چه سرودم همه با دوست گزین پیش — امیدگهم بود به هر وادی و منزل

یارب چه شد اینک[5] نگیرد خبر از من — بربسته بر ویم در ارسال رسائل

ای یوسف ثانی که بود در همه عالم — مشتاق جمال تو چه دیوانه چه عاقل

تا از تو چون آیم و دور از تو چه سازم — ماندن[6] ز تو دشوار و رسیدن به تو مشکل

ای کاش بکوی تو چنین روی نمودی — زینسان که فرو رفته مرا پای در[7] گل

چون ست که گاهی نکنی روی بدین سوی؟ — از چیست که هرگز ندهی داد بسائل[8]

گر جان دهم از غصه تو دانی که بگیتی — حرفی غلط از صفحهٔ هستی شده زائل

خواهی که مرا بنگری؟ از دور لب بامے — تا از تو نه آرند یکی طائر بسمل

---

(بقیہ نوٹ صفحہ ۲۹۱) کے لیے دلی میں آتے تھے اسوقت مرزا صاحب سے بہت رابط تھا مفتی صدرالدین خاں مرحوم سے عربی پڑھتے تھے اور مرزا صاحب سے فارسی۔ مرزا نے اس قصیدے میں اس زمانہ کو یاد دلایا ہے چنانچہ اسی قصیدہ پر نواب ممدوح نے حضور وجہ ماہوار مرزا کے لیے مقرر فرمایا تھا جو مرزا کے دم واپسیں تک برابر جاری رہا ۱۲

[1] خاموش باش ۱۲ [2] غمخواری ۱۲ [3] یعنے روائے سخن ۱۲

[4] چونکہ تشبیب میں اکثر معشوق کی طرف خطاب ہوتا ہے اسلئے کہتا ہے کہ میں اس تشبیب میں لیلی و محمل کا ذکر نہیں کرتا یعنی معشوق کی طرف میرا روئے سخن نہیں ہے ۱۲

[5] یعنے ارتقای تو واماندن ۱۲ [6] یعنے در وطن خود ۱۲ [7] دریوزه ۱۲

از صنعتِ اُستادِ ازل داں کہ ز ہر سوے      چوں قبلہ نما سوے توام ساختہ مائل
غالبؔ سخن نام من آمد۔ ازل آورد      دانی کہ دریں شیوہ نیم عامی و جاہل
در فن سخن دم مزن از عرفی و طالب      ایں آیۂ خاص است کہ بر من شدہ نازل
من گنجم و گردواں نہ گل اندودہ درم را      می بین در گنج۔ ار چہ کشودن شدہ مشکل
خود در خودِ ویرانہ بود۔ گنج گراں سنگ      غم نیست گر آبادیِ دہلی شدہ زائل
ہاروت۔ فسونِ نفسِ گرم چہ داند      اعجاز ز دہلی بود و سحر ز بابل
آں را کہ سر پر قلم ہوش ز باید      دیگر بنزد ذوق ز آوازِ عنادل
توقیع بریلی بہ تو فرخندہ کہ من نیز      بستم بہ فرخندیِ خویش از کرمت دل
حاشا کہ ستانم رقم قاضی و مفتی      حاشا لا پذیرم عمل غصبہ و عامل
بفرست خردمند کساں را بجلوست      در جیب گدا ریز قلیلے ز مداخل
ہر سال اراں شہر بمن وایہ رواں دار      کز ہر جہت گشتہ در اقطاع تو شامل
امید کہ لب تشنگیِ من نہ پسندی      زاں رشحہ کہ بر صفحہ فشانی ز انامل

زاں رشحہ یعنی مداد۔ مطلب یہ کہ میرے ساتھ خط کتابت جاری رہے۔

امید کہ بپذیری و بر من نہ کنی قہر      نپذیرم اگر معذرتِ فرط مشاغل
امید کہ آں شیوہ نورزی کہ بگویم      کز درد دلم فارغ و از من شدہ غافل

## کیفیت آغاز موسم سرما

عید اضحیٰ بسر آغاز زمستاں آمد      وقت آراستنِ حجرۂ و ایواں آمد
گرمی از آب برون رفتہ بہ ہرات ز ہوا      محمل مہر جہاں تاب بہ میزاں آمد

---

لہ یعنی قدیم وار ، ٢ه یعنی میرے کو بنا کر دیا ہے ٣ه گنج گراں بہا ١٢ ۴ه یعنی فرمان الحاق بریلی بہ رامپور ١٢
۵ه اقبال مندی ٦ه یعنی عہدۂ قاضی و مفتی میخواہم ١٢ ٧ه یعنی عاملات بریلی ١٢ ٨ه جاگیر ١٢

روز می کاہد۔ وشب راست درافزائشِ روی — موسمِ دیر غنودن بہ شبستاں آمد

آذر افرور۔ وخزد اطلس و سیفور۔ بد وز — مہرمہ۔ میرو داینک مہ آباں آمد

ہند در فصلِ خزاں نیز بہارے دارد — گونہ گوں سبزۂ گلی بندِ خیاباں آمد

دے و بہمن[1] کہ دراقلیم دگر یخ بندد — اندریں ملک گل و سبزہ فراواں آمد

نیشکر بسکہ صف آراست کدیور[2] بہ نسیم — گفت جانیست دگر سرزدہ نتواں[3] آمد

نخل تاریخ نہ بینی کہ ہم از میوہ وشاخ — گوی و چوگاں بکف آورد بمیداں آمد

تابرد داغِ غمِ ہجر شقائق[4] زدلش — گل صد برگ بدلجوئی دہقاں آمد

گرنہ ایں گرمیِ ہنگامہ تماشا دارد — از چہ نرگس پئے نظارہ بہ بستاں آمد

## صفت موسم بہار

سحر کہ بادِ سحر عرض بوستاں گیرد — دہد بہ نکہتِ گل حکم تا جہاں گیرد

برات بر زرِ گل کردہ اند۔ پنداری — کہ غنچہ را سپہ سبزہ درمیاں گیرد

کہ گِردِ گل از ہر پاس حلقہ زدہ است — کہ ژالہ را ز ہوا سبزہ بر ستاں گیرد

ستادہ سرو بداں اہتمام بردرِ باغ — کہ تا بہار دگر راہ بر خزاں[5] گیرد

ز ژالہ غنچہ بہ سرمست شاہدے ماند — کہ بعد بادہ شکر ریزہ در دہاں گیرد

چمن ز عکسِ شفق سا تگینِ مُل گردد — سمن ز جوشِ طرب رنگِ ارغواں گیرد

زنند گر ہمہ آتش بہ خار۔ گل بالد — کشند گر ہمہ پیکر ز سنگ جاں گیرد

زانبساطِ ہوا بعد ازیں عجب دارم — کہ مرغِ قبلہ نما جادر آشیاں[6] گیرد

ز گل نگہ نتواں داشت دل بحیلۂ عشق — اگر زمانہ تواند ز دل ستاں گیرد

چناں بکنج چمن یافت ذوقِ طاعت حق — کہ شیخ شہر چو ما ترکِ خان و ماں گیرد

---

[1] یعنی در دے بہمن ۱۲ [2] باغباں و کاشتکار ۱۲ [3] یعنی در آنا یا متہ اٹھا سے ۱۲ [4] لالہ ۱۲ [5] گیندا ۱۲ [6] نخود کی ... ۱۲

[7] مجلا نعلت ۱۲ [8] مسدود ساز د ۱۲ [9] یعنی از آشیاں پرواز خواہد گیرد ۱۲

حریص جلوہ نگہ در ہجوم لالہ و گل | چوآں گدائے کہ دنبالِ کارواں گیرد
چنیں کہ شاخ ہمی سینہ بر زمیں مالد | چرا کسے ثمر از دستِ باغباں گیرد

## کیفیت صبح

صبحے کہ در ہوائے پرستاری وثن[1] | جنبد کلید بتکدہ در دستِ برہمن
در رفت و روب دیر دم گرم راہباں | آرد بروں گداختۂ شمع از لگن
خیزند دستہ دستہ[2] مغاں نشستہ روئے | در آرزوی چیدنِ برسم[3] زنار رون
از شور دیریاں بگمانِ خروشِ صور | اموات راز رقص بہ تن پر درد[4] کفن
رخشند ستارہ از رخ ناشستہ صنم | بالد بنفشہ از قدِ خم گشتۂ شمن[5]
بر روئے خاک جلوہ کند سایہ در نظر | بر بوئے دوست حاتمہ زند مرغ در چمن
خواہد چراغ کشتہ چو شخص بریدہ سر | خیزد گل شگفتہ چو رنجور خستہ تن
بر جام مل زدیدۂ شبنم چکد نگاہ | بر روی گل ز طرۂ سنبل دود شکن
غوغائے روز پردہ کشاید ز خوب و زشت | آدائے کوس خواب رباید ز مرد و زن

(حاشیہ: تشبیہ دمیدن صبح بنفخ حضرت اسرافیل علیہ السلام)

---

### فخر و خود ستائی باشکوۂ بخت و گردوں

اس مضمون کے کچھ متفرق اشعار ہم مرزا کے ایک ترکیب بند میں سے جو جناب امیر کی منقبت میں لکھا گیا ہے نقل کرتے ہیں چونکہ یہ نظم ایک خاص انداز کی منقبت اور خاص طرز کی شاعری پر مبنی ہے جس سے زمانۂ حال کے عام مذاق نا آشنا ہیں مگر باوجود اسکے مرزا کے کلام میں شاعری کی حیثیت سے

---

[1] بت ۱۲ [2] گروہ گروہ ۱۲ [3] برسم جھاؤ یا انار وغیرہ کی پتلی پتلی بالشت بھر کی شاخیں جنکو آتش پرست عبادت غسل یا طعام کے وقت ہاتھ میں رکھتے ہیں [4] یعنی دریدہ شود ۱۲ [5] شمن بت ۱۲

نہایت ممتاز درجہ رکھتی ہے اسلیے نہ اسکو اس موقع پر بالکل قلم انداز کیا جا سکتا ہے۔ اور نہ وہ اوّل سے آخر تک نقل کیجا سکتی ہے۔ لہذا متعدد بندوں میں سے جستہ جستہ اشعار مندرجۂ عنوان انتخاب کر کے اس مقام پر نقل کیے جاتے ہیں اور جہاں جہاں ضرورت ہوگی مشکل مقامات کی شرح بھی کیجائے گی۔

## بند اوّل

آں سحر خیزم کہ مہ را در شبستاں دیدہ ام　　شب نشیناں را دریں گردندہ ایواں دیدہ ام

اس تمام بند میں مرزا نے اپنی سحر خیزی اور جو کچھ اُس نور ظہور کے وقت آسمان یا زمین پر نظر آیا ہے اسکو بلیغ و جزیل اشعار میں بیان کیا ہے اور آخر کو اُس سے ایک لطیف نتیجہ نکالکر شکایت آمیز فخر پر بند کو ختم کیا ہے۔ شعر مذکور کا مطلب یہ ہے کہ میں سحر خیز ہوں کہ میں نے چاند کو اُسکی خوابگاہ میں دیکھا ہے اور شب بیداروں یعنی کواکب یا ملائک کو اس گردندہ ایوان (یعنی آسمان) میں مشاہدہ کیا ہے۔

اینت خلوتخانۂ روحانیاں کا نجا ز دور　　زہرہ را اندر ردائے نور عریاں دیدہ ام

اینت کلمۂ تحسین و تعجب ہے بمعنی زہے و خہے۔ روحانیاں فرشتے۔ آسمان کو کہتا ہے کہ کیا عمدہ خلوتخانہ روحانیوں کا ہے۔ جہاں میں نے دور سے یعنی زمین پر سے زہرہ کو چادرِ نور میں عریاں یعنی بغیر کسی حجاب کے دیکھا ہے۔

ہر یکے فارغ ز نخچیر و ہر یکے نازاں بخویش　　لولیے را در دو عشرتگہ دو مہماں دیدہ ام
ہرگز اسے ناداں بر سوائی نہ بندی دل کہ من　　ماہ را در ثور و کیواں را بمیزاں دیدہ ام

ان دونوں شعروں کا سمجھنا کسی قدر نجوم کی اصطلاحات جاننے پر موقوف ہے۔ منجموں نے دور فلک کو بارہ حصّوں میں تقسیم کیا ہے جن میں سے ہر ایک حصّے کو بُرج کہتے ہیں اور انکے نام یہ ہیں۔ حمل ثور، جوزا، سرطان، اسد، سنبلہ،

میزان، عقرب، قوس، جدی، دلو، حوت - ان میں سے ہر ایک برج کسی نہ کسی
سیارے کا خانہ کہلاتا ہے یا وبال - مثلاً جدی و دلو زحل کے خانے اور شمس و قمر
کے وبال ہیں اور برعکس اسکے اسد و سرطان شمس و قمر کے خانے اور زحل کے
وبال ہیں اسی طرح ہر برج ایک سیارے کا خانہ اور دوسرے کا وبال ہے
ثور اور میزان جنکا دوسرے شعر میں نام آیا ہے یہ دونوں زہرہ کے خانے ہیں
اور ثور کے تین درجے چاند کے شرف اور میزان کے اکیس ۲۱ درجے زحل کے
شرف کے مقام ہیں - شاعر کا مطلب یہ ہے کہ میں نے چاند کو اسکے شرف کے
مقام (یعنی ثور میں) دیکھا اور (یعنی زحل) کو اسکے شرف کے مقام (یعنی میزان)
میں دیکھا اور چونکہ ثور اور میزان زہرہ کے خانے ہیں اسلیے اس مطلب کو
اس طرح ادا کرتا ہے کہ میں نے ایک لولی (رنڈی) یعنی زہرہ کی دو عشرتگاہوں
یعنی ثور و میزان میں دو ایسے مہمان دیکھے ہیں کہ ہر ایک دوسرے کے حال سے
بیخبر اور ہر ایک اپنے حال میں خوش ہیں کہ میرے سوا کوئی دوسرا زہرہ کی
عشرت گاہ میں نہیں ہے پھر دوسرے شعر میں دفع دخل مقدر کرتا ہے اور
کہتا ہے اس بیان کو کسی برے معنی پر محمول نہ کرنا چاہیے بلکہ صرف مطلب
یہ ہے کہ میں نے ماہ کو ثور میں اور زحل کو میزان میں دیکھا ہے -

رفتہ ام زاں پس بسیر باغ و مرغ زار باغ — سر برسم خواب زیر بال پنہاں دیدہ ام

برسم خواب - یعنی جیسا کہ پرندوں کے سونے کا دستور ہے - سر زیر بال پنہاں
یعنی بازو تلے سر گھسائے ہوئے -

کلک موج نکہت گل دم زگردش تازدہ — نامۂ فیض سحر نوشتہ عنواں دیدہ ام

موج نکہت گل کو کلک یعنی قلم قرار دیا ہے اور فیض سحر کو نامہ یعنی خط ٹھیرایا
ہے کہتا ہے کہ ایسا سویرا تھا کہ پھولوں کی خوشبو کا قلم ابھی گردش میں نہیں آیا تھا -

کہ میں نے فیض سحر کا مکتوب جبکہ اُسکا سرنامہ نہیں لکھا گیا تھا دیکھا۔ مطلب یہ کہ فیض سحر ابھی عام نہ ہوا تھا اور پھولوں کی خوشبو سے باغ مہکنے نہیں پایا تھا

شانۂ بادِ سحرگاہی بہ جنبش نامدہ    طرۂ سنبل ببالیں بر۔ پریشاں دیدہ ام

اس بیت میں باد سحرگاہی کو کنگھی فرض کیا ہے جسکے ملائم جھوکوں سے گویا سنبل کی زلف سلجھ جاتی ہے۔ کہتا ہے کہ ابھی شانۂ نسیم صبح کو جنبش نہیں ہوئی تھی اور طرۂ سنبل بالین راحت پر پریشاں پڑا ہوا تھا۔

باد سرمستانہ می جنبید و شبنم می چکید    غنچہ را در رخت خواب آلودہ داماں دیدہ ام

یہ اس حالت کے بعد کا بیان ہے جو پہلے دو شعروں میں بیان ہوئی ہے۔ کہتا ہے کہ ہوا رساں رساں چل رہی تھی اور شبنم ٹپک رہی تھی جسکی وجہ سے میں نے غنچے کو رخت خواب میں آلودہ داماں دیکھا یعنی اگرچہ غنچہ ابھی دوشیزگی کی حالت میں معلوم ہوتا تھا مگر چونکہ وہ عنقریب کھلنے والا تھا اسلیئے وہ گویا اپنے رخت خواب میں آلودہ دامن ہو چکا تھا۔

صبح اوّل گو بروے کس نیاورد از حیا    صبح ثانی را برین ہنگامہ خنداں دیدہ ام

اب ان تمام عجائبات کی جو آخر شب اُسکو نظر آئے اُنکی قلعی کھولتا ہے اور کہتا ہے کہ صبح اوّل (یعنی صبح کاذب جو گویا کہ شرم و حجاب سے ایک جھلکی دکھا کر غائب ہو جاتی ہے) اگرچہ وہ حیا سے اصل بھید منہ پر نہیں لاتی مگر صبح ثانی یعنی صبح صادق کو میں نے اس تمام ہنگامے پر خندہ زن دیکھا۔ مطلب یہ کہ یہ تمام نظر فریب سیمیائی جلوے تھے جنکو محض وہم نے اختراع کیا تھا اور اسی لیے صبح صادق اُن پر خندہ زن تھی۔ اسکے بعد بند کو اس گرہ کے شعر پر ختم کرتا ہے اور کہتا ہے۔

محرم رازِ نہانِ روزگارم کردہ اند    تا بجرم گوش ننہد خلق خوارم کردہ اند

کہتا ہے کہ اگرچہ مجھکو زمانے کے پوشیدہ اسرار کا محرم بنایا ہے، مگر اسلیے کہ کوئی میری بات نہ سنے اور پوشیدہ راز ظاہر نہ ہونے پائیں مجھکو دنیا میں ذلیل وخوار کردیا۔

از بند سوم

روشناس چرخ در جمع اسیرانش منم — نور چشم روزن دیوار زندانش منم

کہتا ہے کہ آسمان کے مظلوم اسیروں میں اُسکا روشناس اور پہچاننے والا میں ہوں، گویا میں اُس زندان کے روزن دیوار کی۔ جس میں آسمان کے مظلوم قیدی اسیر ہیں۔ آنکھ کا نور ہوں

ثابت وسیار گردوں را رصد بستم بہ علم — رشتۂ تسبیح گوہر ہاے غلطانش منم

چونکہ رَصد باندھنے سے اکثر ستارے منتظم ہو جاتے ہیں اسلیے کہتا ہے کہ میں نے جو آسمان کے ثوابت وسیارات کی رصد باندھی ہے تو گویا میں اسکے گوہر ہا غلطاں (یعنی کواکب) کی تسبیح کا ڈورا ہوں جسکے سبب سے تمام ستارے مثل دانہاے تسبیح کے منتظم ہوگئے ہیں۔

نے زدانش کامیاب و نے بہ سختی تنگدل — شرمسار کوشش برجیس وکیوانش منم

اہل نجوم کے نزدیک برجیس یعنی مشتری علم کا افاضہ کرنے والا ہے اور کیواں یعنی زحل سختی اور مصیبت کا بھیجنے والا ہے۔ کہتا ہے کہ نہ میں علم سے کامیاب ہوا اور نہ سختی ومصیبت سے گھبرانے والا ہوں تو گویا مشتری اور زحل دونوں کی کوششیں میرے باب میں رائگاں جاتی ہیں اور اسلیے میں ان دونوں سے شرمندہ ہوں۔

در لئیمی شہرۂ دہر از تہدستیست چرخ — رفتہ مسکیں را زیاد و گنج پنہانش منم

کہتا ہے کہ آسمان جو لئیمی اور بخل میں مشہور ہے یہ اُسکی تہیدستی کا نتیجہ ہے کیونکہ اُسکے پاس دینے کو کچھ باقی نہیں وجہ یہ کہ اُسکا گنجینہ پنہاں میں تھا

سو وہ اپنے خزانے کو یعنی مجھکو بھول گیا ہے۔ مسکین سے مراد خود آسمان ہے جیسے اُردو میں کہتے ہیں کہ غریب اپنا خزانہ کہیں رکھکر بھول گیا۔

درغریبی خویش را از غصہ در دل می خلم　　　خوردہ ام از شستِ غم تیر یکہ پیکانش منم

یعنی عالم غربت میں بسبب غم کے میں خود اپنے دل میں چبھتا ہوں گویا غم کی چٹکی سے وہ تیر میرے آکر لگا ہے کہ خود میں ہی اس تیر کی بھال ہوں۔

ماندہ ام تنہا بکنج از دور باش پاس وضع　　　خانۂ دارم کہ پندارند دربانش منم

دور باش۔ ہٹو بڑھو کی آواز کو کہتے ہیں جو نقیب امراو سلاطین کی سواری کے آگے آگے پکارتے جاتے ہیں۔ مگر شعرا اسکو اکثر مطلق روک ٹوک اور ممانعت و مزاحمت کے معنوں میں استعمال کرتے ہیں۔ کہتا ہے کہ پاس وضع مجھکو گھر کے کونے سے کہیں باہر نہیں جانے دیتا۔ پس میری اپنے گھر پر ایسی مثال ہے کہ گویا اُسکا دربان میں ہی ہوں۔

پایۂ من جز بہ چشم من نیاید در نظر　　　از بلندی اخترم روشن نیاید در نظر

از بند چہارم

چوں بغیر از عمر کاں مفت ست ہیچم مایہ نیست　　　ہنو دم ہیم زیاں گر چرخ کج بازو بمن

بر منش دستے تواند بود۔ زاں بالاترم　　　دل نبازم شیر گردوں پنجہ گر بازد بمن

پہلے مصرع کی تقدیر عبارت یہ ہے "مُن ازاں بالاترم کہ فلک را برمن دستے تواند بود" شیر گردوں سے مراد خود گردوں یا برج اسد یا مریخ۔ پنجہ بازیدن دست دراز کردن و حملہ نمودن۔ دل باختن بد حواس شدن۔

ہر کرا گردوں بلند آوازہ تر خواہد بدہر　　　نوبت شاہی دہد وانگاہ بنواز د بمن

بنواز د بمن۔ یعنی اُسکو میرے ذریعہ سے معزز کرتا ہے دوسرے شعر میں اُسکی تشریح ہے۔

پادشاہاں راسخن گفتن نہ کار ہر کس ست — دیدہ ور شاہے کہ کار گفتن انداز د بمن
ور تو گوئی پادشہ را مایہ نبود۔ بیم نیست — خود بہ شاہاں مایہ بخشم گر بپردازد بمن
آنکہ چون در ملک ہستی سکۂ شاہی زند — سکۂ شاہی بطغرائے یداللّٰہی زند

قولہٗ "پادشہ را مایہ نبود" اس سے یا تو یہ مراد ہے کہ سلاطین عہد اسقدر مایہ نہیں رکھتے کہ میرے کمال کے موافق میری قدر کریں، اور یا یہ مطلب ہے کہ بہادر شاہ مرحوم جو اس زمانے میں مرزا کے ممدوح اور پادشاہ کے لقب سے ملقب تھے وہ گردش روزگار سے بے مایہ ہیں۔ قولہٗ "گر بپردازد بمن" بپردازد کا فاعل دوسری بیست میں واقع ہوا ہے یعنی آنکہ چوں در ملک ہستی الخ" مراد اس سے حضرت امیرالمومنین علی مرتضیٰ ہیں جنکی منقبت میں مرزا نے یہ ترکیب بند لکھا ہے۔

# قطعات

ہزار معنی سر جوش۔ خاص نطق من ست — کز اہل ذوق دل۔ وگوی از عسس بردست
زر فتگان بہ یکے گر توارد م رو داد — مداں کہ خوبی آرایش غزل بردست
مراست ننگ دے فخر اوست کاں بسخن — بسعی فکر رسا۔ جابداں محل بردست
مبر گماں، توارد۔ یقیں شناس کہ دزد — متاع من زنہاں خانۂ ازل بردست

---

فرصت اگرت دست دہد مغتنم انگار — ساقی و مغنی و شرابے و سرودے
زنہار ازاں قوم نہ باشی کہ فریبند — حق را بسجودے۔ و نبی را بدرودے

---

اے کہ خواہی کہ بعد ازیں باشم — مخلص صادق الولائے تو من
گر ترا شیوہ شاہدی بودے — کردمے جان و دل فدائے تو من

ورترا پیشہ شاعری بودے — سودمے چشم و سر بہ پاے تو من
ورترا پایہ خسروی بودے — سفتمے گوہر ثناے تو من
چوں ازیں ہا نۂ۔ مرا چہ ضرور — کہ شوم ہرزہ مبتلاے تو من
راست گویم۔ بہانہ چند آرم — ناصح مشفقم براے تو من
بسکہ بر مال و جاہ مغروری — نیستم خوش ازیں اداے تو من
چکنی؟ کایں فساد سیم و زر ست — واے من اگر بوم بجاے تو من
بتو ہرگز ندادمے زر و سیم — خواجہ اگر بودمے خداے تو من

---

دیدی آں بدگہر۔ و مہر دلائش بہ یزید — کہ بخشم آید اگر زشت و پلیدش گویند
زانکہ او خود بسر ابن علی تیغ نہ راند — خواجہ از ننگ نخواہد کہ یزیدش گویند
گفتم البتہ کہ شبیر بداں می ارزد — کہ شہیدش نہ نویسند و سعیدش گویند
گفت زاں رو کہ عزیزاں ہمہ مسلم بودند — نتواں کرد گوارا کہ شہیدش گویند

---

کردۂ جہدے کہ در ویرانیِ کاشانہ ام — چرخ در آرایشِ ہنگامۂ عالم نہ کرد
گر بہ ہجوت راندہ باشم نکتہ ہا برخود مپیچ — زانکہ حرفے۔ زانچہ گفتم۔ خاطر خرم نہ کرد
بیتے از استاد دیدم ذوقکے بخشید لیک — ہیچ در تسکیں نیفزود و ز وحشت کم نہ کرد
ہمچو تو تا قابلے در صلب آدم دیدہ بود — زاں سبب ابلیسِ ملعوں سجدہ بر آدم نہ کرد
حاش للہ ابوتت در صلبِ آدم تہمت است — پیشِ ہر کس گفتم ایں اندیشہ باور ہم نہ کرد

---

آیا زیاں زدہ غالب کہ از حدیقۂ بخت — (شوخی) نمی رسد ز تو خار و خسے ز ہیچ سبیل
چو لازم ست کہ پروردگار تا دمِ مرگ — بود بہ رزق ضروریۂ عباد کفیل

چراست اینکہ نداری زراز سیاہ وسفید | چراست اینکہ نیابی براز کثیر وقلیل
فتادہ در سرایں رشتہ عقدۂ ۔ ورنہ | نہ مردۂ تو ۔ ونے رازق العبادبخیل
زچند سال بمرگ تو وُ تباہیِ رزق | شدست حکم ۔ خود از پیشگاہِ رب جلیل
فرشتۂ کہ وکیل ست برخزائنِ رزق | نکرد ہیچ توقف[1] بہ رزق در تعطیل
دوم فرشتہ[2] کہ یادش بخیر مقرون باد | روا نداشت در املاک شیوۂ تعجیل
لطیفۂ کنم از قول شاعرے تضمین | کہ در لطیفہ مرا ورا کسے نبودہ عدیل
اگر خدائے بداند کہ زندۂ تو ہنوز | ہزار مشت زند بر دہان عزرائیل

---

بہ آدم زن ۔ بشیطاں طوق لعنت | سپردند از رہ تکریم و تذلیل
ولیکن درا سیریِ طوقِ آدم | گراں تر آمد از طوق عزازیل

اب ہم مرزا کی ایک نظم کا مقابلہ دورۂ اکبری کے ایک نہایت ممتاز اور نامور شاعر کے کلام کے ساتھ کرتے ہیں ۔ مرزا کے قصائد و قطعات و مسمطات وغیرہ میں صرف ایک نظم ایسی ملی ہے جسکا مولانا نظیری نیشاپوری کی نظم سے بخوبی مقابلہ کیا جاسکتا ہے ۔ نظیری نے جلال الدین اکبر کے بیٹے سلطان مراد کا جو عنفوان شباب میں گزر گیا تھا ایک مرثیہ ترکیب بند میں لکھا ہے جو اسکے کلیات میں موجود ہے اور چونکہ نظیری کو اسکے ساتھ نہایت خصوصیت تھی اور اُسکی شان میں نظیری نے متعدد قصیدے لکھے ہیں اور گراں بہا صلے انکے جلدو میں پائے ہیں اسلیے معلوم ہوتا ہے کہ نظیری نے اسکا مرثیہ کمال صدق دل سے لکھا ہے ۔

مرزا نے بھی مرحوم بہادر شاہ کے بیٹے فرخندہ شاہ کا ۔ جو عین نشوونما کے

---

[1] یعنے در تعطیل برزق توقف نہ کرد ۱۲ [2] یعنی ملک الموت ۱۲

زمانے میں فوت ہوگیا تھا۔ مرثیہ اسی بحر کے ترکیب بند میں لکھا ہے جو مرزا کے کلیات میں موجود ہے۔ چونکہ دونوں ترکیب بند تیموری شہزادوں کے مرثیے میں لکھے گئے ہیں اور دونوں کا وزن متحد ہے اور ہر ایک میں سات سات بند اور ہر ایک بند آٹھ آٹھ بیت کا ہے۔ اسلیے ہم یہ دونوں نظمیں مقابل میں دیتے ہیں تاکہ ہر شخص جو فارسی شاعری کا مذاق صحیح رکھتا ہے دونوں میں بہ آسانی موازنہ کر سکے۔ مگر افسوس کہ کلیات نظیری کا کوئی صحیح نسخہ ہمکو دستیاب نہیں ہوا۔ لہذا جیسا کچھ لکھا ہوا پایا نقل کر دیا گیا ہے چنانچہ پہلے بند کے بعض شعر بالکل سمجھ میں نہیں آئے جن کی نسبت ظن غالب یہ ہے کہ ان میں کتابت کی غلطی رہ گئی ہے۔

| غالب | نظیری |
| --- | --- |
| اے دل بچشم زخم حوادث نگار شو | لب خوش نگشتہ خندہ رہ چنگ میزند |
| اے چشم از تراوش دل اشکبار شو | در بزم مرگ خندہ بر آہنگ میزند |
| اے خوں بدیدہ درد گداز جگر فرست | ہرگز زمانہ جامۂ ماتم بروں نہ کرد |
| اے دم بسینہ دود چراغ مزار شو | نارفتہ شب بدامن شب چنگ میزند |
| اے لب بنوحہ نالۂ جانکاہ ساز دہ | وقت گزشتہ را بہ تاسف ز پے مرو |
| اے سر بغصہ خاک سر رہگذار شو | کاینجا نشاط گام بفرسنگ میزند |
| اے خاک ابر چرخ گر نتواں زد۔ زجا در آے | ایں دہر روز کور۔ کش ایام خصم باد |
| اے چرخ ابر خاک گر نتواں شد۔ غبار شو | دست طمع بہ گیسوے شبرنگ میزند |
| اے نو بہار چوں تن بسمل بخوں لغلط | دست اجل بہ تیغ سیاست بریدہ باد |
| اے روزگار چوں شب بے ماہ تار شو | از خاک مہر بر دہن تنگ میزند |
| اے ماہتاب روی بہ سیلی کبود کن | آرائش جنازہ و دستار میکند |

اے آفتاب داغِ دلِ روزگار شو
اے فتنہ بادِ صبح وزید۔ اینقدر مخسپ
اے رستخیز وقت رسید آشکار شو
آہ ایں چہ سیل بود کہ مارا ز سر گزشت
تنہا ز سر مگو کہ ز دیوار و در گزشت

گوئی کہ گل برافسرد او رنگ میزند
ایں چرخ شوخ دیدہ عجب بے بصارت ست
بر جام عشرتِ کہ ؟ بہ بین سنگ میزند
فرزند شاہ **اکبر** والا نژاد مرد
شیون برآورید کہ سلطان مراد مرد

مرزا کے بند میں الفاظ بہت پرشوکت و شاندار واقع ہوے ہیں اور کوئی شعر صنعت شاعری اور شاعرانہ نزاکت سے خالی نہیں ہے مگر واقع کی عظمت جسقدر کہ بیان ہونی چاہیئے تھی اس سے بمراتب زیادہ ظاہر کی گئی ہے بخلاف **نظیری** کے کہ اسکا بیان اگرچہ روکھا پھیکا معلوم ہوتا ہے مگر متانت اور اعتدال کا سررشتہ اُس نے کہیں ہاتھ سے نہیں چھوڑا۔

## بند دوم

### غالب

بگذر کہ بر من و تو جفا کرد روزگار
با پادشاہ عہد جہا کرد روزگار
شاہِ سخن سرائے سخنور نواز را
در بزمِ عیش نوحہ سرا کرد روزگار
شاخے کہ بود موسمِ آتش کہ بر دہد
از نخلِ عمرِ شاہ جدا کرد روزگار
مرگ اینچنیں رُخ و تنِ نازک ندیدہ بود
کامِ اجل بہ ہدیہ روا کرد روزگار
شہزادہ خرد سال و بود روزگار پیر

### نظیری

آفاق پر دریغ و جہان پر ندامت ست
این روز مرگ نیست کہ روز قیامت ست
حلقے پر اضطراب۔ چہ جائے تمکن ست
دہرے پر انقلاب چہ جای اقامت ست
ایں ماتمِ کسے ست کہ از گریہ تا بہ حشر
بر جیبِ صبح و دامنِ شبہا علامت ست
خوں میکند بجلوہ دل خلق گوئیا
نخلِ جنازہ رستہ ازاں نخلِ قامت ست
ہرکس[سلہ] چنیں جمال در آرد بحشر گاہ

---

سلہ مبتدا ۱۲۔

شوخی بشاہزادہ چہا کرد روزگار
فرزند یاد شد نشناسد معانقہ[2]
آغوش گور بہر چہ وا کرد روزگار
اے آں کساں کہ خاک رہِ شہریار را
توجیہ آبروئے نما کرد روزگار
ہر چند بے اجل نتواں ہیچ گاہ مُرد
آتش بخود زنید کہ فرخندہ شاہ مُرد

رضواں گرش بہشت دہد در غرامت ست[1]
دل از نوید صحبت او بزم سور بود
اکنوں سراسر ماتم و کوی ملامت ست
یاراں بعجب شکاری کہ از دست دادہ ایم
بر سر زنید دست کہ وقت ندامت ست
شہباز ما پریدہ رہ آسماں گرفت
مرغے نرفتہ است کہ دیگر تواں گرفت

یہ دونوں بند سادگی اور مرثیت میں تقریباً برابر سرابر ہیں۔ البتہ نظیری کے بند کا چوتھا شعر جس رتبہ کا ہے ایسا کوئی شعر غالب کے بند میں نہیں ہے۔

بند سوم

## غالب

اے قوم بخویش را بشکیب امتحاں کنید
ایں کار را بشیوۂ کار آگہاں کنید
طفل ست شاہزادہ و در رہ خطر بسی ست
منعش ز عزم رہروی آں جہاں کنید
از میوہ و گل آنچہ دلش خواہد آں دہید
از حیلہ آنچہ رای شما باشد آں کنید
ہر حرف دلنشیں کہ بگوئید و نشنود
آں گفتہ را بعربدہ خاطر نشاں کنید
در خود ز رفتنش نتوانید باز داشت

## نظیری

اے بزم تیرہ بار رخ چوں ارغواں کجاست
وے رزم درہمی باشہ گیتی ستاں کجاست
شوق سجود و حرمت تعظیم کمتر ست
آں ناز صدر و سرکشی آستاں کجاست
امروز غم بہ مسند شاہی نشستہ است
پہلو نشین خسرو ہندوستاں کجاست
آں حکمہا کہ بود از او و آں کار کو ؟
واں کار ہا کہ آمد از و بوی جاں کجاست
تنہا پر از غم ست۔ عزیزاں! اچہ واقع ست

---

[1] خبر۔ [2] یہ اشارہ ہے اس دستور کی طرف کہ خاندان تیموریہ کے سلاطین اور شاہزادے کسی سے معانقہ نہیں کرتے تھے۔

بیخود شوید جامہ درید و فغاں کنید
گیسو دو شبنہ و رکت وتہم بہ بیگہ زنید
تا سینہ را ندید تہ دل خونچکاں کنید
زنہار پیش شاہ مگوئید وتنبیہ
تابوت را بجانب مرقد رواں کنید
اے اہل شہر مدفن ایں دودماں کجاست؟
حاکم بفرق خواجگی خسرواں کجاست؟

یک دل شگفتہ نیست خوشی در جہاں کجاست
ہر جا بسوگ مرگ گروہے نشستہ اند
زیں غم کہ عام گشت ندانم اماں کجاست
برگ و شگوفہ نیست ثمر از کجا خورم
بشکست شاخ و برگ مرا آشیاں کجاست
کس را سرود در خور ایں تعزیت نہ بود
پیدا کنید کاول ایں داستاں کجاست
خلقے بشیون اند و نگوئید حال چیست
صبر سخن شنیدن و تاب بیاں کجاست
آفاق در مصیبت او ممتحن شدہ
ایں مرگ باعث الم مرد و زن شدہ

اس بند میں نظیری نے بر خلاف پہلے بندوں کے دو شعر زیادہ کر دیے ہیں۔
نظیری کا بند بلاغت میں شاید مرزا کے بند سے کسی قدر فائق ہو مگر مرزا کے بین
نہایت دلخراش ہیں۔ متوفی کی نسبت یہ کہنا کہ وہ کم عمر اور ناتجربہ کار لڑکا ہے
اور راہ میں بہت خطرے ہیں اسکو جانے سے روکو اور وہ جو کچھ مانگے اسکو دو
اور جو بہانہ مناسب سمجھو وہ کرو اور اگر سیدھی طرح کہنا نہ مانے تو اسکو سختی
سے سمجھاؤ اور اگر یوں بھی کام نہ نکلے تو روو اور پیٹو اور کپڑے پھاڑو اور
چناں کرو اور چنیں کرو اور بادشاہ کو اطلاع کیے بغیر تابوت مرقد میں لیجاؤ
یہ تمام پیرائے بیان کے نہایت موثر اور دلخراش ہیں اور گرہ کا شعر
سارے بند کا نچوڑ ہے۔

مہرافزود۔ چندانکہ دیدہ بداں سواد دوختم نازیبا صورتے بنظر درنیامد۔ ہنجار وروش
خو واز نیرو ہاے درونی ست آرے لئے خامہ دربتان ہرکس خرامے
دیگر دارد۔ آموزش را دریں پردہ راہ نیست، واگر گویند ہست، ہرآئینہ
می توانم گفت کہ نیست مگر بہ ہمنشینی وہمزبانیِ آموزگار، وبسر بردن روزگار
در سرہ کردن گفتار، چوں صحبت صورت ندارد، وگفتہ اید کہ ہرچہ بہ نمط گفتہ
اند نہ غلط گفتہ اند می باید حلقہ بر در دل زد وہمت از مبدأ فیاض دریوزہ
کرد۔ بکثرتِ مشق، وفراوانی ورزش، وپیرویِ رہروانِ راہ داں کشاکشہا
روے خواہد نمود، واندیشہ را دستگاہ وگفتار را سرمایہ خواہد افزود۔

مولانا فضل حق مرحوم کو ایک خط میں خط نہ بھیجنے کی شکایت لکھی
ہے اور ایک قصیدہ جو حمد میں عرفی کے سب سے پہلے قصیدے پر لکھا ہے
خط کے ساتھ بھیجا ہے اور اُسکی داد چاہی ہے وہ خط بجنسہ لکھا جاتا ہے

سبحان اللہ! باآنکہ از فرامش کشتگانم، دانم کہ دوست مرا بہ دو جو بلکہ نیم
خس برنگیرد۔ ہرگاہ بساز دادنِ آہنگ گلہ روے آرم، وسنجم کہ ایں پردہ
(یعنی نغمہ) را بے پردہ (یعنی بے تکلف) می توانم سرود، واز قہرمانِ اندیشہ
دورباشے (یعنی امتناعی) درمیان نیست۔ ہرآئینہ۔ بدیں شادمانی کہ ہنوزم
بادوست روے سخنے ہست۔ آنچناں برخویشتن می بالم کہ غم جانگداز فراموشی
فراموش، ولب از زمزمہ کہ دل دربند سرودن آنست (یعنی شکایت)
خاموش می گردد۔

از خویشتن بذوق جفا باتو ساختیم　　　باما دگر مسازکہ ما با تو ساختیم

دریں روزہا ہواے آں درسر اُفتاد کہ بیتے چند در توحید مجیباً لعرفی گفتہ آید
چوں کوشش اندیشہ بجاے رسید کہ نہ عرفی را محل ماند، ونہ مرا جاے ناگزیر آں

ابیات را برکسی عرضہ میدارم کہ چواں من صد و چوں عرفی صد ہزار را سخن پرورش تواند کرد، و پایۂ ہر یک بہ ریک تواند نمود ۔ والسّلام

یہاں تک ہم نے مرزا کے مکاتبات میں سے جو بجائے خود ایک دفتر طویل الذیل ہے کسی قدر صاف اور سلیس عبارتیں انتخاب کرکے لکھی ہیں اگرچہ اس قسم کی اور بہت سی عبارتیں اور خطوط مرزا کے مکاتبات میں سے انتخاب ہو سکتے ہیں مگر کتاب کا حجم بہت بڑھ گیا ہے اسلیے ہم اسی قدر قلیل پر اکتفا کرتے ہیں۔

اس انتخاب کے بعد ہمکو مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ناظرین کی دلچسپی کے لیے اُن مشہور اُستادوں اور نثاروں میں سے جن سے ہندوستان کے لوگ بخوبی واقف ہیں چند شخصوں کی نثر کا مقابلہ مرزا کی نثر سے اس طرح کیا جائے کہ جو عبارتیں مرزا اور دیگر اشخاص کی نثروں میں متحد المضمون پائی جائیں انکو ایک دوسرے کے محاذی لکھدیا جائے اور اس بات کا اندازہ کرنا ۔ کہ کونسا بیان کس پایہ کا ہے اور کون ساکس درجے کا ۔ ناظرین کے ذوق و وجدان پر چھوڑ دیا جائے ۔

سب سے پہلے ہم دو متحد المضمون مقام سہ نثر اور مہر نیمروز سے نقل کرتے ہیں ۔ظہوری نے دوسری نثر میں ابراہیم عادل شاہ والی بیجاپور کی لو صفتیں الگ الگ بیان کی ہیں جن میں سب سے اوّل معرفت الٰہی کا ذکر کیا ہے اور شاعرانہ مبالغے کے ساتھ اپنے ممدوح کو اس صفت سے موصوف کیا ہے ۔ مرزا نے مہر نیمروز کے دیباچے میں حمد و نعت کے بعد بہادر شاہ مرحوم کی مدح کے موقع پر اپنے شاعرانہ انداز میں انکو بادشاہی اور درویشی کا جامع قرار دیا ہے اور مثل ظہوری کے نظم و نثر دونوں میں یہ

مضمون ادا کیا ہے۔ چنانچہ ہم دونوں کتابوں سے وہ مقامات مقابل یکدگر نقل کرتے ہیں۔

## ظہوری

تاجداری لفظ و معنی چشمت ثنای تارک
انگشت کہ سمی خلیل خود یعنی ابراہیم عادل
شاہ را در ہفت اقلیم صنعت یگانہ و ممتاز گردانیدہ
اول معرفت کہ با وجود حجب کثرت
در مشاہدۂ شاہد وحدت معنی کلام
معجز نظام لو کشف الغطا ما ازددت
یقیناً وصف حال او ساختہ گلستان
نیت و بوستان عقیدتش از خس و
خاشاک شک و شبہہ پرداختہ مجموعہ
عرفان موحدان فردے از دفتر
ثنا سائیش عقل واستلم ما سوے
پسندیدہ طبع و آسائش بہ توضیح
بیانش نشانہائے بے نشاں (یعنی
ذات بے نشان) ہمہ دلنشیں و
خاطر نشان بہ آفتاب جہاں گرد
تاکید نظر بر دو بینان نیند اختن و
بہ معمور قضا تہدید با حوال احولاں
نپرداختن زنار را با سبحہ نپیوندیست

## غالب

از انجا کہ بعد ہر دو رطوبت دیگر ست و پس از مہر
انجام سرانجامے جداگانہ، در ہر عہد عہدہ اسمے دیگر
ست (یعنی اسمے دیگر از اسمائے الہی) و در ہر وقت
وقت کشائش طلسمے دیگر فرہ ایزدی (شان الہی)
کہ چندے را بنام آوری شکوہ عز و غنا از سیاد خشیدے
وانہ سے را بہ نشانمندی فقر و فنا فروغ بخشیدے
مظہرے کامل و مرآتے روشن خواست تا دراں مظہر
ظہور ہر دو رنگ و دراں مرآت رویت ہر دو صورت
یکبارہ رو دہد۔ اور نگ و منبر یکے شد و سادہ و سجادہ
را دوئی از میاں رفت۔ درفش کاویانی (آن نشان
بادشاہی است) از عصا و ردا (کہ ہر دو شعار
درویشان و ہر دو درفش جمع آمدہ) منت پذیرفت
کہ پیدائی من بہ پیوند ایں دو جزو
باز بستہ است و عصا و ردا درفش
را سپاس گفت کہ دریں صفحہ (یعنی
درفش) نقش جمعیت ما رسا نشستہ
ست بیکدگر خوردن ایں دو قدح
(یعنی فقر و سلطنت) مجمع البحرینے پدید

که گسیختنش بر کشاکش کشیشاں
یعنی قسیساں، نه خندد، و کفر را
به ایماں نه مزیست که صد اعش عنواں
چاره از پیشانی برہمناں نبرد. از صدمه
توحیدش دوئی دریکی گریخته، و به
علاقه تجریدش خودی در توئی آویخته
گوشے حق شنو، چشمے حق بین، دلے
حق جو، خاطرے عرفاں زا، سینه معرفت
خیز، تارکے آسماں سا، جبهه سجده ریز

آورد، و به هم آوردن این دو قوس
نقش دائره پدیدار کرد. از سر جوش
فروغ مهر و ماه با فشردن و پالودن و
سرشتن پیکری ساختند و بهر دفع
گزند چشم بد از پروین و پرن بران
پیکر سپند سوختند. سرش را بتاج شاهی
افراختند، و دلش را بنور آلهی افروختند
... زہے در انجمن خلوت نشیں
و به پادشاهی کار آگهی گزیں —
پادشاہاں در انجمن ازاں کار آگاه
ادب آموخته، و کار آگاہاں در خلوت
ازاں پادشاه فیض اندوخته ...

## ظهوری
### مثنوی

پایهٔ رفعت بر آسماں دارد
سر خدمت بر آستاں دارد
در عبادت به گفتن و دیدن
طرز او طرز حق پرستیدن
خلوت دیگران و صحبت او

## غالب
### مثنوی

اے که از راز نہاں آگه نه ای
دم مزن از ره که مرد ره نه ای
در ہزاراں مرد مرد ره یکیست [۱]
آدمی بسیار اما شه یکیست
ور تو می پرسی که مرد راه کیست

[۱] یه شعر مثنوی معنوی کا مشہور ہے جسے مرزا نے بغیر حوالے کے یہاں لکھ دیا ہے اور شہ کے لفظ نے نہایت لطف پیدا کر دیا ہے۔ ۱۲

وحدتِ این و آن و کثرتِ او
درِ وش این و آن نہ می گنجد
ہیچ جز حق دراں نہ می گنجد
بت شکن گشت چوں خلیل نخست
بادش ارزانی اعتقاد درست
کفر در فکر نکتۂ عرفاں
شرک در شکر نعمتِ ایماں
طینتش باج خواہِ طینت ہا
نیتش پادشاہ نیتِ ہا
در عبادت زہے تنومندی
بندگی درخورِ خداوندی
سرِ وحدت بمغز برد از پوست
ہمہ او کرد خویش را ہمہ اوست

جز سراج الدین بہادر شاہ کیست
در طریقت رہنمائے رہرواں
در خلافت پیشوائے خسرواں
آنکہ چوں از رازِ وحدت دم زند
دفترِ کون و مکاں برہم زند
آنکہ چوں در نے نوا را سر دہد
نے شود نخلے کہ شبلی بر دہد
شبلی از منبر دہد آوازِ عشق
شاہ ما بر تخت گوید رازِ عشق
عشق دارد پایہ ہر کس نگاہ
منبرا از شبلی و تخت از پادشاہ
آنچہ ابراہیم ادہم یافتست
بعد ترکِ مسندِ جم یافتست
شاہ ما و ادہم در رہروی
خرقۂ پیری و تاجِ خسروی
شاہی و درویشی اینجا باہم ست
پادشاہِ عہد قطبِ عالم ست

## شیخ علی حزیں اور مرزا کے طرزِ بیان کا مقابلہ

شیخ نے جو اپنے دیوان کا دیباچہ لکھا ہے اس میں وہ فخریہ فقرے جو اس نے اپنے دیوان اور اپنے کلام کی شان میں لکھے ہیں اسی قسم کے

فقرے مرزا نے بھی دیوان فارسی کے دیباچہ میں انشا کیے ہیں۔ سو
دونوں دیباچوں میں سے ہم ملتے جلتے فقرے انتخاب کرکے اس مقام
پر مقابل یاد کر لکھتے ہیں۔

## حزیں

همایون خطه ایست لبالب از جواهر کلم
و جواهر حکم - روح پرور هوایش بهی
اعتدال و جداول سطورش از ماء معین
مالا مال - خاکش مشکین نفس و
شمیمش عنبر آگین آبش خمار شکن
و نسیمش مسیح آیین از صبوحی فیضے
که ساقی کلکش پیموده سیاه مستان
حروف سر در کنار هم غنوده اند، و از
نشهٔ هوش پروازے که دست فکرت
در جام و سبوے الفاظش ریخته،
خرومستان معنی نشید شوق سر دوده
بنام ایزد حسن لیلی ست که از طرف
خیام الفاظ سر بر زده در جلوه گری
ست، با شور مجنونے ست که از وادی
تفسیده دل بر خاسته در پرده داریست
یوسفستانے ست از گل پیراهنان و در
موج نگارستانے ست سیمین بدنانش

## غالب

بنام ایزد نخستین نقابیست از روی
شاهد هر هفت کرده معنی بجنبش نسیم
برافتاده، یعنی کشاکش دست
ناکشیده۔ باز پسین چراغیست از
گرمی چراغان نیم سوخته پهلو رخ
به افروختن داده، یعنی داغ منت
خس نادیده۔ کهن داغهاے جنون
ست سراسر به ناخن شوخی نفس
خراشیده۔ گرما گرم خونابه درونست
به تف پنهانی دل ناگه از ناسور
تراویده۔ کاغذی[۵] پیرهنانند یعنی
داد خواهانند، چون پیکر تصویر از حیرت

۵ الفاظ کو اسلیے کہ وہ کاغذ پر مرقوم ہیں کاغذی
پیراہن کہا ہے اور کاغذی پیراہن دادخواہ کو کہتے
ہیں۔ دوسرے فقرے میں معانی کو اسلیے کہ انکی رنگینی
حروف کی سیاہی میں پوشیدہ ہے مشعل بکف اور سیہ
پوش کہا ہے۔ ۱۲

فوج در فوج، سہی پیکرانند در خیابان
سطور دوشادوش۔ مغان شیوہ
دلبرانندانہ بادۂ ناز گرم نوشانوش
نازک بدنانند حباب پرورد گل
پریانند تنہا گرد پختہ مغزانند برشتہ
پوست، بیگانہ نغزانند آشنا دوست
صوفیانند در وحدت خانہ عشق
مست سماع، سوختگانند سپند
آسا مست وداغ۔ درویشانند
بحر دکیش، فردکیشانند از ہمہ
در پیش۔ شیر صولتانند از جوشن خط
پلنگینہ پوش، دریادلانند از شورش
عشق در جوش وخروش۔ آئینہ پیکرانند
آئینہ تاب، پاکیزہ گوہرانند یکسر
خوشاب۔ گلبرگہاے شبنم زدہ بہار
خراشیدہ نالہاے بلبل شاخسارست

واقعہ خاموش (یعنے اپنی بیقدری سے
حیران ہیں) مشعل تکلف گرفتگانند
(یعنی فریاد یانند) چوں آوراز دود
دل سیہ پوش + + نگویم دود چراغست
با لالہ و داغ، اما سوختگی را سرگزشت
ست وخستگی را روئداد۔ نگویم تجلی
طور است، یا جنت و حور اما نازش
را قلمرو ست وآرایش را سواہر (لواح)
طلسم شعلہ و دست باز بستہ زردشت
خیال شعلہ پنہاں، و دود پیدا، دل
لوح طلسم و زبان طلسم کشا ہنگامہ
ابر و باد ست برانگیختہ جادوی فکر
ابر گہرباش و باد الماس فشاں
اندیشہ طومار نیرنگ ولب افسون
خوان۔ دود کیابیست باندازہ پیچ
وتابے کہ از شعلہ در دل افتادہ
ست برہوا تتق بستہ خیل غزاے
ست بساماں جنبشے کہ در کمین گاہ
رد دادہ است۔ ازدحام بدرجستہ
جمالیست در پردۂ نمایش خویش مشاطہ
حقیقی را ستایش نگار۔ بہاے درست

سایہ برومندی خویش نخابند
ازل را سپاس گزار

## مرزا اور ابوالفضل کی طرزِ بیان کا مقابلہ

مرزا نے مہرنیمروز میں اکثر تاریخی واقعات وہی لکھے ہیں جو شیخ کے اکبرنامہ میں مذکور ہیں، مگر چونکہ مرزا نے ان واقعات کو کسی قدر کمی بیشی اور تقدیم و تاخیر کے ساتھ اپنی خاص طرز میں لکھا ہے اس لیے دونوں کتابوں کی طرزِ بیان میں بہت فرق پایا جاتا ہے۔ ہم یہاں ایک سیدھا سادہ واقعہ دونوں کتابوں سے نقل کرتے ہیں۔

### اکبرنامہ

ترک بزرگترین فرزندان یافث بود۔ ترکان اورا یافث اوغلان گویند و بہشار دلی و کارگزاری و رعیت پروری از ہمہ برادران امتیاز داشت بعد از رحلتِ پدر بر تخت فرمانروائی نشست، و داد مردمی و مردانگی و مظلوم پرستی داد۔ و در جائے کہ ترکان او را اسیلول باسلیکائی میگفتند، و چشمہ ہائے آب سرد خوشگوار و گرم عافیت بخش و مرغزار ہائے دلکش داشت اقامت فرمودہ۔ از چوب

### مہرنیمروز

ترک ابن یافث نشان جہانداری یافت و ترکان ایں والا شکوہ را۔ ازاں رو کہ بہ ترکی شہریار جواں را اوغلان گویند۔ یافث اوغلان گفتند داد و دانش آئین داشت، و دریں ہر دو شیوہ روشہائے گزیں داشت خالق و مرزبانی را فرہنگ ہا پدید آورد، و فرماندہی و فرمانبری را انداز برنہاد۔ و نزہتگاہ سیلول باسلیقا را۔ کہ چشمہائے رواں و گل و میوہ فراواں داشت از بہر آرامش گزید۔ از نے و

## اکبرنامه

وگیاه خانه ها اختراع کرد، وخرگاه
پدید آورد واز پوست بهائم وسباع
لباس پوشدنی دوخت۔ ونمک در
زمان او ظاهر شد۔ ودر آئین او آن
بود که پسر را جز شمشیرے میراث ندهند
وتمام خواسته دختر را باشد۔ وگویند
که او معاصر کیومرث اول ملوک عجم
ست، واو اول سلاطین ترکستان
است وعمر او دویست وچهل سال
بود النجه خان بهترین فرزندان
ترکی بود۔ چون پیمانه زندگی ترکی
پرشدن گرفت او را بمشوره بزرگان
برتخت سلطنت نشانده۔ او خرد دوربین
را پیشوائے خود ساخت در عدالت
گستری روزگار گذارند۔ چون پیر
شد عزلت اختیار فرمود دیباقچی بعد
از عزلت پدر واشارت عالیش فرمان
روا شد کیوک خان فرزند رشید
اوست پدرش درهنگام پدر دوگردون
جهان سریر خانی بادعنایت فرمود۔

## مهر نیمروز

علف وچوب گیاه نشیمن ها افراختے، و
پوست دام ودد را پوشش تن ساختے
گویند نمک به روزگارے پدید آمد، ورنه
ازاں بیش تره وگوشت همچناں بے
نمک همی خوردند۔ ترکان شمشیر زن
را بفرمانِ فرزانۂ شیر افگن (یعنی یافث
اوغلان) برنهاد (دستور) وقرار داد
آں بود که ازاں همه برگ وساز که مردِ
مروری (میراث) باز ماند جز شمشیر به
پسر ندهند وهمه بدختر باز گذارند۔ که هر
آئینه تیغ جوهردار فروفهرست گنجینۂ
سیم وزر، بلکه کلید فتح هفت کشور ست
اگر بدیں بلارکِ الماس گوں دسترس
ست مرد را دست مایۂ نازش بس ست
بالجمله ایں همه رسم وآئین نهاد و
پایان کارش از دویست وچهل
ساله بیداری بخواب عدم سر بر زمین
نهاد۔ بزرگان دوده پس از یافث
اوغلان به فرزند بخت بلندش
الینجه خان چشم روشنی گفتند۔ کلاه کج

## اکبر نامه

او قدر سلطنت را
دانسته در لوازم
آن اهتمام
بجاے آورد.
النجه خان پسر
اوست در آخر
عمر پدر ولیعهد
شد- داد و دهش
را از اندازه بیرون
برد- و ترکان در
زمان دولت
او مست دولت
شده از راه
خردمندی عدول
نمودند- و چون
مدتے بران بگذشت
او را دو پسر بیک
شکم آمد- یکے
را مغل نام کرد
و دیگرے را تاتار

## مهر نیمروز

نهاد و راستی پیشه گزیده بدی پیرامون دلش نگذشته، و بابدان
همزبان نگشته- آزاده رد بود و دل بیاد یزدان درگرو داشت
تاج و تیغ و نگین زر زندگانی خویش، به نوباوهٔ باغ کامرانی خویش
دیباقچی خان جوان بخت نوجوان سپرد، و خود ازین خانه زار دامن
برچید- و به آفرین خانه- که تو آن را صومعه گوئی آرمید- دو صد
و پنج سال پارهٔ نموداری اقبال و پارهٔ پیرستاری ذوالجلال
در جهان گذران ماند، و بهنگام ناگزیر درگذشت- دیباقچی خان
که هم در نظرگاه پدر اورنگ آراے بود- اورنگ خسروی را
بر نمطے تازه آراست، اما بدین دانشوری و دادگری که جز دانش نه
جست و جز داد نه کرد- روزنامه عمرش چون رقم یک صد و هشتاد و
شش سالگی پذیرفت- در نوشتند و بارنامه کجکلاهی و گردنکشی
بنام پسر فرخ اخترش کیوک خان نوشتند ستوده ستایش
درخور بکار آگاهی آبروی پادشاهی افزود- و یکصد و چهل سال
از مرگ امان یافت- فرزانه تا از شاهی نشان یافت جهان را
بخوشی و خوشنودی و جهانیان را به مهر و آزرم نگاهداشت و
سرانجام کار جهان و جهانبان را بفرزند خویش النجه خان گذاشت
به تروستی دریاکف، و به بیدریغ بخشی ابرکردار بود- دهش را
بوادبیشی داد- و فردوستان (زیردستان) را به دهش از خواهش
بے نیاز ساخت- سبکسران به باد برفت (یعنی به کبر و غرور) از
جا رفتند- و از دائره کیش و آئین بدر زدند- آرامشداد

**اکبر نامہ**

و چوں بحد کاروانی
رسیدند ملک خود
را بہ دو حصہ بخش
کردیک نصف را
بمغل داد و نصف
دیگر را بہ تاتار - و
چوں پدر بزرگوار
ایشاں ودیعت
حیات سپرد فرزندان
بایکدگر موافقت نمودند
ہرکدام در ولایت
خویش خود آرائی میکردند

**مہر نیمروز**

(یعنی انتظام) کنار گرفت و بت پرستی صورت پذیرفت۔ بانوی
ایں فرماں روائے بابرگ ونوا دو پسر توام زاد - اورنگ نشین
(یعنی النجہ خاں) یکے را مغل خاں و دیگر را تاتار خاں نام
نہاد - ہر دو را بناز پرورد - چوں برنائی رسیدند قلمرو خویش
را دو نیم کردہ نیمہ بہ تاتار نامزد کرد و خود یکصد و بست و ہفت
سال در گیتی درنگ ورزیدہ پے رفتگاں برداشت اللہ اللہ
ایں را نیز چوں روز فرو رفتگان دگر روز فرو رفت ؎

ریزد آں برگ وایں گل افشاند
ہم خزاں ہم بہار در گزر است

———— ...✻... ————

# خاتمہ

مرزا غالب مرحوم کی لائف اور انکے کلام کا انتخاب جس قدر کہ یہاں
اسکا دکھانا مقصود تھا ختم ہوگیا، مگر ابھی چند ضروری باتیں لکھنی باقی ہیں۔
ہم اس بات کا اقرار کرتے ہیں کہ یہ کتاب ان تصنیفات میں شمار نہیں
ہوسکتی جن کی آجکل ملک میں ضرورت سمجھی جاتی ہے، اور جو اہل وطن
کی موسمی بیماریوں کے لیے براہ راست دوا اور علاج کا کام دے سکتی
ہیں۔ کیونکہ اس مضمون کے لکھنے پر ہمکو اس اندھی اور بہری دیوی نے

مجبور کیا ہے جسکی زبردستی اور حکومت کے آگے مصلحت اندیشی کے پر جلتے ہیں۔

مستانہ سخن می رسد از دل بلب ما    عشق ست کہ بربستہ زبان ادب ما

راقم کو مرزا کے کلام کے ساتھ جو تعلق بد و شعور سے آج تک برابر چلا آتا ہے اسکو چاہو اس معتقدانہ جوش عصبیت کا نتیجہ سمجھو جو انسان کو اندھا اور بہرا کر دیتا ہے۔ اور چاہو اُس یقین کا ثمرہ خیال کرو جو نہایت زبردست شہادتوں سے حاصل ہوتا ہے، بہر تقدیر یہی وہ چیز تھی جس نے ہمکو اس کتاب کے لکھنے پر آمادہ کیا۔ پس نہ ہم کو یہ دعویٰ ہے کہ ہم نے اس تالیف سے پبلک کی کسی بڑی ضرورت کو رفع کیا ہے اور نہ یہ خیال ہے کہ محض ملک کی خیر خواہی اسکے لکھنے کا باعث ہوئی ہے لیکن یہ ضرور نہیں کہ جو کام محض طبیعت کے اقتضا سے نہ کہ عقل کی صوابدید سے سرانجام کیا جائے اس سے لوگوں کو بواسطہ کسی طرح کچھ فائدہ نہ پہنچے، ہوا جو اپنی موج میں چلتی ہے اور دریا جو اپنے جوش میں بہتا ہے گو انکو خود یہ خبر نہیں کہ ہم کہاں جا رہے ہیں اور کیوں جا رہے ہیں۔ لیکن کون کہہ سکتا ہے کہ انکی سعی محض بے حاصل اور انکی کوشش سراسر بیسود ہے۔ اسی طرح کوئی ذرہ ذراتِ عالم میں ایسا نہیں جو اپنی اضطراری حرکت سے نظام کلی میں کچھ نہ کچھ دخل نہ رکھتا ہو۔

اے تو کہ ہیچ ذرہ را جز برہ تو روی نیست    در طلبت تواں گرفت بادیہ را بہ رہبری

یادگار غالب کو ہم نے دو حصوں میں منقسم کیا ہے۔ پہلے حصے میں مرزا کی لائف یعنی انکی زندگی کے حالات اور ان کے اخلاق و عادات کا بیان ہے،

اور دوسرے حصے میں انکے کلام کا انتخاب ہے۔ اگرچہ مرزا کی لائف میں جیسا کہ ہم بار بار لکھ چکے ہیں کوئی مہتم بالشان واقعہ انکی شاعری و انشاپردازی کے سوا نہیں پایا جاتا۔ بایںہمہ اس میں بہت سی مفید نصیحتیں بھی اہل وطن کے لیے موجود ہیں۔

ناظرین کو یاد ہوگا کہ مرزا پانچ برس کے تھے جب باپ کا، اور نو برس کے تھے جب چچا کا انتقال ہوا۔ انکی ننھیال جہاں انھوں نے پرورش اور نشو ونما پائی۔ آسودہ حال تھی۔ باپ اور چچا کے صغیر سن چھوڑ جانے سے نانا اور نانی کی الفت اور بھی زیادہ بڑھ گئی ہوگی۔ خود مرزا کی طبیعت میں گرمی اور جودت کی ایک آگ بھری ہوئی تھی جسکے بھڑکانے کے لیے تھوڑی سی اشتعالک کافی تھی۔ باپ اور چچا کا سایہ تربیت بچپن میں سر سے اٹھ جانا، ننھیال کی مرفہ الحالی، نانا نانی کی نازبرداریاں اور خود مرزا کا ذکی الحس ہونا، یہ تمام اسباب ایسے تھے کہ عنفوان شباب میں اُنکا جادہ مستقیم سے تجاوز نہ کرنا نہایت دشوار تھا۔ مرزا کی ابتدا بگڑی اور ایسی بگڑی کہ جب تک ننھیال کی تمام املاک اور دیہات کی صفائی نہ ہولی نشے ہرن نہ ہوے۔ اگرچہ مرزا بہت دیر میں سنبھلے مگر وہ جو مشہور ہے کہ صبح کا بھولا شام کو آجائے تو بھولا نہ جانو" انھوں نے اپنے فضل وکمال حسن معاشرت شریفانہ خصائل اور کریمانہ اخلاق سے۔ جو کہ انکے ذاتی جوہر تھے۔ وہ عارضی دھبّے اس طرح دھو ڈالے کہ گویا کبھی ان سے دامن آلودہ نہ ہوا تھا جس فن پر اُنھوں نے لڑکپن میں ہاتھ ڈالا تھا اسکو اخیر عمر تک نباہ دیا، غفلت اور بدمستی کے عالم میں بھی اسکا خیال نہ چھوڑا اور باوجودیکہ زمانہ قدر دانوں سے خالی تھا

اس کو اس درجے تک پہنچا کر چھوڑا جو اسکا منتہائے کمال تھا۔

اگرچہ معاش کی طرف سے وہ کبھی زیادہ تنگ نہ ہوئے مگر حوصلہ اور ہمت کے موافق کبھی استطاعت نصیب نہیں ہوئی بلکہ جن الجھنوں میں بچپن اور جوانی گذری تھی اسکے لحاظ سے یہ کہنا چاہیے کہ وہ اخیر دم تک حور بعد الکور میں مبتلا رہے۔ اسکے سوا امراض جسمانی سے کبھی فرصت نہیں ملی اور اپنے ہنر کی کساد بازاری کا رنج ہمیشہ سوہانِ روح رہا۔ باوجود اسکے زندہ دلی اور شگفتہ طبعی مرتے دم تک انکی رفیق حال رہی۔ اگرچہ نظم و نثر میں جو زار نالیاں انھوں نے کی ہیں وہ بظاہر بےصبری اور تنگ حوصلگی پر جو ایک اخلاقی کمزوری ہے۔ دلالت کرتی ہیں، لیکن درحقیقت یہ انکی شاعری اور انشا پردازی کے میدانوں میں سے ایک میدان تھا جسکی زمین اُن کے پانوں کو لگ گئی تھی۔

اول تو خود یہ مضمون ہی ایشیائی شاعری کا جزو اعظم ہے، دوسرے ہر شاعر ایک خاص رنگینی کا کلاونت ہوتا ہے۔ چنانچہ عرب کے شعرا میں امرالقیس گھوڑے اور عورت کی تعریف اور عیش کے بیان میں مشہور تھا۔ اعشے حسن طلب اور وصف شراب میں ضرب المثل تھا، اور اسی طرح ہر شاعر کی شہرت کسی خاص بیان کے ساتھ مخصوص تھی۔ علی ہذا القیاس ایران میں فردوسی رزم کا دھنی تھا نظامی بزم کا اور سعدی موعظت کا چونکہ مرزا خاصکر رنج و مصیبت کے بیان میں یدطولیٰ رکھتے تھے اس لیے یہ مضمون اکثر انکے قلم سے تراوش کرتا تھا۔

اگرچہ مرزا اپنی شاعری کا سکہ اس وجہ سے کہ زمانہ اسکے اندازہ کرنے سے عاجز تھا۔ پبلک کے دلوں پر جیسا کہ چاہیے تھا نہیں بٹھا سکے

مگر وسعتِ اخلاق حسن معاشرت، اور صلح کل سے انھوں نے ایک عالم کو مسخر کر لیا تھا۔ قطع نظر شاگردوں اور مستفیدوں کے دوستوں اور ہوا خواہوں کی تعداد بھی سیکڑوں سے گذر کر ہزاروں تک پہنچ گئی تھی اور ہر ایک کے ساتھ انکے برتاؤ کا طریقہ ایسا تھا انگیز تھا کہ ہر شخص اپنے تئیں انکے مخصوص ترین دوستوں میں سے شمار کرتا تھا۔ غریبوں اور محتاجوں کی اپنی دسترس سے بڑھکر خبر لینی، نوکروں اور نگے بندھوں کو عسرت کے وقت اپنے سے علیحدہ نہ کرنا درماندگی میں دوستوں کی امداد کرنی اور انکی مصیبت پر مثل یگانوں کے افسوس اور ان کے ساتھ ہمدردی کرنا، ہر حال میں پاس وضع اور خودداری کو ہاتھ سے نہ دینا، مذہبی تعصبات سے پاک ہونا اور ہر مذہب و ملت کے دوستوں کے ساتھ یکساں صفائی اور خلوص سے ملنا و . اسی قسم کی وہ تمام خوبیاں جو دارالخلافت کی قدیم سوسائٹی کا زیور سمجھی جاتی ... انکی ذات میں جمع تھیں خصوصاً وفاداری، حق شناسی، اور احسان مندی کی شریف خصلت جو ہندوستان کی قدیم خاندانوں کا شعار تھا مرزا کی سرشت میں کوٹ کوٹ کر بھری تھی۔ چونکہ انکے چچا نصراللہ بیگ خاں لارڈ لیک کی مہمات میں شریک رہے تھے اور اُنکی وفات کے بعد گورنمنٹ نے انکے پسماندوں کے لیے۔ جن میں سے ایک مرزا بھی تھے کئی ہزار روپیہ سالانہ بطور پنشن کے مقرر کر دیا تھا، مرزا نے جیسا کہ اُنکی تحریرات سے ظاہر ہے۔ اخیر عمر تک گورنمنٹ کے اس احسان کو فراموش نہیں کیا تمام عمر ملکہ معظمہ اور ویسراؤں اور لفٹنٹ گورنروں اور دیگر حاکموں اور افسروں اور تمام انگلش قوم کی مدح سرائی میں بسر کی بعض

افسروں کی وفات پر دردناک مرثیے لکھے اور ہمیشہ فخر کے ساتھ اپنے تئیں وابستگانِ دامنِ دولتِ انگلشیہ سے سمجھتے رہے غدر کے زمانے میں فوج باغی کے ظلم وستم سے جو اثر انکے دل پر ہوا تھا وہ انکی کتاب دستنبو سے جو غدر کے حالات پر اسی شورش و فتنہ کے زمانے میں انھوں نے لکھی تھی۔ ظاہر ہے۔ ۱۲۵۲ھ میں ولیم فریزر صاحب رزیڈنٹ وکمشنر دہلی کے بیگناہ مارے جانے پر سخت صدمہ انکو پہنچا تھا وہ ان کے اس خط سے جو شیخ امام بخش ناسخ کو اس واقعہ کے ہوتے ہی انھوں نے لکھا تھا ظاہر ہے۔ وہ اس خط میں لکھتے ہیں یکے از ستمگرانِ ناخدا ترس۔ کہ بعذاب ابدی گرفتار باد ولیم فریزر راکہ رزیڈنٹ دہلی وغالب مغلوب را مربی بود۔ درشب تاریک بضرب تفنگ کشت، ومرا غم مرگ پدر تازہ کرد۔ دل از جائے رفت، و سترگ اندوہے سراپائے اندیشہ را فرد گرفت۔ خرمن آرامیدگی پاک بسوخت۔ نقش امید از صفحۂ ضمیر سراسر ستردہ شد۔"

اگرچہ مرزا کے کلام میں مدحیہ قصائد کی مقدار تمام اصناف سخن سے زیادہ معلوم ہوتی ہے اور انھوں نے جابجا اس بات پر افسوس کیا ہے کہ عمر کا بہت بڑا حصہ اہل جاہ کی بھٹئی میں صرف ہوا، مگر ادنیٰ تامل سے معلوم ہو سکتا ہے کہ جو فن مرزا نے اختیار کیا تھا اس کی تکمیل انکے زمانے کے خیالات کے موافق زیادہ تر اس خاص صنف یعنی قصیدے کی مشق و مہارت پر موقوف تھی، کیونکہ فارسی شاعری کی ابتدا اسی صنف سے ہوئی اور کوئی شاعر جس نے قصیدے میں کمال بہم نہیں پہنچایا وہ مسلّم الثبوت نہیں سمجھا گیا۔

یہاں تک کہ حکیم سنائی، شیخ سعدی، اور امیر خسرو جیسے بزرگوں کا دامن بھی اس آلودگی سے پاک نہیں رہا۔ خود مرزا کا قول تھا کہ جو قصیدہ نہیں لکھ سکتا اُسکو شعرا میں شمار کرنا نہیں چاہیے اور اسی بنا پر وہ شیخ ابراہیم ذوقؔ کو پورا شاعر اور شاہ نصیر کو ادھورا جانتے تھے بڑی دلیل اس بات کی کہ مرزا نے جس قدر قصیدے اہل دنیا کی مدح میں انشا کیے ہیں ان سے محض فن کی تکمیل مقصود تھی یہ ہے کہ انکا ممدوح مخاطب صحیح ہو یا نہ ہو، اور اس سے حسن کلام کی داد ملنے کی توقع ہو یا نہ ہو۔ وہ ہمیشہ قصیدوں کے سرانجام کرنے میں اپنی پوری طاقت صرف کرتے تھے اور ہر قصیدے میں اپنا کمال شاعری اسی طرح ظاہر کرتے تھے جیسے متنبی سیف الدولہ کی یا عرفی خانخانان کی تعریف میں کرتا تھا۔ مع ذالک چند قصیدوں کے سوا۔ جو دوستوں کی ترغیب و تحریض سے اُنھوں نے کسی اُمید یا توقع پر ہندوستان کے بعض رئیس کی مدح میں لکھے ہیں۔ باقی انکے تمام قصائد یا توحید و نعت و منقبت میں ہیں۔ یا اپنے معزز اور لایق ہمعصروں کی تعریف میں اور یا ان لوگوں کی شان میں جنکو وہ اپنا مربّی اور ولیِ نعمت سمجھتے تھے اور جنکی مدح سرائی کا فرض بطور شکر گزاری و منعم پرستی نہ بامید صلہ و انعام ادا کرتے تھے، جیسے قلعہ دہلی کے بادشاہ و ولیعہد، یا ملکہ معظمہ اور وائسرایان کشورہند اور دیگر اعیان وارکان سلطنت انگلشیہ یا فرمانروایان ریاست رامپور و الور وغیرہ۔

باایںہمہ جس موثر طریقے سے مرزا نے اہل دنیا کی مدح سرائی

پر افسوس کیا ہے وہ ملاحظہ کے قابل ہے۔ وہ دیوان فارسی کے دیباچے میں اپنی شاعری کے متعلق بہت سے فخریہ فقرے لکھنے کے بعد لکھتے ہیں " ور ہوائے کہ بال بالا خوانی زدہ و درادائے کہ خود را بہ بشگرفی ستودہ ام (یعنی جس دیوان پر میں نے اسقدر فخر کیا ہے) نیمۂ ازاں شاہد بازی ست یعنی ہوا پرستی (اس سے مراد غزل سرائی ہے) ونیمۂ دیگر تونگرستائی ست۔ یعنی بادخوانی (اس سے مراد قصیدہ گوئی ہے) بیداد بیں کہ ہر جا بشانہ۔ خمے از زلف مرغولہ مویاں کشودہ شود بالا درمن آویزد تادل بہ پیچاک آں شکن بندمے، وخواری نگر کہ ہرگاہ از خود غافل و از خدا فارغے براورنگ سروری کج نشیند ہوس مرا برانگیزد تا بہ پیشش بندہ زار راست ستمے۔ شادم از آزادی کہ لبا سخن بہ ہنجار عشقبازاں گزار دستم، وداغم از آزمندی کہ ورقے چند بکردار دنیا طلبان در مدح اہل جاہ سیاہ کردستم۔ دریغا کہ عمر سبک سیر لختے بہ چامۂ وچنگ سرآمد، وپارہ بہ دروغ ودریغ رفت۔

یہاں تک جو کچھ کہ مرزا کی لائف کے متعلق ہم کو لکھنا تھا لکھا گیا۔ اب ہم چند سطریں انکے کلام کے انتخاب کی نسبت لکھنی چاہتے ہیں ہم نے اس کتاب میں۔ جیساکہ مکرر بیان ہو چکا ہے۔ مرزا کے کلام کا انتخاب صرف اس غرض سے درج کیا ہے کہ شاعری وانشا پردازی کی غیر معمولی استعداد جو مرزا کی فطرت میں رکھی گئی تھی۔ جہاں تک کہ ان کی نظم ونثر اس پر شہادت دے سکتی ہے۔ صاحبانِ ذوق سلیم پر واضح دلائح ہو جائے۔ اگرچہ فی الحقیقۃ طریقہ مذکور سے اس غرض کا پورا ہونا نہایت دشوار ہے۔ لیکن اگر بالفرض اسکا پورا ہونا تسلیم کرلیا

جائے تو بھی بظاہر اس سے کوئی فائدہ متصور نہیں۔

زمانۂ حال کی ترقیات نے جس طرح علمی دنیا میں انقلاب عظیم پیدا کر دیا ہے اسی طرح لٹریچر کی حالت بہت کچھ بدل ڈالی ہے۔ قدیم طریقے کی شاعری (اگرچہ ابھی تک اسکا نعم البدل پیدا نہیں ہوا) روز بروز نظروں سے گرتی جاتی ہے نظم و نثر میں بجائے صنعت الفاظ اور محض خیالی باتوں کے سادگی اور حقیقت طرازی کی طرف طبیعتوں کا میلان زیادہ ہوتا جاتا ہے جو باتیں پہلے محاسن کلام میں داخل تھیں اب ان میں سے اکثر داخل عیوب سمجھی جاتی ہیں اگرچہ ہندوستان میں قدیم لٹریچر کا تسلط ابھی بہت کچھ باقی ہے اور پبلک کا مذاق عام طور پر نہیں بدلا۔ مگر زمانے کا رخ قدیم شاہراہ سے یقیناً پھر گیا ہے اور آئندہ تمام قافلوں کو جو اس وادی میں قدم رکھنے والے ہیں۔ زمانے کے ساتھ ساتھ چلنا ضرور ہے۔ پس اگر مرزا کو اعلیٰ سے اعلیٰ درجے کا شاعر فرض کرلیا جائے تو بھی اس زمانے میں انکی نظم و نثر کے نمونے پبلک کے سامنے پیش کرنے اور ان کے مبلغ کمال کو لوگوں سے روشناس کرانا بظاہر ایک ایسا کام معلوم ہوتا ہے جسکا وقت گزر گیا۔ لیکن ہمارے نزدیک زمانہ کتنی ہی ترقی کیوں نہ کر جائے اسکو قدیم نمونوں سے کبھی استغنا حاصل نہیں ہو سکتا، خصوصاً ہندوستان کی لٹریری ترقی جس قدر مشرقی زبانوں کے قدیم لٹریچر سے وابستہ ہے ایسی یوروپ کی موجودہ لٹریچر سے نہیں ہے جب ہم دیکھتے ہیں کہ یوروپ کے بعض نامور شعرا مشرقی شاعروں کے کلام سے اب تک استفادہ حاصل کرتے

اور اس سے صدہا اسلوب بیان اخذ کرتے ہیں تو ہمارے ہموطن کیونکر اس سے استغنا کا دعویٰ کر سکتے ہیں جس طرح زمانہ حال کے انجینیر قدیم عمارتوں اور پرانے کھنڈروں سے انجینیرنگ کے متعلق صدہا مفید نتیجے استخراج کرتے ہیں اسی طرح اس زمانے کے ناظم اور ناثر قدیم لٹریچر سے بہت کچھ لٹریری فائدے حاصل کر سکتے ہیں - ہم نے مانا کہ انگلش لٹریچر کی ترقی منتہائے کمال کو پہنچ گئی ہے اور ہمارے لٹریچر نے اسی کی بدولت کچھ عرصے سے آگے قدم بڑھانا شروع کیا ہے مگر جب تک لوگ یہ نہ سمجھیں گے کہ ہمکو انگلش لٹریچر سے کونسی باتیں اخذ کرنی چاہئیں اور اپنے قدیم مشرقی لٹریچر سے کیا سبق لینا چاہیے اس وقت تک ہمارا لٹریچر اصلی ترقی سے محروم رہے گا۔

مرزا کے فارسی کلام کا نمونہ جو ہم نے اس کتاب میں دکھایا ہے اگرچہ ممکن ہے کہ وہ زمانہ حال کے مذاق کے موافق نہ ہو لیکن اس سے مرزا کے کمال شاعری میں کچھ فرق نہیں آتا - خود ایران کے بڑے بڑے نامور شعرا جو اپنے زمانے میں مسلم الثبوت تھے - آج اہل زبان انکی طرز شاعری کو نام رکھتے ہیں، خصوصاً متوسطین کے طبقے میں جو لوگ جامی کے بعد ہوئے ہیں اور جن میں تقریباً وہ تمام شعرا داخل ہیں جنھوں نے صفویہ اور مغلیہ کے عہد حکومت میں ایران یا ہندوستان میں علم امتیاز بلند کیا تھا انکی شاعری کو جیساکہ رضا قلی خاں ہدایت نے اپنے تذکرہ مجمع الفصحا میں تصریح کے ساتھ لکھا ہے - آج اہل زبان میں کوئی تسلیم نہیں کرتا سب قدما کی روش کو پسند کرتے ہیں اور انھیں کی تتبع کا دم بھرتے ہیں حالانکہ متوسطین کے طبقے میں بڑے بڑے نامور شعرا گذرے ہیں جن کے

کمال اور استادی کا انکار نہیں ہوسکتا۔ پس درحقیقت کسی کی شاعری یا انشا پردازی کا پبلک کے موجودہ مذاق کے خلاف ہونا اسکے سوا کچھ معنی نہیں رکھتا کہ جو شے پہلے ایک خاص وضع کے سانچے میں ڈھالی گئی تھی وہ اب دوسری وضع کے سانچے میں نہیں سما سکتی۔

اگرچہ مرزا کی شاعری نے شعراے متوسطین کے محدود دائرے سے قدم باہر نہیں رکھا، وہی چند میدان جن میں انھوں نے گھوڑے دوڑائے تھے ہمیشہ مرزا کے جولان گاہ رہے، لیکن جس درجے کا ملکۂ شاعری اُنکی طبیعت میں پیدا کیا گیا تھا اس سے پایا جاتا ہے کہ جس طرح دریاے مواج جدھر رُخ کرتا ہے اُدھر اپنا راستہ برابر نکالتا چلا جاتا ہے اسی طرح وہ جس میدان میں قدم رکھتے اسکو کامیابی کے ساتھ طے کر جاتے۔ وہی بارود جو آتشبازی میں بچوں کا جی لبھاتی ہے جب اسکو دوسری طرح کام میں لایا جاتا ہے تو بڑے بڑے قلعوں اور پہاڑوں کو پرکاہ کی طرح اڑا دیتی ہے۔ اور وہی ایک چیز تھی جس نے کہیں صرف احباب کے جلسوں اور امیروں کے درباروں کو گرم کیا اور کہیں ملکوں اور قوموں میں حُبِّ وطن اور قومی ہمدردی کی آگ لگادی۔ اعلیٰ درجے کا ملکہ شاعری کسی خاص زمانے یا خاص ملک کے ساتھ خصوصیت نہیں رکھتا، پس یہ سمجھنا بالکل غلط ہے کہ شاعری کی اعلیٰ قابلیت جیسی قدما میں ہوتی تھی ویسی متاخرین میں نہیں ہوسکتی، یا جیسی ایران کے شعرا میں ہوتی ہے ویسی ہندوستان کے شعرا میں نہیں ہوتی۔ ملکۂ شاعری کی مثال بعینہٖ ایسی ہے جیسی مصوری کی قابلیت یا سریلی آواز۔ جس طرح ان دونوں صفتوں کا ہر زمانے اور ہر

ملک میں اعلیٰ سے اعلیٰ درجے پر پایا جاتا ممکن ہے اسی طرح اعلیٰ سے اعلیٰ درجے کا ملکۂ شاعری ہر زمانے اور ہر ملک میں مختلف اسباب سے مختلف صورتوں اور مختلف شانوں میں ظہور کرتا ہے، اور سب سے بڑا اور زبردست حاکم جو شاعر کو ایک خاص رنگ پر ڈال دیتا ہے وہ سوسائٹی کا دباؤ اور اسکا مذاق ہے انیس اسی ملکہ شاعری کے ساتھ جو اسکی طبیعت میں پیدا کیا گیا تھا اگر چوتھی صدی ہجری میں ایران میں پیدا ہوتا، اور اسی سوسائٹی میں نشو و نما پاتا جس میں فردوسی نے نشو و نما پائی تھی تو ہمارے نزدیک اس میں کچھ شک نہیں کہ وہ رزمیہ نظم میں وہی رتبہ پایا جو فردوسی نے پایا تھا اور فردوسی اسی اعلیٰ قابلیت کے ساتھ جو قدرت نے اسکے دماغ میں ودیعت کی تھی۔ اگر ہندوستان کی اس سوسائٹی کے سایہ میں پلتا جو انیس کو میسر آئی تھی تو یقیناً وہ شاعری میں وہی صنف اختیار کرتا جو انیس نے اختیار کی تھی اور اس میں انیس سے کچھ زیادہ قبولیت حاصل نہ کرتا۔ اسی بنا پر ایران کا ایک متاخر شاعر کہتا ہے۔

نیست اندر زمانہ محمودے ورنہ ہر گوشہ صد چو عنصریست

اور اسی اصول پر غالب مرحوم کہتے ہیں۔

تو اے کہ محو سخن گسترانِ پیشینی مباش منکرِ غالب کہ در زمانہ تست

مرزا نے جس وقت شعر فارسی کے میدان میں قدم رکھا تھا اسوقت ہندوستان میں دو طرزوں کا زیادہ رواج تھا، ایک نظیری و عرفی وغیرہ کی طرز جو اکبر کے زمانے سے چلی آتی تھی، دوسری مرزا بیدل کی طرز جو عالمگیر کے عہد میں شایع ہوئی اور علوی و صہبائی پر آکر ختم ہوگئی جو لوگ شعر

فارسی میں کمال بہم پہنچانا چاہتے تھے وہ انھیں دونوں میں سے کوئی طرز اختیار کرتے تھے اگرچہ حافظ اور خسرو کی غزل ان سے بہت زیادہ مقبول خاص وعام تھی مگر۔ اُن وجوہات سے جو متاخرین کو طرز جدید اختیار کرنے پر مجبور کرتی ہیں اور جنکا ذکر ہم دوسرے حصّے میں کر چکے ہیں۔ مرزا نے اوّل بیدل کی روش پر چلنا شروع کیا، پھر اس نظر سے کہ اہل زبان اس طرز کو ٹکسال باہر خیال کرتے تھے، نظیری و عرفی کی طرز اختیار کی۔ ظاہر ہے کہ ایک ہندی نژاد شاعر جو ایسے ناپرساں زمانے میں پیدا ہوا اور جسنے فارسی شاعری میں نظیری و عرفی وغیرہ کے کلام سے بہتر کوئی ممکن التقلید نمونہ نہ دیکھا ہو۔ وہ سوا اسکے کہ انکا اتباع اختیار کرے اور کیا کر سکتا تھا۔ رہی یہ بات کہ اُس نے اس طرز شاعری میں کسقدر کامیابی حاصل کی ہے اور ان لوگوں کی پیروی کا کہاں تک حق ادا کیا ہے سو اسکو اس طرح ثابت کرنا تو ناممکن ہے جیسے دو اور دو چار، البتہ جو لوگ شعر فارسی کا صحیح مذاق رکھتے ہیں وہ اکبری دور کے شعرا اور مرزا کے کلام کا مقابلہ کرنے کے بعد اُمید ہے کہ مرزا کی اعلیٰ درجے کی قابلیت و استعداد کا اعتراف کرینگے اور اس بات کو تسلیم کریں گے کہ زمانے کا اقتضا اور سوسائٹی کا دباؤ اس شخص کو جس روش پر ڈالدیتا وہ ضرور اس میں کامیاب ہوتا۔ چنانچہ اخیر عمر میں جب حبیب قاآنی کے قصائد مرزا کی نظر سے گزرے تو اسکے کلام کی روانی اور بسیاختہ پن دیکھکر اُنکو قاآنی کی روش پر چلنے کا خیال پیدا ہوا تھا، اسی لیے ان کے سب سے پچھلے قصیدوں اور قطعوں میں بہ نسبت پہلے قصائد اور قطعات کے زیادہ روانی اور بیساختگی پائی جاتی ہے لیکن چونکہ اب دوسری چال چلنے کا وقت

نہیں رہا تھا اسلیے اس روش کی تکمیل ہونی ناممکن تھی۔

اس کتاب میں جیسا کہ ناظرین کو معلوم ہے۔ مرزا کو شاعری کے لحاظ سے جا بجا نظیری و عرفی وغیرہم کا ۔ جنکو مرزا خود اپنا پیش رو تسلیم کرتے ہیں۔ ہم پلہ قرار دیا گیا ہے سو قطع نظر اسکے کہ کوئی قطعی دلیل اس دعوی پر قایم نہیں ہو سکتی، اور ناظرین کے ذوق و وجدان کے سوا کوئی چیز اسکا فیصلہ نہیں کر سکتی۔ یہاں دو سوال پیدا ہوتے ہیں اول یہ کہ ایک زباندان آدمی شاعری میں اہل زبان کے برابر ہو بھی سکتا ہے یا نہیں؟ دوسرے یہ کہ ایک پیرو اپنے پیشرووں کے ساتھ مساوات کا درجہ حاصل کر سکتا ہے یا نہیں؟ سو دوسرے سوال کا جواب تو بالکل صاف ہے۔ دنیا میں ابتدا سے آجتک نہ صرف شعر و شاعری میں بلکہ ہر علم اور ہر فن اور ہر پیشے میں اکثر پیرو اپنے پیشرووں کے صرف برابر ہی نہیں بلکہ ان سے فائق اور افضل ہوتے رہے ہیں فردوسی رزمیہ مثنوی میں اسدی اور دقیقی کا پیرو ہے، مگر دونوں سے گوے سبقت لے گیا ہے۔ خواجہ حافظ غزل میں سعدی کے قدم بہ قدم چلے ہیں مگر سعدی سے بہت آگے نکل گئے ہیں قاآنی قصیدے میں تمام قدما سے بڑھ گیا ہے۔ میر تقی نے تمام اگلے ریختہ گویوں کو جو یقیناً اسکے پیشرو تھے۔ غزل میں اپنے سے بہت پیچھے چھوڑ دیا ہے میر انیس تمام مرثیہ گویوں سے جو اُن سے پہلے ہوے بازی لے گئے ہیں۔ پس اگر مرزا غالب کو فارسی شاعری میں نظیری و عرفی سے افضل نہیں بلکہ صرف ان کا ہم پلہ قرار دیا جاے تو اس میں کون سی تعجب کی بات ہے۔

رہا پہلا سوال سو ظاہر ہے کہ شاعری کا ہنر دو مختلف لیاقتوں سے مرکب ہے ایک امیجنیشن یعنی قوت تخیل کی بلند پروازی، دوسرے مناسب الفاظ کے استعمال پر قدرت - ان میں سے پہلی لیاقت جیسا ظاہر ہے. ممکن ہے کہ ایک زباندان بہ نسبت اہل زبان کے ایک کم علم بہ نسبت فاضل متبحر کے اور ایک دیہاتی گنوار بہ نسبت خواص اہل شہر کے بمراتب افضل اور اعلی درجے کی رکھتا ہو - دوسری لیاقت - اگرچہ بظاہر اہل زبان کے ساتھ مخصوص معلوم ہوتی ہے - لیکن اس میں بھی مثلاً ایک ہندی نژاد اکتساب کے ذریعے سے خاصکر اس حصۂ زبان میں جو فارسی کی محدود شاعری میں مستعمل ہے اہل ایران کی برابری کرسکتا ہے علامہ ابن خلدون عربی زبان کی نسبت - جو بمقابلہ فارسی کے نہایت وسیع زبان ہے لکھتے ہیں کہ "ایک عجمی (یعنی غیر عربی) فصحاے عرب کے کلام کی ممارست سے اہل زبان میں شمار ہوسکتا ہے" پس فارسی زبان جو بہ نسبت عربی کے نہایت تنگ اور مختصر زبان ہے اس بات کے زیادہ قابل ہے کہ ایک ہندی نژاد فصحاے ایران کے کلام کی مزاولت سے اہل زبان میں شمار کیا جائے.

مذکورہ بالا اصول کے موافق کچھ شک نہیں کہ ہم اس بات کا حق رکھتے ہیں کہ مرزا کو ملکۂ شاعری کے لحاظ سے اکبری دور کے تمام شاعروں پر ترجیح دیں یا ان سے کم سمجھیں یا انکے برابر قرار دیں - رہی دوسری لیاقت سو اسکی نسبت پہلے حصے میں جا بجا ذکر کیا گیا ہے کہ مرزا نے ایک نہایت مستند صاحب زبان کی تعلیم و تلقین اور اپنے ذاتی تفحص اور کثرت مطالعہ اور غواصی فکر اور مشق سخن اور خاصکر اپنی خداداد لٹریری

قابلیت سے یقیناً وہ مرتبہ حاصل کرلیا تھا جس سے ایک زباندان مثل اہل زبان کے مستند سمجھا جا سکتا ہے۔

لارڈ مکالے نے اس باب میں جو کچھ لکھا ہے اُس سے پایا جاتا ہے کہ کوئی شخص غیر مادری زبان میں اعلیٰ درجے کا شاعر نہیں ہوسکتا بیشک اُنکا ایسا سمجھنا یورپ کی شاعری کے لحاظ سے بالکل صحیح معلوم ہوتا ہے کیونکہ یورپ کی شاعری درحقیقت نیچر کی ترجمانی ہے اسکا میدان اسی قدر وسیع ہے جسقدر نیچر کی فضا۔ اسکے فرائض مادری زبان کے سوا دوسری زبان میں جیسے کہ چاہییں ادا نہیں ہوسکتے، بلکہ ایشیائی شاعر جو طریقہ شاعری سے نابلد ہیں وہ اپنی مادری زبان میں بھی اُسکی مشکلات سے عہدہ برآ نہیں ہوسکتے۔ بخلاف ایشیائی شاعری اور خاصکر متاخرین کی فارسی شاعری کے کہ یہاں انھیں معمولی خیالات کو جو قدما سیدھے سادے طور پر بیان کرگئے ہیں نئے نئے اسلوبوں اور نئی نئی نزاکتوں کے ساتھ باندھنا یہی کمال شاعری سمجھا جاتا ہے اگرچہ یہ بھی فی نفسہ ایک بہت بڑا کمال ہے لیکن ایسی شاعری میں زبان کا صرف ایک محدود حصہ مستعمل ہوتا ہے جسکو غیر زبان والا آسانی سے سیکھ سکتا ہے اور بشرطیکہ اس میں شاعری کی اعلیٰ قابلیت ہو اسکو شعرائے اہل زبان کی طرح بلکہ بعض صورتوں میں ان سے بہتر استعمال کرسکتا ہے۔

مرزا کا موازنہ نظیری و عرفی کے ساتھ صرف قصیدے اور غزل میں ہوسکتا ہے کیونکہ مثنوی میں نظیری محض صفر ہے اس نے اس صنف کو چھوا تک نہیں۔ عرفی نے بیشک چند مثنویاں لکھی ہیں، مگر صاحب

آتشکدہ نے ان میں سے ایک کی نسبت لکھا ہے کہ "بد نگفتہ است" اور بابی کی نسبت اسکا یہ قول ہے کہ "بسیار بد گفتہ" حکیم ہمام کا بیٹا حکیم حاذق عرفی کی مثنوی کی نسبت کہتا ہے۔

مثنویش طرز فصاحت نداشت — کان نمک بود و ملاحت نداشت

البتہ ظہوری کے ساقی نامہ نے ہندوستان میں بہت شہرت حاصل کی ہے مگر اسکا قصیدہ چنداں وزن نہیں رکھتا۔ بخلاف مرزا کے کہ اسکو مثنوی پر بھی تقریباً اُسی قدر قدرت ہے جیسی قصیدے اور غزل پر۔ نثر میں نظیری و عرفی دونوں نے کوئی یادگار نہیں چھوڑی البتہ ظہوری کی سہ نثر کو ہندوستان میں بہت فروغ ہوا ہے مگر اُس میں اوّل سے آخر تک ایک بے مزہ کہانی۔ یعنی ابراہیم عادل شاہ کی مدح و ستایش۔ کے سوا دوسرے مضمون کا نام نہیں جس سے لکھنے والے کی قدرت بیان معلوم ہو۔ پس اگر ظہوری کی طرز بیان اور طرز عبارت آرائی کے حسن و قبح سے قطع نظر کیجائے تو بھی اسکے حق میں اس سے زیادہ کچھ نہیں کہا جاسکتا کہ اسکو مدحیہ نثر لکھنی اچھی آتی تھی۔ بخلاف مرزا کے کہ وہ اپنی طرز خاص میں ہر طرح کے مضامین لکھنے اور ہر طرح کے مقاصد ادا کرنے پر یکساں قدرت رکھتا تھا خصوصاً فخر و خودستائی، غم و اندوہ اور شکایت و زار نالی کے مضامین جس خوبی و لطافت اور بانکپن کے ساتھ مرزا نے نثر میں بیان کیے ہیں اسکی نظیر نہ صرف ہندوستانیوں کی نثر میں بلکہ متاخرین اہل ایران کی نثر میں مشکل سے دستیاب ہوگی۔ مگر افسوس ہے کہ ہم یہ باتیں ایسے زمانے میں لکھ رہے ہیں کہ گو۔ ہر شخص آزادی

سے اپنی رائے ظاہر کر سکتا ہے - لیکن فارسی زبان ہمارے ملک میں بمنزلہ مردہ زبان کے ہو گئی ہے، اور اس لیے لوگوں سے اپنے دعوے کے ثبوت میں اسکے سوا کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ دیکھو، پڑھو، سمجھو اور جانچو۔

الغرض مرزا کی فارسی نظم و نثر کے متعلق ہماری رائے کا ماحصل یہ ہے کہ انکا مرتبہ قصیدہ اور غزل میں عرفی اور نظیری کے لگ بھگ اور ظہوری سے بڑھا ہوا، مثنوی میں ظہوری کے لگ بھگ اور عرفی و نظیری سے بالا، اور نثر میں تینوں سے بالاتر ہے اگرچہ مرزا کی غزل میں کہیں کہیں پیچیدگیاں ہیں اور نثر میں بھی اکثر فقرے نہایت پیچیدہ نظر آتے ہیں - جو ممکن ہے کہ اہل زبان کے نزدیک فصاحت کے درجے سے گرے ہوئے ہوں مگر ایسی کسروں سے کسی زباندان یا اہل زبان کا کلام پاک نہیں ہو سکتا اور نہ ایسی جزوی فروگذاشتوں سے کسی کی استادی میں فرق آسکتا ہے و للہ درّ القائل

گر سخن اعجاز باشد بے بلند و پست نیست      در ید بیضا ہمہ انگشتہا یکدست نیست

مرزا کے اردو کلام کی نسبت ہم دوسرے حصے میں بقدر ضرورت بحث کر چکے ہیں مرزا کا موازنہ شعرائے اردو زبان کے ساتھ صرف غزل میں ہو سکتا ہے، کیونکہ غزل کے سوا دیگر اصناف میں انکا کلام کاَن لَم یَکُن ہے، اور اردو کی نثر میں دیگر شعرا بمقابلہ مرزا کے صفر محض ہیں - مرزا کی غزل کا ڈھنگ اگرچہ میر سودا کی روش پر نہیں ہے، مگر خواص اہل ملک جو تقلید کی قید سے آزاد ہیں - انکے چیدہ و برگزیدہ

اشعار کو میر و سودا کے انتخاب سے کچھ کم پسند نہیں کرتے۔

مرزا کی نثر اردو نے تمام ہندوستان میں شہرت حاصل کی ہے اور خاص و عام نے بالاتفاق اسکو پسند کیا ہے انھوں نے اُردو خط و کتابت میں ایک خاص طرز کی ایجاد کی ہے۔ جو تمام ملک میں مقبول ہوئی ہے اور اکثر لوگوں نے اپنی بساط کے موافق اسکی پیروی کی ہے۔

ان تمام باتوں پر نظر کرنے کے بعد مرزا کی نسبت یہ کہنا کچھ مبالغہ نہیں معلوم ہوتا کہ لٹریری قابلیت کے لحاظ سے مرزا جیسا جامع حیثیات آدمی امیر خسرو اور فیضی کے بعد آج تک ہندوستان کی خاک سے نہیں اُٹھا، اور چونکہ زمانے کا رُخ بدلا ہوا ہے اسلیے آیندہ بھی یہ امید نہیں ہے کہ قدیم طرز کی شاعری و انشا پردازی میں ایسے باکمال لوگ اس سرزمین پر پیدا ہونگے۔

